آٹھ ہزار صحابہ کرامؓ کا بے مثال اِنسائیکلوپیڈیا

# اُسد الغابۃ
# فی
# معرفۃ الصحابۃ


مصنف

عزالدین بن الاثیر ابی الحسن علی بن محمد الجزری رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

مولانا محمد عبدالشکور فاروقی لکھنویؒ




سلیس، با محاورہ، جدید ترجمہ اور حواشی کے ساتھ

آٹھ ہزار صحابہ کرامؓ کا بے مثال انسائیکلوپیڈیا

# اُسد الغابۃ

# فی

# معرفۃ الصحابۃ

حصہ پنجم




مصنف

عز الدین بن الاثیر ابی الحسن علی بن محمد الجزری رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

مولانا محمد عبدالشکور فاروقی لکھنوی

تسہیل، ترتیب و ترجمہ جدید

مولانا مفتی نور الاسلام حقانی
فاضل دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

مولانا محمد احمد
فاضل وفاق المدارس
فاضل جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد

حافظ قاری اعجاز احمد اعجاز
فاضل وفاق المدارس العربیہ پاکستان

مقدمہ

طالب الہاشمی



المیزان ناشران و تاجرانِ کتب

الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور پاکستان



عصر حاضر کے تقاضوں سے ہم آہنگ




سلسلہ مطبوعات۔ ۰۳۳/۲





محمد شاہد عادل نے

حاجی حنیف پرنٹرز سے چھپوا کر

المیزان اُردو بازار لاہور سے شائع کی

# فہرست مضامین (حصہ پنجم)

پانچواں حصہ ختم

# فہرست مضامین (حصہ ششم)

## باب العین مع التاء 495

چھٹا حصہ ختم

# فہرست مضامین (حصہ ہفتم)

## باب العین والمیم 628

ساتواں حصہ ختم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اسد الغابہ جلد پنجم

## باب الشین والقاف والکاف

### ۲۴۴۵۔ حضرت شقرانؓ

حضرت شقرانؓ رسول اللہ ﷺ کے غلام تھے۔ اسی لقب سے مشہور ہیں۔ بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام صالح تھا۔ حبشی غلام تھے عبدالرحمٰن بن عوف کی ملک میں تھے انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ہدیۃً ان کو پیش کیا تھا اور بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ ایسا نہیں ہوا بلکہ رسول اللہؐ نے انہیں عبدالرحمٰن بن عوف سے مول لیا تھا اور بدر کے بعد آپ نے ان کو آزاد کر دیا۔ رسول اللہؐ نے اپنے وفات کے وقت ان کے لیے بھی وصیت کی تھی یہ بھی ان لوگوں میں ہیں جو رسول اللہؐ کے غسل میں شریک تھے۔ شقران کی نسل کے آخری شخص نے مدینہ میں بعہد خلافت ہارون رشید کے وفات پائی بصرہ میں بھی ان کی نسل کا ایک شخص تھا۔ مصعب نے کہا ہے کہ میں نہیں جانتا آیا اس نے کوئی اولاد چھوڑی تھی یا نہیں؟ ابو معشر نے کہا ہے کہ شقران بدر میں شریک تھے مگر حضرت نے ان کو حصہ نہیں دیا۔ ہمیں اسمعیل بن علی بن عبید اللہ اور دیگر کئی لوگوں نے اپنی سند سے ترمذی سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے ہم سے زید بن اخرم طائی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عثمان بن فرقد نے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے جعفر بن محمد سے انہوں نے اپنے والد سے سنا کہ وہ کہتے تھے جس شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کھودی وہ ابو طلحہ تھے اور جس نے (قبر میں) آپ کے نیچے چادر بچھائی وہ شقران تھے۔ رسول اللہؐ کے غلام تھے۔ جعفر کہتے تھے مجھے ابن ابی رافع نے خبر دی وہ کہتے تھے میں نے شقران سے سنا وہ کہتے تھے خدا کی قسم میں نے ہی قبر میں رسول اللہؐ کے نیچے چادر بچھائی تھی اور عبداللہ بن احمد بن حنبل نے اپنے والد سے انہوں نے اسود بن عامر سے انہوں نے مسلم بن خالد سے انہوں نے عمرو بن یحییٰ مازنی سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے شقران سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ گدھے پر سوار خیبر کی طرف جا رہے تھے اور اشارہ سے نماز پڑھ رہے تھے۔ ان کا تذکرہ ابو نعیم ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

### ۲۴۴۶۔ حضرت شقیقؓ بن سلمہ

حضرت شقیقؓ بن سلمہ۔ کنیت ان کی ابو وائل اسدی ہے انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تھا مگر آپ سے کچھ سنا نہیں۔ حضرت عبداللہ بن مسعود کے شاگرد ہیں۔ ہشیم نے مغیرہ سے انہوں نے ابو وائل سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا ہمارے پاس رسول اللہ ﷺ کا مصدق (''مصدق'' اس شخص کو کہتے ہیں جو زکوۃ تحصیل کرنے کے لیے حاکم وقت کی طرف سے مقرر ہو۔) آیا وہ ہر چالیس اونٹ میں ایک اونٹ لیتا تھا میں اس کے پاس اپنا مینڈھا لے آیا اور میں نے کہا کہ اس کی زکوۃ لے لو اس نے کہا اس پر

زکوٰۃ واجب نہیں ہے۔ یہ کہتے تھے کہ جب رسول اللہ مبعوث ہوئے اس وقت میں بچہ تھا (مگر ایسا تھا کہ) جانوروں کو (چرا کے) اپنے گھر واپس لے آتا تھا اور عاصم نے ابووائل سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں اپنے گھر کے اونٹوں کو چرارہا تھا کچھ سواروں کا میری طرف گزر ہوا میرے اونٹ بھڑک کر بھاگے ان سواروں میں سے ایک شخص نے کہا کہ تم لوگوں نے اس لڑکے کے اونٹوں کو بھگا دیا ہے اس کے اونٹوں کو اس کے پاس لے آؤ چنانچہ وہ لوگ میرے اونٹوں کو لے آئے میں نے ان میں سے کسی سے پوچھا کہ یہ کون ہیں جنہوں نے کہا کہ اس لڑکے کے اونٹوں کو اس کے پاس لے آؤ اس شخص نے کہا یہ رسول اللہ تھے۔ یہ حدیث اسی طرح مروی ہے مگر صحیح نہیں ہے ان کی وفات ۹۹ھ میں ہوئی۔ انہوں نے نرکل (بانس) کا ایک چھپر بنالیا تھا اسی میں یہ اور ان کے جانور رہتے تھے جب کسی جہاد میں جاتے تو اس چھپر کو کھول کے رکھ دیتے اور جب لوٹتے تو پھر اس کو بنالیتے جنگ صفین میں حضرت علیؓ کے ہمراہ تھے اور ابوبکر وعمر وعثمان وعلی وسعد وابن عباس وابن مسعود (رضوان اللہ علیہم اجمعین) وغیرہم سے انہوں نے روایت کی ہے۔ ان سے شعبی، منصور بن معتمر، سبیعی اور اعمش وغیرہم نے روایت کی ہے ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۴۷۔ حضرت شکلؓ بن حمید

حضرت شکلؓ بن حمید عبسی۔ ان سے ان کے بیٹے شتیر نے روایت کی ہے۔ ہمیں اسمٰعیل بن علی اور ابراہیم بن محمد وغیرہما نے اپنی سند سے محمد بن عیسیٰ بن سورۃ (ترمذی) تک روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن منیع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابواحمد زبیری نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے سعد بن اوس نے بلال بن یحییٰ عبسی سے انہوں نے شتیر بن شکل سے انہوں نے اپنے والد شکل بن حمید سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے میں نبیؐ کے حضور میں گیا اور میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ مجھے کوئی دعا تعلیم کیجئے میں اس کے ذریعہ سے پناہ مانگا کروں۔ آنحضرتؐ نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور فرمایا تم یہ دعا پڑھا کرو: اللھم انی اعوذبک من شر سمعی و من شر بصری ومن شر لسانی ومن شر منیی۔ ("اے اللہ میں تیری پناہ مانگتا ہوں اپنے کان کے شر سے، اپنی آنکھ کے شر سے، اپنی زبان کے شر سے اور اپنی شرمگاہ کے شر سے۔ ان چیزوں کا شر یہ ہے کہ ان سے ناجائز فعل صادر ہو۔") انہوں نے حضرت علیؓ اور حضرت حذیفہؓ سے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

شتیر: شین پر پیش، تاء پر زبر، یاء پر جزم اور آخر میں راء ہے۔

من شر منیی: سے مراد اندام مخصوص کا شر ہے۔

# باب الشین والمیم

## ۲۴۴۸۔ حضرت شماسؓ بن عثمان

حضرت شماسؓ بن عثمان بن شرید بن ہرمی بن عامر بن مخزوم قریشی مخزومی۔ عامر بن مخزوم کی اولاد سے ہیں اور بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ شماس ان کا لقب ہے اور عثمان ان کا نام ہے یہ ابوعمر کا قول ہے ان کا تذکرہ انشاء اللہ تعالیٰ عثمان کے نام میں بھی کیا جائے گا یہ شروع زمانے میں اسلام لائے تھے اور انہوں نے اور ان کی والدہ صفیہ بنت ربیعہ بن عبد شمس نے جو شیبہ اور عتبہ کی بہن تھیں حبش کی طرف ہجرت کی تھی پھر یہ حبش سے لوٹے اور مدینہ کی طرف ہجرت کر کے آئے۔ غزوۂ بدر میں شریک ہوئے اور غزوۂ

احد میں شہید ہوئے۔ چونتیس برس کی عمر میں ان کی شہادت ہوئی رسول اللہؐ فرماتے تھے کہ میں نے (لڑائی میں) شماس کے مثل کسی کو نہیں پایا سوائے سانپ (سانپ کی لڑائی مشہور ہے جب وہ غصہ میں آجاتا ہے تو پیچھا نہیں چھوڑتا اور نہایت چالاکی اور تیزی سے حملے کرتا ہے یہاں تک کہ اپنے مقابل کو مار ڈالے یا خود مارا جائے۔) کے مطلب یہ تھا کہ وہ غزوۂ احد میں رسول اللہؐ کی طرف سے بہت لڑے اس دن جس طرف رسول اللہؐ کی نظر اٹھتی تھی داہنی طرف یا بائیں طرف آپ شماس کو دیکھتے تھے کہ وہ آپ کی طرف سے لڑ رہے ہیں اور رسول اللہؐ کے لیے انہوں نے اپنے آپ کو ڈھال بنا دیا ہے یہاں تک کہ مقتول ہوئے اور مدینہ اٹھا کے لائے گئے اس وقت کچھ جان ان میں باقی تھی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ان کو ام سلمہ کے پاس لے جاؤ چنانچہ لوگ ان کو وہیں لے گئے وہیں انہوں نے وفات پائی پھر رسول اللہؐ نے حکم دیا کہ مقام احد میں لے جا کے انہیں دفن کیا جائے انہیں کپڑوں میں جن میں ان کی وفات ہوئی حالانکہ (شہید کا حکم یہ ہے کہ اسے غسل نہیں دیا جاتا اور نیا کفن نہیں دیا جاتا بلکہ انہی خون آلود کپڑوں کے ساتھ دفن کر دیا جاتا ہے بشرطیکہ معرکہ جنگ سے زندہ نہ آئے یا زندہ آئے تو منافع حیات سے متمتع نہ ہو۔) یہ ایک دن رات (معرکہ جنگ سے آنے کے بعد) زندہ رہے مگر انہوں نے کچھ کھایا پیا نہیں رسول اللہؐ نے نہ ان پر نماز پڑھی (حنفیہ کے نزدیک شہید کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی کیونکہ شہدائے احد کے لیے نماز پڑھنا احادیث صحیحہ میں وارد ہے۔) اور نہ انہیں غسل دلوایا اور ابوعبید نے بیان کیا ہے کہ شماس بدر کے دن شہید ہوئے مگر یہ ان کا وہم ہے۔ انہوں نے کوئی اولاد نہیں چھوڑی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۴۹۔ حضرت شمعونؓ بن یزید

حضرت شمعونؓ بن یزید بن خنافہ۔ کنیت ان کی ابوریحانہ۔ ازدی ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں انصاری ہیں اور بعض کہتے ہیں قرشی ہیں اور بعض کا قول ہے کہ قرظی ہیں اور انصار کے حلیف تھے۔ مگر صحیح (میرے نزدیک) یہ ہے کہ یہ ازدی ہیں۔ بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ ان کا نام شمعون ہے عین مہملہ کے ساتھ اور بعض نے کہا ہے کہ غین معجمہ کے ساتھ ابن یونس نے کہا ہے کہ یہی میرے نزدیک صحیح ہے نبیؐ کے صحابی ہیں۔ آپ سے کئی حدیثیں روایت کی ہیں۔ شام میں بیت المقدس میں رہتے تھے ان سے عمرو بن مالک جنبی، ابورشدین بن کریب بن ابرہہ، عبادہ بن نسی، شہر بن حوشب اور مجاہد وغیرہم نے روایت کی ہے یہ ان لوگوں میں تھے جو فتح دمشق میں شریک تھے اور مصر بھی گئے تھے۔ سرزمین جزیرہ کے مقام میافارقین میں سرحد پر بھی رہے تھے پھر شام لوٹ آئے صحابہ کے نیکوکار اور عابد لوگوں میں تھے۔ ہمیں ابویاسر بن ابی یاسر دقاق نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے زید بن حباب نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے یحییٰ بن ایوب نے انہوں نے عیاش بن عباس حمیری سے انہوں نے ابی حصین حجری سے انہوں نے ابوعامر حجری سے انہوں نے ابوریحانہ سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ دس باتوں کو بہت ناپسند کرتے تھے دانتوں (بعض لوگ خوبصورتی کے خیال سے دانتوں کو ترشواتے ہیں اور بعض لوگ اس میں سونے کی کیلیں جڑوانے کی غرض سے ان کو ترشواتے ہیں۔) کے تراشنے، بالوں کے اکھاڑنے، گودنا گودنے، دو مردوں یا دو عورتوں کے باہم لپٹ کے لیٹنے کو اس طرح کہ دونوں کے درمیان میں کوئی کپڑا نہ ہو اور چیتے پر سوار ہونے کو اور ریشمی کپڑا اس جگہ اور اس جگہ لگانے کو یعنی کپڑوں کے نیچے اور شانوں پر اور سوائے حاکم کے اور کسی کے انگوٹھی پہننے کو۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کی بیٹی ریحانہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حرم تھیں یہ اپنی کنیت سے مشہور ہیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

# باب الشین والنون

## ۲۴۵۰۔ حضرت شنتمؓ

حضرت شنتمؓ۔ان سے ان کے بیٹے عاصم نے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ جب سجدہ کرتے تھے تو آپ کے دونوں گھٹنے ہاتھوں سے پہلے زمین پر پہنچتے تھے اور جب دو رکعتوں کے بعد آپ اٹھتے تھے تو صرف اپنے زانو پر ہاتھ رکھ کر اٹھتے تھے۔منیعی نے اس حدیث میں ان کا نام شنتم لکھا ہے اور کہا ہے کہ شنتم کا ذکر اس حدیث کے سوا اور کہیں میں نے نہیں سنا اور ابن مندہ اور ابو نعیم نے شنتم سے لاعلمی ظاہر کی ہے اور انہوں نے شمیم دو یائے تحتانیہ کے ساتھ لکھا ہے اور حسین بن علی برذعی' ابوالعباس مستغفری اور ابن ماکولا وغیرہم نے ان دونوں کے درمیان میں فرق بیان کیا ہے ان کا ذکر شین مع الیاء کی ردیف میں انشاء اللہ تعالیٰ اس سے زیادہ آئے گا۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے یہاں لکھا ہے۔

# باب الشین والہاوالواؤ

## ۲۴۵۱۔ حضرت شہابؓ بن اسماء

حضرت شہابؓ بن اسماء بن مر بن شہاب بن ابی شمر بن معدی کرب بن سلمہ بن مالک بن حارث بن معاویہ بن حارث اکبر بن معاویہ بن ثور بن مرتع کندی نبی ﷺ کے حضور میں وفد بن کے آئے تھے پھر اسلام لائے۔یہ ابن شاہین اور ابن کلبی کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۴۵۲۔ حضرت شہابؓ بن خرفہ

حضرت شہابؓ بن خرفہ۔ان کا نام نبیؐ نے مسلم رکھا تھا۔عبداللہ بن ولید عبسی نے یزید بن شہاب بن خرفہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے مجھ سے نبیؐ نے پوچھا کہ تمہارا کیا نام ہے؟ میں نے کہا شہاب بن خرفہ آپ نے فرمایا تمہارا نام مسلم بن عبداللہ ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۵۳۔ حضرت شہابؓ بن زہیر

حضرت شہابؓ بن زہیر بن مذعور بکری ذہلی۔نبیؐ کے حضور میں ہجرت کر کے آئے تھے۔ان کی حدیث عمیر بن حاجب بن یزید بن شہاب نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا شہاب سے۔روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نبیؐ کے پاس ہجرت کر کے گیا تھا--- پھر اس کا ذکر کیا۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۵۴۔ حضرت شہابؓ والد سعد

حضرت شہابؓ والد سعد۔سعد بن ہشام کے والد ہیں۔نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تو آپ نے پوچھا کہ تمہارا کیا نام ہے؟ انہوں نے کہا شہاب۔آپ نے فرمایا: نہیں تمہارا نام ہشام ہے۔ہم نے ان کا ذکر اس مقام کے سوا اور جگہ بھی کیا ہے یہ ابن مندہ کا

قول ہے اور ابونعیم نے قتادہ سے انہوں نے زرارہ سے انہوں نے سعد بن ہشام سے انہوں نے حضرت عائشہؓ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتی تھیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ایک شخص کا ذکر کیا گیا جس کا نام شہاب تھا آپ نے فرمایا تمہارا نام ہشام ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۵۵۔ حضرت شہابؓ قریشی

حضرت شہابؓ قریشی۔ یہ ان کے غلام تھے۔ حمص میں رہتے تھے۔ عبدالرحمٰن بن حمص سے روایت ہے وہ کہتے تھے کہ عبداللہ بن زعب نے کہا کہ شہاب قریشی کو رسول اللہؐ نے پورا قرآن پڑھایا پھر حمص کے سب لوگ ان سے پڑھا کرتے تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے کیا ہے۔

## ۲۴۵۶۔ حضرت شہابؓ بن مالک یمامی

حضرت شہابؓ بن مالک یمامی۔ نبی ﷺ کے پاس حاضر ہوئے تھے۔ بقیر بن عبداللہ بن شہاب بن مالک نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا شہاب بن مالک سے روایت کی ہے کہ یہ جب رسول اللہؐ کے حضور میں وفد بن کے حاضر ہوئے تو سنا کہ ایک عورت نے آپ سے عرض کیا کہ یارسول اللہ! آپ ہم لوگوں کے لیے سلامتی کی دعا کیوں نہیں کرتے؟ آپ نے فرمایا کہ تم ایسے قبیلہ سے ہو جو بڑی بات کو کم سمجھتے ہیں اور آپ نے ان کو ایسی بات کے کہنے سے جو فائدہ نہ دے اور اس بات کے پوچھنے سے جو مفید[1] نہ ہو منع فرمایا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

بقیر: باء، قاف، یاء اور راء کے ساتھ ہے یہ ابن ماکولا کا قول ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ

نفیر: یعنی نون اور فاء کے ساتھ یہ علی بن سعید عسکری کا قول ہے اور ابن ابی حاتم نے کہا ہے کہ بجیر یعنی باء اور جیم کے ساتھ ہے۔

## ۲۴۵۷۔ حضرت شہابؓ بن مجنون

حضرت شہابؓ بن مجنون جرمی۔ قبیلہ جرم بن ریان سے ہیں عاصم بن کلیب کے دادا ہیں یہ اور ان کے بیٹے کلیب دونوں صحابی ہیں اور انہوں نے آنحضرتؐ سے حدیثیں سنی ہیں اور روایت کی ہیں ان کے نام میں اختلاف ہے بعض لوگ ان کو کلیب کہتے ہیں اور بعض شبیب کہتے ہیں بعض لوگ ان کو شتیر کہتے ہیں اور بعض لوگ ان کو شہاب بن کلیب بن شہاب جرمی کہتے ہیں مگر یہ صحیح نہیں۔ ان کا شمار اہل کوفہ میں ہے۔ عاصم بن کلیب نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں مسجد (اقدس) میں گیا اس وقت نبی ﷺ نماز میں بیٹھے ہوئے شہادت کی انگلی اٹھائے ہوئے فرمارہے تھے **یا مقلب القلوب ثبت قلبی علی دینک**۔ (''اے دلوں کے بدل دینے والے میرے دل کو اپنے دین پر قائم رکھ۔'') ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے مگر ابن مندہ نے ان کا نام شہاب بن کلیب بن شہاب جرمی لکھا ہے اور ابونعیم اور ابوعمر نے شہاب بن مجنون لکھا ہے حالانکہ یہ دونوں ایک ہیں۔

---

[1] اللہ اکبر کیسی جامع نصیحت ہے اگر آدمی التزام کرلے کہ بے فائدہ بات نہ کہے نہ پوچھے تو اکثر برائیوں سے محفوظ رہے گا۔

## ۲۴۵۸۔ حضرت شہابؓ

حضرت شہابؓ۔ ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا۔ صحابہ میں سے ایک شخص تھے مصر میں فروکش تھے ابوعمر نے ان کو شہاب انصاری لکھا ہے ان سے جابر بن عبداللہ نے روایت کی ہے کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ جو شخص کسی مومن کی عیب پوشی کرے تو گویا اس نے ایک مردہ کو زندہ کیا۔ حضرت جابر اس حدیث کے پوچھنے کے لیے ان کے پاس مصر (دیکھئے تحصیل احادیث کا شوق صحابہ کرام کو کس قدر تھا اس زمانے میں مدینہ سے مصر کا سفر آسان نہ تھا۔ جس کو حضرت جابر نے صرف ایک حدیث کے لیے اختیار کیا تھا۔) گئے تھے انہوں نے بیان کیا کہ ہاں یہ حدیث میں نے نبیؐ سے سنی ہے اور اس حدیث کو بیان کیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۵۹۔ حضرت شہرؓ بن باذام

حضرت شہرؓ بن باذام۔ ان کو نبیؐ نے صنعاء کا حاکم بنایا تھا جب اسود عنسی نے دعویٰ نبوت کیا تو شہر نے اس سے قتال کیا شہر کی شہادت اسود کے ظہور کے پچیس دن بعد ہوئی اسود نے ان کی بیوی آزاد سے نکاح کیا جو فیروز دیلمی کی چچازاد بہن تھی ان کی بیوی نے اسود کے قتل میں مدد دی تھی۔ ان کا تذکرہ طبری وغیرہ نے لکھا ہے۔

## ۲۴۶۰۔ حضرت شویفعؓ

حضرت شویفعؓ۔ ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا۔ ان کی حدیث عبداللہ بن عمرو بن شویفع نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا شویفع سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے فرمایا جو شخص خود بات کہنے میں یا دوسرے کی بات سننے میں حیا سے کام نہ لے وہ یا تو ولد الزنا ہے یا اس کی ماں نے ناپاکی کی حالت میں اس کا حمل حاصل کیا یہ حدیث حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً مروی ہے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

# باب الشین والیاء

## ۲۴۶۱۔ حضرت شیبانؓ جد اسماعیل

حضرت شیبانؓ جد اسماعیل۔ اسماعیل بن ابراہیم کے دادا ہیں مشہور شخص ہیں ان کا ذکر ابراہیم کے نام میں ہو چکا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے۔

## ۲۴۶۲۔ حضرت شیبانؓ والد علی

حضرت شیبانؓ۔ علی بن شیبان کے والد ہیں۔ ان سے ان کے بیٹے علی نے روایت کی ہے۔ ان کی حدیثیں اہل یمامہ سے مروی ہیں ان کی حدیثوں کا مدار محمد بن جابر یمامی پر ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۲۴۶۳۔ حضرت شیبانؓ بن مالک

حضرت شیبانؓ بن مالک یعنی ابویحییٰ انصاری ثم السلمی۔ ابوہبیرہ یعنی یحییٰ بن عباد بن شیبان کے دادا ہیں۔ اہل کوفہ سے ہیں اشعث بن سوار نے ابوہبیرہ سے انہوں نے ان کے دادا شیبان سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں رسول اللہؐ کے حضور میں گیا اس وقت موذن (فجر کی) اذان دے رہا تھا اور حضرت سحری کھا رہے تھے (مجھ سے) فرمایا کہ آؤ برکت والی سحری کھاؤ میں نے عرض کیا کہ میں روزے کا ارادہ رکھتا ہوں ہمارے اس موذن کی آنکھ میں کچھ کمزوری ہے اس وجہ سے اس نے صبح ہونے سے پہلے اذان دے دی ہے اور ابوہبیرہ نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے بھی روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۶۴۔ حضرت شیبہؓ بن عبدالرحمٰن

حضرت شیبہؓ بن عبدالرحمٰن سلمی۔ ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے۔ عبدالصمد بن سلیمان ازرق بصری نے اپنے والد سے انہوں نے شیبہ بن عبدالرحمٰن سلمی سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ بکری کو برکت کی چیز فرماتے تھے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۴۶۵۔ حضرت شیبہؓ بن عتبہ

حضرت شیبہؓ بن عتبہ بن ربیعہ بن عبد شمس بن عبد مناف۔ کنیت ان کی ابوہاشم قریشی عبشمی ہیں۔ معاویہ بن ابی سفیان کے ماموں ہیں۔ ان کی والدہ خناس بنت مالک بن مضرب بن حجیر بن عبد بن معیص بن عامر بن لوی ہیں۔ ان کی آنکھ جنگ یرموک میں شہید ہو گئی تھی حضرت معاویہؓ کے زمانے میں انہوں نے وفات پائی۔ طبرانی اور سعید قرشی وغیرہ نے ان کا نام شیبہ لکھا ہے مگر یہ اپنی کنیت ہی سے مشہور ہیں۔ ہم کنیت کے باب میں انشاء اللہ تعالیٰ ان کا ذکر اس سے زیادہ کریں گے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۴۶۶۔ حضرت شیبہؓ بن عثمان

حضرت شیبہؓ بن عثمان بن ابی طلحہ بن عبدالعزی بن عثمان بن عبدالدار بن قصی۔ قریشی عبدری حجبی ہیں اہل مکہ سے ہیں کنیت ان کی ابوعثمان ہے۔ اور بعض لوگ ابی صفیہ کہتے ہیں ان کے والد عثمان ہیں جو بلقب اوقص مشہور ہیں جن کو حضرت علیؓ نے احد کے دن اسی حال میں کہ (اوقص) کافر تھے قتل کیا تھا۔ شیبہ فتح مکہ کے دن اسلام لائے تھے اور بعض لوگ کہتے ہیں حنین کے دن۔ زبیر نے کہا ہے کہ شیبہ رسول اللہؐ کے ہمراہ حنین کے دن اس ارادہ سے ہو لئے تھے کہ آپ کو دھوکہ دے کر شہید کر دیں چنانچہ (ایک موقع پر) حضرت کو غافل پا کے اسی ارادہ سے آگے بڑھے رسول اللہؐ نے ان کو دیکھ لیا اور فرمایا کہ اے شیبہ! آگے آؤ پس اللہ نے ان کے دل میں رعب ڈال دیا۔ یہ رسول اللہؐ کے قریب گئے تو آپ نے اپنا ہاتھ ان کے سینہ پر رکھا اور بعد اس کے فرمایا کہ شیطان کو اپنے پاس سے دور کر دو پس اللہ نے ان کے دل میں ایمان پیدا کر دیا اور یہ مسلمان ہو گئے اور رسول اللہؐ کے ساتھ لڑتے رہے یہ اس دن ان لوگوں میں تھے جو ثابت قدم رہے۔ رسول اللہؐ کے قتل سے ان کے باز رہنے کے اور وجوہ بھی بیان کئے گئے ہیں۔ ہمیں ابوجعفر عبید اللہ بن احمد نے اپنی سند سے یونسؒ بن بکیر تک خبر دی وہ ابن اسحاق سے غزوۂ حنین کے متعلق روایت کرتے تھے کہ جب مسلمانوں

کے قدم ڈگمگا گئے تو کلدہ بن حنبل چلایا کہ آ گاہ رہو جادو باطل ہو گیا صفوان بن امیہ نے جو اس وقت مشرک تھے کہا کہ چپ رہ خدا تیرے منہ کو چاک کرے اللہ کی قسم یہ بات کہ مجھے قریش کا کوئی آدمی پرورش کرے مجھے اس سے زیادہ پسند ہے کہ ہوازن کا کوئی شخص مجھے پرورش کرے۔ شیبہ بن عثمان بن ابی طلحہ نے کہا ہے کہ آج میں اپنا بدلہ لے لوں گا شیبہ کے والد احد کے دن بحالت کفر مقتول ہوئے تھے (پس شیبہ نے کہا کہ میں اپنے باپ کے عوض میں) آج محمد (ﷺ) کو قتل کروں گا چنانچہ میں رسول اللہ کے قتل کے ارادہ سے چلا مگر کوئی چیز سامنے سے آئی اور اس نے میرے دل کو ڈھانپ لیا جس سے مجھے اس کام پر قدرت نہ ہوئی میں سمجھ گیا کہ حضرت پر قابو نہ ملے گا۔ شیبہ نیک مسلمانوں میں سے تھے رسول اللہ نے ان کو اور ان کے چچا کے بیٹے عثمان بن طلحہ بن ابی طلحہ کو کعبہ کی کنجی دی تھی اور فرمایا تھا کہ اے ابوطلحہ کی اولاد! اس کو تم ہمیشہ ہمیشہ قیامت تک اپنے پاس رکھو کوئی شخص تم سے اس کو نہ لے گا مگر جو ظالم ہو گا چنانچہ انہیں شیبہ کی اولاد کے دادا تھے جن میں کعبہ کی حجابت ہے کعبہ کی کنجی ہمارے اس زمانے تک انہی کے پاس ہے۔ ہمیں ابن ابی حبہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے وکیع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سفیان نے واصل احدب سے نقل کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے میں شیبہ بن عثمان کے پاس (ایک دن) بیٹھا ہوا تھا انہوں نے کہا ایک مرتبہ حضرت عمر اسی مقام پر بیٹھے جہاں تم بیٹھے ہو اور انہوں نے کہا میں نے یہ ارادہ کیا ہے کہ کعبہ میں جس قدر سونا چاندی ہے اس کو لوگوں میں تقسیم کر دوں میں نے کہا یہ آپ کو زیبا نہیں ہے آپ سے پہلے آپ کے صاحبین (یعنی رسول اللہ ﷺ و ابوبکر صدیق ؓ) نے ایسا نہیں کیا۔ پس حضرت عمرؓ اپنے ارادہ سے باز آ گئے اور کہا ہاں وہ دونوں ایسے ہی تھے کہ ان کی اقتداء کی جائے ان کی وفات ۵۷ھ میں ہوئی بعض لوگوں نے ان کو مولفۃ القلوب میں ذکر کیا ہے اور یہ کہ آخر میں ان کا اسلام اچھا ہو گیا تھا۔ سفیان بن عیینہ نے عبداللہ بن زرارہ سے انہوں نے مصعب بن شیبہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے جب تم میں سے کوئی شخص کسی مجلس میں جائے تو دیکھے کہ اگر اس مقام میں گنجائش ہو تو وہیں بیٹھ جائے ورنہ دوسرے کسی مقام کو تلاش کرے اور وہاں بیٹھ جائے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۶۶۔ حضرت شیبہ ؓ بن ابی کثیر

حضرت شیبہ ؓ بن ابی کثیر اشجعی۔ ان کا تذکرہ سعید قرشی اور طبرانی وغیرہما نے صحابہ میں لکھا ہے سعید نے کہا ہے میں ان کو صحابی نہیں سمجھتا ہوں۔ واقدی محمد بن عمر نے شملہ بن عمر بن واقد سے انہوں نے عمر بن شیبہ بن ابی کثیر اشجعی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ نے فرمایا جس شخص کا منہ نبیذ پینے سے پھول گیا ہو اس کی نیکیاں سب گر جاتی ہیں۔ بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ اس حدیث کی روایت میں واقدی اپنے بھائی شملہ سے منفرد ہیں اور یحییٰ بن عمیر مدنی نے عمر بن شیبہ بن ابی کثیر سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں اپنی بیوی سے اختلاط کر رہا تھا یکایک وہ گریں اور مر گئیں یہ واقعہ غزوۂ تبوک کا ہے پس میں اپنے والد کے پاس گیا اور میں نے اپنی بیوی کا ذکر کیا کہ مجھ سے یہ غلطی ہوئی میرے والد نے کہا کہ تم اس عورت کے وارث نہیں ہو سکتے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۴۶۷۔ حضرت شیم ؓ

حضرت شیم ؓ۔ کنیت ان کی ابوعاصم ہے۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوسعید۔ سہمی ہیں یعنی قبیلہ بنی سہم بن مرہ بن عوف بن سعد

بن ذبیان بن بغیض بن ریث بن غطفان سے ہیں۔اپنے والد سے انہوں نے روایت کی ہے کہ وہ ( کافروں کے ) ایک لشکر میں تھے جبکہ خیبر کے یہودیوں نے کفار کی مدد کی تھی پس رسول اللہ نے ان کو خیبر کی پیداوار سے آدھی کھجوریں دینے کا وعدہ فرمایا بشرطیکہ وہ لوٹ جائیں مگر میرے والد نے اس سے انکار کیا یہ کہتے تھے پھر ہم نے لشکر میں ایک آواز سنی کہ اے لوگو! اپنے اپنے گھروں کو واپس جاؤ یہ آواز سنتے ہی لوگ بے تامل واپس چلے گئے اور ہم ٹھہر گئے پھر ہم نے جاسوسوں کو داہنی بائیں جانب بھیجا مگر ہمیں پتہ نہ چلا کہ یہ آواز کہاں سے آئی تھی؟ ہم سمجھتے ہیں کہ یہ آواز آسمان سے آئی تھی اور شقیق یعنی ابولیث نے عاصم بن شییم سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ جب سجدہ کرتے تھے تو آپ کے دونوں گھٹنے ہاتھوں سے پہلے زمین پر پہنچتے تھے۔ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابن مندہ نے اسی طرح کیا ہے اور بعض لوگوں نے شییم ابو عاصم اور شنتم ابوسعید کے درمیان میں فرق کیا ہے ابو عاصم کے متعلق انہوں نے کہا ہے کہ ان کا نام شنتم ہے ''نون'' اور ''تے'' کے ساتھ اور ابوسعید کے بارے میں کہا ہے کہ ان کا نام شییم ہے دویائے تحتانیہ کے ساتھ اور ابن ماکولا نے کہا ہے کہ شنتم نے نبیؐ سے روایت کی ہے اور ان سے ان کے بیٹے عاصم نے روایت کی ہے۔اور شنتم کے تذکرے میں یہ گزر چکا ہے۔

# حرف الصاد المہملہ -- باب الصاد والا لف

## ۲۴۶۸۔حضرت صالح انصاریؓ

حضرت صالح انصاریؓ سالمی۔ان کا ذکر ابوسعید خدریؓ کی حدیث میں ہے۔یونس بن بکیر نے ابن اسحاق سے انہوں نے سعید بن عبدالرحمن بن ابی سعید خدری سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا ابوسعید خدریؓ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے ہم رسول اللہ کے ہمراہ بنی عمرو بن عوف کی مسجد کی طرف گئے آپ نے اپنے اصحاب میں سے ایک شخص کو جنہیں لوگ صالح کہتے تھے (ان کے مکان پر جا کر) آواز دی وہ باہر نکل آئے تو رسول اللہ نے ان کا ہاتھ پکڑ لیا یہاں تک کہ جب آپ نے مسجد کے اندر جانے کا ارادہ کیا تو صالح نے اپنا ہاتھ رسول اللہ کے ہاتھ سے نکال لیا اور کسی باغ میں جا کے غسل کیا اس کے بعد آئے اور رسول اللہ ﷺ مسجد کے دروازہ پر کھڑے ہوئے ان کا انتظار کر رہے تھے آپ نے فرمایا کہ اے صالح! تم کہاں چلے گئے تھے انہوں نے عرض کیا کہ جس وقت آپ نے مجھے آواز دی میں اپنی بیوی کے ساتھ اختلاط کر رہا تھا جس وقت میں نے آپ کی آواز سنی فوراً نکل آیا مگر جب آپ نے مسجد میں جانا چاہا تو مجھے یہ بات پسند نہ ہوئی کہ بغیر غسل کئے ہوئے مسجد میں جاؤں رسول اللہ نے فرمایا ہاں پانی (مطلب یہ ہے کہ خروج منی سے غسل لازم ہوتا ہے اس حدیث سے بعض لوگوں نے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ صرف دخول سے غسل واجب نہیں ہوتا۔حنفیہ اس کے خلاف ہیں مستند کتب فقہ میں دیکھو۔) پانی سے ہے۔اس حدیث کو ذکوان نے بھی ابوسعید سے روایت کیا ہے مگر انہوں نے ان کا نام نہیں بیان کیا اسی طرح ابو ہریرہ اور ابن عباس رضی اللہ عنہم نے بھی۔ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۴۶۹۔حضرت صالحؓ بن خیوان

حضرت صالحؓ بن خیوان۔سبئی۔بکر بن سوادہ نے صالح سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نبی ﷺ کے پہلو میں نماز پڑھ رہا تھا

اس نے آپ کے عمامہ پر سجدہ کر لیا تو نبیؐ نے اپنے سر سے عمامہ اتار دیا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ یہ صالح عقبہ بن عامر وغیرہ سے روایت کرتے ہیں اور میں ان کو صحابی نہیں سمجھتا۔

## ۲۴۷۰۔ حضرت صالح ؓ مولائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت صالح ؓ۔ رسول اللہؐ کے غلام تھے عرف ان کا شقران ہے اور وہ اسی لقب سے مشہور ہیں نام ان کا صالح ہے۔ حبشی تھے پہلے عبدالرحمٰن بن عوف کے غلام تھے انہوں نے نبی ﷺ کی خدمت میں ان کو ہبہ کر دیا تھا اور آپ نے ان کو آزاد کر دیا تھا اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ رسول اللہؐ نے ان کو مول لیا تھا۔ ہمیں عبیداللہ بن احمد بن سمین نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک خبر دی وہ ابن اسحاق سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا مجھ سے حسین بن عبداللہ بن عبیداللہ نے عکرمہ سے انہوں نے ابن عباس سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے جو لوگ رسول اللہ ﷺ کی قبر میں اترے تھے وہ یہ لوگ تھے علی بن ابی طالب، فضل بن عباس، قثم بن عباس شقران غلام رسول اللہؐ اور اوس بن خولی (رضوان اللہ علیہم اجمعین)۔ ان سے حضرت علیؓ نے فرمایا تھا کہ تم بھی اتر آؤ چنانچہ یہ بھی سب لوگوں کے ساتھ اترے تھے یہ سب لوگ پانچ تھے جب رسول اللہؐ اپنی قبر مبارک میں رکھے گئے اس وقت شقران نے اس چادر کو لیا جس کو رسول اللہؐ اوڑھتے تھے اور کبھی بچھا لیتے تھے اس چادر کو انہوں نے قبر میں بچھا کر آپ کے ساتھ اس کو بھی دفن کر دیا ابن عباس سے ایک دوسری سند سے مروی ہے کہ شقران آپ کے غلام تھے نام ان کا صالح تھا اور بواسطہ سعید بن مسیب کے حضرت علیؓ سے بھی ایسا ہی مروی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۷۱۔ حضرت صالح قرظیؓ

حضرت صالح قرظیؓ۔ مصر سے حضرت ماریہ قبطیہ کے ساتھ مدینہ آئے تھے۔

## ۲۴۷۲۔ حضرت صالحؓ بن متوکل

حضرت صالحؓ بن متوکل۔ کنیت ان کی ابو کثیر۔ یحییٰ بن ابی کثیر کے والد ہیں۔ مازن بن غضوبہ کے غلام تھے یہ اور مازن بن غضوبہ مقام برذعہ میں شہید ہوئے تھے ان دونوں کی قبریں وہیں ہیں۔ علی بن حرب نے حسن بن کثیر بن یحییٰ بن ابی کثیر سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میرے والد ابو کثیر ایک حسین وجمیل آدمی تھے رسول اللہؐ نے مازن سے پوچھا کہ اے مازن! یہ تمہارے ساتھ کون ہے؟ انہوں نے کہا یہ میرے غلام ہیں صالح بن متوکل آنحضرتؐ نے فرمایا کہ ان کے ساتھ بھلائی کرتے رہو انہوں نے (اسی وقت) نبیؐ کے سامنے ان کو آزاد کر دیا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۷۳۔ حضرت صالحؓ بن نحام

حضرت صالحؓ بن نحام۔ ان کا نام نعیم تھا۔ پس حضورؐ نے ان کا نام صالح رکھا۔ یزید بن ابی حبیب نے ابونصر سے روایت کی انہوں نے عبدالرحمٰن بن یعقوب حرقہ کے غلام سے روایت کی وہ کہتے تھے کہ ابراہیم بن صالح کی شادی ہوئی ان کا نام جن سے مشہور تھے نعیم بن نحام تھا لیکن رسول اللہؐ نے ان کا نام صالح رکھا۔ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کا تذکرہ کیا ہے۔

## ۲۴۷۴۔ حضرت صالحؓ

حضرت صالحؓ۔ ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا یہ صحابہ میں سے ایک شخص ہیں۔ ابوصالح نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا ایک شخص جن کا نام صالح تھا اپنے بھائی کو لے کے نبیؐ کے حضور میں آئے اور کہا یارسول اللہ ﷺ! میں یہ چاہتا ہوں کہ اپنے اس بھائی کو آزاد کردوں آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اللہ ہی نے ان کو آزاد (شریعت نے قاعدہ مقرر کردیا ہے کہ اگر کسی کا عزیز غلام ہو اور کسی طرح وہ اپنے عزیز کی ملک میں آجائے تو ملک میں آتے ہی آزاد ہو جائے گا پس یہ آزادی خود اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی ہے۔) کردیا جب وہ تمہاری ملک میں آئے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۷۵۔ حضرت صامت انصاریؓ

حضرت صامت انصاریؓ۔ میں نے اشیری مغربی کے مخطوطے میں دیکھا ہے کہ اس کتاب میں جو انہوں نے ابوعمر ابن عبدالبر پر استدراک کرنے کے لیے لکھی ہے یوں لکھا ہے کہ ابوعیسیٰ نے ان کا نام ان لوگوں میں روایت کیا ہے جنہوں نے نبیؐ سے ایک کپڑے میں نماز پڑھنے کی حدیث روایت کی ہے اور ابواسحاق حربی نے ان کی حدیث کو بھی بیان کردیا ہے انہوں نے کہا ہے کہ ہم سے ابراہیم بن محمد نے معن سے انہوں نے ابی قتیبہ سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن ثابت بن صامت سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے ایک کپڑا اپنے جسم پر لپیٹ کر نماز پڑھی وہ کہتے تھے کہ ہمارے شیخ صدفی نے بھی اپنی کتاب معجم میں حربی کی ایسی حدیث روایت کی ہے مگر ابوعمر نے اس حدیث کو ثابت بن صامت کے نام سے روایت کیا ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ صحابی ثابت ہیں اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ (ثابت بھی صحابی نہیں ہیں بلکہ) ان کے بیٹے عبدالرحمٰن صحابی ہیں ثابت کی وفات تو زمانہ جاہلیت میں ہو چکی تھی ابوعمر نے اپنی کتاب استیعاب میں ان کا تذکرہ ثابت کے نام میں کیا ہے اور مسلم نے اپنے طبقات میں ان کا ذکر کیا ہے۔

## ۲۴۷۶۔ حضرت صامتؓ مولائے حبیب

حضرت صامتؓ مولائے حبیب بن خراش تیمی کے غلام تھے۔ ان کے غلام کا ذکر ''ح'' کی ردیف میں ہو چکا ہے حبیب بدر میں شریک تھے اور ان کے ساتھ ان کے غلام صامت بھی تھے۔ صامت خاندان انصار سے بنی سلمہ کے غلام تھے۔ یہ ابن کلبی کا قول ہے۔

# باب الصاد والباء والحاء

## ۲۴۷۷۔ حضرت صبیحؓ مولیٰ ابوحیحہ

حضرت صبیحؓ مولیٰ ابوحیحہ۔ سعید بن عاص بن امیہ بن عبدشمس بن عبدمناف کے غلام تھے۔ انہوں نے بدر کی طرف جانے کا ارادہ کیا اور اس کا سامان کرلیا تھا مگر بیمار ہو گئے۔ پس رسول اللہؐ نے ان کے اونٹ پر ابوسلمہ بن عبدالاسد کو سوار کردیا تھا۔ بدر کے بعد تمام مشاہد میں رسول اللہؐ کے ہمراہ تھے بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ انہوں نے خود ابوسلمہ کو اپنے اونٹ پر سوار کردیا تھا رسول اللہ

رسول اللہؐ نے ان کو سوار نہیں کیا تھا۔ یہ ابوعمر کا قول ہے اور ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ صبیح ابوالعاص بن امیہ عم ابی احیحہ کے غلام تھے مگر صحیح ابوعمر کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے ابن ماکولا نے ان کا نام صبیح بالضم لکھا ہے اور کہا ہے کہ سعید بن عاص کی اولاد کے غلام تھے جو ابوالضحیٰ کے باپ تھے میں نہیں جانتا کہ یہ وہی صبیح ہیں یا اور کوئی۔ واللہ اعلم

## ۲۴۷۸۔ حضرت صبیحؓ مولیٰ حویطب

حضرت صبیحؓ۔ حویطب بن عبدالعزیٰ کے غلام تھے محمد بن اسحاق کے نانا ہیں جیسا کہ سلمہ نے محمد بن اسحاق سے انہوں نے اپنے ماموں عبداللہ بن صبیح سے انہوں نے ان کے والد سے روایت کی ہے اور محمد بن اسحاق کے نانا تھے کہتے تھے میں حویطب کا غلام تھا میں نے حویطب سے خواہش کی کہ وہ مجھے مکاتب کر دیں اسی پر یہ آیت نازل ہوئی: وَالَّذِيْنَ يَبْتَغُوْنَ الْكِتَابَ مِمَّامَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ فَكَاتِبُوْهُمْ اِنْ عَلِمْتُمْ فِيْهِمْ خَيْرًا-الآية (النور: ۳۲) ("جو غلام تمہارے مکاتب ہونے کی خواہش کریں ان کو مکاتب کر دو اگر تم ان میں کچھ بھلائی جانتے ہو"۔) (مکاتب اس غلام کو کہتے ہیں جس کو اس کا مالک لکھ دے کہ اس قدر روپیہ ہم کو دے دو تو آزاد ہو جاؤ گے۔) ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۷۹۔ حضرت صبیحؓ (مولیٰ ام سلمہ)

حضرت صبیحؓ۔ حضرت ام سلمہ کے غلام تھے۔ ابراہیم بن عبدالرحمٰن بن صبیح غلام حضرت ام سلمہ نے اپنے دادا صبیح سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں رسول اللہؐ کے دروازے پر تھا کہ حضرت علی، سیدہ فاطمہ، حسن اور حسین آئے اور ایک گوشہ میں بیٹھ گئے پھر رسول اللہؐ باہر تشریف لائے اور فرمایا کہ تم لوگ بہت بھلائی پر ہو آپ اس وقت ایک خیبری چادر اوڑھے ہوئے تھے وہی چادر آپ نے ان لوگوں کو اوڑھا دی اور فرمایا جو کوئی تم سے لڑے میں اس سے لڑوں گا اور جو کوئی تم سے صلح کرے میں اس سے صلح کروں گا۔ یہ حدیث صبیح سے اسی سند سے مروی ہے اور سدی نے صبیح سے انہوں نے زید بن ارقم سے اس حدیث کو روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

صبیح: صاد پر پیش اور باء پر زبر ہے۔

## ۲۴۸۰۔ حضرت صبیحہؓ بن حارث

حضرت صبیحہؓ بن حارث بن جبیلہ بن عامر بن کعب بن سعد بن تیم بن مرہ قریشی تیمی۔ مہاجرین میں سے تھے یہ قریش کے ان چند لوگوں میں تھے جن کو حضرت عمر بن خطابؓ نے نشانات حرم کی تجدید پر مقرر کیا تھا۔ حضرت عمرؓ نے ان کو سفر میں اپنے ساتھ رہنے کے لیے بلایا تھا۔ چنانچہ یہ سفر میں حضرت عمرؓ کے ساتھ رہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۲۴۸۱۔ حضرت صحارؓ بن عیاش

حضرت صحارؓ بن عیاش اور بعض لوگ کہتے ہیں بن عباس اور بعض لوگ کہتے ہیں صحار بن صخر بن شراحیل بن منقذ بن حارثہ۔ بنی ظفر بن دیل بن عمرو بن ودیعہ بن لکیز بن افصی بن عبدالقیس سے ہیں عبدی ہیں دیلی ہیں۔ ان سے ان کے دونوں بیٹوں عبدالرحمٰن اور جعفر نے اور منصور بن ابی منصور نے روایت کی ہے۔ ہمیں ابوالفضل منصور بن ابی الحسن بن ابی عبداللہ طبری فقیہ نے

اپنی سند سے ابویعلی موصلی تک روایت کر کے خبر دی کہ کہتے تھے ہم سے قواریری نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبدالاعلیٰ بن عبدالاعلیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں سعید بن ایاس جریری نے یزید بن عبداللہ بن شخیر سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن صحار عبدی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ قیامت قائم نہ ہوگی یہاں تک کہ چند قبیلے فلاں فلاں زمین میں نہ دھنس جائیں گے میں سمجھ گیا کہ یہ لوگ عرب کے ہیں کیونکہ اہل عجم میں قبیلہ نہیں ہوتے بلکہ وہ اپنی بستیوں کے نام سے مشہور ہوتے ہیں۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

# باب الصاد مع الخاء والدال

## ۲۴۸۲۔ حضرت صخرؓ بن جبر انصاری

حضرت صخرؓ بن جبر انصاری۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ ان کا تذکرہ طبرانی نے لکھا ہے مگر انہوں نے کوئی حدیث ان کی نہیں بیان کی۔سعید قریشی نے بھی ان کا تذکرہ لکھا ہے اور اسماعیل نے اپنی سند سے حسین بن سالم سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا صخر بن جبر کہتے تھے ہم چوتھی ذی الحجہ کو حج کا احرام باندھ کر پہنچے رسول اللہؐ نے ہمیں حکم دیا تو ہم نے حج کا احرام توڑ کے عمرہ کا احرام باندھ لیا اور کعبہ کا طواف اور صفا و مروہ کے درمیان سعی کر کے اس احرام سے باہر ہو گئے اور تمام وہ باتیں ہمارے لیے جائز ہو گئیں جو غیر محرم کے لیے جائز ہوتی ہیں اور ہم نے وہ باتیں کیں جو غیر محرم کیا کرتے ہیں۔یعنی عورتوں کے پاس جانا اور خوشبو لگانا وغیرہ یہاں تک کہ جب ترویہ (آٹھویں ذی الحجہ) کا دن آیا اور اس کے دوسرے دن ہم عرفات جانے لگے تو نبیؐ نے ہمیں حکم دیا کہ ہم اپنے حج کو پورا کر لیں ہم میں سے ایک شخص نے کہا کہ ہم لوگ عرفات کیونکر جا سکتے ہیں ہمارے عضو مخصوص سے تو منی ٹپک (مطلب یہ ہے کہ شہوت کا غلبہ اور اب ترک جماع نہایت مشکل ہے۔) رہی ہے۔یہ خبر نبی ﷺ کو پہنچی تو آپ کو ناگوار ہوا اور آپ نے فرمایا کہ اے لوگو! مجھے تمہاری باتوں کی خبر پہنچی اگر میرے ساتھ ہدی نہ ہوتی تو میں بھی تمہارے مثل ہوتا مگر میں احرام سے باہر نہ ہوں گا جب تک ہدی اپنے مقام تک نہ پہنچ جائے۔

## ۲۴۸۳۔ حضرت صخرؓ (ابوحازم)

حضرت صخرؓ۔ان کی کنیت ابوحازم ہے۔قیس بن ابی حازم کے والد ہیں احمسی ہیں۔طبرانی اور سعید قریشی وغیرہما نے ان کا ذکر صاد کی ردیف میں کیا ہے۔بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کا نام عوف بن حارث بن عوف بن حشیش بن ہلال بن حارث بن رزاح ہے۔یہ اپنی کنیت ہی سے مشہور ہیں۔ان کا تذکرہ ابن مندہ نے ایک دوسرے باب میں کیا ہے اور ابونعیم اور ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ یہیں کیا ہے۔

## ۲۴۸۴۔ حضرت صخرؓ بن حرب

حضرت صخرؓ بن حرب بن امیہ بن عبدشمس بن عبدمناف بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوی۔کنیت ان کی ابوسفیان ہے قریشی ہیں اموی ہیں۔ایک دوسری کنیت ان کے بیٹے حنظلہ کی وجہ سے ابوحنظلہ ہے ابوسفیان کی والدہ صفیہ بنت حزن بن بجیر بن ہزم بن رویبہ بن عبداللہ بن ہلال بن عامر بن صعصعہ ہیں وہ حضرت میمونہ بنت حارث بن حزن زوجہ نبی ﷺ کی پھوپھی تھیں۔

ابوسفیان واقعہ فیل سے دس سال پہلے پیدا ہوئے تھے اور فتح مکہ کی رات اسلام لائے تھے غزوۂ حنین اور طائف میں رسول اللہؐ کے ہمراہ تھے۔ ان کو رسول اللہؐ نے غنیمت خیبر سے سو اونٹ اور چالیس اوقیہ عنایت فرمائے تھے جیسا کہ آپ نے تمام مؤلفۃ القلوب (مدینہ میں کچھ لوگ منافقانہ بخوف یا بطمع مسلمان ہو گئے تھے ان کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بہ نسبت اوروں کے زیادہ دیتے تھے تا کہ ان کے دل میں اسلام پیدا ہو جائے اور مرض نفاق سے ان کو شفا حاصل ہوا نہی لوگوں کو مولفۃ القلوب کہتے ہیں۔) کو دیا تھا اور ابوسفیان کے دونوں بیٹوں یزید اور معاویہ کو بھی دیا تھا ابوسفیان نے حضرت سے کہا کہ واللہ آپ بڑے صاحب کرم ہیں میرے ماں اور باپ آپ پر فدا ہو جائیں واللہ جب میں آپ سے لڑتا تھا تو آپ لڑنے والے بھی بہت اچھے تھے اور جب میں نے آپ سے صلح کی تو آپ صلح کرنے والے بھی بہت اچھے ہیں اللہ آپ کو جزائے خیر دے۔ ابوسفیان کی ایک آنکھ غزوۂ طائف میں پھوٹ گئی تھی انہیں رسول اللہؐ نے نجران کا حاکم بنایا تھا جب نبیؐ کی وفات ہوئی تو یہ وہاں کے حاکم تھے بعد اس کے پھر یہ مکہ لوٹ آئے اور وہاں ایک مدت تک رہے پھر اس کے بعد مدینہ گئے اور وہیں وفات پائی۔

واقدی نے کہا ہے کہ ہمارے اصحاب بوقت وفات نبیؐ ان کے حاکم نجران ہونے سے انکار کرتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ ابوسفیان نبیؐ کی وفات کے وقت مکہ میں تھے اور نجران میں نبی ﷺ کی طرف سے حاکم عمرو بن حزم تھے بعض لوگوں نے یہ بیان کیا ہے کہ ابوسفیان کی دوسری آنکھ جنگ یرموک میں شہید ہو گئی تھی۔ جنگ یرموک میں مسلمانوں کے لشکر میں یہ واعظ بھی تھے یہی ان کو جنگ کا جوش دلاتے تھے۔ ان سے ابن عباس نے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے ہرقل کو خط لکھا تھا یونس بن عبید نے کہا ہے کہ عتبہ بن ربیعہ اور ان کے بھائی شیبہ بن ربیعہ اور ابوجہل بن ہشام اور ابوسفیان یہ لوگ ایسے تھے کہ ان کی کوئی رائے زمانہ جاہلیت میں ردنہ کی جاتی تھی پھر جب اسلام کا زمانہ آیا تو ان لوگوں کی کچھ رائے ہی نہ ہوتی تھی جب ابوسفیان نابینا ہو گئے تو ان کا ایک غلام انہیں لے کے چلتا تھا۔ ابوسفیان کی وفات ۳۱ھ میں ہوئی تھی جبکہ ان کی عمر اٹھاسی برس کی تھی اور بعض لوگ کہتے ہیں ۳۲ھ میں ان کی وفات ہوئی اور بعض کہتے ہیں ۳۴ھ میں اور بعض لوگ کہتے ہیں ان کی عمر ترانوے برس کی تھی۔ ان کا قد میانہ تھا سر بڑا تھا اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ پستہ قد تھے۔ ان کے جنازہ کی نماز حضرت عثمان بن عفان نے پڑھی۔ ہم ان کا تذکرہ کنیت کے باب میں انشاء اللہ تعالیٰ اس سے زیادہ کریں گے کیونکہ یہ اپنی کنیت ہی سے زیادہ مشہور ہیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۸۵۔ حضرت صخرؓ بن سلمان

حضرت صخرؓ بن سلمان۔ ان کے نام میں اختلاف ہے۔ یہ رونے والوں میں سے ایک شخص تھے ان کے اور ان کے ساتھیوں کے حق میں یہ آیت نازل ہوئی تھی: تَوَلَّوْا وَّ اَعْيُنُهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ - الآية (التوبة ۹۲) کلبی نے ابوصالح سے انہوں نے حضرت ابن عباس سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے حضور میں کچھ لوگ سواریاں مانگنے آئے تا کہ آپ کے ہمراہ غزوۂ تبوک میں جائیں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا: لَآ اَجِدُ مَآ اَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ - ان لوگوں میں سالم بن عمیر جو بنی عوف کے بھائی تھے، عبداللہ بن مغفل، علبہ بن زید حارثی، ابولیلیٰ یعنی عبدالرحمٰن بن کعب مازنی، صخر بن سلمان، عمرو بن حضرمی اور ثعلبہ بن عنمہ تھے یہ لوگ محتاج تھے اور رسول اللہؐ کے پاس سواریاں نہ تھیں جن پر ان کو سوار کر دیتے لہٰذا یہ جہاد کے شوق میں روتے ہوئے واپس آ گئے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۸۶۔ حضرت صخرؓ بن صعصعہ

حضرت صخرؓ بن صعصعہ۔کنیت ان کی ابوصعصعہ زبیدی ہے۔ نبیؐ کے صحابی ہیں۔ان کو نبیؐ نے حکم دیا تھا کہ لوگوں میں اعلان کردیں کہ ہمارے ساتھ (جہاد میں) کوئی کمزور سواری یا شریر جانور لے کے نہ چلے (چنانچہ انہوں نے اعلان کردیا) مگر ایک منافق نے اپنی ایک کمزور اونٹنی قصداً لے لی اور اسی پر سوار ہو لیا رات کی تاریکی میں (ہم لوگوں کو تمیز نہ ہوئی اور) ہم نے اسی کی اونٹنی پر کجاوہ کس لیا جب صبح ہوئی تو ہم اسے رسول اللہؐ کے پاس لے گئے (اور اس منافق کی شرارت بیان کی آنحضرتؐ نے فرمایا اے صخر! انہوں نے عرض کیا لبیک وسعدیک آپ نے فرمایا کہ لوگوں میں اعلان کردو کہ جنت میں مومن کے سوا کوئی نہ جائے گا بے شک اللہ نے جنت کو نافرمان پر حرام کیا ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۸۷۔ حضرت صخرؓ بن عبداللہ

حضرت صخرؓ بن عبداللہ بن حرملہ مدلجی۔سعید قریشی نے بھی ان کا تذکرہ لکھا ہے۔ان سے کحبل بن محمد بن یحیٰی نے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے فرمایا جو شخص نیا کپڑا پہن کر اللہ تعالیٰ کا شکر کرے اللہ اس کے گناہوں کو بخش دے گا۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ یہ صخر صحابہ میں معلوم نہیں ہوتے چہ جائیکہ یہ نبیؐ سے روایت کریں یہ تابعین سے روایت کرتے ہیں۔

## ۲۴۸۸۔ حضرت صخرؓ بن عیلہ

حضرت صخرؓ بن عیلہ بن عبداللہ بن ربیعہ بن عمرو بن علی بن اسلم بن احمس بن غوث بن انمار بجلی احمسی۔ان کا شمار اہل کوفہ میں ہے ان کی حدیث عثمان بن ابی حازم نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے دادا صخر بن عیلہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے مغیرہ بن شعبہ کی پھوپھی کو (غنیمت میں) لے لیا اور ان کو لے کے رسول اللہؐ کے حضور میں حاضر ہوا پھر مغیرہ (مسلمان ہو کر) نبیؐ سے اپنی پھوپھی کے مانگنے کو آئے مجھے نبیؐ نے حکم دیا تو میں نے ان کی پھوپھی کو واپس دے دیا یہ کہتے تھے کہ نبیؐ نے مجھے کچھ مال قبیلہ بنی سلیم کا (جو غنیمت میں آیا تھا) دیا تھا پھر وہ لوگ اسلام لے آئے اور انہوں نے نبیؐ سے اپنا مال مانگا آنحضرتؐ نے مجھے بلایا اور فرمایا کہ اے صخر! جب لوگ مسلمان ہو جاتے ہیں تو اپنے مال اور اپنی جانیں محفوظ کر لیتے ہیں لہٰذا ان کے مال انہیں واپس کردو چنانچہ میں نے ان کو واپس کردیا۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابوعمر نے لکھا ہے مگر ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کی کنیت ابوحازم ہے اور ان کی حدیث وہ ہے جو ہم سے ابویاسر نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک بیان کی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے وکیع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابان بن عبداللہ بجلی نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے میرے چچاؤں نے اپنے دادا سے انہوں نے صخر بن عیلہ سے نقل کر کے بیان کیا کہ کچھ لوگ قبیلہ بنی سلیم کے ظہور اسلام کے بعد اپنی زمین چھوڑ کے بھاگ گئے میں نے ان کی زمین پر قبضہ کر لیا پھر وہ لوگ اسلام لے آئے اور اس زمین کی بابت انہوں نے مجھ پر نبی ﷺ کے حضور میں دعویٰ کیا آنحضرتؐ نے اس زمین کو واپس دلا دیا اور فرمایا کہ جب آدمی مسلمان ہو جائے تو وہ اپنی زمین اور اپنے مال کا زیادہ مستحق ہے۔یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ عیلہ ان کی والدہ کا نام تھا ابوعمر نے کہا ہے کہ عیلہ نام قریش میں بہت ہوتا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان صخر کا تذکرہ لکھا ہے اور صخر ابوحازم کا تذکرہ نہیں لکھا اور ابونعیم نے صخر ابوحازم کا تذکرہ لکھا ہے اور اِن صخر کا تذکرہ نہیں لکھا شاید ان لوگوں نے مختلف تذکروں کے باوجود اِن دونوں صخر کو ایک سمجھا ہے مگر میرا گمان غالب یہ ہے کہ یہ صخر بن عیلہ اور ہیں جس نے ان دونوں کو علیحدہ علیحدہ سمجھا ہے وہ حق پر ہے اور جس نے ان دونوں کو ایک کر دیا ہے اور کہا ہے کہ صخر ابوحازم جو قیس بن ابی حازم کے والد تھے جن کا ذکر اوپر ہو چکا ہے وہ یہی صخر ہیں اس سے وہم ہو گیا ہے چونکہ اس نے ان صخر کی کنیت ابوحازم دیکھی اس وجہ سے اس نے سمجھا کہ یہ صخر والد ہیں قیس کے اس کو نسب کا علم اچھی طرح نہیں ہے ورنہ اس کو معلوم ہو جاتا کہ یہ صخر اور ہیں صخر ابوحازم جو قیس کے والد ہیں عمرو بن لوئی بن رہم بن معاویہ بن اسلم بن احمس بن غوث بن انمار کی اولاد سے ہیں اور یہ صخر بن عیلہ علی بن اسلم کی اولاد سے ہیں اسلم میں جا کے دونوں کا نسب مل جاتا ہے دونوں کی کنیت ابوحازم ایک ہونے سے اس پر یہ بات مشتبہ ہو گئی اس مقام میں ابوعمر حق پر ہیں انہوں نے صخر والد قیس کا ذکر اس مقام پر نہیں کیا بلکہ عوف کے نام میں ان کو ذکر کیا ہے کیونکہ وہی نام ان کا زیادہ مشہور ہے اور ابونعیم نے تو بالکل ان کا تذکرہ ترک کر دیا ہے حالانکہ ان کا تذکرہ چاہیے تھا اور ابونعیم نے ان کے نام میں اختلاف بھی بیان کیا ہے۔ پھر میں نہیں جانتا کہ ترک کرنے کی کیا وجہ ہے؟ شاید انہوں نے عیلہ ان کی والدہ کا نام سمجھا ہے جیسا کہ ابوعمر نے بعض لوگوں کا قول بیان کیا ہے۔ ابن کلبی نے ان دونوں صخر کا ذکر کیا ہے اور پہلے صخر کی نسبت کہا ہے کہ نام ان کا عوف تھا اور کنیت ان کی ابوحازم ہے اور ان کا نسب ایسا ہی بیان کیا ہے جیسا ہم نے ذکر کیا۔ اور امیر ابونصر نے کہا ہے کہ صخر بن عیلہ احمسی صحابی ہیں کنیت ان کی ابوحازم ہے بعد اس کے کہا ہے کہ ابوحازم احمسی کا نام عوف بن عبید بن حارث بن عوف ہے ان کے نام میں اختلاف ہے جو بیان کیا جائے گا وہ بھی صحابی ہیں پس امیر ابونصر نے بھی ان دونوں کو علیحدہ علیحدہ سمجھا ہے۔ اور ان دونوں کے علیحدہ علیحدہ ہونے کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ ان صخر کے نام میں اختلاف نہیں ہے اور صخر والد قیس کے نام میں اختلاف ہے اور زیادہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ ان کا نام عوف تھا اور حق بات یہ ہے کہ جس شخص نے ان دونوں کو ایک سمجھ لیا اس پر بھی کوئی ملامت نہیں ہو سکتی کیونکہ اس نے دیکھا کہ نسب بھی ایک ہے اور کنیت بھی ایک ہے اور شہر بھی ایک یعنی کوفہ پس اس نے زیادہ غور نہ کیا اور شبہ میں پڑ گیا۔ باقی رہا ابوعمر کا یہ کہنا کہ عیلہ نام قریش کی عورتوں میں بہت ہوتا ہے مجھے نہیں معلوم کہ قریش کی کسی عورت کا نام عیلہ ہے البتہ انکے نام عبلہ بائے موحدہ کے ساتھ اکثر ہوتا ہے عبلات انہی کی طرف منسوب ہوتی ہیں اور وہ عبلہ صغریٰ ہیں اگر ان کا ارادہ ان کا ہو تو پھر یہ وہم ہے کیونکہ یہ یائے تحتانیہ کے ساتھ ہے واللہ اعلم۔ اور ابوموسیٰ نے ابوحازم والد قیس کا نام صخر بتایا ہے حالانکہ اوپر گزر چکا ہے (کہ ان کا صحیح نام عوف ہے) اور اس کو انہوں نے طبرانی اور سعید قریشی کی طرف منسوب کیا ہے یہ بھی صحیح نہیں ہے واللہ اعلم۔

## ۲۴۸۹۔ حضرت صخرؓ بن قدامہ

حضرت صخرؓ بن قدامہ عقیلی۔ حماد بن یزید نے ایوب سے انہوں نے حسن بصری سے انہوں نے صخر بن قدامہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا سو برس کے بعد کوئی ایسا نہ پیدا ہوگا جس سے اللہ اپنا کام لے۔ ایوب کہتے تھے پھر میں صخر بن قدامہ سے ملا اور ان سے یہ حدیث پوچھی انہوں نے اس حدیث سے اپنی ناواقفی بیان کی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۹۰۔ حضرت صخرؓ بن قعقاع

حضرت صخرؓ بن قعقاع باہلی۔ سوید بن حجیر کے ماموں ہیں۔ قزعہ بن سوید نے اپنے والد سوید بن حجیر سے انہوں نے اپنے ماموں صخر بن قعقاع سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں رسول اللہؐ سے عرفہ اور مزدلفہ کے درمیان ملا اور میں نے آپ کی اونٹنی کی باگ پکڑلی اور میں نے پوچھا کہ کون سا کام ایسا ہے جو مجھے جنت سے قریب کردے اور دوزخ سے مجھے دور کردے؟ آپ نے فرمایا کہ تم نے بہت مختصر بات پوچھی لیکن درحقیقت وہ بہت بڑی اور طویل ہے (اچھا سنو) فرض نماز پڑھا کرو اور فرض زکوٰۃ دو اور کعبہ کا حج کرو اور جس بات کو تم ناپسند کرتے ہو کہ لوگ تمہارے ساتھ کریں اس کو تم بھی کسی کے ساتھ نہ کرو (بس یہی باتیں تمہیں جنت سے قریب اور دوزخ سے بعید کردیں گی اچھا اب) اونٹنی کا راستہ چھوڑ دو۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۹۱۔ حضرت صخرؓ بن قیس

حضرت صخرؓ بن قیس۔ احنف۔ بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام ضحاک ہے تمیمی ہیں سعدی ہیں۔ ان کا ذکر احنف کے نام میں ہو چکا ہے کیونکہ وہی زیادہ مشہور ہے۔ کنیت ان کی ابوبحر تھی۔ حلیم تھے کریم تھے۔ متدین تھے متین تھے بہت ہی عقلمند' ذہین' فصیح اور بڑے باعزت تھے بصرہ میں سکونت اختیار کرلی تھی جب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا (بعد شہادت حضرت عثمانؓ) بصرہ گئیں تو انہوں نے صخر کو اپنی طرف سے لڑنے کے لیے بلایا یہ حضرت عائشہؓ کے پاس گئے (اور لڑائی سے انکار کیا) حضرت عائشہؓ نے کہا کہ تم خدا کے سامنے امیر المومنین عثمانؓ کے قاتلوں سے جہاد کرنے کا کیا عذر پیش کروگے؟ (اور یہ بات ظاہر ہے کہ مجھے علی سے لڑنا مقصود نہیں ہے بلکہ صرف قاتلان عثمان سے قصاص لینا ہے) انہوں نے کہا اے ام المومنین! آپ بھی تو حضرت عثمان کی برائی بیان (حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی اخیر خلافت میں کچھ واقعات اس قسم کے پیش آئے تھے کہ جسے لوگوں نے حضرت عثمان پر اعتراض کئے حالانکہ تحقیق کے بعد معلوم ہوا کہ حضرت عثمان کو ان واقعات سے کچھ لگاؤ نہ تھا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بھی ان اعتراض کرنے والوں میں سے تھیں۔) کرتی تھیں حضرت عائشہؓ نے کہا (میں ان کے قتل کو تو نہیں کہتی تھی) ان لوگوں نے تو ان کو اس طرح چوسا (مطلب یہ ہے کہ ہر طرح سے ان کو دبایا اور اپنا نفع حاصل کیا۔) جس طرح کپڑا نچوڑا جاتا ہے پھر ان کو قتل کردیا صخر نے کہا اے ام المومنین! میں آپ کے اس قول پر عمل کروں گا جو آپ نے بحالت سکون کہا تھا اور جو بات آپ جوش غضب میں کہہ رہی ہیں اس پر عمل نہ کروں گا پھر جب حضرت علی بصرہ پہنچے تو انہوں نے ان کو اپنی طرف سے لڑنے کے لیے بلایا انہوں نے کہا آپ چاہیں تو میں اپنی ذات سے آپ کی خدمت میں حاضر ہو جاؤں اور آپ چاہیں تو میں اپنے گھر بیٹھ رہوں اور دس ہزار (یعنی اگر میں نہ لڑوں گا تو میری وجہ سے دس ہزار آدمی آپ کے لڑنے سے باز آجائیں گے۔) تلواریں آپ سے روک لوں حضرت علیؓ نے فرمایا اچھا تم بیٹھے رہو چنانچہ یہ اور جن لوگوں نے ان کا کہنا مانا کوئی جنگ جمل میں شریک نہیں ہوا جنگ صفین میں یہ حضرت علیؓ کے ساتھ تھے۔ یہ صخر حضرت مصعب (بن زبیر) کی حکومت عراق تک زندہ رہے اور ان کے ساتھ کوفہ گئے تھے وہیں وفات پائی۔ حضرت مصعب ان کے جنازے کے پیچھے پیچھے پیادہ پا گئے اور یہ کہتے جاتے تھے کہ یہ اہل عراق کے سردار تھے۔ کوفہ سے باہر مدفون ہوئے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۹۲۔ حضرت صخرؓ بن لوذان

حضرت صخرؓ بن لوذان۔ ان کا شمار اہل حجاز میں ہے انہیں نبی اکرمؐ نے اپنے عمال کے ساتھ یمن بھیجا تھا۔ ان سے ان کے بیٹے عبید نے روایت کی ہے کہ یہ کہتے تھے میں ان لوگوں میں تھا جنہیں نبیؐ نے اپنے عمال کے ساتھ یمن بھیجا تھا۔ اور ان سے فرمایا تھا کہ لوگوں کو وعظ و نصیحت کرتے رہنا اور پے در پے وعظ کرنا اور اللہ سے ڈرتے رہنا جس کی طرف تمہیں لوٹ کر جانا ہے اور اللہ کی راہ میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہ ڈرنا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۴۹۳۔ حضرت صخرؓ بن معاویہ

حضرت صخرؓ بن معاویہ نمیری۔ ان کا تذکرہ ابن قانع نے لکھا ہے اور انہوں نے اپنی سند سے یحییٰ بن جابر طائی سے انہوں نے معاویہ سے انہوں نے حکیم سے انہوں نے اپنے چچا صخر بن معاویہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہؐ سے سنا آپ فرماتے تھے نحوست کسی چیز میں نہیں ہے ہاں! کبھی برکت عورت' گھوڑے اور گھر میں ہوتی ہے۔ ابن قانع نے اسی طرح اس حدیث کو صخر بن معاویہ سے روایت کیا ہے۔ اور ابو عمر وغیرہ نے ان کا ذکر حکیم بن معاویہ کے نام میں کیا ہے جو اوپر ہو چکا اشیری مغربی نے ان کا ذکر اس کتاب میں لکھا ہے جو انہوں نے ابو عمر پر استدراک کرنے کے لیے تالیف کی ہے۔

## ۲۴۹۴۔ حضرت صخرؓ بن وداعہ

حضرت صخرؓ بن وداعہ غامدی۔ غامد ایک شاخ ہے قبیلہ ازد کی۔ غامد کا نام عمرو بن عبداللہ بن کعب بن حارث بن کعب بن عبد اللہ بن مالک بن نصر بن ازد تھا۔ ان کا شمار اہل حجاز میں ہے طائف میں رہتے تھے۔ ہمیں عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ہشیم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یعلی بن عطاء نے عمارہ بن حدید سے انہوں نے صخر غامدی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے اللہ! میری امت کیلئے صبح (کے اوقات) میں برکت عنایت فرما۔ وہ کہتے تھے کہ حضرت جب کوئی لشکر بھیجتے تھے تو اسے صبح کے وقت روانہ کرتے تھے۔ یہ صخر ایک تاجر شخص تھے (انہوں نے معمول کر لیا تھا کہ) جب کسی تجارت کے لیے (کسی کو) بھیجتے تھے تو صبح کے وقت بھیجتے تھے ان کی تجارت میں بڑی برکت ہوئی اور ان کا مال بڑھ گیا۔ صخر سے اس حدیث کے سوا اور کوئی حدیث معروف نہیں ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو عمر نے لکھا ہے۔

## ۲۴۹۵۔ حضرت صدیؓ بن عجلان

حضرت صدیؓ بن عجلان بن حارث اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن عجلان بن وہب کنیت ان کی ابوامامہ باہلی ہیں سہمی ہیں۔ سہم ایک شاخ ہے قبیلہ باہلہ کی یہ سہم بیٹے تھے عمرو بن ثعلبہ بن غنم بن قتیبہ بن معن کے ان کی کنیت ان پر غالب تھی مقام حمص میں رہتے تھے جو شام کا ایک صوبہ ہے۔ ان سے سلیمان بن عامر جنائزی' قاسم یعنی ابوعبدالرحمٰن' ابوغالب حزوّر' شرحبیل بن مسلم اور محمد بن زیاد وغیرہم نے روایت کی ہے انہوں نے نبی ﷺ سے بہت روایت کی ہے ان کی وفات ۸۱ھ میں ہوئی یہ اپنی داڑھی کو زرد رکھتے تھے سفیان بن عیینہ نے کہا ہے کہ ان کی وفات شام میں تمام صحابہ کے بعد ہوئی اور بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ شام میں تمام صحابہ کے

بعد حضرت عبداللہ بن بشر کی وفات ہوئی تھی۔ اور یہی صحیح ہے سلیمان بن حبیب محاربی نے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں حمص کی مسجد میں گیا دیکھا کہ مکحول اور ابن ابی زکریا ء دونوں بیٹھے ہوئے ہیں مکحول نے کہا کہ (اس وقت دل چاہتا ہے کہ) ہم حضرت ابوامامہ صحابی رسول اللہ کے حضور میں چلتے اور کچھ ان کی خدمت کرتے اور کچھ حدیثیں ان سے سنتے سلیمان کہتے تھے پس ہم لوگ اٹھے اور ان کے پاس گئے ہم لوگوں نے انہیں سلام کیا انہوں نے سلام کا جواب دیا اس کے بعد فرمایا کہ تمہارا میرے پاس آنا تمہارے لیے باعث رحمت بھی ہے اور تمہارے اوپر یہی حجت بھی ہوگا (اگر تم حدیث سن کے اس کی خلاف ورزی کرو گے) میں نے رسول اللہ ﷺ کو اس امت کے حق میں جھوٹ اور تعصب (تعصب سے مراد بے جا حمایت خواہ اپنے عزیزوں کی ہو یا دین کی ورنہ وہ تعصب جو سختی کے ساتھ اپنے مذہب کی پابندی کے معنی میں ہے عمدہ چیز ہے۔) سے زیادہ اور کسی چیز کا خوف کرتے ہوئے نہیں دیکھا آگاہ رہو جھوٹ اور تعصب سے بچو! آگاہ رہو آنحضرتؐ نے ہمیں حکم دیا تھا کہ ہم یہ باتیں تم تک پہنچا دیں آگاہ رہو ہم نے پہنچا دیں پس اب تم ان باتوں کو جو ہم نے تمہیں پہنچائی ہیں دوسروں کو پہنچا دینا۔ ان کا تذکرہ کنیت کے باب میں انشاء اللہ تعالیٰ اس سے زیادہ آئے گا۔ کیونکہ وہ کنیت سے مشہور تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۹۶۔ حضرت صردؓ بن عبداللہ ازدی

حضرت صردؓ بن عبداللہ ازدی۔ ہمیں ابوجعفر بن سمین نے اپنی سند سے یونس بن بکیر سے انہوں نے ابن اسحاق سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا قبیلہ ازد کے وفد کے ہمراہ رسول اللہؐ کے حضور میں عبداللہ ازدی آئے اور اسلام لائے اور ان کا اسلام بہت اچھا ہوا انہیں رسول اللہؐ نے ان کی قوم کے مسلمانوں پر سردار مقرر کیا تھا اور انہیں حکم دیا تھا کہ مسلمانوں کو ساتھ لے کر اپنے قرب وجوار یعنی قبائل یمن کے مشرکوں سے جہاد کریں چنانچہ صرد رسول اللہؐ کے حکم سے جہاد کرنے کے لیے نکلے یہاں تک کہ مقام جرش میں پہنچے وہ اس زمانے میں ایک شہر تھا شہر پناہ کا پھاٹک بند رہتا تھا یمن کے قبائل اسی شہر میں تھے قبیلہ خثعم نے بھی وہاں جاکے پناہ لی تھی جب انہوں نے سنا تھا کہ مسلمان بارادہ جہاد نکلے ہیں پس صرد قریب ایک مہینے کے ان کا محاصرہ کئے رہے وہ لوگ اسی شہر کے اندر محفوظ بیٹھے رہے پس صرد لوٹے یہاں تک کہ جب ایک پہاڑ میں پہنچے جس کا نام کشر تھا تو جرش کے لوگوں نے سمجھا کہ مسلمان بھاگ گئے لہٰذا وہ ان کے تعاقب میں نکلے یہاں تک کہ ان کو (پہاڑ میں) پایا پس صرد لوٹ پڑے اور انہوں نے مشرکوں سے سخت جنگ کی۔ اہل جرش نے دو آدمی رسول اللہؐ کے حضور میں بھیجے تھے تاکہ وہ آپ کے حالات پر غور کریں وہ دونوں آدمی حضرت کے پاس بیٹھے ہوئے تھے عصر کے بعد کا وقت تھا رسول اللہؐ نے پوچھا کہ شکر (نامی پہاڑ) کس شہر میں ہے؟ ان دونوں جرشیوں نے کہا کہ یارسول اللہ! ہمارے شہر میں ایک پہاڑ کشر نامی ہے رسول اللہؐ نے فرمایا اس کا نام کشر نہیں ہے بلکہ شکر ہے ان دونوں نے کہا کہ اس پہاڑ کا ذکر آپ کیوں فرماتے ہیں؟ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اللہ کی بھیڑیں وہاں اس وقت قربان کی جارہی ہیں پس وہ دونوں آدمی حضرت ابوبکر وحضرت عثمان رضی اللہ عنہما کے پاس گئے اور کہا کہ دیکھو رسول اللہ ﷺ تمہاری قوم کی ہلاکت کی خبر تمہیں سنا رہے ہیں تم دونوں آدمی رسول اللہؐ کے پاس جاؤ اور ان سے درخواست کرو کہ اللہ سے دعا کریں تمہاری قوم سے اس مصیبت کو دور کرے چنانچہ یہ دونوں گئے اور انہوں نے حضرت سے درخواست کی حضرت نے فرمایا اے اللہ! اس مصیبت کو ان سے اٹھالے پھر دونوں آدمی جب اپنی قوم کی طرف لوٹ کر آئے تو انہیں معلوم ہوا کہ جس دن رسول اللہؐ نے فرمایا تھا اس دن ان پر بڑی مصیبت آئی تھی

پھر جرش کا وفد رسول اللہؐ کے پاس آیا اور یہ سب لوگ مسلمان ہو گئے۔صرد نبیؐ کے پاس ۱۰ھ میں آئے تھے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۴۹۷۔ حضرت صرمؓ بن یربوع

حضرت صرمؓ بن یربوع۔ نبیؐ نے ان کا نام سعید رکھا تھا عمر بن عثمان بن عبدالرحمٰن بن صرم نے اپنے دادا سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے ان سے پوچھا کہ ہم بڑے ہیں یا تم؟ انہوں نے عرض کیا کہ آپ مجھ سے بڑے ہیں اور عمر میری آپ سے زیادہ ہے پس نبیؐ نے ان کا نام سعید رکھا اور فرمایا کہ صرم (صرم کے معنی انقطاع و پریشان حالی یعنی اب اسلام نے پریشانی و انقطاع کو دور کر دیا ہے۔) تو ختم ہو گیا۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

صرم: صاد اور آخر میں میم ہے۔

## ۲۴۹۸۔ حضرت صرمہؓ بن انس

حضرت صرمہؓ بن انس۔اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن قیس۔انصاری ہیں اوسی ہیں خطمی ہیں۔کنیت ان کی ابوقیس ہے۔کلبی نے ابوصالح سے انہوں نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ صرمہ بن انس نبیؐ کے حضور میں ایک دن دوپہر کو آئے روزے کی وجہ سے پریشان تھے رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اے ابوقیس! آج تمہارا چہرہ خشک کیوں ہے؟ انہوں نے عرض کیا کہ میں کل دن بھر باغ میں پانی بھرتا رہا پھر گھر میں آیا تو کھانا کھانے سے پہلے سو گیا (سونے کے بعد پھر اٹھ کر کھانا کھانے کی اجازت نہیں لہٰذا کل شب کو بھی میں نے کچھ نہیں کھایا۔آج روزہ پر روزہ ہوں) اسی وجہ سے آج مجھے روزہ کی تکلیف زیادہ ہے پس ان کے حق میں یہ آیت نازل ہوئی:

وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ - الآية (البقرة: ۱۷۸)

''کھاؤ پیو یہاں تک کہ سفید دھاگہ (یعنی صبح کی سفیدی) سیاہ دھاگہ (یعنی رات کی سیاہی) سے علیحدہ معلوم ہونے لگے''۔

(اس سے پہلے رمضان کی رات میں سونے کے بعد اٹھ کر کھانا پینا جائز نہ تھا)۔

اس حدیث کو اشعث بن سوار نے عکرمہ سے انہوں نے ابن عباس سے روایت کیا ہے کہ صرمہ بن قیس نے الخ حضرت ابن عباس ان سے شعر سیکھا کرتے تھے اس کی بحث انشاء اللہ آگے آئے گی۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

صرمہ: صاد پر زیر ہے اور میم کے بعد ہاء ہے۔

## ۲۴۹۹۔ حضرت صرمہؓ بن ابی انس

حضرت صرمہؓ بن ابی انس بن مالک بن عدی بن عامر بن غنم بن عدی بن نجار انصاری خزرجی نجاری ابوعمر نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے اور ابونعیم نے کہا ہے کہ بعض متاخرین نے یعنی ابن مندہ ان کا تذکرہ علیحدہ لکھا ہے حالانکہ یہ میرے نزدیک وہی ہیں جن کا ذکر ہو چکا اور ابن مندہ نے بھی لکھ دیا ہے (کہ یہ وہی ہیں) ابن مندہ اور ابونعیم نے اس تذکرہ میں یہ حدیث روایت کی ہے جو ہم سے ابوجعفر بن سمین نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک بیان کی وہ ابن اسحاق سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا صرمہ بن ابی انس نے جبکہ رسول اللہ ﷺ مدینہ تشریف لائے اور وہاں آپ کو اور آپ کے صحابہ کو امن ملا یہ اشعار کہے تھے:

ثوی فی قریش بضع عشرة حجة یذکر لو یلقی صدیقا مواتیا
ویعرض فی اهل المواسم نفسه فلم یلق من یؤمن ولم یرداعیا

''آنحضرت ﷺ قریش (کے وطن یعنی مکہ) میں دس برس سے زیادہ رہے۔اگر کوئی دوست مل جاتا تھا تو اسے خدا کی یاد دلاتے تھے۔اور زمانہ حج میں آپ اپنی ذات کو باہر کے لوگوں کے سامنے پیش کرتے تھے۔(فرماتے تھے کہ تم مجھے اپنے وطن لے چلو کیونکہ قریش میری نصیحت نہیں مانتے بلکہ میری تکذیب کرتے ہیں مجھے ستاتے ہیں) مگر آپ کو کوئی ایسا شخص نہ ملا جو آپ کو اطمینان دلاتا اور آپ کی دعوت کرتا۔''

فلما اتانا اطمأنت به النوی واصبح مسرورا بطیبة راضیا
واصبح لایخشی عدواة واحد قریبا ولا یخشی من الناس باغیا
بذلنا له الاموال من جل مالنا وانفسنا عند الوغی و التآسیا
اقول اذا صلیت فی کل بیعة حنانیک لاتظهر علی الاعادیا

'پھر جب آپ ہمارے پاس (مدینہ میں) تشریف لائے اور اطمینان سے مقیم ہوئے۔اور طیبہ سے خوش اور راضی ہوئے اور آپ کو قریب کے کسی دشمن کا خوف نہ رہا اور نہ کسی باغی کی دہشت باقی رہی۔ہم نے اپنے عمدہ عمدہ مال آپ پر خرچ کیے اور صلح و جنگ (دونوں موقعوں) میں ہم نے اپنی جانیں آپ پر نثار کیں۔میں جب کسی عبادت خانے میں نماز پڑھنے جاتا ہوں تو کہتا ہوں کہ اے میرے پروردگار! اپنی مہربانی سے ہم پر دشمنوں کو غالب نہ کر۔''

یہ قصیدہ بہت بڑا ہے۔ابن اسحاق نے کہا ہے کہ یہ صرمہ وہی ہیں جن کے بارے میں جو کچھ ہم نے ذکر کیا۔اور جن کے حق میں یہ آیت نازل ہوئی ہے:

كُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ الآیة (البقرة:۱۸۷)

مگر ابوعمر نے صرف صرمہ بن ابی انس کو ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ ابوانس کا نام قیس بن صرمہ بن مالک بن عدی عامر بن غنم بن عدی بن نجار ہے انصاری ہیں کنیت ان کی ابوقیس ہے۔پس ابوعمر نے کوئی اشتباہ باقی نہیں رکھا انہوں نے یہ کہہ دیا کہ ابوانس کا نام قیس ہے تاکہ کوئی شخص یہ نہ سمجھے کہ یہ دو شخص ہیں اور انہوں نے کہا ہے کہ بعض لوگوں نے صرمہ بن مالک کہا ہے انہوں نے ان کو دادا کی طرف منسوب کر دیا ہے یہی ہیں کہ ان کے اور حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے حق میں یہ آیت نازل ہوئی تھی:

اُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ اِلٰى نِسَآئِكُمْ الی قوله مِنَ الْفَجْرِ - الآیة (البقرہ ۱۸۷)

''تمہارے لیے روزے کی رات میں اپنی عورتوں سے اختلاط کرنا حلال کیا گیا ہے-----الخ''

ابوعمر نے کہا ہے کہ صرمہ ایک شخص تھے جو زمانہ جاہلیت میں رہبانیت (رہبانیت دنیاوی زندگی کی ان آسائشوں کو بھی ترک کر دینا جن میں کوئی شرعی قباحت نہ ہو۔) اختیار کر چکے تھے کمبل پہنتے تھے اور بتوں سے علیحدہ رہتے تھے اور جنابت سے غسل کرتے تھے اور حائضہ عورتوں سے علیحدہ رہتے تھے انہوں نے نصرانی ہو جانے کا ارادہ کیا تھا مگر پھر (کچھ سمجھ کے) رک گئے۔اپنے گھر میں جس کو انہوں نے مسجد بنالیا تھا گوشہ نشین ہو گئے تھے وہاں کسی حائضہ عورت یا جنبی کو نہ آنے دیتے تھے اور کہتے تھے کہ میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پروردگار کی عبادت کرتا ہوں برابر اسی حال میں رہے یہاں تک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف

## ۲۵۰۲۔ حضرت صعبؓ بن منقر

حضرت صعبؓ بن منقر۔ ان سے ان کی بیٹی ام البنین نے روایت کی ہے کہ انہوں نے نبیؐ سے اس بات کی اجازت طلب کی تھی کہ ایک کنواں اپنے گھر میں کھودیں۔ آنحضرتؐ نے انہیں اجازت دی اور اس بات کا حکم دیا کہ کسی کو پانی بھرنے سے نہ روکیں (چنانچہ انہوں نے کنواں کھودا) مگر وہ شور نکلا تو حضرت نے انہیں تیر دیا انہوں نے اس تیر کو اس میں گاڑ دیا وہ میٹھا ہو گیا۔

## ۲۵۰۳۔ حضرت صعصعہؓ بن صوحان

حضرت صعصعہؓ بن صوحان۔ ان کا نسب ان کے بھائی زید کے نام میں گزر چکا ہے۔ صعصعہ رسول اللہ ﷺ کے عہد میں مسلمان تھے مگر آپ کو دیکھا نہیں۔ اس زمانے میں بہت کم سن تھے۔ اپنی قوم عبدالقیس میں سردار تھے فصیح، خطیب، زبان آور اور دیندار فاضل تھے۔ ان کا شمار اصحاب علی رضی اللہ عنہ میں ہوتا ہے یہ حضرت علیؓ کے ساتھ سب لڑائیوں میں شریک رہے۔ صعصعہ وہی بولنے والا شخص ہیں کہ جب حضرت عمر بن خطابؓ نے اس مال کو تقسیم کیا جو ابو موسیٰ اشعری نے ان کے پاس بھیجا تھا جو دس لاکھ درہم کا تھا اور اس میں سے کچھ بچ رہا اور لوگوں نے باہم اختلاف کیا کہ ہم اس کو کس کام میں صرف کریں؟ تو حضرت عمر نے لوگوں کو جمع کر کے خطبہ پڑھا اور فرمایا کہ اے لوگو! تمہارے مال میں بعد تقسیم کے بچ رہا ہے پس یہ صعصعہ کھڑے ہو گئے حالانکہ اس زمانے میں نوجوان لڑکے تھے اور کہا کہ اے امیر المومنین مشورہ اس کام میں لیا جاتا ہے جس کی بابت قرآن نہ نازل ہوا اور جس امر کی بابت قرآن نازل ہو چکا ہے اس کو آپ اسی مقام میں صرف کیجئے جہاں اللہ عزوجل نے حکم دیا ہے آپ نے فرمایا تم سچ کہتے ہو تم میرے ہو میں تمہارا ہوں پس اس کو حضرت عمر نے مسلمانوں کے درمیان میں تقسیم کر دیا۔ یہ ان لوگوں میں تھے جن کو حضرت عثمانؓ نے شام کی طرف بھیجا تھا۔ ان کی وفات حضرت معاویہؓ کے زمانے میں ہوئی تھی بہت ثقہ تھے حدیث کی روایت کم کرتے تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۰۴۔ حضرت صعصعہؓ بن معاویہ

حضرت صعصعہؓ بن معاویہ بن حصن یا ابن حصین بن عبادہ بن نزال بن مرہ بن عبید بن مقاعس۔ نام ان کا حارث بن عمرو بن کعب بن سعد بن زید مناۃ بن تمیم بن مروہ احنف بن قیس کے چچا ہیں۔ ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے ان کی روایت صرف حضرت عائشہ اور ابوذر رضی اللہ عنہما سے ہے۔ ان سے احنف بن قیس نے اور حسن بصری نے اور ان کے بیٹے عبدربہ بن صعصعہ نے روایت کی ہے۔ یہ صعصعہ بھائی ہیں جزء بن معاویہ کے جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی طرف سے اہواز کے حاکم تھے۔ ہمیں ابویاسر بن ابی حبہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یزید بن ہارون نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے جریر بن حازم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حسن (بصری) نے صعصعہ بن معاویہ سے جو فرزدق کے چچا تھے نقل کر کے بیان کیا کہ وہ نبیؐ کے حضور میں گئے حضرت نے ان کے سامنے یہ آیت پڑھی:

فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ۝ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ۝ (الزلزال: ۷-۸)

''پس جو کوئی ذرہ برابر نیکی کرے گا اس کو دیکھ لے گا اور جو کوئی ذرہ برابر برائی کرے گا وہ اس کو دیکھ لے گا''۔

لائے پس یہ مسلمان ہو گئے اور ان کا اسلام اچھا ہوا یہ ایک بہت بوڑھے آدمی تھے ابو عمر نے ان کے چند اشعار بھی ذکر کئے ہیں جوان کی کنیت میں ذکر کئے جائیں گے۔ حضرت ابن عباس ان کے پاس شعر سیکھنے جایا کرتے تھے۔ ابن کلبی نے ان کا نام صرمہ بن ابی انس لکھا ہے اور نسب بھی ویسا ہی بیان کیا ہے جیسا ابو عمر نے بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۰۰۔ حضرت صرمہؓ عذری

حضرت صرمہؓ عذری۔ بعض لوگ ان کو ابو صرمہ کہتے ہیں۔ عبدالحمید بن سلیمان بن ربیعہ بن ابی عبدالرحمٰن سے انہوں نے صرمہ عذری سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے بنی مصطلق سے جہاد کیا تو ہمیں غنیمت میں عرب کی شریف زادیاں ملیں اور ہم پر تجرد کی کیفیت غالب تھی ہم نے چاہا کہ ہم ان سے حاجت روائی کر لیں اور عزل کریں پھر ہم میں سے ایک نے دوسرے سے کہا کہ ہمیں سزاوار نہیں ہے کہ ہم اس کام کو بغیر رسول اللہؐ سے پوچھے ہوئے کریں حالانکہ آپ ہم میں موجود ہیں چنانچہ ہم نے آپ سے پوچھا آپ نے فرمایا کہ عزل کرو یا نہ کرو جو جان قیامت تک پیدا ہونے والی ہے وہ ضرور پیدا ہوگی۔ ابو سعید خدری سے بھی ایسا ہی مروی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے اور ابو عمر نے ان کا نام صرفہ لکھا ہے واللہ اعلم۔

صرمہ: میم کے ساتھ

# باب الصاد مع العین

## ۲۵۰۱۔ حضرت صعبؓ بن جثامہ

حضرت صعبؓ بن جثامہ۔ جثامہ کا نام یزید بن قیس بن ربیعہ بن عبداللہ بن یعمر شداخ بن عوف بن کعب بن عامر بن لیث بن بکر بن عبد مناہ بن کنانہ کنانی لیثی۔ والدہ ان کی زینب بنت حرب بن امیہ ہیں جو ابو سفیان کی بہن تھیں۔ جثامہ نے قریش سے حلف کی دوستی کی تھی یہ صعب ودان اور ابواء میں جو سرزمین حجاز میں ایک مقام ہے رہتے تھے۔ ان کی وفات حضرت ابوبکر صدیق کی خلافت میں ہوئی ان سے حضرت ابن عباس نے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے فرمایا چراگاہ کا محدود کرنا اللہ اور اس کے رسول کے سوا کسی کو جائز نہیں۔ ہمیں ابراہیم بن محمد بن مہران نے اور اسماعیل بن علی بن عبیداللہ وغیرہما نے اپنی سند سے محمد بن عیسیٰ سلمی تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے لیث نے ابن شہاب سے انہوں نے عبیداللہ بن عبداللہ سے انہوں نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ ان سے صعب بن جثامہ نے بیان کیا کہ (اثنائے سفر حجۃ الوداع میں) مقام ودان یا ابواء میں رسول اللہ ﷺ کا گزر ان کی طرف ہوا تو انہوں نے ایک گورخر (کا شکار) ہدیۃً آپ کی خدمت میں پیش کیا آپ نے واپس کر دیا پھر جب رسول اللہؐ نے ان کے چہرہ میں رنجیدگی کے آثار دیکھے تو آپ نے فرمایا کہ ہمیں سزاوار نہ تھا کہ تمہارا ہدیہ واپس کرتے مگر (مجبوری یہ ہے کہ) ہم احرام باندھے ہوئے ہیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے اور ابن مندہ نے لکھا ہے کہ ان کی وفات حضرت ابوبکر کی خلافت میں ہوئی پھر لکھا ہے کہ یہ فتح فارس میں شریک تھے پس اگر وہ اس قول کو علمائے متقدمین سے نقل کرتے تو بے شک معذور ہوتے کیونکہ ان میں باہم اس قسم کے اختلافات ہوتے ہیں مگر انہوں نے تو اس قول کو اپنی طرف سے لکھا ہے کسی کی طرف منسوب نہیں کیا کہاں فتح فارس! اور کہاں حضرت ابوبکر کی خلافت! فتح فارس حضرت عمر خطاب رضی اللہ عنہ کی خلافت میں ہوئی تھی۔

صعصعہ کہتے تھے مجھے یہی کافی ہے اور کچھ پرواہ نہیں اگر میں نے حضرت سے سوائے اس کے کوئی حدیث نہیں سنی اور اس روایت کو ہدبہ بن خالد نے جریر بن حازم سے انہوں نے حسن سے انہوں نے صعصعہ سے جو احنف بن قیس تمیمی کے چچا تھا روایت کی ہے۔ اور اس حدیث کو سلیمان بن حرب نے اور ابن مبارک نے جریر سے روایت کیا ہے اور ان دونوں نے بھی یزید بن ہارون کی طرح کہا ہے کہ صعصعہ فرزدق کے چچا تھے۔ حالانکہ یہ صحیح نہیں ہے فرزدق کا نام ہمام ہے وہ بیٹے ہیں غالب بن صعصعہ بن ناجیہ بن عقال بن محمد بن سفیان بن مجاشع بن دارم بن مالک بن حنظلہ بن مالک بن زید مناہ بن تمیم کے۔ ابونعیم نے اس حدیث کو اسی تذکرہ میں روایت کیا ہے اور ابن مندہ نے صعصعہ بن ناجیہ کے تذکرہ میں روایت کیا ہے اور ابوعمر نے صعصعہ بن ناجیہ ہی کے تذکرہ میں لکھا ہے ان سے حسن بصری نے روایت کی ہے اور کہا ہے کہ یہ فرزدق کے چچا ہیں اس سے بھی ابن مندہ کے قول کی تائید ہوتی ہے کہ یہ (صعصعہ بن معاویہ کو فرزدق کا چچا کہنا) غلط ہے اس کی بحث انشاء اللہ صعصعہ بن ناجیہ کے نام میں آئے گی اور ابواحمد عسکری نے کہا ہے کہ بعض لوگوں نے صعصعہ بن معاویہ کے تذکرہ میں جو احنف کے چچا تھے غلطی کی ہے اور کہا ہے کہ یہ فرزدق کے چچا تھے۔ اس سے بھی ابونعیم کے قول کی تائید ہوتی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر' ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۵۰۵۔ حضرت صعصعہؓ بن ناجیہ

حضرت صعصعہؓ بن ناجیہ بن عقال بن محمد بن سفیان بن مجاشع بن دارم بن مالک بن زید مناہ بن تمیم۔ یہ صعصعہ فرزدق شاعر کے دادا تھے فرزدق کا نام ہمام ہے وہ بیٹے ہیں غالب بن صعصعہ کے۔ یہ صعصعہ اقرع بن حابس بن عقال کے چچازاد بھائی ہیں۔ ان سے ان کے بیٹے عقال بن صعصعہ نے اور طفیل بن عمرو نے روایت کی ہے اور حسن بصری نے بھی ان سے روایت کی ہے اور انہوں نے ان کو فرزدق کا چچا کہا ہے مگر صحیح یہ ہے کہ یہ فرزدق کے دادا ہیں بنی تمیم کے اشراف اور بنی مجاشع کے سرداروں میں سے تھے زمانہ جاہلیت میں یہ زندہ (زمانہ جاہلیت میں رسم تھی کہ غیرت مندوں کے یہاں جب لڑکی پیدا ہوتی تو اس کو زندہ دفن کرا دیتے تھے لڑکی کی ولادت ان کو بہت ناگوار تھی۔) درگور کی جانے والی لڑکیوں کو فدیہ دے کر بچا لیتے تھے فرزدق نے ان کی اسی بات کی اپنے اس شعر میں تعریف کی ہے:

وجدی الذی منع الوائدات واحیی الوئید فلم یوأد

''میرے دادا وہ شخص ہیں جو زندہ درگور کرنے والیوں کو روک لیتے تھے۔ اور زندہ درگور کی جانے والی لڑکی کو بچا لیتے تھے۔''

ہمیں یحییٰ بن محمود نے اجازۃً اپنی سند سے احمد بن عمرو بن ضحاک تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوموسیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے علاء بن فضل بن عبدالملک بن ابی سویہ منقری نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عباد بن شبیب نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے طفیل بن عمرو نے صعصعہ بن ناجیہ سے جو فرزدق کے دادا تھے نقل کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے میں رسول اللہ کے پاس گیا حضرت نے مجھ پر اسلام پیش کیا میں مسلمان ہو گیا اور حضرت نے مجھے چند آیتیں قرآن کی تعلیم فرمائیں میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ میں نے زمانہ جاہلیت میں بھی کچھ نیک کام کیے ہیں کیا مجھے ان کا ثواب ملے گا؟ حضرت نے پوچھا تم نے کیا نیک کام کیے ہیں؟ میں نے عرض کیا کہ میری دو عشراء (عشراء اس اونٹنی کو کہتے ہیں جو دس مہینے کی حاملہ ہو یعنی اس کے وضع حمل کا زمانہ قریب ہو

ایسی اونٹنیوں کی قدر زیادہ ہوتی ہے۔) اونٹنیاں کھوگئی تھیں میں ان کو ڈھونڈنے کے لیے اپنے ایک اونٹ پر سوار ہو کر نکلا (چنانچہ وہ اونٹنیاں مجھے مل گئیں) اثنائے راہ میں ایک میدان کے اندر مجھے دو مکان دکھائی دیئے میں نے ان دونوں میں جانے کا ارادہ کیا ایک مکان میں میں نے ایک بوڑھے آدمی کو دیکھا اتفاقاً اس حال میں کہ وہ مجھ سے باتیں کر رہا تھا اور میں اس سے باتیں کر رہا تھا ایک عورت نے آواز دی کہ میرا بچہ پیدا ہو گیا میرا بچہ پیدا ہو گیا! اس بوڑھے نے کہا کہ کیا پیدا ہوا؟ عورت نے کہا لڑکی بوڑھے نے کہا تو اس کو دفن کر دے میں نے کہا میں اس کی روح کو تجھ سے مول لیتا ہوں تو اس کو قتل نہ کر چنانچہ میں اس کو اپنی دونوں اونٹنیوں اور اس اونٹ کے عوض میں جس پر میں سوار تھا مول لے لیا اور اسلام کے ظاہر ہو جانے کے بعد بھی تین سو ساٹھ زندہ در گور کی جانے والی لڑکیوں کو بچایا ہر ایک کو دو عشراء اونٹنیوں اور ایک اونٹ کے عوض میں مول لیتا تھا پس کیا مجھے کچھ ثواب ملے گا؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ تو بہت بڑی نیکی تمہاری ہے اس کا ثواب تو تمہیں مل گیا کہ اللہ نے تمہیں اسلام کی دولت عنایت فرمائی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۰۶۔ حضرت صعق ؓ (ابو عبداللہ)

حضرت صعق ؓ۔ کنیت ان کی ابوعبداللہ ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ سعید قریشی نے ان کا ذکر لکھا ہے اور کہا ہے کہ میں نہیں جانتا یہ صحابی ہیں یا نہیں؟ اور انہوں نے اپنی سند سے عبداللہ بن صعق سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا برتن کے ٹوٹ جانے میں غصہ اور ناخوشی نہ کیا کرو کیونکہ برتنوں کی بھی عمر ہوتی ہے آدمیوں کی عمر کی طرح۔

# باب الصاد و الفاء

## ۲۵۰۷۔ حضرت صفرہ ؓ (ابو معدان)

حضرت صفرہ ؓ۔ کنیت ان کی ابومعدان ہے۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ حافظ ابوزکریاء نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ ابو اسحاق یعنی احمد بن محمد بن یاسین نے ان کا ذکر ان صحابہ میں کیا ہے جو ہرات آئے تھے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۵۰۸۔ حضرت صفوان ؓ بن امیہ

حضرت صفوان ؓ بن امیہ بن خلف بن وہب بن حذافہ بن جمح قرشی جمحی۔ ان کی والدہ صفیہ بنت معمر بن حبیب بن وہب بن حذافہ بن جمح جمحیہ۔ ان کی کنیت ابووہب ہے اور بعض لوگ ابوامیہ کہتے ہیں۔ ابن شہاب کہتے تھے کہ نبیؐ نے صفوان سے کہا کہ "ابووہب! اتر جاؤ" اور ابوجعفر یعنی محمد بن علی نے کہا کہ حضورؐ نے ان کو "ابوامیہ!" فرمایا تھا۔ ان کے والد امیہ بن خلف غزوۂ بدر میں بحالت کفر قتل کیے گئے تھے جب رسول اللہؐ نے مکہ فتح کیا تو صفوان بن امیہ جدہ بھاگ گئے پھر عمیر بن وہب بن خلف جو صفوان کے چچازاد بھائی تھے رسول اللہؐ کے حضور میں آئے اور ان کے ساتھ ان کے بیٹے وہب بن عمیر بھی تھے ان دونوں نے رسول اللہؐ سے صفوان کے لیے امان مانگی آپ نے ان کو امان دی اور علامت کے لیے اپنی وہ چادر یا عمامہ ان کے پاس بھیجا جس کو پہن کر حضرت مکہ میں داخل ہوئے تھے پس وہب بن عمیر صفوان سے ملے پس صفوان وہب کے ساتھ آئے اور رسول اللہؐ کے حضور میں

کھڑے ہو گئے اور اس وقت لوگ بہت جمع تھے اس لیے انہوں نے بلند آواز سے کہا کہ اے محمد ﷺ یہ وہب بن عمیر کہتے ہیں کہ آپ نے مجھے بقدر مسافت دو ماہ کی امان دی ہے تو رسول اللہؐ نے ان سے فرمایا کہ اے ابو وہب! (سواری سے) اترو انہوں نے کہا نہیں جب تک آپ مجھ سے صاف صاف بیان نہ کر دیں میں نہ اتروں گا پس رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اترو تمہیں چار ماہ کی مسافت کے بقدر امان دی جاتی ہے پس یہ اترے اور رسول اللہ کے ہمراہ حنین تک گئے رسول اللہؐ نے ان سے کچھ ہتھیار عاریتاً مانگے تھے انہوں نے عرض کیا کہ خوشی سے آپ مانگتے ہیں یا جبراً؟ آنحضرتؐ نے فرمایا نہیں بلکہ خوشی سے بطور عاریت کے کہ اگر وہ تلف ہو جائیں تو ان کا تاوان دیا جائے گا پس انہوں نے حضرت کو عاریتاً دے دیئے غزوۂ حنین میں یہ کافروں کی طرف سے تھے۔ جب مسلمانوں کو ہزیمت ہوئی تو کلدہ بن حنبل نے جو صفوان کا اخیافی بھائی تھا کہا کہ دیکھو! جادو ٹوٹ گیا صفوان نے کہا چپ رہ خدا تیرے منہ کو چاک کر دے واللہ! مجھے یہ بات زیادہ محبوب ہے کہ قریش کا کوئی شخص تربیت کرے بجائے اس کے کہ میری تربیت ہوازن کا کوئی شخص کرے مراد ان کی عوف بن مالک نصری سے تھی پھر جب مسلمانوں کو حنین کے دن فتح ہوئی تو رسول اللہؐ نے ان کو بھی (مال غنیمت سے حصہ) دیا۔

ہمیں ابراہیم بن محمد فقیہ وغیرہ نے اپنی سند سے ابو عیسیٰ ترمذی سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حسن خلال نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یحییٰ بن آدم نے ابن مبارک سے انہوں نے یونس سے انہوں نے زہری سے انہوں نے سعید بن مسیب سے انہوں نے صفوان سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے مجھے رسول اللہؐ نے حنین کے دن دیا حضرت سے مجھ کو نہایت ہی بغض تھا مگر آپ مجھے برابر دیتے رہے یہاں تک کہ تمام لوگوں سے زیادہ آپ مجھے محبوب ہو گئے جب صفوان نے نبی ﷺ کی بخشش کی کیفیت دیکھی تو کہا کہ اللہ کی قسم! اس قدر بخشش نبی کے سوا اور کوئی نہیں کر سکتا پس یہ اسلام لے آئے پہلے مولفۃ القلوب سے تھے پھر ان کا اسلام بہت اچھا ہو گیا مکہ میں مقیم رہتے تھے ان سے کہا گیا کہ جس نے ہجرت نہیں کی وہ ہلاک ہو جائے گا اور جو ہجرت نہ کرے اس کا اسلام قبول ہی نہ ہو گا پس یہ مدینہ میں ہجرت کر کے آئے اور حضرت عباس بن عبدالمطلب کے یہاں اترے انہوں نے رسول اللہؐ سے ان کی کیفیت بیان کی تو آپ نے فرمایا فتح (مکہ) کے بعد ہجرت ضروری نہیں ہے حضرت نے ان سے پوچھا کہ تم کس کے یہاں اترے ہو؟ انہوں نے کہا عباس بن عبدالمطلب کے یہاں حضرت نے فرمایا تم ایسے شخص کے یہاں اترے جو تمام قریش میں سب سے زیادہ قریش سے محبت کرنے والا ہے۔ پھر ان سے فرمایا کہ اے ابو وہب! بطحاء کی طرف لوٹ آؤ اور اپنے اپنے مقامات میں ٹھہرو۔ تو وہ واپس آئے اور موت تک وہاں رہے۔ یہ زمانہ جاہلیت میں بھی اشراف قریش سے تھے اور کھلانے والوں (یعنی ان لوگوں میں تھے جو غربا اور مساکین کو کھانا کھلایا کرتے تھے مسافروں کی مہمان نوازی کیا کرتے تھے۔) میں سے تھے ان کو لوگ سداد البطحاء کہتے تھے قریش میں سب سے زیادہ فصیح تھے لوگوں نے کہا ہے کہ کسی خاندان میں پانچ کھلانے والے نہیں سوائے عمرو بن عبداللہ بن صفوان بن امیہ بن خلف کے۔ خلف نے بھی کھلایا اور امیہ' صفوان' عبداللہ اور عمرو نے بھی کھلایا۔ حضرت معاویہ نے ایک روز پوچھا کہ مکہ میں آج کل کون کھلاتا ہے؟ لوگوں نے کہا عبداللہ بن صفوان۔ حضرت معاویہؓ نے کہا مبارک ہو مبارک ہو یہ وہ روشنی ہے جو کبھی گل نہ ہو گی۔ عبداللہ بن صفوان مکہ میں عبداللہ بن زبیر کے ہمراہ شہید ہوئے اور صفوان بن امیہ نے مکہ میں ۴۲ھ میں حضرت معاویہؓ کی شروع خلافت میں وفات پائی اور بعض لوگ کہتے ہیں حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے ہنگامہ شہادت میں شہید ہوئے۔ اور بعض لوگ کہتے تھے کہ واقعہ جمل کیلئے بصرہ کو لوگوں کے جاتے وقت وفات پائی۔ ان سے ان

کے بیٹے عبداللہ عبداللہ بن حارث عامر بن مالک اور طاوس نے روایت کی ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۰۹۔حضرت صفوانؓ بن امیہ

حضرت صفوانؓ بن امیہ بن عمرو سلمی۔ بنی اسد بن خزیمہ کے حلیف ہیں۔غزوۂ بدر میں ان کے شریک ہونے کی بابت اختلاف ہے۔ان کے بھائی مالک بن امیہ بدر میں شریک تھے اور یہ دونوں جنگ یمامہ میں شہید ہوئے ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۲۵۱۰۔حضرت صفوانؓ بن صفوان

حضرت صفوانؓ بن صفوان۔رسول اللہ کی طرف سے قبیلہ بنی عمرو کے حاکم تھے سیف نے ان کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ عثمان بن عمرو دیلی بنی اسد کے حاکم تھے اور صفوان بن صفوان بنی عمرو کے حاکم تھے ان کا تذکرہ اشیری نے ابوعمر پر استدراک کرنے کے لیے لکھا ہے۔

## ۲۵۱۱۔حضرت صفوانؓ بن عبداللہ خزاعی

حضرت صفوانؓ بن عبداللہ خزاعی۔بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ صحابی ہیں۔ان کی حدیث موقوف ہے۔ان سے عبداللہ بن اوس نے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا جب میں مرجاؤں تو میرے کفن کا جو حصہ زمین سے ملا ہوا اس کو چاک کر دینا اس کے بعد میرے اوپر مٹی ڈالنا۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصر لکھا ہے۔

## ۲۵۱۲۔حضرت صفوانؓ بن عبداللہ

حضرت صفوانؓ بن عبداللہ یا عبداللہ بن صفوان۔داؤد بن ابی ہند نے عامر سے انہوں نے صفوان بن عبداللہ یا عبداللہ بن صفوان سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میرا گزر رسول اللہ ﷺ کی طرف ہوا میں دو خرگوش (شکار کیے ہوئے) لٹکائے ہوئے تھا میں نے کہا کہ مجھے چھری نہیں ملی تو میں نے ان کو پتھر سے ذبح کر دیا ہے حضرت نے فرمایا کھاؤ (حلال ہے) اس حدیث کو علی بن سلیمان واسطی نے داؤد بن ابی ہند سے اسی طرح روایت کیا ہے اور حماد بن سلمہ نے اور یزید بن ہارون نے داؤد سے اس کو روایت کیا ہے اور ان دونوں نے ان کا نام صفوان بن محمد یا محمد بن صفوان بیان کیا ہے۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۵۱۳۔حضرت صفوانؓ بن عبدالرحمٰن قریشی

حضرت صفوانؓ بن عبدالرحمٰن بن صفوان قریشی جمحی ان کے والد ان کو نبیؐ کے حضور میں فتح مکہ کے دن لائے تھے تا کہ یہ آپ سے ہجرت پر بیعت کریں حضرت نے فرمایا کہ فتح مکہ کے بعد ہجرت کی ضرورت نہیں حضرت عباس نے ان کی سفارش کی تو آپ نے ان سے بیعت لے لی ان کا تذکرہ ان کے والد عبدالرحمٰن کے تذکرہ میں انشاءاللہ تعالیٰ کیا جائے گا۔ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے اور نیز انہوں نے عبدالرحمٰن بن صفوان کے تذکرہ میں لکھا ہے اور کہا ہے کہ یا ان کا نام صفوان بن عبدالرحمٰن ہے ان کی حدیث اسی طرح شک کے ساتھ روایت کی ہے اور کہا ہے کہ اکثر راوی ان کے متعلق یہ کہتے ہیں کہ اس کا نام عبدالرحمٰن بن صفوان ہے انہوں نے کہا ہے کہ میرا خیال بھی یہی ہے کہ ان کا نام عبدالرحمٰن بن صفوان بن قدامہ ہے مگر یہ صحیح نہیں کیونکہ انہوں نے اس تذکرہ میں لکھا ہے کہ یہ جمحی ہیں اور ابن قدامہ کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ یہ تمیمی ہیں پس یہ دونوں ایک کیونکر ہو سکتے ہیں؟ واللہ اعلم

## ۲۵۱۴۔ حضرت صفوانؓ بن عبدالرحمٰن

حضرت صفوانؓ بن عبدالرحمٰن یا عبدالرحمٰن بن صفوان۔ سعید قریشی نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور انہوں نے اپنی سند سے مجاہد سے انہوں نے صفوان بن عبدالرحمٰن یا عبدالرحمٰن بن صفوان سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے جب نبی ﷺ (مکہ میں) تشریف لائے اور کعبہ میں داخل ہوئے تو میں نے اپنا لباس پہنا بعد اس کے میں گیا آپ اور آپ کے اصحاب حجر اسود اور رکن یمانی کے درمیان تھے۔ استلام کرر ہے تھے اور اپنے رخساروں کو کعبہ پر رکھے ہوئے تھے نبیؐ بہ نسبت سب لوگوں کے دروازہ سے قریب تھے میں انہی سے دو آدمیوں کے پاس گیا اور میں نے پوچھا کہ نبیؐ نے (کعبہ کے اندر) کیا کیا کام کیے؟ ان دونوں نے کہا کہ آپ نے اس ستون کے پاس جو دروازے کے پاس ہے دو رکعت نماز پڑھی تھی۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ میرا خیال ہے کہ یہ صفوان اور وہ جن کا ذکر اس سے پہلے ہوا ایک ہیں کیونکہ ابوعمر نے عبدالرحمٰن بن صفوان کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ ان سے مجاہد نے روایت کی ہے اور یہ بھی کہا ہے کہ ان کا نام صفوان بن عبدالرحمٰن یا عبدالرحمٰن بن صفوان ہے پس قریب (قیاس) یہی ہے کہ یہ دونوں ایک ہیں۔ واللہ اعلم

## ۲۵۱۵۔ حضرت صفوانؓ بن عسال

حضرت صفوانؓ بن عسال۔ بنی ربض بن زاہر بن عامر بن عوثبان بن مراد سے ہیں۔ کوفہ میں رہتے تھے نبیؐ کے ہمراہ انہوں نے بارہ جہاد کیے تھے۔ ان سے عبداللہ بن مسعود، زر بن حبیش، عبداللہ بن سلمہ اور ابوالعریف نے روایت کی ہے۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ لوگ کہتے ہیں یہ بنی جمل بن کنانہ بن ناجیہ بن مراد سے ہیں۔ ابونعیم نے کہا ہے کہ یہ بنی زاہر بن مراد سے ہیں اور ابن کلبی نے بھی ایسا ہی لکھا ہے جیسا ہم نے شروع تذکرہ میں کہا کہ یہ بنی زاہر سے ہیں۔ ہمیں ابومنصور بن سنجی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالبرکات محمد بن محمد بن خمیس نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابونصر بن طوق نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم بن مرجی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابویعلیٰ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے شیبان بن فروخ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے صعق بن حزن نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے علی بن حکم بنانی نے منہال بن عمرو سے انہوں نے زر سے انہوں عبداللہ بن مسعود سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے مجھ سے صفوان بن عسال مرادی کہتے تھے کہ میں نبیؐ کے حضور میں گیا آپ اپنی ایک چادر سے تکیہ لگائے ہوئے مسجد بیٹھے تھے میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! میں طلب علم کے لیے آیا ہوں۔ آپ نے مرحبا طالب العلم کو مرحبا! طالب علم کو فرشتے اپنے بازوؤں سے گھیرے رہتے ہیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۱۶۔ حضرت صفوانؓ بن عمرو اسدی

حضرت صفوانؓ بن عمرو اسدی۔ ابراہیم بن سعد نے ابن اسحاق سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ مہاجرین مدینہ میں آہستہ آہستہ یکے بعد دیگرے آئے اور بنی غنم بن دودان بھی مسلمان تھے یہ بھی اپنے مردوں عورتوں سمیت ہجرت کر کے رسول اللہؐ کے ہمراہ مدینہ میں رہتے تھے انہی میں سے صفوان بن عمرو تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۵۱۷۔ حضرت صفوانؓ بن عمرو

حضرت صفوانؓ بن عمرو۔ سلمی۔ بعض لوگ ان کو اسلمی کہتے ہیں۔ احد میں شریک تھے مگر بدر میں شریک نہیں ہوئے ان کے بھائی مدلاج ثقف اور مالک البتہ اس میں شریک تھے یہ سب بنی عبد شمس کے حلیف تھے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ یہ صفوان وہی ہیں جن کا تذکرہ اس سے پہلے ہو چکا ہے۔ ابن مندہ اور ابو نعیم نے ان کو اسدی لکھا ہے اور ابو عمر نے ان کو سلمی یا اسلمی لکھا ہے۔ ثقف بن عمرو کے تذکرہ میں دو مضامین آ چکے ہیں جو دونوں کے ایک ہونے پر دلالت کرتے ہیں۔ واللہ اعلم

## ۲۵۱۸۔ حضرت صفوانؓ بن قدامہ

حضرت صفوانؓ بن قدامہ تمیمی مرائی۔ بنی امراُ القیس بن زید مناہ بن تمیم سے ہیں۔ ان سے عبد الرحمٰن صفوان بن قدامہ نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ یہ مدینہ نبیؐ کے حضور میں ہجرت کر کے گئے تھے اور آپ سے اسلام پر بیعت کی تھی۔ نبیؐ نے اپنا ہاتھ بڑھا دیا اس پر صفوان نے مسح کیا پھر صفوان نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! میں آپ سے محبت رکھتا ہوں۔ رسول اللہؐ نے فرمایا (قیامت کے دن) آدمی اس کے ساتھ ہوگا جس سے محبت رکھتا ہے۔ صفوان بن قدامہ نے جس وقت نبی ﷺ کی طرف ہجرت کرنے کا ارادہ کیا اس وقت اپنی قوم کو اور اپنے بھتیجوں کو بلایا تا کہ وہ بھی انکے ساتھ ہو جائیں مگر انہوں نے نہ مانا لہٰذا یہ ان کو چھوڑ کے چل دیئے اور اپنے ہمراہ اپنے دونوں بیٹوں عبد العزیٰ اور عبد نہم کو لائے تھے نبیؐ نے ان دونوں کا نام بدل کے عبد الرحمٰن اور عبد اللہ رکھ دیئے اسی کے متعلق نصر بن قدامہ کے بیٹے نے یہ اشعار کہے تھے

تحمل صفوان فاصبح غادیا — بابنائه عمدا وخلّى المواليا
طلاب الذی یبقی و آثرت غیره — فشتان ما یفنی وما کان باقیا
فاصبحت مختارًا لامر مفند — واصبح صفوان بیثرب ثاویا
بابنائه جار الرسول محمدً — مجیباله اذ جاء بالحق داعیا

"صفوان اپنے بیٹوں کو لے کے سفر کر گئے اور انہوں نے (اپنے) اعزہ کو چھوڑ دیا۔ وہ اس چیز کے طالب ہوئے جو باقی رہے گی (یعنی آخرت) اور میں نے اس کے علاوہ دوسری چیز اختیار کی۔ پس باقی رہنے والی اور فنا ہو جانے والی میں بڑا فرق ہے میں نے ایک خراب چیز کو حاصل کیا۔ اور صفوان اپنے بیٹوں کو لے کے مدینہ میں رہنے لگے۔ محمد رسول اللہؐ کے پڑوسی ہو گئے اور جب کہ رسول حق کی طرف بلاتے تھے صفوان نے ان کی بات مان لی۔"

اس میں اور اشعار بھی ہیں۔ صفوان مرتے وقت تک مدینہ میں رہے اور اپنے بیٹے عبد الرحمٰن کو مدینہ میں مقیم چھوڑ گئے تھے۔ عبد الرحمٰن حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت تک رہے۔ پھر حضرت عمرؓ نے عراق میں مثنی بن حارثہ کی مدد کے لیے جب کہ انہوں نے حضرت عمرؓ سے مدد مانگی تھی جریر بن عبد اللہ اور عبد الرحمٰن بن صفوان مرائی کو ایک لشکر کے ساتھ بھیج دیا تھا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۱۹۔ حضرت صفوانؓ بن مالک

حضرت صفوانؓ بن مالک بن صفوان بن بدن بن حلاحل بن اقیش بن مخاشن بن معاویہ بن شریق بن جروہ بن اسید بن عمرو بن تمیم تمیمی اسیدی صحابی ہیں نیکوکار مہاجرین میں سے تھے یہ ہشام بن کلبی کا قول ہے۔

## ۲۵۲۰۔ حضرت صفوانؓ بن محمد

حضرت صفوانؓ بن محمد یا محمد بن صفوان۔علی بن عبدالعزیز نے حجاج بن منہال سے انہوں نے حماد بن سلمہ سے انہوں نے داؤد بن ابی ہند سے انہوں نے شعبی سے انہوں نے محمد بن صفوان سے روایت کی ہے کہ وہ اپنی بکریوں کے گلہ میں آئے اور دو خرگوش انہوں نے شکار کئے اور انہیں ایک پتھر سے ذبح کیا پھر ان کو رسول اللہؐ کے پاس لے گئے اور کہا کہ یارسول اللہ ﷺ! میں نے ان کو ایک پتھر سے ذبح کیا ہے۔آپ نے فرمایا ان کو کھاؤ (حلال ہیں) ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے اسی طرح لکھا ہے اور بواسطہ ابن قانع کے ابراہیم بن عبداللہ سے روایت ہے وہ حجاج سے اپنی مسند سے روایت کرتے ہیں کہ ان کا نام صفوان بن عبداللہ ہے ان کو اس میں شک نہ تھا اور ابوالاحوص یعنی سلام بن سلیم سے مروی ہے وہ عاصم بن احول سے وہ شعبی سے روایت کرتے ہیں کہ ان کا نام محمد بن صیفی ہے۔اور شعبہ وغیرہ نے عاصم سے انہوں نے شعبی سے ان کا نام محمد بن صفوان روایت کیا ہے اور بعض راویوں نے ان کا نام ابوصفوان بن محمد کہا ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۲۱۔ حضرت صفوانؓ بن مخرمہ

حضرت صفوانؓ بن مخرمہ قریشی زہری۔ابوعمر نے کہا ہے کہ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ مسور بن مخرمہ بن نوفل بن اہیب بن عبدمناف بن زہرہ کے بھائی ہیں۔ان سے ان کے بیٹے قاسم نے روایت کی ہے۔ہمیں ابوالفرج یحییٰ بن محمود بن سعد نے اجازۃً اپنی سند سے ابوعمر بن ابی عاصم تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر بن ابی شیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن عبداللہ اسدی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے بشیر بن سلمان قاسم بن صفوان زہری سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے میں نے نبیؐ سے سنا آپ فرماتے تھے کہ ظہر کی نماز (گرمیوں میں) ٹھنڈا کر کے پڑھو کیونکہ گرمی کی شدت جہنم کی سانس سے پیدا ہوتی ہے۔اس حدیث کو مروان فزاری، ابواحمد زبیری، عثمان بن عمر، محمد بن سابق، نصر بن احمد اور فضل بن دکین نے بشیر بن سلمان سے انہوں نے قاسم سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے ابوحاتم نے کہا ہے کہ قاسم بن صفوان زہری غیر معروف شخص ہیں۔صرف بشیر بن سلمان کی حدیث میں ان کا ذکر ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۲۲۔ حضرت صفوانؓ بن معطل

حضرت صفوانؓ بن معطل بن ربیضہ بن خزاعی بن محارب بن مرہ بن فالج بن ذکوان بن ثعلبہ بن بہثہ بن سلیم بن منصور سلمی ذکوانی۔ابوعمر نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے اور کلبی نے کہا ہے صفوان بن معطل بن رحضہ بن مول بن خزاعی بن محارب بن مرہ بن ہلال بن فالج اور کہا ہے کہ ان کی کنیت ابوعمر ہے۔غزوہ مریسیع سے پہلے اسلام لائے اور غزوۂ مریسیع میں شریک ہوئے واقدی نے کہا کہ یہ صفوان غزوۂ خندق اور تمام مشاہد میں جو اس کے بعد ہوئے شریک تھے غزوۂ خندق ۵ھ میں ہوا ہے۔یہ کزر بن

جابر فہری کے ہمراہ قبیلہ عرنیہ کے ان لوگوں کی تلاش میں گئے تھے جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کی اونٹنیوں کو لوٹا تھا ہمیشہ رسول اللہؐ کے لشکر کی ساق میں رہتے تھے۔ ان سے حضرت ابو ہریرہ اور ابو بکر بن عبدالرحمٰن بن حارث نے روایت کی ہے۔ رسول اللہؐ نے ان کی تعریف کی ہے آپ فرماتے تھے کہ میں سوائے اچھائی کے اور ان میں کچھ نہیں جانتا۔ یہی ہیں جن کے بارہ میں اہل افک (اہل افک ان لوگوں کو کہتے ہیں جنہوں نے ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہؓ پر تہمت لگائی تھی وہ تہمت انہیں صفوان کے ساتھ لگائی تھی۔) نے کہا جو کچھ کہا پھر اللہ عزوجل نے اور اس کے رسول نے ان کو بری کر دیا ان کا واقعہ مشہور ہے جب صفوان کو یہ خبر ملی کہ حسان بن ثابت بھی ان لوگوں میں ہیں جنہوں نے ان کی نسبت وہ باتیں کہیں تو انہوں نے ان کو تلوار ماری وہ زخمی ہو گئے اور صفوان نے یہ اشعار (ان سے مخاطب ہو کے) کہے:

تلق ذباب السیف منی فانی غلام اذا ھو جیت لست بشاعر

ولکننی احمی حمای و اشتفی من الباھت الرامی البراء الطواھر

"تلوار کی باڑھ کا مزہ مجھ سے پاؤ گے۔ جب مجھے پہچان میں لاؤ گے کیونکہ میں ایک نوجوان ہوں شاعر نہیں ہوں۔ ہاں میں اپنی عزت بچاتا ہوں۔ اور بہتان باندھنے والے اور پاک صاف لوگوں پر عیب لگانے والے سے نجات حاصل کر لیتا ہوں۔"

پس حسان نے نبیؐ سے ان کی شکایت کی آپ نے اس کے معاوضہ میں ان کو ایک باغ کھجور کا اور ایک لونڈی سیرین نامی عنایت فرمائی۔ اسی لونڈی سے عبدالرحمٰن بن حسان پیدا ہوئے۔ صفوان بڑے شجاع، نیک اور برگزیدہ تھے۔ بصرہ میں ان کا ایک گھر بھی تھا۔ غزوہ آرمینیہ میں بعہد خلافت حضرت عمرؓ ۱۹ھ میں شہید ہوئے اس دن لشکر کے سردار عثمان بن ابی العاص ثقفی تھے۔ یہ ابن اسحاق کا قول ہے اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ایک جزیرہ میں ان کی وفات ہوئی جو شمشاط کے قریب ہے اور وہیں مدفون ہوئے اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ یہ حضرت معاویہ کی خلافت میں روم میں جہاد کرنے کے لیے گئے تھے وہیں ان کی پنڈلی ٹوٹ گئی مگر برابر نیزہ چلاتے رہے یہاں تک کہ وفات پائی یہ واقعہ ۵۸ھ کا ہے۔ واللہ اعلم۔ مقبری نے حضرت ابو ہریرہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا صفوان بن معطل سلمی نے رسول اللہؐ سے کہا کہ یا رسول اللہ! میں ایک بات آپ سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ آپ اسے جانتے ہیں اور میں اسے نہیں جانتا۔ آپ نے فرمایا وہ کیا بات ہے؟ انہوں نے کہا کیا دن رات میں کوئی وقت ایسا بھی ہے جس میں نماز مکروہ ہو آنحضرتؐ نے فرمایا جب تم نماز صبح پڑھ چکو تو نماز ترک کر دو یہاں تک کہ آفتاب نکل آئے کیونکہ آفتاب شیطان کی دو سینگوں کے درمیان طلوع ہوتا ہے پھر نماز قبول ہو گی یہاں تک کہ سورج نیزہ کے برابر آپ کے سر کے اوپر آ جائے اس وقت نماز چھوڑ دو یہ وہ وقت ہے کہ اس میں جہنم بھڑکائی جاتی ہے یہاں تک کہ جب آفتاب سمت الراس سے ہٹ جائے تو نماز پڑھو نماز قبول ہو گی یہاں تک کہ عصر کی نماز پڑھ لو اس کے بعد پھر غروب آفتاب تک نماز نہ پڑھو۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۲۳۔ حضرت صفوانؓ بن وہب

حضرت صفوانؓ بن وہب بن ربیعہ بن ہلال بن وہب بن ضبہ بن حارث بن فہر بن مالک قریشی فہری۔ ابو نعیم اور ابو عمر نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے اور ہشام بن محمد نے ان کا نسب اس طرح بیان کیا ہے صفوان بن وہب بن ربیعہ بن عمرو بن عامر

بن ربیعہ بن ہلال بن مالک بن ضبہ بن حارث یہ ابن بیضاء کی کنیت سے مشہور ہیں بیضاء کا نام دعد تھا میں نے ان کا ذکر ان کے بھائی سہل کے نام میں کیا ہے۔ یہ رسول اللہؐ کے ہمراہ بدر میں شریک تھے یہ ابن شہاب کا قول ہے اور ابن اسحاق نے کہا ہے کہ یہ بدر میں شہید ہوئے ان کو طعیمہ بن عدی نے قتل کیا تھا اور انہوں نے کہا ہے کہ بعض لوگوں کا قول ہے کہ یہ بدر میں شہید نہیں ہوئے بلکہ رمضان ۳۸ھ میں ان کی وفات ہوئی اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ طاعون عمواس جو ملک شام میں ہوا تھا انہوں نے وفات پائی۔ یہ واقعہ ۱۸ھ کا ہے بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہؐ نے ان کے اور رافع بن عجلان کے درمیان میں مواخات کرادی تھی یہ دونوں بدر میں شہید ہوئے۔ رسول اللہؐ نے ان کو عبداللہ بن جحش کے سریہ کے ساتھ ابواء کی طرف بھیجا تھا وہاں انہیں خوب مال غنیمت ملا انہیں کے حق میں یہ آیت نازل ہوئی: يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِيْهِ۔ الآیۃ (البقرہ: ۲۱۷) ''تم سے پوچھتے ہیں کہ کیا ماہ حرام میں بھی جنگ (جائز) ہے''۔ اس کو عکرمہ نے ابن عباس سے روایت کیا ہے ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۲۴۔ حضرت صفوانؓ بن یمان

حضرت صفوانؓ بن یمان عبسی۔ حذیفہ بن یمان کے بھائی ہیں۔ خود قبیلہ عبس سے ہیں مگر حلیف ہیں بنی عبدالاشہل کے اپنے والد حسیل کے ساتھ احد میں تھے اور ان کے بھائی حذیفہ بھی ان کے ساتھ تھے۔ ان کا تذکرہ ان کے والد کے نام میں لکھا گیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔

## ۲۵۲۵۔ حضرت صفوانؓ

حضرت صفوانؓ یا ابن صفوان اسی طرح ان کے نام میں شک کیا گیا ہے۔ سلیمان بن حرب نے شعبہ سے انہوں نے سماک بن حرب سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے صفوان یا ابن صفوان سے سنا وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہؐ کے ہاتھ ایک پائجامہ بیچا آپ نے مجھے حساب سے زیادہ چاندی تول کر دی۔ اس حدیث کو ابن مہدی نے شعبہ سے انہوں نے سماک سے روایت کیا ہے وہ کہتے تھے کہ میں نے مالک بن عمر اور ابوصفوان سے سنا اور زہیر بن معاویہ نے ابوالزبیر سے انہوں نے صفوان یا ابن صفوان سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ حم سجدہ اور تبارک الذی پڑھے بغیر نہ سوتے تھے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

# باب الصاد و اللام

## ۲۵۲۶۔ حضرت صلتؓ (ابوزبید)

حضرت صلتؓ۔ زبید بن صلت کے والد ہیں۔ ان کا شمار اہل حجاز میں ہے ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے۔ صلت بن زبید بن صلت نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے ان کو کھجوروں کے اندازنے پر مامور فرمایا تھا اور فرمایا تھا کہ نصف (غالباً یہ واقعہ خیبر کا ہے وہاں کے لوگوں سے نصف پیداوار پر صلح ہوئی تھی لہٰذا آپ نے کھجوروں کے اندازنے کے لیے ان کو مقرر کیا تھا تاکہ اسی اندازنے کے موافق ان سے نصف کھجوریں لی جائیں۔) ہمارے لیے رکھنا اور نصف

ان کے لیے چھوڑ دینا کیونکہ وہ چرا لیتے ہیں اور ہم ان تک پہنچ نہیں سکتے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔ زیید کے نام میں زے کے بعد دو یائے تحتانیہ ہیں۔

## ۲۵۲۷۔ حضرت صلت رضی اللہ عنہ (ابوکلیب)

حضرت صلتؓ۔ ان کی کنیت ابوکلیب ہے۔ ان سے ان کے بیٹے کلیب نے روایت کی ہے۔ سلیمان بن مروان عبدی نے ابراہیم بن ابی یحییٰ سے انہوں نے عثیم سے انہوں نے ابن کلیب بن صلت سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ وہ نبی ﷺ کے پاس گئے اور انہوں نے کہا کہ آپ کفر کی علامت اپنے یہاں سے دور کر دیجئے۔ یہ وہم ہے صحیح وہی ہے جو بہت سے لوگوں سے ابراہیم نے عثیم بن کثیر بن کلیب سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے یہی اولیٰ ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۵۲۸۔ حضرت صلت رضی اللہ عنہ بن مخرمہ

حضرت صلتؓ بن مخرمہ بن مطلب بن عبد مناف۔ قریشی مطلبی۔ قیس اور قاسم فرزندان مخرمہ کے بھائی ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کو اور ان کے بھائی قاسم کو غنیمت خیبر سے سو وسق دیئے تھے اور قیس کو پچاس وسق دیئے تھے اس کو ابوعمر نے ان کے بھائی قاسم کے تذکرہ میں بیان کیا ہے اور زبیر بن بکار اور ابن اسحاق نے بھی اس کو بیان کیا ہے انہوں نے کہا ہے کہ رسول اللہؐ نے صلت بن مخرومہ اور ان کے بھائی کو غنیمت خیبر سے سو وسق دیئے تھے جن میں چالیس وسق صلت کے تھے اس سے ابوعمر کے قول کی تائید ہوتی ہے۔

## ۲۵۲۹۔ حضرت صلصال رضی اللہ عنہ بن دلہمس

حضرت صلصالؓ بن دلہمس۔ کنیت ان کی ابوالغضنفر ہے۔ علی بن سعید نے محمد بن ضوء بن صلصال بن دلہمس بن جندلہ بن مجتب بن اغر بن غضنفر بن تمیم بن ربیعہ بن نزار بن معد سے انہوں نے اپنے والد ضوء سے انہوں نے اپنے والد صلصال بن دلہمس سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے ہم (ایک دن) نبیؐ کے پاس تھے آپ اپنے صحابہ کی جماعت میں بیٹھے ہوئے تھے آپ نے ہم سے فرمایا کہ عبادہ بن صامت بیمار ہیں چلو تاکہ ان کی عیادت کریں نبی ﷺ آئے اور آگے آگے چلے ہم آپ کے پیچھے ہو لئے۔ راستے میں آپ کا گزر ایک یہودی پر ہوا جس کا لڑکا مر رہا تھا حضرت اس کی طرف تشریف لے گئے اور آپ نے فرمایا اے قوم یہود کیا تم مجھے توراۃ میں لکھا ہوا پاتے ہو؟ (جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ الَّذِي يَجِدُونَهُ مَكْتُوبًا عِندَهُمْ فِي التَّوْرَاةِ. الآیۃ (الاعراف: ۱۵۷) یہودی نے سر سے اشارہ کیا کہ نہیں اس لڑکے نے (جو حالت نزع میں تھا) کہا ہاں واللہ اے رسول خدا یہ لوگ توراۃ میں آپ کا ذکر دیکھتے ہیں اس کے ہاتھ میں ایک ٹکڑا توراۃ کا تھا اور بے شک اس میں آپ کی صفت اور آپ کے اصحاب کی صفت چمک رہی ہے مگر آپ کو دیکھ کر وہ ٹکڑا اس یہودی نے چھپا لیا ہے اور میں شہادت دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور بے شک محمد (ﷺ) اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں اس کے سوا پھر کوئی بات اس لڑکے نے نہیں کی یہاں تک کہ اس کا انتقال ہو گیا۔ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اپنے اس بھائی کے پاس ٹھہرو اور اس کا حق ادا کرو صفوان کہتے ہیں پس ہم

لوگ اس یہودی اور اس کے لڑکے کے درمیان میں حائل ہو گئے اور اس کی تجہیز و تکفین کر کے اس کو دفن کیا اور لوٹ آئے۔ یہ حدیث غریب الاسناد والنسب ہے جیسا کہ تم دیکھ رہے ہو۔ اس کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۵۳۰۔ حضرت صلصل رضی اللہ عنہ بن شرحبیل

حضرت صلصل رضی اللہ عنہ بن شرحبیل۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ میں ان کے نسب سے واقف نہیں ہوں۔ صحابی ہیں ان کی کوئی روایت نہیں ان کا واقعہ مشہور ہے کہ ان کو رسول اللہؐ نے صفوان بن امیہ اور سبرہ عنبری اور وکیع دارمی اور عمرو بن مجوب عامری کی طرف بھیجا تھا رسول اللہ ﷺ کے قاصدوں میں سے ایک یہ بھی تھے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۲۵۳۱۔ حضرت صلہ رضی اللہ عنہ بن اشیم

حضرت صلہ رضی اللہ عنہ بن اشیم عدوی۔ عدی رباب کے خاندان سے ہیں۔ یہ عدی بیٹے ہیں عبد مناہ بن اد بن طابخہ کے۔ سعید قریشی نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔ حماد بن سلمہ سے ثابت بنانی نے صلہ بن اشیم سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا جو شخص نماز پڑھے اور اس میں دنیا کا کچھ خیال نہ کرے تو وہ جو چیز اللہ تعالیٰ سے طلب کرے گا اللہ اس کو دے گا۔ یہ صلہ بجستان میں ۳۵ھ میں شہید ہوئے اس وقت ان کی عمر ایک سو تیس برس تھی نبی ﷺ صلہ کا ذکر کیا کرتے تھے چنانچہ یزید بن جابر نے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا میری امت میں ایک شخص ہوگا صلہ اس کی شفاعت سے جنت میں اس قدر لوگ داخل ہوں گے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۵۳۲۔ حضرت صلہ رضی اللہ عنہ بن حارث

حضرت صلہ رضی اللہ عنہ بن حارث غفاری۔ ان کا شمار اہل مصر میں ہے۔ صحابی ہیں ان سے ابوصالح غفاری یعنی سعید بن عبدالرحمٰن اور ابوقبیل نے روایت کی ہے۔ سعید بن یونس کہتے تھے کہ جو لوگ فتح مصر میں شریک تھے ان میں صلہ بن حارث بھی تھے۔ ابوصالح یعنی سعید بن عبدالرحمٰن غفاری نے بیان کیا کہ سلیم بن عتر تجیبی کھڑے ہوئے لوگوں کے سامنے وعظ بیان کر رہے تھے۔ ان سے صلہ بن حارث غفاری نے کہا جو اصحاب نبی ﷺ سے تھے کہ اللہ کی قسم! ہم نے اپنے نبی کا عہد اس وقت تک ترک نہیں کیا جب تک آپ اور آپ کے اصحاب ہمارے درمیان تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

# باب الصاد والنون

## ۲۵۳۳۔ حضرت صنابح رضی اللہ عنہ بن اعسر

حضرت صنابح رضی اللہ عنہ بن اعسر احمسی کوفی۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ ان سے صرف قیس بن ابی حازم نے روایت کی ہے۔ یہ وہ صنابحی نہیں ہیں جو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں اور ان سے عطاء بن یسار نے وضو کی فضیلت میں اور اوقات ثلاثہ (یعنی طلوع غروب اور استوا کے وقت) میں نماز کی ممانعت کی حدیث روایت کی ہے۔ ان کا صحابی ہونا ثابت نہیں۔ صنابحی منسوب ہے یمن کے ایک قبیلہ کی طرف صنابح ان کا نام ہے نسبت نہیں ہے صنابحی تابعی ہیں اور صنابح صحابی ہیں ان کا شمار اہل شام میں ہے اور یہ کوفی ہیں ان

کی روایت موجود ہے اور ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ ان کا نام صنابح بن اعسر احمسی ہے اور بعض لوگ ان کو صنابحی کہتے ہیں۔ کوفہ میں رہتے تھے ابن مندہ اور ابونعیم نے اپنی سند سے وہ حدیث روایت کی ہے جو ہم سے ابوالفرج بن ابی الرجاء نے بیان کی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعلی حسن بن احمد نے میرے سامنے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابونعیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے عبداللہ بن جعفر بن اسحاق بن علی بن جابر جابری نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن احمد بن مثنی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے جعفر بن عوف نے اسمٰعیل بن ابی خالد سے انہوں نے قیس بن ابی حازم سے انہوں نے صنابح سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ فرماتے تھے آگاہ رہو میں حوض کوثر پر پہنچ کر تمہارے لیے انتظام کر رکھوں گا اور میں تم لوگوں پر کثرت امت کا فخر کروں گا پس تم میرے بعد باہم جنگ نہ کرنا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۵۳۴۔ حضرت صنابح رضی اللہ عنہ

حضرت صنابح رضی اللہ عنہ۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ صنابح احمسی کے علاوہ ہیں یہ ابونعیم کا قول ہے اور انہوں نے کہا ہے مگر میرے نزدیک یہ وہی ہیں اور کہا ہے کہ بعض متاخرین نے ان کا تذکرہ علیحدہ لکھا ہے اور انہوں نے وکیع سے انہوں نے صلت بن بہرام سے انہوں نے صنابح سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یہ امت ہمیشہ اپنے دین پر قائم رہے گی جب تک کہ جنازوں کو ان کے اعزہ پر نہ چھوڑ (مطلب یہ ہے کہ جب تک باہم ہمدردی رہے گی اور ایک دوسرے کے درد وغم میں شریک رہیں گے اس وقت تک دین ہاتھ میں رہے گا اور جب باہم ہمدردی نہ رہے گی یہاں تک کہ جنازوں میں سوائے میت کے اعزہ کے اور کوئی نہ ہوگا اس وقت بے دینی پھیل جائے گی۔) دے گی۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور ابوموسیٰ نے اس حدیث کے بعد کہا ہے کہ اس کو ابوالشیخ نے صنابحی سے روایت کیا ہے اور انہوں نے ان کے اور صلت کے درمیان میں حارث بن وہب کو ذکر کیا ہے میں کہتا ہوں کہ ابونعیم نے اسی طرح ذکر کیا ہے مگر ابن مندہ نے ان کا ذکر نہیں لکھا جو ابونعیم ان پر رد کریں مجھے نہیں معلوم کہ بعض متاخرین سے اس مقام میں ابونعیم کی کیا مراد ہے؟ ان کی عادت تو یہ ہے کہ اس لفظ سے ابن مندہ کو مراد لیا کرتے ہیں حالانکہ ابن مندہ نے ان کا تذکرہ نہیں لکھا ہے۔ واللہ اعلم

# باب الصاد والھاء

## ۲۵۳۵۔ حضرت صہبان رضی اللہ عنہ بن عثمان

حضرت صہبان رضی اللہ عنہ بن عثمان۔ کنیت ان کی ابوطلاسہ حدیبی۔ ان کا شمار اہل شام میں ہے فلسطین کے رہنے والے ہیں۔ عبداللہ بن عبدالکبیر نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے صہبان ابوطلاسہ سے سنا وہ کہتے تھے عبدالجبار بن عبدالحارث نبی ﷺ سے بیعت کر کے ہمارے پاس آئے پھر وہ لوٹ کر نبی ﷺ کے حضور میں گئے اور آپ کے ساتھ ایک جہاد میں شریک ہوئے اور اسی میں شہید ہوئے اور میں (اس وقت) رسول اللہ ﷺ کے سامنے موجود تھا۔ یہ حدیث اس سند سے غریب ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۵۳۶۔ حضرت صہیبؓ بن سنان

حضرت صہیبؓ بن سنان بن مالک بن عبد عمرو بن عقیل بن عامر بن جندلہ بن جذیمہ بن کعب بن سعد بن اسلم بن اوس مناۃ بن نمر بن قاسط بن منب بن افصیٰ بن دعمی بن جدیلہ بن اسد بن ربیعہ بن نزار۔ ربعی نمری کلبی اور ابو نعیم نے ان کا نسب ایسا ہی بیان کیا ہے اور واقدی نے کہا ہے کہ یہ صہیب بیٹے ہیں سنان بن خالد بن عبد عمرو بن عقیل بن کعب بن سعد کے۔ اور ابن اسحاق نے کہا ہے کہ صہیب بیٹے ہیں سنان بن خالد بن عبد عمرو بن طفیل بن عامر بن جندلہ بن سعد بن خزیمہ بن کعب بن سعد کے۔ پس انہوں نے عقیل کے بدلہ طفیل کا نام لکھا ہے اور جذیمہ کے بدلے خزیمہ لکھا ہے۔ یہ خود نمر بن قاسط کے خاندان سے ہیں اور ان کی والدہ سلمٰی بنت قعید بن مہیص بن خزاعی بن مازن بن مالک بن عمرو بن تمیم ہیں۔ ان کی کنیت ابو یحییٰ ہے یہ کنیت ان کی رسول اللہؐ نے رکھی تھی۔ ان کو رومی اس وجہ سے کہتے ہیں کہ اہل روم ان کو کمسنی کی حالت میں قید کر کے لے گئے تھے ان کے والد اور ان کے چچا کسریٰ (شاہ فارس) کی طرف سے مقام ابلہ میں حاکم تھے ان لوگوں کے مکانات لب دجلہ شہر موصل کے پاس تھے اور بعض لوگ کہتے ہیں لب فرات تھے سرزمین جزیرہ میں پس اہل روم نے ان پر شبخون مارا اور صہیب کو جو اس وقت چھوٹے تھے پکڑ کے لے گئے انہوں نے روم ہی میں نشو ونما پائی اسی وجہ سے ان کی زبان پر عجمیت تھی پھر ان کو اہل روم سے قبیلہ کلب کے لوگوں نے خرید لیا اور مکہ لے آئے پھر عبداللہ بن جدعان تیمی نے جو قبیلہ کلب کے لوگوں میں سے تھے ان کو خرید کر آزاد کر دیا یہ انہی کے ساتھ رہے یہاں تک کہ ان کا انتقال ہو گیا۔ اور صہیب کی بیوی' ان کے لڑکے اور مصعب زبیری کہتے تھے کہ یہ جب بڑے ہوئے اور ان کو عقل آئی تو یہ خود روم سے بھاگ کر مکہ چلے آئے تھے اور ابن جدعان سے انہوں نے حلف کی دوستی کی تھی اور انہی کے ساتھ رہے یہاں تک کہ ان کا انتقال ہو گیا جب رسول اللہ ﷺ مبعوث ہوئے تو یہ اسلام لے آئے اور اسلام کی طرف سبقت کرنے والوں میں ہوئے۔ واقدی نے کہا ہے کہ صہیب اور عمار ایک ہی دن اسلام لائے تھے اور ان دونوں کا اسلام کچھ اوپر تیس آدمیوں کے بعد ہوا یہ مکہ میں ان کمزور لوگوں میں سے تھے جنہیں (راہ اللہ میں) تکلیف دی جاتی تھی۔ ہمیں ابو منصور بن مکارم بن احمد بن سعد نے اپنی سند سے ابو زکریاء یعنی یزید بن ایاس تک خبر دی کہ وہ کہتے تھے عبداللہ بن جدعان نے صہیب کو قبیلہ کلب سے مکہ میں مول لیا اور قبیلہ کلب کے لوگ روم سے ان کو مول لائے تھے پھر عبداللہ بن جدعان نے ان کو آزاد کر دیا جب صہیب اسلام لائے اس وقت رسول اللہ ﷺ ارقم کے گھر میں تھے کچھ اوپر تیس آدمیوں کے بعد یہ اسلام لائے یہ مکہ میں ان کمزور آدمیوں میں تھے جن کو راہ اللہ میں تکلیف دی جاتی تھی اور آخری لوگوں کے ساتھ ہجرت کر کے مدینہ میں علی بن ابی طالب اور صہیب آئے تھے۔ ۱۵ ربیع الاول کو اس وقت رسول اللہ ﷺ قباء میں تھے وہاں سے آگے نہ بڑھے تھے۔ رسول اللہؐ نے ان کے اور حارث بن صمہ کے درمیان میں مواخات کرا دی تھی۔ جب یہ ہجرت کر کے مدینہ کی طرف چلے تو چند مشرکوں نے ان کا تعاقب کیا انہوں نے اپنا ترکش نکال لیا اور کہنے لگے اے گروہ قریش! تم جانتے ہو کہ میں تم سب سے زیادہ تیرانداز ہوں خدا کی قسم تم مجھ تک نہیں پہنچ سکتے یہاں تک کہ جس قدر تیر میرے پاس ہیں وہ سب میں تمہیں ماروں گا بعد اس کے پھر اپنی تلوار سے تمہیں قتل کروں گا جب تک وہ میرے ہاتھ میں رہے گی ہاں اگر تم میرا مال چاہتے ہو تو میں تمہیں بتا دوں ان لوگوں نے کہا اچھا تم اپنا مال ہمیں بتا دو تو ہم تمہیں چھوڑ دیں اس پر ان لوگوں نے عہد کیا تو صہیب نے اپنے مال کا پتہ ان لوگوں کو بتا دیا اور خود رسول اللہؐ نے ان سے فرمایا کہ اے ابو یحییٰ! تمہاری تجارت بہت اچھی رہی پھر اللہ عزوجل نے یہ

(مطلب یہ ہے کہ جب تک کسی شخص کا حال اچھی طرح معلوم نہ ہو اس سے حدیث کی روایت نہیں کرنی چاہیے۔) یہ نام تھا یہ حدیث بیان کی ہے اور وہ لوگ (نام سے زیادہ) اس کا کچھ حال نہیں جانتے (جو ذکر کریں) ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ان کا تذکرہ ابوعمر نے ایسا ہی کیا ہے مگر وہ تابعی ہیں انہوں نے ابن مسعود سے روایت کی ہے۔ ابن ابی حاتم نے بیان کیا ہے کہ عامر بن عبدہ جن کی کنیت ابوایاس ہے (اور جو) بجلی ہیں۔ انہوں نے ابن مسعود سے سن کر روایت کی ہے اور عامر سے میتب بن رافع نے روایت کی ہے۔ ابن معین نے کہا ہے کہ یہ عامر ثقہ ہیں مگر اس حدیث (یعنی اس حدیث کا سلسلہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تک نہیں پہنچایا۔) کو امام مسلم نے اپنی شروع کتاب میں خود ابن مسعود کا قول نقل کیا ہے۔ اور ابن ماکولا نے عبدہ (کے نام) میں کہ جو فتح عین وباء کے ساتھ ہی بیان کیا ہے کہ عامر بن عبدہ جن کی کنیت ابوایاس ہے (اور) جو بجلی ہیں وہ کوفی ہیں انہوں نے ابن مسعود سے روایت کی ہے اور ان سے میتب بن رافع اور ابواسحاق سبیعی نے روایت کی ہے بعض لوگوں نے کہا ہے کہ عبدہ سکون باء کے ساتھ ہے۔ مگر یہ دوسرا نام ہے اس لیے یہ بجلی ہیں اور پہلے رقاشی ہیں۔

## ۲۷۱۵۔ حضرت عامرؓ بن عکیر

حضرت عامرؓ بن عکیر انصار کے حلیف ہیں۔ غزوۂ بدر میں شریک تھے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ ان کا ذکر مستغفری نے کیا ہے۔

## ۲۷۱۶۔ حضرت عامرؓ بن عمرو التجیبی

حضرت عامرؓ بن عمرو بن حذافہ بن عبداللہ بن المہزم بن الاغم بن الاعجم، تجیبی۔ ان کی کنیت ابوبلال ہے۔ نبی ﷺ کے اصحاب میں ہیں۔ فتح مصر میں شریک تھے ان کی کوئی حدیث (آنحضرت ﷺ سے) معلوم نہیں ہوتی۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے ایسا ہی مختصر لکھا ہے۔ مہزم۔ کسرہ میم اور سکون ہاء اور فتح زا اور تخفیف زا کے ساتھ ہے۔

## ۲۷۱۷۔ حضرت عامرؓ بن عمرو مزنی

حضرت عامرؓ بن عمرو۔ مزنی۔ ان کی کنیت ابوہلال ہے۔ ان کی حدیث کو صرف ابومعاویہ ضریر نے روایت کیا ہے۔ اور بیان کیا جاتا ہے کہ ابومعاویہ نے اس میں غلطی کی ہے کیونکہ یعلی بن عبید نے ان کی حدیث کے بارے میں کہا ہے کہ ہلال بن عامر سے مروی ہے اور وہ رافع بن عمرو سے روایت کرتے ہیں اور ابومعاویہ نے کہا ہے کہ ہلال بن عامر اپنے والد سے روایت کیا ہے یہ ابوعمرو کا قول تھا۔ اور ابونعیم نے بیان کیا ہے کہ ہم سے ابوبکر بن مالک نے عبداللہ بن احمد سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ابومعاویہ سے روایت کر کے بیان کیا اور پھر ابونعیم نے (دوسری سند سے) بیان کیا ہے اور ہم سے ابوعمرو بن حمدان نے حسن بن سفیان سے انہوں نے ابراہیم بن ابی معاویہ سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ہلال بن عامر مزنی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو ایسی حالت میں دیکھا کہ آپ منیٰ میں ایک اونٹنی پر سوار ہو کر لوگوں کو خطبہ سنا رہے تھے (اس وقت) آپ ایک سرخ چادر اوڑھے ہوئے تھے اور ایک شخص اہل بدر میں سے آپ کے الفاظ کو (پھر بلند آواز سے) دہراتے تھے (تاکہ) سب لوگ سن لیں۔ اور ابراہیم بن ابی معاویہ نے بیان کیا ہے کہ وہ علی بن ابی طالب تھے۔

ہمیں ابوبکر یعنی مسمار بن عمر بن عویس بغدادی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعباس بن طلایہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوقاسم انماطی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوطاہر یعنی مخلص نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابومحمد بن صاعد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن عثمان بن ابی صفوان ثقفی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے امیہ بن خالد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے شعبہ نے بسطام بن مسلم سے انہوں نے عبداللہ بن خلیفہ عبری سے انہوں نے عامر بن عمرو سے روایت کر کے بیان کیا کہ ایک شخص نبی ﷺ کے حضور میں آیا اور اس نے آپ سے کچھ مانگا تو آپ نے اس کو دے دیا۔ جب اس نے اپنے قدم کو دروازہ کی دہلیز سے باہر کیا تو آپ نے فرمایا کہ کاش اگر تم لوگ سوال کی خرابی کو جانتے تو ہرگز کوئی شخص کسی کے پاس اس غرض سے نہ جاتا تاکہ اس سے کچھ طلب کرے۔

## ۲۷۱۸۔ حضرت عامرؓ بن عمیر نمیری

حضرت عامرؓ بن عمیر نمیری۔ حجۃ الوداع میں رسول اللہؐ کے ہمراہ شریک تھے۔ اہل کوفہ میں شمار کئے جاتے ہیں۔ ثابت بنانی نے ابویزید مزنی سے انہوں نے عامر بن عمیر سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہؐ نے فرمایا میں نے اپنے پروردگار عزوجل کو پایا میں اس وقت سجدہ کر رہا تھا اس وقت مجھے اللہ تعالیٰ نے یہ انعام دیا کہ تمہاری امت کے ستر ہزار آدمی جنت میں بغیر حساب کے داخل ہوں گے اور ان میں سے ہر شخص کے ساتھ ستر ہزار آدمی ہوں گے تو میں نے عرض کیا کہ میری امت (کے لوگ) اس حد کو تو پہنچیں گے بھی نہیں تو حکم ہوا کہ میں ان کو جنگل کے رہنے والوں سے پورا کر دوں گا۔ موسیٰ بن اکتل بن عمیر نمیری نے اپنے چچا عامر بن عمیر سے جو حجۃ الوداع میں رسول اللہؐ کے ہمراہ شریک تھے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے کہ آخری کلمہ جس کے ساتھ رسول اللہؐ نے اپنے مرض میں تکلم فرمایا وہ یہی تھی۔ الصلاۃ الصلوۃ (یعنی نماز کی پابندی کرو نماز کی پابندی کرو) ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۷۱۹۔ حضرت عامرؓ بن عوف

حضرت عامرؓ بن عوف بن حارثہ بن عمرو بن خزرج بن ساعدہ۔ انصاری ساعدی۔ سلمہ نے ابن اسحٰق سے نقل کر کے ان لوگوں کے نام میں جو انصار کے قبیلہ خزرج کے خاندان بنی بدن سے غزوۂ بدر میں شریک ہوئے تھے۔ عامر بن عوف بن حارثہ بن عمرو بن خزرج کو بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۲۰۔ حضرت عامرؓ بن غیلان

حضرت عامرؓ بن غیلان بن سلمہ بن معتب بن مالک بن کعب بن عمرو بن سعد بن عوف بن ثقیف ثقفی۔ انہوں نے اپنے والد سے قبل اسلام قبول کیا تھا۔ اور ہجرت (بھی) کی تھی ان کی وفات ملک شام میں بمقام عمواس طاعون کے مرض سے ہوئی۔ اس وقت ان کے والد زندہ تھے ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصراً لکھا ہے۔

## ۲۷۲۱۔ حضرت عامرؓ فقیمی

حضرت عامرؓ فقیمی۔ ان کی کنیت ابوعروہ ہے ان کا ذکر مستغفری نے کیا ہے۔ غاضرہ بن عروہ نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں اپنے والد کے ہمراہ مدینہ میں گیا ایسی حالت میں کہ لوگ ہمارا انتظار کر رہے تھے۔ اتنے میں رسول اللہ ﷺ

تشریف لائے۔ آپ کے سر مبارک سے وضوء کا پانی یا غسل کا ٹپک رہا تھا۔ پس لوگوں کو (نہایت مشتاقانہ بے تابی کے ساتھ) یہ کہتے ہوئے سنا یا رسول اللہ! یا رسول اللہ!۔ آنحضرت ﷺ نے اپنے ہاتھ سے اس طرح اشارہ فرمایا (کہ بے تابی نہ کرو) اے لوگو! اللہ کی اطاعت آسانی میں ہے اور بعض راویوں نے (اسی طرح) اشارہ (کر کے حضرت کے اشارہ کرنے کی کیفیت کو بیان) کیا ہے اور وہ چیزیں جو اس پر دلالت کرتی ہیں کہ ابو عروہ کا نام عامر ہے اس میں سے ایک دلیل یہ ہے کہ جس کو عبدالرحمٰن بن مہدی نے سفیان سے انہوں نے حبیب سے انہوں نے عروہ بن عامر سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ سے کسی نے فال بدلینے کی بابت دریافت کیا کہ اس کا کیا حکم ہے؟ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ پہلی حدیث کو بہت سے لوگوں نے روایت کیا ہے مگر میں نہیں جانتا کہ ان میں سے کسی نے (عامر کا یہ قول) بیان کیا ہو کہ میں اپنے والد کے ہمراہ تھا۔ لیکن اگر یہ لفظ محفوظ ہو تو بہت بہتر ہے۔

## ۲۷۲۲۔ حضرت عامرؓ بن فہیرہ

حضرت عامرؓ بن فہیرہ۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے غلام تھے۔ ان کی کنیت ابوعمرو ہے قبیلہ ازد کے مولدین (مولد ان لوگوں کو کہتے ہیں جو لوگ عربی النسل ہوں۔) میں سے تھے۔ رنگ سیاہ تھا۔ اور (ابتدا میں) ام المومنین سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کے اخیافی بھائی طفیل بن عبداللہ بن سخبرہ کے غلام تھے۔ اسلام کی طرف سبقت کرنے والوں مین سے ہیں۔ یہ اس سے پہلے مسلمان ہو چکے تھے کہ رسول اللہ ﷺ ارقم کے گھر میں داخل ہوئے۔ انہوں نے بحالت مملوکیت ہی اسلام قبول کیا تھا اور بہت اچھے مسلمان تھے۔ ان کو اللہ کی راہ میں بہت اذیتیں پہنچائی گئیں تو حضرت ابوبکر نے ان کو خرید کر لیا اور پھر بعد میں آزاد کر دیا۔ جب رسول اللہ ﷺ اور ابوبکر صدیقؓ ہجرت کے وقت غار ثور میں چھپے تو اس وقت حضرت ابوبکرؓ نے اپنے (انہی) غلام عامر بن فہیرہ کو جو حضرت ابوبکر کی بکریاں چراتے تھے حکم دیا تھا کہ (غار ثور پر) ہم دونوں کے پاس بکریاں لے آیا کرنا۔ پس ان کی حالت یہ تھی کہ تمام دن اہل مکہ کے چرواہوں کے ساتھ مل کر چراتے تھے اور جب شام ہوتی تو یہ حضرت ابوبکر کی بکریاں ان دونوں حضرات کے پاس (غار ثور پر) لے جاتے اور وہ دونوں (غار سے نکل کر) خود دودھ لیتے۔ اور جس وقت عبداللہ بن ابی بکر ان دونوں حضرات کے پاس لوٹ کر جاتے تو عامر بن فہیرہ بکریوں کو لے کر ان کے پیچھے پیچھے چلتے تا کہ عبداللہ کے نشانات قدم مٹ جائیں (اور کوئی قدم شناس یہ نہ سمجھ سکے کہ عبداللہ کہاں گئے تھے)۔ جب رسول اللہ ﷺ ابوبکر صدیقؓ غار سے نکل کر مدینہ روانہ ہوئے تو (اس وقت) آپ دونوں حضرات کے ہمراہ عامر بن فہیرہ نے (بھی) ہجرت کی ان کو حضرت ابوبکرؓ نے اپنا ردیف بنا کر اپنے پیچھے بٹھا لیا اس وقت میں ان حضرات کا رہبر ایک شخص بنی دیل کا تھا اور وہ کافر تھا جب آنحضرتؐ مدینہ پہنچ گئے تو آپ کے چند اصحاب علیل ہو گئے ان میں حضرت ابوبکر، حضرت بلال اور حضرت عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہم (بھی) تھے۔ (حضرت) عامر غزوۂ بدر اور غزوۂ احد میں شریک تھے اور بئر معونہ کے دن ۴ھ میں شہید ہوئے اس وقت ان کی عمر چالیس سال کی تھی جب عامر بن طفیل بئر معونہ سے واپس آئے تو انہوں نے رسول اللہؐ سے دریافت کیا (کہ یا رسول اللہ ﷺ!) وہ کون شخص تھے کہ میں نے دیکھا کہ جب شہید ہوئے تو اوپر اٹھائے گئے یہاں تک کہ میں دیکھا کہ آسمان بھی ان سے نیچے رہ گیا تو آنحضرتؐ نے فرمایا کہ وہ عامر بن فہیرہ تھے۔

ہم سے اس حدیث کو ابوجعفر بن سمین نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک اسی طرح بیان کیا ہے یونس کو شک تھا کہ میں نے خود ہشام بن عروہ سے سنا یا میں نے محمد بن اسحق سے سنا وہ ہشام سے روایت کرتے تھے کہ اور ہشام نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے عامر بن طفیل رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے ابن مبارک اور عبدالرزاق نے معمر سے انہوں نے زہری سے انہوں نے عروہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے بئر معونہ کے دن شہداء (کی نعشوں) میں حضرت عامر کی نعش تلاش کی گئی تو نہ ملی پس سب نے خیال کیا کہ ان کو ملائکہ نے دفن کیا ہو گا یا ان کی نعش کو اٹھا کر (آسمان پر) لے گئے ہوں گے۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کافروں کے لیے جنہوں نے آپ کے اصحاب کو بئر معونہ میں شہید کیا تھا چالیس دن تک بددعا فرمائی یہاں تک کہ یہ آیت نازل ہوئی: لَيْسَ لَكَ مِنَ الْأَمْرِ شَيْءٌ - الآية (آل عمران: ۱۲۸) (حاصل مطلب اس آیت کا یہ ہے کہ اے نبی! تم کو یہ زیبا نہیں ہے کہ کسی کی توبہ قبول کر لو یا کسی کے لیے عذاب کی درخواست کرو۔) بعض لوگوں نے کہا ہے کہ یہ آیت کسی دوسرے موقع پر نازل ہوئی تھی۔ ابن مندہ نے اپنی سند کے ساتھ ایوب بن سنان سے انہوں نے محمد بن منکدر سے انہوں نے جابر سے انہوں نے عامر بن فہیرہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے ابوبکر صدیقؓ نے رسول اللہؐ کے ہمراہ جیش عسرت میں ناشتہ کے لیے ایک مشک گھی اور ایک کپی شہد ساتھ کر دی تھی باوجود اس کے کہ (اس زمانہ میں) ہم لوگ نہایت تنگی کی حالت میں تھے (گھی اور شہد کسی کو نصیب نہ ہوتا تھا) ابونعیم نے بیان کیا ہے کہ ابن مندہ نے اس حدیث کی روایت کرنے میں اپنی غفلت اور جہالت کو (خوب اچھی طرح) ظاہر کر دیا۔ اس لیے کہ کسی اہل نقل نے اس میں اختلاف نہیں کیا کہ حضرت عامر بئر معونہ کے دن شہید ہوئے وراس پر بھی سب کا اتفاق ہو گیا ہے کہ جیش عسرت غزوۂ تبوک ہی کا نام ہے اور غزوۂ تبوک بئر معونہ کے چھ سال بعد ہوا ہے تو پھر یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ جو شخص بئر معونہ کے دن شہید ہوا ہو وہ جیش عسرت میں بھی شریک ہو پس صحیح یہ ہے کہ حضرت ابوبکرؓ اس وقت میں یہ توشہ (حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ جو فدائیانہ طریق محبت سرور انبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ برتتے تھے واقعی وہ بے نظیر ہے ایک منصف جب ان حالات کو دیکھتا ہے تو اس کی نظر میں قیس ولیلیٰ کے قصے بے وقعت ہو جاتے ہیں حضور نبوی میں ان کی جاں بازیاں زمانہ نبوت سے بھی پہلے ثابت ہیں۔) لے گئے تھے۔ جس وقت رسول اللہؐ کے ہمراہ ہجرت کر کے چلے تھے۔ ابونعیم کا قول صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۷۲۳۔ حضرت عامرؓ بن قیس

حضرت عامرؓ بن قیس اشعری۔ ان کی کنیت ابوبردہ ہے۔ ابوموسیٰ اشعری کے بھائی ہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان کا (پورا) نسب ان کے بھائی ابوموسیٰ کے نام میں بیان کیا جائے گا۔ ابواحمد عسکری نے بیان کیا ہے کہ ابوعامر نے کوفہ میں سکونت اختیار کی تھی مسلم بن حجاج نے ان کی کنیت بیان کی ہے اور کہا کہ ان کا نام عامر ہے اور یہ صحابی ہیں۔ انہوں نے نبی ﷺ سے (یہ) حدیث روایت کی ہے کہ آپ نے دعا کی تھی کہ اے اللہ میری امت کی فنا یا تو تیرے راستہ میں نیزہ سے شہید ہو کر ہو یا طاعون میں ہو۔ اس حدیث کو عاصم احول نے (بھی) کریب بن الحارث بن ابوموسیٰ سے انہوں نے ابوبردہ سے روایت کر کے بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۷۲۴۔ حضرت عامرؓ بن کریز

حضرت عامرؓ بن کریز بن ربیعہ بن حبیب بن عبد شمس بن عبد مناف۔ عبداللہ بن عامر کے والد ہیں۔ قریشی ہیں عبشمی ہیں۔ ان کی والدہ بیضاء ہیں جو عبدالمطلب کی صاحبزادی تھیں۔ فتح مکہ کے دن اسلام لائے تھے۔ ان کا ذکر ابن شاہین اور مستغفری نے کیا ہے عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت تک زندہ رہے اپنے لڑکے عبداللہ بن عامر کے پاس بصرہ گئے تھے جس وقت کہ حضرت عثمان رضی اللہ نے ان کے لڑکے عبداللہ کو بصرہ اور خراساں کا عامل بنا دیا تھا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے مختصراً لکھا ہے۔

## ۲۷۲۵۔ حضرت عامرؓ بن لدین اشعری

حضرت عامرؓ بن لدین اشعری۔ ان کو ابن شاہین نے صحابہ میں بیان کیا ہے اور اپنی سند کے ساتھ اسد بن موسیٰ سے انہوں نے معاویہ بن صالح سے انہوں نے ابوالبشر سے جو دمشق کے موذن تھے انہوں نے عامر بن لدین اشعری سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا تھا کہ (اے لوگو!) بے شک جمعہ تم لوگوں کے لیے عید کا دن ہے پس تم لوگ اپنی عید کے دن کو اپنے روزہ کا دن نہ بناؤ (اگر روزہ رکھنا ہو تو) ایک روز قبل روزہ رکھ لیا کرو یا ایک روز بعد۔ اس حدیث کو عبد اللہ بن صالح نے (بھی) معاویہ سے روایت کیا ہے مگر اس کی سند میں اتنا فرق ہے کہ عامر (کی روایت بلا واسطہ آنحضرت ﷺ سے منقول نہیں ہے بلکہ انہوں) نے ابوہریرہؓ سے نقل کر کے بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابونعیم نے (یہ بھی) بیان کیا ہے کہ عامر بن لدین اشعری کے صحابی ہونے میں اختلاف کیا گیا ہے اور ان کا شمار اہل شام میں ہے۔

## ۲۷۲۶۔ حضرت عامرؓ بن لقیط عامری

حضرت عامرؓ بن لقیط عامری۔ عامری۔ ہمیں ابوموسیٰ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوغالب، ابوبکر، نوشروان اور احمد نے خبر دی وہ سب کہتے تھے ہمیں ابن ربذہ نے خبر دی نیز ابوموسیٰ نے دوسری سند سے بیان کیا ہے کہ ہمیں حسن نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد نے خبر دی وہ دونوں یعنی احمد اور ابن زیدہ کہتے تھے ہم سے سلیمان بن احمد طبرانی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن عمرو قطرانی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ہاشم بن قاسم حرانی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یعلی بن اشدق نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے عامر بن لقیط عامری نے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ میں (ایک دفعہ اس غرض سے) وفد بن کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا کہ آپ کو میں اپنی قوم کے اسلام لے آنے اور اطاعت کر لینے کی خوشخبری دوں۔ پس جب میں نے آپ سے عرض کیا تو آپ نے فرمایا تم مبارک وفد ہو اللہ تم میں برکت دے اور آپ نے اپنا دست مبارک میری پیشانی پر پھیرا اور مجھ سے مصافحہ کیا۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور ابوموسیٰ نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ اس حدیث کو قطرانی کے علاوہ اور لوگوں نے ہاشم سے روایت کیا ہے انہوں نے یعلیٰ سے انہوں نے عاصم سے۔

## ۲۷۲۷۔ حضرت عامرؓ بن لیلی

حضرت عامرؓ بن لیلی بن ضمرہ۔ ان کا تذکرہ ابوعباس بن عقدہ نے کیا ہے۔ عبداللہ بن سنان نے ابوطفیل یعنی عامر بن واثلہ سے انہوں نے حذیفہ بن اسید غفاری سے اور عامر بن لیلیٰ بن ضمرۃ سے روایت کی ہے کہ وہ دونوں کہتے تھے جب رسول اللہ ﷺ

حجۃ الوداع سے لوٹ آئے (اور آپ نے (بعد ہجرت کے) اس کے علاوہ کوئی دوسرا حج نہ کیا تھا) تو برابر چلے آئے (کسی مقام پر آپ نے کوئی حکم جدید نہیں دیا یہاں تک کہ جب مقام جحفہ میں پہنچے (یہ دن جحفہ میں غدیر خم (غدیر خم ایک مقام کا نام ہے غدیر حوض کو کہتے ہیں۔ اس حدیث سے حضرت علی مرتضیٰ کی خلافت بلافصل پر ایک فرقہ ضالہ نے استدلال کیا ہے انشاء اللہ تعالیٰ ہم عنقریب حضرت علی مرتضیٰ کے نام میں جب یہ حدیث آئے گی اس حدیث کے ارشاد فرمانے کا سبب اور اس کا صحیح مطلب اور اس فرقہ ہالکہ کے دلائل واہیہ کا بطلان بتفصیل ظاہر کریں گے۔) کے لقب سے مشہور ہوا وہاں آپ کی ایک مشہور مسجد بھی ہے) تو آپ نے فرمایا کہ اے لوگو مجھے (خداوند) لطیف خبیر نے خبر دی ہے کہ ہر نبی کو اس سے پہلے والے نبی کے عمر کی نصف عمر دی جاتی ہے لہٰذا قریب ہے کہ میں (خدا کی طرف سے) بلایا جاؤں اور میں (اس کی طلبی کو) قبول کرلوں (اس کے بعد عامر نے پوری حدیث بیان کی یہاں تک کہ انہوں نے کہا کہ) پھر آنحضرت ﷺ نے حضرت علی کا ہاتھ پکڑ کر اٹھایا اور فرمایا کہ جس کا میں محبوب ہوں علی بھی اس کے محبوب ہیں اے اللہ اس شخص سے محبت کر جو علی سے محبت کرے اور اس شخص سے عداوت رکھ جو علی سے عداوت رکھے (اس کے بعد عامر نے پوری حدیث اخیر تک بیان کی) ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ یہ حدیث نہایت غریب ہے میں نہیں جانتا کہ سوائے ابن سعید کے اور کسی سے میں نے اس کی روایت لکھی ہو۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۲۸۔ حضرت عامرؓ بن لیلیٰ غفاری

حضرت عامرؓ بن لیلیٰ غفاری۔ ان کو ابن عقدہ نے بھی ایک علیحدہ تذکرہ میں بیان کیا ہے۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ میرا گمان ہے کہ یہ دونوں ایک ہی ہیں اور نیز انہوں نے اپنی سند کے ساتھ عمر بن عبداللہ بن یعلی بن مرہ سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا تھا کہ میں جس کا محبوب ہوں علی بھی اس کے محبوب ہیں اے اللہ جو شخص علی کو محبوب رکھے تو بھی اس کو محبوب رکھ اور جو علی سے دشمنی رکھے اس سے تو بھی دشمنی رکھ۔ پس جب حضرت علی خلیفہ ہوئے اور حضرت معاویہؓ سے ان کو مقاتلہ کرنا پڑا اور کوفہ تشریف لے گئے تو انہوں نے لوگوں (کو جمع کر کے ان) سے پوچھا کہ یہ حدیث (کہ میں جس کا محبوب ہوں الخ) نبیؐ سے کس کس نے سنی ہے تو دس سے زیادہ آدمیوں نے (اس کے سننے کی) شہادت دی جن میں عامر بن لیلیٰ غفاری (بھی) تھے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابوموسیٰ کا یہ قول کہ میرے گمان کے موافق دونوں ایک ہی ہیں بہت صحیح اور حق انہی کی طرف ہے۔ ابن عقدہ کو جو اشتباہ ہو گیا اس کی وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ انہوں نے عامر بن لیلیٰ کے نسب میں من ضمرہ کے لفظ (لکھا ہوا) دیکھا ہوگا اس لفظ کو انہوں نے بن ضمرہ پڑھ لیا۔ اور غفار (جو جد اعلیٰ ایک قبیلہ کے ہیں چونکہ) ملیل بن ضمرہ کے بیٹے ہیں (لہٰذا یہ عامر ضمری بھی ہوئے غفاری بھی ہوئے) مگر ابن عقدہ نے جو ان کو دوسرے مقام میں غفاری لکھا ہوا دیکھا اور پہلے وہ من ضمرہ کے لفظ کو بن ضمرہ سمجھ چکے تھے (لفظ من اور بن میں اکثر اشتباہ ہو جاتا ہے) اس لیے انہوں نے ان کو دو شخص سمجھ لیا (ایک کو ضمرہ کا بیٹا سمجھا دوسرے کو غفاری سمجھا) حالانکہ یہ دونوں ایک ہی ہیں جو غفاری ہوگا وہ ضمری بھی ہوگا۔ واللہ اعلم

## ۲۷۲۹۔ حضرت عامرؓ بن مالک اشجعی

حضرت عامرؓ بن مالک اشجعی۔ مستغفری نے بیان کیا ہے کہ انہوں نے نبیؐ سے حدیث روایت کی ہے اور ان سے ابوعثمان

نہدی نے روایت کی ہے۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۳۰۔حضرت عامرؓ بن مالک قرشی

حضرت عامرؓ بن مالک بن اہیب بن عبد مناف بن زہرۃ بن کلاب بن مرہ۔قرشی زہری۔عامر بن ابی وقاص کے ساتھ مشہور ہیں ابووقاص کا نام مالک ہے انہوں نے دس شخصوں کے بعد اسلام قبول کیا تھا۔مہاجرین حبش سے بھی ہیں۔ان کے بھائی سعد نے حبش کی طرف ہجرت نہیں کی ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصراً لکھا ہے۔میں نے ان کا تذکرہ سعد بن وقاص کے نام میں بھی کیا ہے۔

## ۲۷۳۱۔حضرت عامرؓ بن مالک العامری

حضرت عامرؓ بن مالک بن جعفر بن کلاب بن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ۔عامری کلابی۔ان کی کنیت ابو براء ہے۔ملاعب اسنہ (کے لقب) سے مشہور تھے۔عامر بن طفیل کے چچا تھے۔انہوں نے ایک دفعہ کسی کو رسول اللہ ﷺ کے پاس بھیجا تھا تاکہ آپ سے کوئی دوا دریافت کرے اور آپ سے شفاء کی دعا کرائے تو آپ نے اس شخص کی معرفت ان کے پاس شہد کی کپی بھیج دی۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں صحیح یہ ہے کہ ابو براء اسلام ہی نہیں لائے۔مستغفری نے کہا ہے کہ ان کا تذکرہ صحابہ میں سوائے خلیفہ بن خیاط کے اور کسی نے نہیں کیا اور میں ملاعب اسنہ کے حالات کو بیان کرتا ہوں اس سے (خود) معلوم ہو جائے گا کہ اسلام نہیں لائے۔ہمیں عبیداللہ بن احمد بن علی نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک خبر دی انہوں نے ابن اسحٰق سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد اسحاق بن یسار نے مغیرہ بن عبدالرحمٰن بن الحارث بن ہشام اور عبداللہ بن محمد بن ابی بکر بن محمد بن عمرو بن حزم وغیرہ اہل علم سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ سب کہتے تھے ابو براء یعنی عامر بن مالک بن جعفر جو ملاعب اسنہ (کے لقب سے) مشہور تھے مدینہ میں رسول اللہؐ کے حضور میں حاضر ہوئے۔تو رسول اللہؐ نے ان پر اسلام پیش کیا (کہ قبول کریں) مگر انہوں نے نہ اسلام قبول کیا اور نہ اسلام لانے میں زیادہ انکار کیا اور عرض کیا کہ یا محمد (ﷺ) اگر آپ اپنے اصحاب سے چند شخصوں کو اہل نجد کے پاس بھیجتے کہ وہ ان کو آپ کے دین کی دعوت دیتے تو مجھے امید ہے کہ وہ لوگ آپ کے دین کو قبول کر لیتے تو رسول اللہؐ نے جواب دیا کہ میں اپنے اصحاب پر اہل نجد کی طرف سے خوف رکھتا ہوں (اس پر) ابو براء نے یہ کہا کہ میں ان لوگوں کا محافظ رہوں گا آپ اپنے اصحاب کو بھیجیں کہ وہ لوگ دعوت اسلام کریں۔پس رسول اللہؐ نے منذر بن عوف کو اپنے چالیس صحابہ کے ساتھ جو اچھے مسلمانوں میں سے تھے وہاں بھیج دیا اس کے بعد ابن اسحٰق نے بئر معونہ کا پورا واقعہ اور اصحاب رسول اللہؐ کے شہید ہونے کے حالات کو بیان کیا مگر اس حدیث میں ان کے اسلام لانے کو نہیں بیان کیا۔ابن اسحٰق کے علاوہ ایسا ہی بہت سے لوگوں نے بیان کیا ہے اسی وجہ سے ان کا تذکرہ ابوعمر نے اپنی کتاب میں نہیں لکھا۔واللہ اعلم

## ۲۷۳۲۔حضرت عامرؓ بن مالک بن صفوان

حضرت عامرؓ بن مالک بن صفوان۔ان کو ابن قانع نے صحابہ میں بیان کیا ہے اور اپنی سند کے ساتھ سلیمان تیمی سے انہوں نے ابوعثمان سے انہوں نے عامر بن مالک سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا کہ طاعون میں مرجانے

سے مسلمانوں کو شہادت کا درجہ ملتا ہے اور پانی میں ڈوب کر مر جانے سے شہادت کا درجہ ملتا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن دباغ نے ابوعمر پر استدراک کرنے کے لیے لکھا ہے۔

## ۲۷۳۳۔ حضرت عامرؓ بن مالک قشیری

حضرت عامرؓ بن مالک قشیری۔ بعض لوگوں نے ان کا نام عمرو بیان کیا ہے اور بعض نے مالک بن عمرو کہا ہے اور بعض نے انس بن مالک بیان کیا ہے۔ اس کے علاوہ اور بھی اقوال بیان کیے گئے ہیں۔ اسحٰق بن یوسف ازرق نے شریک سے انہوں نے اشعث بن سوار سے انہوں نے علی بن زید سے انہوں نے زرارہ بن اوفی سے انہوں نے عامر بن مالک سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں رسول اللہ ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں ایک سائل آپ کی خدمت میں آیا اور کچھ اس نے دریافت کیا تو نبی ﷺ نے اس سے فرمایا کہ آؤ میں تمہیں بتادوں۔ (سنو) اللہ عزوجل نے مسافروں سے روزہ اور نصف نماز معاف فرما دی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۳۴۔ حضرت عامرؓ بن مالک کعبی

حضرت عامرؓ بن مالک کعبی۔ مستغفری نے کہا ہے کہ یہ صحابی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے ایسا ہی مختصر لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ یہ اور جو پہلے مذکور ہو چکے ہیں دونوں ایک ہی ہیں اس لیے کہ ابوموسیٰ وغیرہ نے پہلے نام میں بہت سا اختلاف بیان کیا ہے اس میں سے ایک یہ بھی ہے کہ ان کو بعض نے انس بن مالک قشیری کہا ہے و نیز ان کو بعض نے کعبی بھی کہا ہے اور بعض نے عامر بن مالک بتلایا ہے اور بہت سے مختلف اقوال بیان کیے گئے ہیں اور یہ اختلاف کافی طور پر انس بن مالک کے نام میں گزر چکے ہیں۔

## ۲۷۳۵۔ حضرت عامرؓ بن مخرمۃ

حضرت عامرؓ بن مخرمۃ بن نوفل بن اہیب بن عبدمناف بن زہرہ بن کلاب بن مرہ۔ قرشی زہری۔ مسور بن مخرمۃ کے بھائی ہیں۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ انہوں نے نبی ﷺ کی صحبت پائی تھی۔ ان سے عبدالرحمٰن اعرج نے مقطوع حدیث روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۳۶۔ حضرت عامرؓ بن مخلد

حضرت عامرؓ بن مخلد بن حارث بن سواد بن مالک بن غنم بن مالک بن النجار۔ انصاری خزرجی پھر بنی مالک بن نجار سے ہیں۔ یہ غزوۂ احد میں شریک تھے اس کو ابن اسحٰق اور موسیٰ بن عقبہ نے بیان کیا ہے اور غزوۂ احد میں شہید ہوئے ان کی کوئی اولاد باقی نہیں رہی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۷۳۷۔ حضرت عامرؓ بن مرقش

حضرت عامرؓ بن مرقش۔ ہذلی۔ ان کا ذکر سعید قرشی نے کیا ہے اور اپنی سند کے ساتھ عبداللہ بن الفضل بن رجاء سے انہوں نے ابوقیس بکری سے انہوں نے عامر بن مرقش سے روایت کی ہے کہ حمل بن مالک بن النابغہ ہذلی (ایک دفعہ) راشد کی لڑکی اثیلہ

کے پاس ہوتے ہوئے گزرے اس وقت وہ اپنے چہرہ سے برقع اٹھائے ہوئے تھیں اور اپنی بکریوں کو چرا رہی تھیں پس (یکا یک) حمل بن مالک کی نظر ان پر پڑ گئی اور ان کے حسن و جمال کو دیکھ لیا۔ تو یہ اپنی اونٹنی کو بٹھا کر اتر پڑے اور اونٹنی کو باندھ کر اثیلہ کے پاس چلے گئے (بمقتضائے بشریت) نیت بد سے ان پر دست درازی کرنی چاہیے۔ اثیلہ نے کہا کہ اے حمل ذرا توقف کرو تم بھی ایک (مشہور) خاندان کے ہو اور میں بھی ایک (مشہور) خاندان کی ہوں (غرض تم میرے کفو ہو) لہٰذا تم میرے والد سے میری درخواست کرو (غالباً) وہ تمہاری درخواست رد نہ کریں گے مگر انہوں نے نہ مانا آخر ان پر دست درازی کی اس (خداترس) عورت نے ان کو اٹھا لیا اور ان کو زمین پر گرا کر ان کے سینہ پر بیٹھ گئی۔ اور ان سے عہد لیا کہ پھر ایسی حرکت نہ کرنا اس کے بعد اس کے سینہ سے علیحدہ ہوئیں مگر پھر بھی عامر کا نفس اختیار میں نہ رہا آخر انہوں نے پھر دوبارہ اس عورت نیک طینت پر جست کی اثیلہ نے پھر ان کے ساتھ وہی معاملہ کیا الغرض اسی طرح تین بار رہا۔ تیسری دفعہ میں اثیلہ نے ایک پتھر لے کر ان کا سر کوٹ دیا (جس کے باعث ان کو نقل حرکت کی قوت نہ رہی آخر وہیں پڑے رہے) اور اثیلہ اپنی بکریوں کو لے کر چلی گئیں اس کے بعد حمل کی قوم کے کچھ سوار اسی طرف سے ہو کر گزرے تو ان کی حالت زار کو دیکھ کر ان سب نے دریافت کیا کہ اے حمل کس نے تمہارے ساتھ یہ بدسلوکی کی ہے انہوں نے جواب دیا کہ میری اونٹنی نے ٹھوکر کھا کر مجھے گرا دیا ہے اس پر ان لوگوں نے کہا کہ تمہاری اونٹنی تو یہ بندھی ہوئی ہے اور تمہاری بغل میں یہ (خون آلودہ) پتھر پڑا ہوا ہے (معلوم ہوتا ہے کہ) تمہارا سر اسی سے کچلا گیا ہے۔ عامر نے کہا (نہیں) جو میں تم سے کہتا ہوں وہی صحیح ہے اب مجھ کو تم لوگ اٹھا لے چلو۔ چنانچہ ان لوگوں نے ان کو سوار کرا کے ان کے گھر پہنچا دیا اسی ضرب کے صدمہ سے یہ مر گئے جب یہ مرنے لگے تو لوگوں نے ان سے پوچھا کہ اے حمل تمہارے خون کا بدلہ کس سے لیں؟ انہوں نے کہا کہ اثیلہ کے علاوہ سب لوگ میرے خون سے بری ہیں۔ جب ان کی وفات ہو چکی تو قبیلہ ہذیل کے لوگ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے اور عرض کیا کہ حمل بن مالک کے خون کا بدلہ راشد سے چاہیے تو نبیؐ نے راشد کو بلوا بھیجا۔ چنانچہ راشد آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ نے ان سے فرمایا کہ اے راشد قبیلہ ہذیل کے لوگ کہتے ہیں کہ حمل کے خون کا عوض تمہارے ذمہ چاہیے راشد کا نام حالت کفر میں ظالم تھا (جب یہ اسلام لائے تو) نبیؐ نے ان کا نام راشد رکھ دیا راشد نے عرض کیا کہ یا رسول اللہؐ میں نے قتل نہیں کیا تو ان لوگوں نے کہا تم نے نہ سہی تمہاری بیٹی اثیلہ نے قتل کیا ہے انہوں نے جواب دیا کہ اثیلہ کے قتل کرنے کی مجھ کو خبر نہیں ہے اس کے بعد راشد اثیلہ کے پاس گئے اور ان سے کہا کہ ہذیل کے لوگ کہتے ہیں کہ حمل کا خون تمہارے ذمہ ہے اثیلہ نے جواب دیا کہ کیا عورت بھی مرد کو قتل کر سکتی ہے مگر رسول اللہؐ جھوٹ نہیں کہتے اس کے بعد اثیلہ خود حاضر ہوئیں اور نبیؐ سے پورا واقعہ عرض کیا تو آنحضرتؐ نے (خوش ہو کر) ان کو دعا دی کہ اللہ تم میں برکت دے پھر ان کے ذمہ سے حمل کا خون معاف کرا دیا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۳۸۔ حضرت عامرؓ مزنی

حضرت عامرؓ مزنی۔ ان کی کنیت ابوہلال ہے۔ منقول ہے کہ انہوں نے نبی ﷺ کو دیکھا ہے مگر یہ غلط ہے۔ ابومعاویہ نے ہلال بن عامر مزنی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو ایسی حالت میں دیکھا

کہ آپ مقام منیٰ میں ایک اونٹنی پر سوار تھے اور خطبہ پڑھ رہے تھے اس وقت آپ سرخ چادر اوڑھے ہوئے تھے ابومعاویہ نے اس کو دوسری جگہ بھی ایسا ہی روایت کیا ہے مگر اس کی سند میں اتنا فرق ہے کہ ہاجر بن عامر نے اپنے والد سے روایت کی ہے۔ لیکن صحیح یہ ہے کہ اس حدیث کو ہلال بن عامر نے رافع بن عمرو سے روایت کیا ہے ان کا تذکرہ ابن مندہ نے ایسا ہی لکھا ہے اور ہم سے بھی اس حدیث کو ابو یاسر بن ابی حبہ نے اپنی سند کے ساتھ عبداللہ بن احمد سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ مجھ سے میرے والد نے ابومعاویہ ضریر سے اپنی سندوں کے ساتھ (جن کو انہوں نے ذکر کیا ہے) روایت کر کے بیان کیا ہے۔ و نیز اس حدیث کو احمد نے اسی طرح محمد بن عبید سے انہوں نے قبیلہ بنی فزارہ کے ایک ضعیف شخص سے انہوں نے ہلال بن عامر مزنی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ وہ کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا تھا الی آخرہ۔ ان کا ذکر رافع بن عمرو کے نام میں گزر چکا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب

## ۲۷۳۹۔ حضرت عامرؓ بن مسعود قرشی

حضرت عامرؓ بن مسعود بن امیہ بن خلف بن وہب بن حذافہ بن جمح۔ قرشی جمحی۔ ان کے صحابی ہونے میں اختلاف کیا گیا ہے۔ ابوداؤد نے بیان کیا ہے کہ میں نے احمد بن حنبل سے روایت کیا کہ عامر بن مسعود قرشی صحابی ہیں یا نہیں؟ انہوں نے جواب دیا کہ مجھے خبر نہیں ہاں انہوں نے نبی ﷺ سے حدیث روایت کی ہے اور ابوداؤد نے یہ بھی کہا کہ میں نے مصعب زبیری سے سنا وہ کہتے تھے کہ یہ صحابی ہیں اور ابراہیم بن عامر کے والد ہیں جن سے امام ثوری اور شعبہ نے حدیثیں روایت کی ہیں۔ یہ وہی عامر ہیں جو یزید بن معاویہ کے مرنے کے بعد اہل کوفہ کے اتفاق رائے سے کوفہ کے حاکم بنائے گئے تھے جب یہ ان لوگوں پر حاکم ہو گئے تو ایک خطبہ پڑھ کر ان لوگوں کو سنایا اور اسی خطبہ میں یہ بھی بیان کیا کہ ہر ایک قوم کے لیے کچھ پینے کی چیزیں اور کچھ لذت حاصل کرنے کی چیزیں ہوتی ہیں لہٰذا تم بھی ایسی چیزیں تجویز کر لو مگر تم ایسی چیزیں تجویز کرو جو حلال ہوں اور ان کے استعمال پر تمہاری تعریف کی جائے اور تم پر اپنی شراب یعنی نبیذ وغیرہ کی تیزی کو پانی ملا کر توڑ دو ایک شاعر نے اسی کے متعلق یہ شعر کہے تھے

من ذا یحرم ماء المزن خالطه — فی قعر خابیة ماء العنا قید

انی لا کره تشدید الرواة لنا — فیها و یعجبنی قول ابن مسعود

کون شخص مینہ کے پانی کو حرام کہہ سکتا ہے؟ جس کے ساتھ مٹکے کے اندر آب انگور ملا ہو (مطلب شاعر کا یہ ہے کہ شراب کے حرام ہونے کی کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی اس میں وہ چیزیں ہوتی ہیں ایک مینہ کا پانی دوسرا آب انگور یہ دونوں حلال ہیں پھر اگر مٹکے کے اندر ڈال کر یہ دونوں چیزیں مخلوط کر دی گئیں تو کیا خرابی پیدا ہو گئی جو اس کو حرام کہہ دیا جائے؟ یہ شاعرانہ کلام ہے)۔ بے شک راویوں کی سختی کو میں برا سمجھتا ہوں (جو انہوں نے حرمت شراب کی رعایتوں میں برتی ہے) اور مجھے ابن مسعود کا قول اچھا معلوم ہوتا ہے (کہ وہ شراب کو حلال کہتے ہیں)۔

بہت سے لوگوں کا گمان ہے کہ اس شاعر نے ابن مسعود سے ان ابن مسعود کو مراد لیا ہے جو نبی ﷺ کے صحابی تھے (حالانکہ یہ غلط ہے معاذ اللہ حضرت ابن مسعود حلت شراب کے قائل ہو سکتے تھے!) جب ابن زبیر خلیفہ بنائے گئے تو انہوں نے عامر کو کوفہ ہی

میں اپنی جگہ پر بحال رکھا۔ یہ بوجہ پست قامت ہونے کے دحروجۃ الجعل کے ساتھ ملقب تھے تین مہینے کے بعد ان کو ابن زبیر نے معزول کر دیا تھا اور ان کی جگہ عبداللہ بن یزید خطمی کو عامل بنا دیا تھا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۷۴۰۔ حضرت عامرؓ بن مطر

حضرت عامرؓ بن مطر۔ شیبانی۔ ان کا ذکر طبرانی نے اپنی معجم کیا ہے۔ اور وکیع نے مسعر سے انہوں نے جبلہ بن سحیم سے انہوں نے عامر بن مطر سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سحری کھا (مقصود یہ ہے کہ سحری آپ اس قدر دیر کر کے تناول فرماتے تھے کہ اس کے بعد ہی نماز فجر کا وقت آ جاتا تھا۔) کر نماز پڑھی تھی ایسا ہی اس کو سہل بن زنجلہ نے وکیع سے روایت کیا ہے اور بہت سے لوگوں نے وکیع سے یہ روایت کی ہے کہ انہوں نے یہ کہا کہ میں نے ابن مسعودؓ کے ساتھ سحری کھائی تھی اور یہی صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ ابو نعیم اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۴۱۔ حضرت عامرؓ بن نابی

حضرت عامرؓ بن نابی بن زید بن حرام۔ ہشام کلبی نے بیان کیا ہے کہ یہ بیعت عقبہ میں شریک تھے۔ ان کا تذکرہ ابن دباغ نے ابو عمر پر استدراک کرنے کے لیے لکھا ہے۔

## ۲۷۴۲۔ حضرت عامرؓ بن ہذیل

حضرت عامرؓ بن ہذیل۔ ان کا ذکر سعید قرشی نے کیا ہے۔ زیاد نمیری نے نقیع سے انہوں نے عامر بن ہذیل سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا تھا کہ جو شخص نماز جمعہ میں حاضر ہوا اور (دنیا کی) بات چیت نہ کرے۔ سنتیں پڑھے یہاں تک کہ امام خطبہ کے لیے کھڑا ہو تو یہ (اس کے ان گناہوں کے) لیے (جو) اس جمعہ سے دوسرے جمعہ تک بلکہ اس سے تین روز زیادہ تک (سرزد ہوں) کفارہ ہو جاتا ہے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۴۳۔ حضرت عامرؓ ابو ہشام

حضرت عامرؓ۔ ان کی کنیت ابو ہشام ہے۔ انصاری ہیں غزوۂ احد میں رسول اللہؐ کے ہمراہ شریک تھے اور وہیں شہید ہوئے۔ ہمام نے قتادہ سے انہوں نے زرارہ بن اوفی سے انہوں نے سعد بن ہشام بن عامر سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ میں نے ابن عباس سے رسول اللہؐ سے وتر کے حالات دریافت کئے تو انہوں نے فرمایا کہ تم حضرت عائشہؓ کے پاس جاؤ (اور انہیں سے دریافت کرو) اس لیے کہ وہ رسول اللہؐ کے حالات کو زیادہ جانتی ہیں۔ پس میں اور حکیم بن افلح حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے تو حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ اے حکیم تمہارے ساتھ دوسرا شخص کون ہے؟ انہوں نے جواب دیا کہ سعد بن ہشام تو حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ وہ ہشام جو بیٹے ہیں اس عامر کے جو غزوۂ احد میں شہید ہوئے تھے میں نے عرض کیا کہ ہاں وہی ہیں۔ حضرت عائشہؓ نے فرمایا عامر کیا اچھے آدمی تھے عامر اور ان کے بیٹے ہشام دونوں صحابی تھے ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔ ابو عمر نے عامر کے بیٹے ہشام کے نام میں یوں بیان کیا ہے کہ ہشام کے والد عامر صحابی تھے اور غزوۂ احد میں شہید ہوئے۔

## ۲۷۴۴۔ حضرت عامرؓ بن ہلال

حضرت عامرؓ بن ہلال۔ خاندان بنی عبس بن حبیب بن خارجہ بن عدوان سے ہیں۔ ان کی کنیت ابوسیارہ متعی ہے۔ ان کو نبی ﷺ نے ایک تحریر لکھ دی تھی جوان کے چچا کے بیٹوں یعنی قبیلہ متعین کے لوگوں کے پاس تھی۔ ایسا ہی ان کا نام ابواحمد عسکری نے بیان کیا ہے اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کا نام حارث ہے ان کا تذکرہ پھر کنیت کے باب میں کیا جائے گا اس جگہ ان کے تذکرہ کو ابن مندہ اور ابو عامر نے لکھا ہے اور اس جگہ ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۴۵۔ حضرت عامرؓ بن واثلہ

حضرت عامرؓ بن واثلہ بن عبداللہ بن عمیر بن جابر بن حمیس بن جدی بن سعد بن لیث بن بکر بن عبد مناہ بن کنانہ۔ کنانی لیثی۔ ان کی کنیت ابوالطفیل ہے اور یہ اپنی کنیت ہی کے ساتھ مشہور ہیں۔ ان کی پیدائش غزوۂ احد کے سال میں ہوئی تھی انہوں نے نبی ﷺ کی حیات کا زمانہ آٹھ برس پایا تھا پہلے کوفہ میں رہتے تھے پھر مکہ میں چلے آئے تھے۔ عمارہ بن ثوبان نے ابوالطفیل سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ کو مقام جعرانہ میں دیکھا تھا کہ آپ گوشت تقسیم کر رہے تھے اتنے میں ایک خاتون آئیں تو آنحضرتؐ نے ان کے لیے اپنی چادر بچھا دی میں نے لوگوں سے پوچھا کہ یہ کون ہیں تو لوگوں نے کہا یہ آپ کی رضاعی ماں (حضرت حلیمہؓ) ہیں انہوں نے آپ کو دودھ پلایا ہے۔ سعید جریری نے ابوالطفیل سے روایت کی ہے کہ وہ اپنی آخر عمر میں کہتے تھے کہ میرے سوا روئے زمین پر اس وقت کوئی ایسا نہ ملے گا جو تم سے کہے کہ میں نے نبی ﷺ کو دیکھا ہے میں نے کہا کہ آپ کچھ حلیہ (سرور عالم کا) بیان کر سکتے ہیں انہوں نے جواب دیا ہاں بیان کر سکتا ہوں۔ آپ میانہ تھے آپ کا رنگ سفید تھا۔ ملیح تھے۔ ابوالطفیل حضرت علی کے ان اصحاب میں سے تھے جو ان سے (نہایت درجہ) محبت رکھتے تھے چنانچہ ان کے ساتھ ان کی تمام لڑائیوں میں شریک تھے۔ ثقہ تھے اور امانت دار تھے۔ حضرت ابوبکر و حضرت عمر وغیرہما رضی اللہ عنہم کی فضیلت کے معترف تھے مگر بات یہ تھی کہ حضرت علی کو ترجیح (میرے خیال میں یہ کسی راوی کی غلط فہمی معلوم ہوتی ہے کیونکہ بروایات صحیحہ جن کا قدر مشترک تواتر کو پہنچ گیا ہے یہ امر پایہ ثبوت کو پہنچ چکا ہے کہ شیخین رضی اللہ عنہما کے افضل الاصحاب ہونے پر تمام صحابہ کا اجماع تھا اکابر روافض بھی اس امر کے معترف ہیں کہ جمہور سلف شیخین کے برابر کسی کو نہ سمجھتے تھے اور شیخین کے علاوہ اور سب کی انتہائے معراج اس میں سمجھتے تھے کہ شیخین کی اتباع کریں۔) دیتے تھے ان کی وفات ۱۰۰ھ میں ہوئی اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ۱۱۰ھ میں ہوئی ان کی وفات رسول اللہ ﷺ کے دیکھنے والوں میں سب سے پیچھے ہوئی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

حدی: حاء پر پیش کے ساتھ ہے یہ ابن ماکولا کا قول ہے وہ کہتے تھے کہ میں نے جمہرۂ ابن کلبی میں جدی (جیم کے ساتھ) پایا۔ واللہ اعلم

## ۲۷۴۶۔ حضرت عامرؓ بن ابی وقاص

حضرت عامرؓ بن ابی وقاص۔ سعد بن ابی وقاص کے حقیقی بھائی ہیں۔ ان دونوں کی والدہ حمنہ بنت سفیان بن امیہ بن عبد شمس ہیں۔ واقدی نے بیان کیا ہے کہ انہوں نے دس اشخاص کے بعد اسلام قبول کیا تھا گیارہویں شخص (اسلام قبول کرنے والے) یہی

تھے (اسلام لانے کے بعد) ان کو اپنی والدہ کی جانب سے (جو اس وقت کافرہ تھیں) وہ مصیبت پہنچی جو کسی قریشی کو نہیں پہنچی (وہ مصیبت یہ تھی) کہ ان کی والدہ نے قسم کھالی تھی کہ میں نہ سایہ میں بیٹھوں گی اور نہ کچھ کھاؤں گی اور نہ کچھ پیوں گی تاوقتیکہ عامر اپنے (اس دین کو نہ چھوڑ دے اس کے بعد سعد (جو کہیں گئے ہوئے تھے وہاں سے واپس) آئے۔ اور (اپنے گھر میں) لوگوں کا مجمع دیکھا تو دریافت کیا کہ لوگ کیوں جمع ہیں؟ ان لوگوں نے کہا کہ تمہاری والدہ نے تمہارے بھائی عامر کو مصیبت میں ڈال رکھا ہے۔ قسم کھالی ہے کہ نہ سایہ میں بیٹھوں گی اور نہ کچھ کھاؤں گی اور نہ کچھ پیوں گی تاوقتیکہ عامر اس بددینی کو نہ چھوڑ دے (سعد نے اس کو سن کر) اپنی والدہ سے کہا کہ اے ماں! (اگر قسم کھانی ہے تو) میرے متعلق قسم کھا کہ نہ تو سایہ میں بیٹھیں گے اور نہ کھائیں گے اور نہ پئیں گے (جب تک میں اسلام کو ترک نہ کروں تو تجھے قسم کھانے کا مزہ مل جائے اور میں تجھ کو ایسے حال میں رہنے دوں) یہاں تک کہ تو اپنا ٹھکانہ جہنم میں دیکھ لے۔ ان کی والدہ نے جواب دیا کہ میں تو اپنے مطیع لڑکے پر قسم کھاتی ہوں (تیرے اوپر کیوں کھاؤں؟) پس اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: وَاِنْ جَاهَدَاكَ عَلٰٓى اَنْ تُشْرِكَ بِیْ – الآیة (عنکبوت: ۸) "(اے بنی آدم) اگر تیرے ماں باپ تجھ پر زور دیں کہ تو میرے ساتھ اس چیز کو شریک کر جس کا تجھے علم نہیں تو تو اپنے ماں باپ کی اطاعت (اس بارے میں) نہ کر۔"

پھر حضرت عامر حبش کی طرف ہجرت کر گئے ان کا تذکرہ یہاں پر ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور ان کا تذکرہ عامر بن مالک کے ذکر میں گزر چکا ہے۔

## ۲۷۴۷۔ حضرت عامرؓ بن یزید

حضرت عامرؓ بن یزید بن سکن۔ اسماء بنت یزید بن سکن کے بھائی ہیں۔ اپنے والد کے ساتھ غزوۂ احد میں شہید ہوئے۔ ابوعمر نے ان کا ذکر ان کے والد کے تذکرہ کے ضمن میں لکھا ہے اور ان کا تذکرہ عدوی نے بھی لکھا ہے۔

## ۲۷۴۸۔ حضرت عائذؓ بن ثعلبہ

حضرت عائذؓ بن ثعلبہ بن وبرہ۔ بلوی۔ صحابی ہیں فتح مصر میں شریک تھے۔ اہل روم نے ۵۳ھ میں بمقام برلس ان کو شہید کر دیا اس کو ابن یونس نے بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصراً لکھا ہے۔

## ۲۷۴۹۔ حضرت عائذؓ بن سعید

حضرت عائذؓ بن سعید بن زید بن جندب بن جابر بن زید بن عبدالحارث بن بغیض جسری۔ جسر ایک قبیلہ جو کہ عنزہ بن ربیعہ کی شاخ ہے۔ یہ ان لوگوں میں ہیں جو نبی ﷺ کی خدمت میں وفد بن کر آئے تھے۔ اور ۳۷ھ میں حضرت علی کے ہمراہ جنگ صفین میں شہید ہوئے۔ عبداللہ بن ابراہیم قرشی نے ابوبکر بن نضر سے انہوں نے ام بنین یعنی شراحیل عبدیہ کی لڑکی سے انہوں نے عائذ بن سعید جسری سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا ہم لوگ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ میرے باپ آپ پر فدا ہوں آپ (اپنا دست مبارک) میرے چہرہ پر پھیر دیں اور میرے لیے برکت کی دعا فرما دیں پس آپ نے (میری تمنا کو پورا) کر دیا ام بنین یعنی عائذ کی بیوی نے بیان کیا ہے کہ میں نے ان کو سونے کے بعد بھی کبھی

نہیں دیکھا مگر ایسی حالت میں کہ ان کے چہرے پر ایسی چمک ہوتی تھی کہ گویا اس پر تیل لگا ہوا ہے اور وہ صرف کھجوروں پر قناعت کرتے تھے ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے مگر ابن مندہ نے ان کو حمیری بیان کیا ہے اور ان کی بیوی کا نام ام یسر بتلایا ہے لیکن فی الواقع یہ جسری ہیں (حمیری نہیں ہیں۔) اور ان کی بیوی ام بنین کا نام باء اور نون کے ساتھ ہے۔ ابونعیم نے ان کا نسب یوں بیان کیا ہے کہ عائذ بن سعد جسری۔ عنزہ بن ربیعہ کی نسل کا ایک کنبہ ہے مگر یہ غلط ہے بلکہ صحیح یہ ہے کہ وہ جسر بن محارب خصفہ کی نسل سے ہیں اسی لیے وہ محاربی جسری ہیں ابونعیم کے اشتباہ کی وجہ یہ ہوگی کہ کسی دوسرے عنزہ کے نسل میں جسر کو دیکھ لیا ہوگا جن کا نسب یہ ہے جسر بن نمر بن یقدم بن عنزہ تو گمان کرلیا ہوگا کہ یہ عائذ اسی جسر کی نسل سے ہوں گے مگر یہ غلط ہے اس لیے کہ ان کا نسب نامہ یہ ہے۔ عائذ بن سعید بن جابر بن زید بن عبدالحارث بن بغیض بن شکم بن عبد بن عوف بن زید بن بکر بن عمیرہ بن علی بن جسر بن محارب۔ واللہ اعلم

## ۲۷۵۰۔ حضرت عائذؓ بن ابی عائذ

حضرت عائذؓ بن ابی عائذ جعفی۔ انہوں نے نبی ﷺ سے روایت کی ہے جعد بن ابی صلت ان سے یہ روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے بیان کیا کہ نبی ﷺ ایک قوم پر ایسی حالت میں گزرے کہ وہ لوگ ایک پتھر اٹھا رہے تھے جس کو ہم لوگ حجر الاشداء کہتے تھے ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے اور ابوعمر نے لکھا ہے کہ میں خیال کرتا ہوں کہ یہ حدیث مرسل ہے۔

## ۲۷۵۱۔ حضرت عائذؓ بن عبد عمرو ازدی

حضرت عائذؓ بن عبد عمرو ازدی۔ ان کا شمار اہل بصرہ میں ہے ان کی وفات حضرت عثمانؓ کے بعد ہوئی ہے ان کو امام بخاری نے وحدان میں ذکر کیا ہے مگر امام بخاری نے ان سے کوئی حدیث روایت نہیں کی ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصراً لکھا ہے۔

## ۲۷۵۲۔ حضرت عائذؓ بن عمرو

حضرت عائذؓ بن عمرو بن ہلال بن عبید بن یزید بن رواحہ بن زبینہ بن عدی بن عامر بن ثعلبہ بن ثور بن ہدمۃ بن لاطم بن عثمان بن عمرو بن اد بن طابخہ بن الیاس بن مضر۔ قبیلہ مزینہ سے ہیں ان کی کنیت ابوہبیرہ ہے۔ قبیلہ مزینہ کہتے ہیں عثمان و اوس فرزندان عمرو کی اولاد کو۔ عثمان و اوس کی والدہ کا نام مزینہ تھا لہٰذا ان کی اولاد کو اس کی طرف منسوب کیا گیا۔ یہ ان لوگوں میں ہیں جن لوگوں نے درخت کے نیچے بیعت رضوان کی تھی۔ نیکوکار صحابہ میں سے تھے انہوں نے بصرہ میں سکونت اختیار کرلی تھی اور وہیں ایک مکان بھی بنالیا تھا ان کی وفات عبیداللہ بن زیاد کی حکومت میں بعہد یزید بن معاویہ ہوئی تھی تو انہوں نے وصیت کی تھی کہ میرے جنازہ کی نماز ابوبرزۃ اسلمی پڑھائیں۔ (اس خیال سے وصیت کی تھی) تاکہ ان کے جنازہ کی نماز ابن زیاد نہ پڑھائے۔ ان سے حسن، معاویہ بن قرہ اور عامر احول وغیرہ نے روایت کی ہے۔ ہمیں یحیٰی بن محمود بن سعد نے اجازۃً اپنی سند سے ابن ابی عاصم تک خبر دی وہ کہتے تھے کہ ہم سے محمد بن بکار نے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ ہم سے امیہ بن خالد نے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ ہم سے شعبہ نے بسطام بن مسلم سے انہوں نے خلیفہ بن عبداللہ سے انہوں نے عائذ بن عمرو سے روایت کرکے بیان کیا کہ ایک شخص نے رسول اللہ

ﷺ سے کچھ مانگا تو آپ نے اس کے سوال کو پورا کر دیا۔ پس جب اس شخص نے اپنے قدم کو دروازہ کی دہلیز سے باہر کیا تو آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اگر سائل سوال کی خرابی کو جانتا تو وہ شخص جس کے پاس (اس حدیث سے بے ضرورت سوال کرنے کی قباحت ثابت ہوتی ہے۔) کچھ ہوتا (کبھی) سوال نہ کرتا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۷۵۳۔ حضرت عائذؓ بن قرط

حضرت عائذؓ بن قرط سکونی شامی۔ ہمیں یحییٰ بن محمود نے اذناً اپنی سند سے احمد بن عمرو بن ضحاک تک خبر دی وہ کہتے تھے کہ ہم سے خوطی نے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ ہم سے محمد بن حمیر نے عمرو بن قیس سکونی سے انہوں نے عائذ بن قرط سے روایت کر کے بیان کیا کہ نبیؐ نے فرمایا کہ جو شخص کسی فرض نماز کو پڑھے اور اس کو کامل نہ کرے یعنی پوری رعایت آداب نماز کی ملحوظ نہ رکھے تو اللہ کے یہاں اس کے نوافل (پانچویں وقت فرض کے ساتھ ساتھ سنتیں جو مقرر کی گئی ہیں ان کی حکمت ایک یہ بھی ہے۔) کا ثواب اس فرض کے ثواب میں ملا دیا جائے گا تا کہ وہ فرض کامل ہو جائے ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے لیکن ابوعمر نے ان کو سکونی بیان کیا ہے اور ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کو کسی طرف منسوب نہیں کیا ہے اور ابن عاصم نے ان کو ثمالی بیان کیا ہے۔

## ۲۷۵۴۔ حضرت عائذؓ بن ماعص

حضرت عائذؓ بن ماعص بن قیس بن خلدۃ بن مخلد بن عامر بن زریق انصاری خزرجی ثم زرقی۔ اپنے بھائی معاذ بن ماعص کے ہمراہ غزوۂ بدر میں شریک تھے اور جنگ یمامہ میں شہید ہوئے۔ بعض نے کہا ہے کہ غزوۂ بئر معونہ میں شہید ہوئے رسول اللہ ﷺ نے ان کے اور سویبط بن حرملہ عبدری کے درمیان میں بھائی چارہ کرا دیا تھا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۵۵۔ حضرت عائذ اللہؓ بن سعید

حضرت عائذ اللہؓ بن سعید۔ یہ اللہ تعالیٰ کے نام (نامی) کی طرف منسوب ہیں۔ بیٹے ہیں سعید بن جندب کے اور بعض نے (صرف) عائذ بن سعید کہا ہے یعنی اللہ عزوجل کے نام کی طرف منسوب نہیں کیا ہے۔ ان کا تذکرہ اوپر گزر گیا ہے۔ عائذ اللہ وفد بن کر نبی ﷺ کی خدمت میں آئے تھے۔ لقیط راویہ بن بکر بن نضر بن سعید بن عائذ علامہ انہی کی نسل سے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۲۷۵۶۔ حضرت عائذ اللہؓ بن عبداللہ

حضرت عائذ اللہؓ بن عبداللہ۔ ان کی کنیت ابوادریس ہے۔ خولانی ہیں ان کی پیدائش غزوۂ حنین کے سال میں ہوئی تھی انشاء اللہ تعالیٰ کنیت کے باب میں ان کا پورا ذکر آئے گا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصراً لکھا ہے۔

# باب العین والباء

## ۲۷۵۷۔ حضرت عبادؓ بن اخضر

حضرت عبادؓ بن اخضر۔ اور بعض نے ابن احمر بیان کیا ہے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ جب آنحضرت ﷺ

(سونے کے لیے) اپنی خواب گاہ میں تشریف لے جاتے تھے تو سورۂ قل یا ایہا الکافرون پوری پڑھ لیتے تھے۔ان کا ذکر خضرمی نے مفارید میں اور ابن ابی شیبہ نے وحدان میں لکھا ہے۔ان کا تذکرہ ابوعمر ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۵۸۔حضرت عبادؓ بن بشر بن قیظی

حضرت عبادؓ بن بشر بن قیظی۔ابن مندہ نے بیان کیا ہے کہ عباد بن وقش کے بیٹے ہیں جو قبیلہ بنی عبیت ثم عبد الاشہل سے ہیں یہ غزوۂ بدر میں شریک تھے اور غزوۂ یمامہ کے دن شہید ہوئے۔اس کو محمد بن اسحٰق نے زہری سے روایت کیا ہے اور ابن مندہ نے اپنی سند کے ساتھ یعقوب بن محمد زہری سے انہوں نے ابراہیم بن جعفر بن محمود بن محمد بن مسلمہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ میرے والد نے اپنی دادی تویلہ سے جو اسلم بن عمیرہ کی صاحبزادی ہیں روایت کر کے بیان کیا ہے کہ وہ کہتی تھی کہ ہم سب (ایک دن) قبیلہ بنی حارثہ میں ظہر یا عصر کی نماز پڑھ رہے تھے جب ہم لوگ دو رکعت نماز بیت المقدس کی طرف پڑھ چکے کہ اتنے میں ایک شخص آیا اور اس نے بیان کیا کہ (اب) قبلہ مسجد حرام کی طرف ہوگیا ہے تویلہ کہتی ہیں کہ یہ سنتے ہی سب کے سب (اس نماز میں) کعبہ کی طرف پھر گئے تو مرد عورتوں کی جگہ پر آ گئے اور عورتیں مردوں کی جگہ پر چلی گئیں۔راوی نے بیان کیا ہے کہ وہ شخص جنہوں نے آ کر سب کو خبر دی تھی کہ اب قبلہ بدل گیا وہ عباد بن بشر تھے۔ابراہیم بن حمزہ زبیری سے انہوں نے ابراہیم بن جعفر سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے تویلہ سے جو کہ ان عورتوں میں ہیں جنہوں نے (آنحضرتؐ سے) بیعت کی تھی روایت کی ہے کہ وہ کہتی تھی ایک شخص قبیلہ بنی حارثہ جن کو لوگ عباد بن بشر بن قیظی انصاری کہتے تھے آئے اور خبر دی کہ اب نبی ﷺ نے مسجد حرام کو قبلہ بنالیا ہے اس خبر کو سن کر سب اسی نماز میں بیت المقدس کی جانب پھر گئے (اس کے بعد کی حدیث کو) ویسا ہی بیان کیا ہے یہ قول ابن مندہ کا ہے۔اور ابونعیم نے کہا ہے بعض کا قول ہے کہ عباد بن بشر بن قیظی انصاری وہی ہیں جن کا ذکر پہلے ہو چکا ہے جو خاندان بنی عبد الاشہل سے ہیں یعنی عباد بن بشر بن وقش جن کا ذکر ابھی آتا ہے۔اور ابونعیم نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ بعض کا قول ہے کہ یہ کوئی اور ہیں۔بعض متاخرین نے ان کو دوسرا سمجھا ہے اور عباد بن بشر بن قیظی کے بارے میں اس حدیث کو نقل کیا ہے۔جس کو ابراہیم بن جعفر نے اپنے والد سے انہوں نے تویلہ سے روایت کیا ہے کہ وہ کہتی تھیں ہم سب ایک دفعہ قبیلہ بن حارثہ میں نماز پڑھ رہے تھے کہ اتنے میں عباد بن بشر بن قیظی نے خبر دی الی آخرہ۔اس حدیث کو یعقوب زہری نے ابراہیم بن جعفر سے روایت کر کے بیان کیا ہے مگر انہوں نے عباد کا نام نہیں بیان کیا ہے اور اسی حدیث کو یعقوب بن ابراہیم بن سعد نے شریک سے انہوں نے ابوبکر بن صخیر سے انہوں نے ابراہیم بن عباد انصاری سے انہوں نے اپنے والد سے جو نبیؐ کے زمانہ میں قبیلہ بنی حارثہ کے امام تھے روایت کیا ہے ابراہیم بیان کرتے ہیں کہ میرے والد نماز پڑھا رہے تھے انہوں نے اسی حالت میں یکا یک یہ آواز سنی کہ آگاہ ہو جاؤ نبیؐ نے (بحکم خدا) کعبہ کو قبلہ بنالیا ہے پس اس کو سن کر سب اسی طرف پھر گئے۔یہاں تک ابونعیم کا کلام ہے۔انہوں نے اس میں کچھ فیصلہ بیان نہ کیا (کہ فی الواقع یہ دونوں ایک ہی ہیں یا دو) مگر ابن مندہ نے فیصلہ کر دیا ہے کہ یہ دونوں واقعی دو ہیں۔

ایک تو یہی عباد بن بشر بن قیظی دوسرے عباد بن بشر بن وقش جن کا ذکر ابھی آتا ہے اور کوئی تعجب نہیں کہ در حقیقت یہ دونوں دو نام ہوں (اولاً) اس لیے کہ ابن عباس کے نسب میں بشر بن قیظی بیان کئے گئے ہیں اور ابن عباس کے نسب میں جن کا ذکر ابھی آتا

ہے قیظی کا نام نہیں ہے تا کہ یہ کہنے کا موقع ہو کہ (باپ کو چھوڑ کر) ان کے دادا کی طرف منسوب کر دیا گیا ہے۔

(دوم) اس لیے کہ یہ عباد قبیلہ بنی حارثہ سے ہیں اور بنی حارثہ قبیلہ بنی عبدالاشہل سے ہیں اس لیے کہ حارثہ کا نسب نامہ یہ ہے۔ حارثہ بن حارث بن خزرج بن عمرو بن مالک بن اوس پس دونوں جا کر حارث بن خزرج میں مل جاتے ہیں (اس سے صاف ظاہر ہوگیا کہ حارثہ کا سلسلہ اور ہے اور عبدالاشہل کا سلسلہ اور ہے پس قبیلہ بنی عبدالاشہل سے نہیں ہوسکتا وھوالمدعی)

(سوم) اس لیے کہ قبیلہ بنی حارثہ میں عرابہ بن اوس بن قیظی بن عمرو بن جشم بن حارثہ ہیں پس اس صورت میں یہ عباد بن بشر عرابہ کے چچا کے لڑکے ہوں گے اور قبیلہ بنی حارثہ سے مربع بن قیظی بن عمرو ہیں جو عرابہ کے چچا ہیں پس اس صورت میں یہ عباد بن بشر مربع کے بھتیجے ہوں گے۔

(چہارم) اس لیے کہ ابوعمر نے عباد بن قیظی انصاری حارثی کو ذکر کیا ہے اور یہ کہا ہے کہ یہ عباد فرزندان قیظی عبداللہ اور عقبہ کے بھائی ہیں اس سے بھی معلوم ہوا کہ یہ دونوں دو ہیں واللہ اعلم

## ۲۷۵۹۔ حضرت عبادؓ بن بشر بن وقش

حضرت عبادؓ بن بشر بن وقش بن زغبہ بن زعوراء بن عبدالاشہل بن جشم بن حارث بن خزرج بن عمرو۔ ان کا دوسرا نام نبیت ہے یہ مالک بن اوس کے بیٹے ہیں۔ انصاری اوسی ثم اشہلی ہیں۔ ان کی کنیت ابوبشر ہے۔ بعض کا قول ہے کہ ابوالربیع ہے انہوں نے مدینہ میں مصعب بن عمیر کے ہاتھ پر قبل اسلام لانے سعد بن معاذ اور اسید بن حضیر کے اسلام قبول کیا تھا۔ رسول اللہؐ کے ہمراہ غزوۂ احد بدر اور تمام غزوات میں شریک تھے۔ یہ ان لوگوں میں ہیں جن لوگوں نے کعب بن اشرف یہودی کو جو رسول اللہ ﷺ اور آپ کے صحابہ کو ایذا پہنچاتا تھا قتل کیا۔ جن لوگوں نے کعب بن اشرف کو قتل کیا تھا ان کے نام یہ ہیں: عباد محمد بن مسلمہ ابوعبس بن جبر ابونائلہ وغیرہ۔ عباد نے اس بارے میں ایک شعر بھی لکھا ہے یہ فضلا صحابہ میں سے تھے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے بیان کیا ہے کہ تین شخص انصار میں ایسے تھے کہ ان کے اوپر کوئی دوسرا شخص افضل شمار نہیں کیا جاتا تھا وہ کل کے کل قبیلہ بن عبدالاشہل سے تھے۔ ان تینوں حضرات کے نام یہ ہیں: (۱) سعد بن معاذ۔ (۲) اسید بن حضیر۔ (۳) عباد بن بشر۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں کہ ایک دفعہ نبیؐ نے عباد بن بشر کی آواز سنی تو آپ نے یہ دعا کی کہ اے اللہ عباد پر اپنی رحمت نازل کر۔ ہمیں عبدالوہاب بن ابی حبہ نے اپنی سند کے ساتھ عبداللہ بن احمد سے خبر دی انہوں نے اپنے والد سے وہ کہتے تھے ہم سے بہز بن اسد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حماد بن سلمہ نے ثابت سے انہوں نے انس سے روایت کر کے بیان کیا کہ اسید بن حضیر اور عباد بن بشر یہ دونوں ایک مرتبہ اندھیری رات میں نبیؐ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ پس جب آپ کی خدمت سے دونوں رخصت ہو کر چلے تو ایک کی چھڑی روشن ہوگئی دونوں اسی کی روشنی میں چلتے رہے۔ جب دونوں متفرق ہوئے تو دونوں کی چھڑیاں روشن ہوگئیں۔ محمد بن اسحٰق نے حصین بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن ثابت سے انہوں نے عباد بن بشر انصاری سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے (انصار کی طرف مخاطب ہو کر) فرمایا تھا کہ اے گروہ انصار! تم لوگ میرے شعار ہو (شعار اس کپڑے کو کہتے ہیں جو سب کپڑوں کے نیچے پہنا جاتا ہے بدن سے ملا رہتا ہے اور دثار وہ چادر جو اوپر اوڑھی جاتی ہے مطلب یہ ہے کہ تم میرے بہت مقرب ہو۔) اور بقیہ لوگ دثار ہیں (مجھے) تمہاری طرف سے (پورا اطمینان ہے کہ) میری برائی (تم سے) نہ بیان کی جائے گی۔ عبادہ بن بشر غزوۂ

یمامہ کے دن شہید ہوئے۔ان سے اس غزوہ میں بہت بڑے کارنمایاں ظاہر ہوئے (اس وقت) ان کی عمر ۴۵ برس کی تھی ان کی کوئی اولاد باقی نہیں رہی۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۷۶۰۔حضرت عبادؓ (ابوثعلبہ) عبدی

حضرت عبادؓ۔ان کی کنیت ابوثعلبہ ہے۔عبدی ہیں۔اہل کوفہ میں شمار کئے جاتے ہیں ان کے بیٹے ثعلبہ نے فضائل وضو میں بیان کیا ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا تھا کہ جب کوئی مسلمان وضوء کا ارادہ کر کے اپنا منہ دھوتا ہے الحدیث۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۲۷۶۱۔حضرت عبادؓ بن جعفر

حضرت عبادؓ بن جعفر۔مخزومی۔ان کے لڑکے محمد نے ان سے روایت کی ہے۔ان کا ذکر صحابہ میں کیا گیا ہے مگر نہ ان کی کوئی روایت (آنحضرتؐ سے) معلوم ہوتی ہے اور نہ ان کا صحابی ہونا معلوم ہوتا ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصراً لکھا ہے۔

## ۲۷۶۲۔حضرت عبادؓ بن حارث

حضرت عبادؓ بن حارث بن عدی بن اسود بن اصرم بن جحجبی بن کلفہ بن عوف۔انصاری اوسی۔یہ سوار ذی خرق کے لقب سے مشہور تھے۔ذی خرق ان کے ایک گھوڑے کا نام تھا جس پر سوار ہو کر جہاد کیا کرتے تھے غزوۂ احد اور کل غزوات میں رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ اسی گھوڑے پر سوار ہو کر گئے تھے۔غزوۂ یمامہ کے دن شہید ہوئے۔ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۲۷۶۳۔حضرت عبادؓ بن خالد

حضرت عبادؓ بن خالد۔غفاری۔اہل صفہ سے ہیں۔ان کا تذکرہ مستغفری نے بیان کیا ہے مگر ان کے متعلق کوئی حدیث روایت نہیں کی ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصراً لکھا ہے۔

## ۲۷۶۴۔حضرت عبادؓ بن خشخاش

حضرت عبادؓ بن خشخاش۔بعض نے ان کا نام عبادہ بیان کیا ہے انشاء اللہ تعالیٰ عبادہ کے نام میں ان کا تذکرہ اس سے زیادہ کیا جائے گا۔اس جگہ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۲۷۶۵۔حضرت عبادؓ بن سالیس

حضرت عبادؓ بن سالیس۔ابوہریرہؓ نے ان سے حدیث روایت کی ہے۔ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ حافظ ابوزکریا نے ان کا تذکرہ اسی قدر لکھا ہے۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۲۷۶۶۔حضرت عبادؓ بن سحیم

حضرت عبادؓ بن سحیم۔ضبی ان کو ابن ابی عاصم نے صحابہ میں ذکر کیا ہے مگر ان کے متعلق کوئی حدیث نہیں لکھی (امام) بخاری

نے بیان کیا ہے کہ یہ تابعی ہیں۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصراً لکھا ہے۔

## ۲۷۶۷۔ حضرت عبادؓ بن سنان

حضرت عبادؓ بن سنان بن جابر بن سالم بن مرہ بن عبس بن رفاعہ بن حارث بن حیی بن حارث بن بہثہ بن سلیم۔ان کی کنیت ابوابراہیم سلمی ہیں۔بعض نے ان کے والد کا نام شیبان بیان کیا ہے۔یہ قریش کے حلیف تھے۔انہوں نے رسول اللہ ﷺ کے پاس امامہ بنت ربیعہ بن حارث بن عبدالمطلب سے نکاح کرنے کا پیغام بھیجا تو آپ نے (ان کی طرف سے وکالۃً) ان کا نکاح امامہ سے کردیا۔اور یہ وہاں موجود نہ تھے۔ان سے ان کے بیٹے ابراہیم نے حدیث روایت کی ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے لیکن ابونعیم نے یہ بیان کیا ہے (کہ ان کے والد کا نام) سنان ہے۔اور بعض کا قول ہے کہ شیبان ہے اور ابن مندہ اور ابوعمر دونوں نے بیان کیا ہے کہ ان کا نام شیبان ہے اور کلبی نے کہا ہے کہ ان کا نام سنان ہے۔

## ۲۷۶۸۔ حضرت عبادؓ بن سہل

حضرت عبادؓ بن سہل بن مخرمہ بن قلع بن حریش بن عبدالاشہل۔انصاری اشہلی۔غزوۂ احد کے دن شہید ہوئے۔ان کو صفوان بن امیہ جمحی نے شہید کیا تھا اس کو ابن اسحٰق اور موسیٰ بن عقبہ نے بیان کیا ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۷۶۹۔ حضرت عبادؓ بن شرحبیل

حضرت عبادؓ بن شرحبیل۔غبری یشکری۔اہل بصرہ میں شمار کئے جاتے ہیں۔خاندان غبر بن یشکر بن وائل سے ہیں۔ہمیں ابوالفرج بن محمود نے اذناً اپنی سند سے ابوبکر بن ابی عاصم تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر بن ابی شیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے شبابہ نے شعبہ سے انہوں نے ابوبشر یعنی جعفر بن ابی وحشیہ سے انہوں نے عباد بن شرحبیل سے جو قبیلہ بنی غبر کے ایک شخص تھے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ وہ کہتے تھے (جب) ہمارے یہاں قحط سالی ہوئی تو میں منیٰ میں آیا اور مدینہ کے باغوں میں سے ایک باغ میں چلا گیا (وہاں جا کر) غلہ کی ایک بالی توڑی اور اس کے دانے نکال کر کھائے اور (کچھ بالیاں توڑ کر اپنی کملی میں رکھ لیں اور لے کے چلے) اتنے میں مالک باغ آیا اور مجھ کو مارا اور میرے کپڑے چھین لئے۔پس میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ سے اس کی اطلاع کی تو آپ نے مالک باغ سے فرمایا کہ جب یہ ناواقف تھے تو تم نے ان کو کیوں مطلع نہ کردیا؟ اور اگر بھوکے تھے تو کیوں کھانے نہ دیا؟ اس کے بعد نبیؐ نے مالک باغ سے فرمایا کہ ان کے کپڑے دے دو تو اس نے میرے کپڑے واپس کردیئے اور آنحضرتؐ نے حکم دیا کہ مالک باغ کو ایک یا نصف وسق گیہوں دے دو۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۲۷۷۰۔ حضرت عبادؓ بن شیبان

حضرت عبادؓ بن شیبان۔ان کی کنیت ابویحییٰ ہے۔ان سے ان کے بیٹے یحییٰ نے حدیث روایت کی ہے۔ان کی حدیث سند میں اختلاف ہے جنادہ بن مروان نے اشعث بن سوار سے انہوں نے یحییٰ بن عباد سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے مجھ سے (ایک دفعہ) نبی ﷺ نے فرمایا تھا کہ اے ابویحییٰ آؤ اور برکت والے ناشتہ میں شریک ہو جاؤ۔اور اسی حدیث کو حفص بن غیاث نے اشعث سے انہوں نے ابوہبیرہ یعنی یحییٰ بن عباد سے انہوں نے اپنے دادا شیبان سے روایت کیا ہے۔یہ

روف بن ابی حبیب نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابواسحٰق یعنی ابراہیم بن محمد بن احمد بن ابی ثابت نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد
بکرویہ بالسی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے داؤد بن حسن مدنی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے مبارک بن فضالہ نے حسن سے
وں نے انس بن مالک سے روایت کر کے بیان کیا کہ نبی ﷺ نے (ایک روز) فرمایا کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ میں ایک
س پر ہوں اور میرے پاس بکریاں آ رہی ہیں کچھ سیاہ کچھ سفید سیاہ بکریوں کی تعبیر تو میں نے اہل عجم سے لی اور سفید بکریوں کی تعبیر
عرب سے پھر ابوبکر آئے اور انہوں نے ڈول میرے ہاتھ سے لے لیا اور ایک ڈول یا دو ڈول نکالے ان کے نکالنے میں کچھ
عف تھا اللہ اس کو معاف کرے پھر عمر آئے اور انہوں نے حوض کو بھر دیا اور تمام وارد و صادر کو سیراب کر دیا۔ نیز ابوالبرکات کہتے
تھے کہ ہمیں عبدالرحمٰن بن عثمان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوالحسن یعنی خیثمہ بن سلیمان بن حیدرہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے
ن بن حمید بن ربیع خزاز نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابراہیم بن اسماعیل بن یحییٰ بن سلمہ بن کہیل نے اپنے والد سے انہوں
نے ان کے دادا سلمہ سے انہوں نے ابوالزعراء سے انہوں نے حضرت عبداللہ بن مسعود سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے
سول اللہؐ نے فرمایا میرے بعد ان دونوں کی اقتدا کرو یعنی حضرت ابوبکر و حضرت عمر کی۔ نیز ابوالبرکات کہتے تھے ہم سے خیثمہ نے
ان کیا وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن ملاعب بغدادی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے خلف بن ولید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں
بارک بن فضالہ نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے محمد بن زبیر نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھے (خلیفہ) عمر بن عبدالعزیز نے حسن بصری
کے پاس بھیجا تاکہ میں ان سے کچھ باتیں دریافت کروں چنانچہ میں ان کے پاس گیا وہ چمڑے کا ایک تکیہ لگائے ہوئے بیٹھے تھے
س نے کہا:
مجھے عمر بن عبدالعزیز نے آپ کے پاس کچھ باتیں دریافت کرنے کو بھیجا ہے۔ پس انہوں نے میرے سوالات کا جواب دیا بعد
س کے میں نے کہا میری تشفی کر دیجئے اس بات میں جو لوگ اختلاف کر رہے ہیں کیا رسول اللہ ﷺ نے حضرت ابوبکر کو خلیفہ بنا دیا
ا؟ پس حسن بصری سیدھے ہو کر بیٹھ گئے اور کہنے لگے کیا اس میں کچھ شک ہے؟ قسم اس اللہ کی! جس کے سوا کوئی معبود نہیں کہ رسول
للہؐ نے ان کو خلیفہ بنایا تھا اور بے شک ابوبکر اللہ کو سب سے زیادہ پہچانتے تھے اور اس سے سب سے زیادہ ڈرتے تھے اور اس بات
سے وہ بہت خائف تھے کہ ایسی حالت میں وفات پائیں جس کا حکم رسول اللہؐ نے انہیں نہیں دیا۔ ہمیں منصور بن ابی الحسن طبری نے
پنی سند سے ابویعلیٰ تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے زکریا بن یحییٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یوسف بن خالد نے بیان کیا وہ کہتے
تھے ہم سے موسیٰ بن دینار مکی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے موسیٰ بن طلحہ نے عائشہ بنت سعد سے انہوں نے حضرت عائشہ صدیقہ
ضی اللہ عنہا سے روایت کر کے بیان کیا کہ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ ابوبکر لوگوں کو نماز پڑھائیں بعض لوگوں نے کہا کاش! آپ کسی اور
کو حکم دیتے آنحضرتؐ نے فرمایا میری امت کو سزاوار نہیں ہے کہ ابوبکر کے ہوتے ہوئے کوئی دوسرا شخص ان کی امامت کرے۔ ہمیں
سمٰعیل بن علی اور ابراہیم بن محمد وغیرہ نے اپنی سند سے ابوعیسیٰ سلمی تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے نصر بن عبدالرحمٰن کوفی نے بیان کیا وہ
کہتے تھے ہم سے احمد بن بشیر نے عیسیٰ بن میمون انصاری سے انہوں نے قاسم بن محمد سے انہوں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ
عنہا سے روایت کر کے بیان کیا کہ رسول اللہؐ نے فرمایا جس قوم میں ابوبکر ہوں اس قوم کو سزاوار نہیں ہے کہ کوئی دوسرا ان کی امامت
کرے نیز اسمٰعیل بن علی کہتے تھے ہم سے ابوعیسیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبد بن حمید نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھے یعقوب
بن ابراہیم بن سعد نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھے محمد بن جبیر

بن مطعم نے خبر دی کہ ان کے والد جبیر بن مطعم بیان کرتے تھے کہ ایک عورت نبیؐ کے پاس کسی کام کے لیے آئی آپ نے اسے کچھ
حکم دے دیا اس نے عرض کیا یارسول اللہؐ! بتایئے اگر میں آؤں اور آپ کو نہ پاؤں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اگر مجھے نہ پاؤ تو ابوبکر
کے پاس جانا۔ ہمیں احمد بن عثمان بن ابی علی مقری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابورشید یعنی عبدالکریم بن احمد بن منصور بن محمد بن سعید
نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابومسعود یعنی سلیمان بن ابراہیم بن محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر یعنی احمد بن موسیٰ بن
مردویہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن سلیمان مالکی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یوسف بن محمد بن یوسف واسطی نے بیان
کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن ابان واسطی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے شریک بن عبداللہ نخعی نے ابوبکر ہذلی سے انہوں نے حسن
بصری سے انہوں نے حضرت علی بن ابی طالب سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے کہ رسول اللہؐ نے ابوبکر کو مقدم فرمایا اور
انہوں نے لوگوں کو نماز پڑھائی حالانکہ میں وہاں موجود تھا کہیں گیا نہ تھا اور میں صحیح تھا مریض نہ تھا اگر آپ چاہتے تو مجھے مقدم
فرماتے پس ہم نے اپنی دنیاوی سرداری کے لیے اس شخص کو پسند کر لیا جس کو اللہ و رسول نے ہماری دینی سرداری کے لیے منتخب فرمایا
تھا۔ ہمیں ابوالقاسم یعنی یعیش بن صدقہ بن علی فقیہ شافعی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم یعنی اسمٰعیل بن احمد بن عمر سمرقندی نے
خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد بن محمد بن احمد بزاز نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عیسیٰ بن علی بن عیسیٰ وزیر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں
عبداللہ بن محمد بلوی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے وہب بن بقیہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں اسحٰق ازرق نے سلمہ بن نبیط سے
انہوں نے نعیم بن ابی ہند سے انہوں نے نبیط یعنی ابن شریط سے انہوں نے سالم بن عبید سے جو اصحاب صفہ میں سے تھے روایت
کر کے بیان کیا کہ رسول اللہؐ کا مرض جب سخت ہو گیا تو آپ پر بیہوشی طاری ہونے لگی جب آپ کو ہوش آیا تو آپ نے فرمایا
کہ بلال سے کہو اذان دیں اور ابوبکر سے کہو نماز پڑھائیں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ میرے والد نرم دل آدمی
ہیں کاش! آپ کسی اور کو یہ حکم دیتے پھر آنحضرتؐ نے پوچھا کہ نماز قائم ہو گئی؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا یارسول اللہ
ﷺ! میرے والد نرم دل آدمی ہیں کاش! آپ کسی اور کو یہ حکم دیتے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ تم لوگ تو یوسف کے ہمنشین (لیعنی
جس طرح حضرت یوسف علیہ السلام کی ہمنشین عورتیں یعنی زنان مصر حضرت یوسف علیہ السلام سے ایسی بات کہتی تھیں جس کو ان کا
دل کبھی منظور نہ کر سکتا تھا ویسی ہی بات تم مجھ سے کہہ رہی ہو۔) عورتوں کے مثل ہو بلال کو حکم دو کہ وہ اذان دیں اور ابوبکر سے کہو
نماز پڑھائیں۔ اس کے بعد پھر آنحضرتؐ کو افاقہ ہوا تو آپ نے پوچھا کہ کیا نماز قائم ہو گئی؟ تو لوگوں نے کہا ہاں آنحضرتؐ
نے فرمایا کسی کو بلاؤ میں اس پر ٹیک لگا کر جاؤں گا پس بریرہ آئے اور ایک اور شخص آیا اور وہ آنحضرتؐ کو پکڑ کر لے چلے آپ
کے دونوں پیر زمین پر گھسٹتے ہوئے جاتے تھے پھر لوگوں نے لے جا کر آپ کو حضرت ابوبکر کے پہلو میں بٹھا دیا حضرت ابوبکر نے
چاہا کہ پیچھے ہٹ جائیں مگر آپ نے ان کو روکا یہاں تک کہ لوگوں نے نماز سے فراغت پائی پھر جب آنحضرتؐ کی وفات ہو گئی
اور اہل عرب امی لوگ تھے آپ سے پہلے ان میں کوئی نبی نہ ہوا تھا تو حضرت عمر نے کہا کہ جو شخص آنحضرتؐ کی وفات کا لفظ
سے نکالے گا میں اسے اپنی اس تلوار سے مار دوں گا۔ لوگوں نے سالم سے کہا کہ جاؤ اور رسول اللہؐ کے صاحب یعنی حضرت ابوبکر کو
بلا لاؤ میں گیا تو میں نے انہیں مسجد میں پایا میں بے اختیار رونے لگا حضرت ابوبکر نے کہا شاید نبی اللہؐ کی وفات ہو گئی میں نے کہا
کہ عمر تو کہتے ہیں کہ جو شخص رسول اللہؐ کی وفات کا کلمہ منہ سے نکالے گا میں اسے اپنی اس تلوار سے ماروں گا حضرت ابوبکر نے
میرا ہاتھ پکڑ لیا اور اندر تشریف لے گئے لوگوں نے ان کے لیے جگہ چھوڑ دی۔ وہ رسول اللہؐ کے اوپر جھک گئے یہاں تک کہ قریب

تھا کہ ان کا چہرہ آنحضرتؐ کے چہرۂ مبارک سے مل جائے انہوں نے آپ کی سانس دیکھی معلوم ہوا کہ آپ کی وفات ہوگئی تو حضرت ابوبکر نے یہ آیت پڑھی: انک میت وانهم میتون- الآیۃ (الزمر: ۳۰) ''اے نبی تم بھی مرنے والے ہو اور یہ لوگ بھی مرنے والے ہیں''۔ لوگوں نے پوچھا کہ اے صاحب رسول اللہ! کیا آنحضرت ﷺ کی وفات ہوگئی؟ انہوں نے کہا ہاں لوگوں نے سمجھ لیا کہ یہ سچ ہے لوگوں نے کہا اے صاحب رسول اللہ! کیا نبیؐ پر نماز پڑھی جائے گی؟ حضرت ابوبکر نے فرمایا ہاں ایک ایک جماعت تم میں سے آئے اور تکبیر کہہ کر دعا مانگے اور چلی جائے یہاں تک کہ سب لوگ فارغ ہو جائیں لوگوں نے سمجھ لیا کہ یہ ایسا ہی ہے۔ پھر لوگوں نے کہا کہ اے صاحب رسول اللہ! کیا نبی ﷺ دفن کئے جائیں گے؟ حضرت ابوبکر نے کہا ہاں۔ لوگوں نے پوچھا کہ کس مقام پر دفن کئے جائیں گے؟ حضرت ابوبکر نے کہا جس مقام پر اللہ نے ان کی روح کو قبض فرمایا ہے کیونکہ اللہ نے ان کی روح پاکیزہ مقام میں قبض فرمائی ہے۔ لوگوں نے سمجھ لیا کہ یہ ایسا ہی ہے پھر حضرت ابوبکر نے کہا کہ رسول اللہؐ ابھی تم لوگوں کے پاس ہیں یہ کہہ کر باہر چلے گئے۔ پس سب مہاجرین یا چند مہاجرین ان کے پاس (معلوم ہوا کہ خلافت کا انتظام کرنے کے لیے مہاجرین اور انصار کے اصرار سے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ثقیفہ بنی ساعدہ گئے تھے۔) آ گئے۔ حضرت ابوبکر نے کہا ہمارے انصاری بھائیوں کے پاس جاؤ ان کا بھی اس حق میں حصہ ہے چنانچہ وہ لوگ گئے دیکھا تو وہ باہم مشورہ کر رہے ہیں یہاں تک کہ انصار میں سے ایک شخص نے کہا کہ ایک خلیفہ ہم میں سے ہونا چاہیے ایک تم میں سے پس حضرت عمر کھڑے ہو گئے اور انہوں نے حضرت ابوبکر کا ہاتھ پکڑ لیا اور کہا دو تلواریں ایک میان میں ہرگز نہیں رہ سکتی۔ پھر کہا کہ تم میں سے کون شخص ہے؟ جس کو یہ تین فضیلتیں نصیب ہوئی ہوں؟ اذهما فی الغار 'اذ یقول لصحابه اور لاتحزن ان الله معنا- فضیلتیں کس کے پاس ہیں؟ پھر انہوں نے حضرت ابوبکر کا ہاتھ بڑھایا اور ان سے بیعت کی بعد اس کے پھر اور لوگوں نے بھی بیعت کی اور خوب بیعت کی۔ ہمیں ابویاسر بن ابی حبہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حسین بن علی نے زائدہ سے انہوں نے عاصم سے انہوں نے زر سے انہوں نے حضرت عبداللہ بن مسعود سے روایت کر کے بیان کیا کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوگئی تو انصار نے مہاجرین سے کہا کہ ایک امیر ہم میں سے ہونا چاہیے اور ایک تم میں سے حضرت عمر آئے اور انہوں نے کہا کہ اے گروہ انصار! کیا تم نہیں جانتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کو حکم دیا تا کہ وہ لوگوں کی امامت کریں پس تم میں سے کس شخص کا دل اس بات کو گوارا کرتا ہے کہ وہ ابوبکر پر پیش قدمی کرے سب نے کہا کہ ہم اللہ کی پناہ مانگتے ہیں اس بات سے کہ ابوبکر پر پیش قدمی کریں۔

ہمیں قاسم بن علی دمشقی نے اپنے والد سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوطالب یعنی علی بن عبدالرحمٰن نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوالحسن خلعی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابومحمد بن نحاس نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوسعید بن اعرابی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے شرف بن سعید واسطی نے اسمٰعیل بن ابی خالد سے انہوں نے زر بن حبیش سے انہوں نے حضرت عبداللہ (بن مسعود) سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے کہ انصار نے اپنی رائے سے رجوع صرف حضرت عمرؓ کے کلام سے کیا انہوں نے کہا کہ میں اللہ کی قسم دلاتا ہوں بتاؤ ابوبکر کو یہ حکم ملا تھا یا نہیں کہ وہ لوگوں پر نماز پڑھائیں؟ سب لوگوں نے کہا ہاں۔ حضرت عمرؓ نے کہا پھر تم میں سے کس کا دل اس بات کو گوارا کرتا ہے کہ جس جگہ پر انہیں رسول اللہؐ نے کھڑا کیا ہے وہاں سے ان کو ہٹا دے۔ سب نے کہا کہ ہم میں سے کسی کا دل بھی اس بات کو گوارا نہیں کرتا ہم اللہ سے مغفرت چاہتے ہیں۔ حضرت عمرؓ کی یہ گفتگو حدیث صحیح میں

وارد ہے۔ وہ حدیث بہت بڑی ہے ہم نے اس کو بوجہ طویل اور مشہور ہونے کے ترک کر دیا ہے جب رسول اللہؐ کی وفات ہوئی تو تمام مکہ میں زلزلہ پڑ گیا اس کیفیت کو ابو قحافہؓ نے سنا تو پوچھا کہ یہ کیا ہے؟ لوگوں نے کہا رسول اللہؐ کی وفات ہوگئی۔ ابو قحافہ نے کہا بڑا حادثہ ہوا پھر آپ کے بعد خلیفہ کون ہوا؟ لوگوں نے کہا تمہارے بیٹے۔ ابو قحافہؓ نے کہا کہ کیا بنی عبد مناف اور بنی مغیرہ اس بات پر راضی ہو گئے؟ لوگوں نے کہا ہاں۔ ابو قحافہؓ نے کہا جو چیز اللہ دے اس کا کوئی دینے والا نہیں۔ حضرت ابو بکر کے ہاتھ پر سب سے پہلے عمر بن خطابؓ نے بیعت کی تھی یہ بیعت مقام ثقیفہ میں ہوئی۔ اسی دن جس دن رسول اللہؐ کی وفات ہوئی پھر بیعت عام دوسرے دن ہوئی علی، بنی ہاشم، زبیر بن عوام، خالد بن سعید بن عاص اور سعد بن عبادہ انصاری بیعت سے علیحدہ رہے پھر بعد موت فاطمہ بنت رسول اللہ ﷺ کے سب نے بیعت کرلی سوائے سعد بن عبادہ کے انہوں نے کسی سے بیعت نہیں کی یہاں تک کہ مر گئے ان تمام لوگوں نے موافق صحیح حدیث کے چہار مہینہ کے بعد بیعت کی اور اس کے علاوہ اور اقوال بھی ہیں۔

بیشک یہ حدیث جامع شرائط صحت ہے اور صحیح بخاری میں بھی مروی ہے کہ مگر محققین کے نزدیک درایۃً یہ حدیث کمزور ہے اور وہ حدیث صحیح ہے۔ جس کو شیخ ولی اللہ محدث دہلوی نے ازالۃ الخفا میں بطرق متعددہ نقل کیا ہے کہ حضرت علیؓ نے تین روز کے بعد بیعت کرلی تھی اس کے صحیح ہونے اور چہار مہینے بعد بیعت کی روایت کے ضعیف ہونے کی وجوہ اگر کسی کو بہ تفصیل دیکھنا ہوں تو ہماری کتاب انتصار الاسلام کی طرف رجوع کرے مختصراً یہاں ایک دو باتیں نقل کی جاتی ہیں:

(۱) چہار مہینے کے بعد بیعت کی روایت صحیح مانی جائے تو حضرت علیؓ کا چہار مہینے تک خطا پر اصرار لازم آتا ہے امام برحق اور پھر حضرت صدیق جیسے امام کی بیعت نہ کرنا یقیناً خطا ہے اور اس خطا پر چہار مہینے تک متنبہ نہ ہونا حضرت علی کی شان سے بہت بعید ہے۔

(۲) اس چہار ماہ میں حضرت علیؓ برابر پانچوں وقت نماز میں حضرت صدیق سے ملتے ہوں گے پس درصورت بیعت نہ کرنے کے کسی قسم کا سوال واستفسار درمیان میں نہ آنا یا اس کا مذکور نہ ہونا بہت بعید ہے۔

(۳) روایات صحیحہ میں وارد ہے کہ حضرت صدیقؓ نے حاضرین بیعت میں علی مرتضیٰؓ کو نہ دیکھا تو پوچھا کہ علی کہاں ہیں؟ لوگ ان کو بلا لائے تو حضرت صدیق نے پوچھا کہ اے ابن عم رسول اللہ! کیا تم چاہتے ہو کہ مسلمانوں میں تفرقہ ڈالو؟ انہوں نے کہا نہیں۔ میں ایسا نہیں چاہتا پھر انہوں نے بیعت کرلی اسی طرح حضرت زبیر سے بھی بات چیت ہوئی اور انہوں نے بھی بیعت کرلی۔ اس روایت سے صاف ظاہر ہے کہ توقف بیعت کو بہت زمانہ نہیں گزرا۔

حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے مرتدین کے قتال میں بڑا کارنمایاں کیا جس کو ہم تاریخ کامل میں ذکر کر چکے ہیں۔ ہمیں عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے وکیع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے مسعر نے سفیان سے انہوں نے عثمان بن مغیرہ سے انہوں نے علی بن ربیعہ سے انہوں نے اسماء بن حکم فزاری سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے حضرت علی کو کہتے ہوئے سنا کہ جب میں رسول اللہ ﷺ سے کوئی حدیث سنتا تھا تو اللہ جس قدر چاہتا اس سے مجھ کو نفع حاصل ہوتا مگر جب کوئی اور شخص مجھ سے حدیث بیان کرتا تو میں اسے حلف دے دیتا اگر وہ حلف لے لیتا تو میں اس کی تصدیق کرتا اور مجھ سے ابو بکر نے بیان کیا اور ابو بکر سچے تھے (اس لیے میں نے ان سے حلف نہیں لیا۔) انہوں نے رسول اللہؐ سے سنا آپ فرماتے تھے کہ جب کوئی شخص گناہ کرے پھر وضو کرے اور اچھا وضو کرے اور بعد

اس کے دو رکعت نماز پڑھے پھر اللہ سے استغفار کرے تو اللہ اس کا گناہ بخش دیتا ہے۔

## حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی وفات

ابن اسحٰق نے کہا ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے جمعہ کے دن ۷ جمادی الآخرہ ۱۳ھ کو وفات پائی اور حضرت عمر بن خطاب نے ان کے جنازہ کی نماز پڑھائی اور لوگوں نے بیان کیا ہے کہ ان کی وفات دوشنبہ کے دن بعد زوال ہوئی اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ سہ شنبہ ۲۲ جمادی الآخرہ کو ہوئی۔ ہمیں ابومحمد بن ابی القاسم نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابوالفتح یعنی یوسف بن عبدالواحد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے شجاع بن علی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابوعبداللہ بن مندہ نے خبر دی کہ حضرت ابوبکر کی ولادت واقعہ فیل کے دو برس اور کچھ دن کم چار مہینے بعد ہوئی اور نبی ﷺ کی وفات کے دو برس اور چند ماہ بعد وفات پائی عمر تریسٹھ برس تھی۔ رنگ سفید تھا جسم لاغر تھا' رخسارے کم گوشت تھے چہرہ پر رگیں ظاہر تھیں۔ آنکھیں اندر حلقوں کے تھیں۔ پیشانی بلند تھی حنا اور نیل کا خضاب لگایا کرتے تھے مردوں میں سب سے پہلے اسلام لائے تھے۔ اور ان کے والدین بھی اسلام لائے تھے خود بھی صحابی ہیں اور ان کے والدین بھی صحابی ہیں اور بیٹے بھی صحابی ہیں رضی اللہ عنہم۔ ابومحمد نے کہا ہے کہ مجھے میرے والد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر فرضی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابومحمد جوہری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعمر بن حیوۃ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد بن معروف نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حسین بن فہم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن سعد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبدالعزیز بن عبداللہ اویسی نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے لیث بن سعد نے عقیل سے انہوں نے ابن شہاب سے روایت کر کے خبر دی کہ حضرت ابوبکر اور حارث بن کلاہ ایک خزیرہ (ایک خاص ترکیب سے گوشت پکایا جاتا ہے اس کو خزیرہ کہتے ہیں) کھا رہے تھے جو حضرت ابوبکر کے لیے ہدیہ میں آیا تھا حارث نے کہا اے خلیفہ رسول اللہ! اپنا ہاتھ اٹھا لیجئے واللہ! اس میں ایک سال کی معیاد کا زہر پڑا ہوا ہے اور ہم اور آپ ایک ہی دن مریں گے۔ حضرت ابوبکر نے اس سے ہاتھ اٹھا لیا مگر اس کے بعد دونوں برابر علیل رہے یہاں تک کہ سال ختم ہونے کے وقت ایک ہی دن میں دونوں کی وفات ہوئی۔

نیز ابومحمد کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے اپنی سند کے ساتھ محمد بن سعد سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن عمر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن عبداللہ نے زہری سے انہوں نے عروہ سے انہوں نے حضرت عائشہ سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتی تھیں حضرت ابوبکر کے مرض کی ابتدا اس طرح ہوئی کہ انہوں نے ۷ جمادی الآخرہ کو بروز دوشنبہ غسل کیا اس دن سردی سخت تھی پس ان کو پندرہ دن تک بخار آیا کہ نماز کے لیے باہر نہ جا سکتے تھے۔ حضرت عمر کو حکم دیتے تھے کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھا دیں۔ لوگ ان کی عیادت کے لیے آتے تھے اور ان کا مرض ہر روز بڑھتا جاتا تھا۔ حضرت عثمان سب سے زیادہ ان کی تیمارداری کے لیے حاضر رہتے تھے وفات ان کی شب سہ شنبہ کو بتاریخ ۲۲ جمادی الآخرہ ۱۳ھ ہوئی۔ پس خلافت ان کی دو برس تین مہینہ دس دن رہی اور ابومعشر کہتے تھے دو برس اور چار دن کم چار مہینے جب وفات ہوئی اس وقت عمر ان کی تریسٹھ برس کی تھی۔ تمام روایات اس بات پر متفق ہیں کی ان کی عمر رسول اللہ ﷺ کی عمر کے برابر ہوئی حضرت ابوبکر واقعہ فیل سے تین برس بعد پیدا ہوئے۔ وہ اسلام میں سب سے پہلے خلیفہ ہوئے اور اسلام میں سب سے پہلے امیر حج وہی تھے۔ رسول اللہ نے ۸ھ میں مکہ فتح کیا اور ۹ھ میں حضرت ابوبکر کو بھیجا تا کہ وہ لوگوں کو حج کرائیں اور انہیں نے سب سے پہلے قرآن جمع کیا اور بعض لوگ کہتے ہیں سب سے پہلے علی بن ابی طالب

نے قرآن جمع کیا تھا۔ حضرت ابوبکر کے جمع قرآن کا حال ہم حضرت عثمان کے تذکرہ میں لکھیں گے اور وہ سب سے پہلے خلیفہ ہیں جن کی میراث ان کے والد نے بھی پائی۔ زیاد بن حنظلہ نے کہا ہے کہ حضرت ابوبکر کی وفات کا سبب وہ اندرونی صدمہ تھا جو رسول اللہ کی وفات سے انہیں پہنچا تھا۔ حضرت عبداللہ بن عمر نے اسی کے مثل کہا ہے جب حضرت ابوبکر کی وفات کا زمانہ قریب آ گیا تو انہوں نے حضرت عمر بن خطابؓ کو خلیفہ بنایا اس کی کیفیت ہم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے تذکرہ میں لکھیں گے۔

## ۳۰۶۵۔ حضرت عبداللہؓ بن عثمان بن عفان

حضرت عبداللہؓ بن عثمان بن عفان بن ابی العاص بن امیہ بن عبد شمس۔ ان کی والدہ رقیہ بنت رسول اللہؐ تھیں۔ حضرت عثمان کی کنیت بھی انہیں کے نام پر تھی۔ سرزمین حبش میں پیدا ہوئے تھے۔ مصعب زبیری نے کہا ہے کہ جب حضرت عثمان بن عفان نے ہجرت کی تو ان کے ساتھ ان کی زوجہ رقیہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی تھیں۔ وہاں انکے ایک لڑکا پیدا ہوا جس کا نام حضرت عثمان نے عبداللہ رکھا اور عبدالکریم بن روح بن عنبسہ بن سعید مولیٰ حضرت عثمان بن عفان نے (جن کی والدہ ام عیاش رقیہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی لونڈی تھیں) اپنے والد روح سے انہوں نے اپنے والد عنبسہ سے انہوں نے ان کی دادی ام عیاش سے روایت کی ہے کہ وہ کہتی تھیں حضرت رقیہ سے حضرت عثمان کا ایک لڑکا پیدا ہوا جس کا نام نبیؐ نے عبداللہ رکھا اور حضرت عثمان کی کنیت ابوعبداللہ رکھی یہ صاحبزادے چھ برس زندہ رہ کر عالم جاودانی میں تشریف لے گئے ان کی قبر میں نبی ﷺ خود اترے تھے یہ زبیر بن بکار کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۰۶۶۔ حضرت عبداللہؓ عدوی

حضرت عبداللہؓ عدوی۔ قبیلہ بنی عدی سے ہیں۔ ان کا نام سائب تھا رسول اللہؐ نے ان کا نام عبداللہ رکھا انہوں نے نبیؐ سے قرض کی ضمانت کے متعلق ابوقتادہ کے مثل ایک روایت کی ہے اور ان کی حدیث میں یہ مضمون ہے کہ دو دینار (اگر کسی کے ذمہ قرض باقی رہ جائے تو سمجھنا چاہیے کہ دو) داغ ہیں (آتش جہنم کے) اس حدیث کو ابولہیعہ نے ابوقبیل سے روایت کیا ہے ان کی حدیث اہل مصر روایت کرتے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۰۶۷۔ حضرت عبداللہؓ بن عدی، انصاری

حضرت عبداللہؓ بن عدی، انصاری ہیں۔ عبداللہ بن احمد بن حنبل نے اپنے والد سے انہوں نے عبدالرزاق سے انہوں نے معمر سے انہوں نے زہری سے انہوں نے عطاء بن یزید سے انہوں نے عبید اللہ بن عدی بن خیار سے انہوں نے عبداللہ بن عدی انصاری سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے اس حال میں کہ رسول اللہؐ اپنے صحابہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے ایک شخص آپ کے پاس آیا اور اس نے ایک منافق کے قتل کی بابت آپ سے آہستہ کچھ بات کہی۔ مگر رسول اللہؐ نے بلند آواز سے فرمایا کہ کیا وہ لآ الٰہ الا اللہ کی شہادت نہیں دیتا؟ اس شخص نے کہا شہادت تو دیتا ہے مگر اس کی شہادت قابل اعتبار نہیں۔ آپ نے فرمایا کیا وہ نماز نہیں پڑھتا؟ اس شخص نے کہا نماز تو پڑھتا ہے مگر اس کی نماز قابل اعتبار نہیں۔ آپ نے فرمایا تو ان لوگوں کے قتل سے مجھے منع کیا گیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے اور ابوعمر نے کہا ہے کہ ابن شہاب سے مروی ہے وہ عبید اللہ بن عدی سے روایت کرتے ہیں کہ انصار میں

سے ایک شخص نے ان سے یہ واقعہ بیان کیا تھا اور پھر حدیث ذکر کی ہے اور کہا ہے کہ صحیح پہلا ہی قول ہے۔

## ۳۰۶۸۔ حضرت عبداللہ بن عدی بن حمراء

حضرت عبداللہ بن عدی بن حمراء قریشی زہری۔ قبیلہ قریش سے ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ ثقفی ہیں۔ قریش کے حلیف تھے۔ کنیت ان کی ابوعمر ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوعمرو۔ صحابی ہیں اہل حجاز سے ہیں قدید اور عسفان کے درمیان رہتے تھے۔ ہمیں ابراہیم بن محمد فقیہ وغیرہ نے اپنی سند سے محمد بن عیسیٰ تک بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے لیث نے عقیل سے انہوں نے زہری سے انہوں نے ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن سے روایت کر کے بیان کیا کہ عبداللہ بن عدی بن حمراء زہری نے ان سے بیان کیا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مکہ سے ہجرت کرتے وقت ایک ٹیکرے کے پاس کھڑا ہوا دیکھا آپ فرما رہے تھے کہ (اے مکہ! تو) اللہ کی زمین میں سب سے بہتر مقام ہے اور اللہ کی زمین میں سب مقامات سے زیادہ اللہ کو محبوب ہے اگر میں تجھ سے نکالا نہ جاتا تو نہ نکلتا۔ اس حدیث کو ایک جماعت نے زہری سے انہوں نے ابوسلمہ سے انہوں نے عبداللہ بن عدی سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۰۶۹۔ حضرت عبداللہ بن عدیس بلوی

حضرت عبداللہ بن عدیس۔ بلوی۔ عبدالرحمٰن کے بھائی ہیں۔ ان کا نسب ان کے بھائی کے نام میں انشاء اللہ تعالیٰ بیان کیا جائے گا بعض لوگ کہتے ہیں یہ صحابی ہیں۔ فتح مصر میں شریک تھے وہاں ان کی کچھ زمین بھی ہے ان کی کوئی روایت معلوم نہیں۔ یہ سعید بن یونس کا قول ہے۔ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ ان لوگوں میں ہیں جنہوں نے بیعت الرضوان کی تھی۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۰۷۰۔ حضرت عبداللہ بن عرابہ

حضرت عبداللہ بن عرابہ جہنی ان سے معاذ بن عبداللہ بن حبیب نے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے ہم رسول اللہؐ کے ہمراہ غزوۂ فتح مکہ سے لوٹے جب مقام کدید میں تھے تو کچھ لوگ آپ سے اپنے گھر واپس جانے کی اجازت طلب کرنے آئے آپ نے انہیں اجازت دے دی۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۰۷۱۔ حضرت عبداللہ بن عرفجہ

حضرت عبداللہ بن عرفجہ۔ سالمی۔ قبیلہ بنی سالم بن مالک بن اوس میں سے ہیں۔ ابن اسحٰق نے ان لوگوں کے نام میں جو قبیلہ بن غنم بن سالم بن مالک بن اوس سے غزوۂ بدر میں شریک تھے عبداللہ بن عرفجہ کا نام لکھا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۰۷۲۔ حضرت عبداللہ بن عرفطہ

حضرت عبداللہ بن عرفطہ بن عدی بن امیہ بن خدارہ بن عوف۔ انصاری۔ خدارہ بھائی ہیں خدرہ کے یہ ابوعمر کا قول ہے اور ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کو خدرہ کی اولاد سے قرار دیا ہے اور دونوں نے کہا ہے کہ عروہ، ابن شہاب اور ابن اسحٰق نے ان لوگوں کے

نام میں جو بنی خدرہ بن عوف سے رسول اللہؐ کے ہمراہ غزوۂ بدر میں شریک تھے عبداللہ بن عرفطہ کا نام بیان کیا ہے اور یہ کہ وہ بنی حارث بن خزرج کے حلیف تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ اور ابونعیم نے ابن اسحٰق سے اسی طرح روایت کیا ہے کہ یہ خدرہ کی اولاد سے ہیں مگر میرے پاس جو نسخہ سیرت ابن اسحٰق کا ہے اس میں بروایت یونس بن بکیر وعبدالملک بن ہشام وسلمہ بن فضل ان کو خدارہ کی اولاد سے بیان کیا ہے جو خدرہ کے بھائی تھے غالباً یہ غلطی کاتب کی ہے۔ (کہ اس سے خدارہ کا الف چھوٹ گیا) واللہ اعلم

## ۳۰۷۳۔ حضرت عبداللہؓ (ابوعصام مزنی)

حضرت عبداللہؓ۔ کنیت ابوعصام۔ مزنی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن شاہین نے لکھا ہے۔ سفیان بن عیینہ نے عبدالملک بن نوفل بن مساحق قریشی سے انہوں نے عصام بن عبداللہ مزنی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے ہمیں رسول اللہؐ نے بھیجا اور فرمایا کہ (جہاں پہنچنا) وہاں قتل کرتے چلے جانا بشرطیکہ مسجد نہ دیکھو یا مؤذن کی آواز نہ سنو چنانچہ ہم مقام بطن نخلہ میں پہنچے پس ہم نے ایک شخص کو دیکھا اس سے ہم نے کہا کہ کیا تو اس بات کی شہادت دیتا ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اس بات کی شہادت دیتا ہے کہ محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ اس نے ہمیں کچھ جواب نہ دیا یہاں تک کہ ہم نے تین مرتبہ ایسا ہی کہا اور اس سے ہم نے کہا کہ اگر تو نہ کہے گا تو ہم تجھے قتل کر دیں گے اس نے کہا اچھا مجھے مہلت دو میں عورتوں سے ایک ضروری بات کہہ آؤں چنانچہ وہ ایک عورت کے پاس گیا اور اس سے یہ دو شعر کہے

| | |
|---|---|
| فلاذنب لی قدقلت اذنحن جیرة | اثیبی بود قبل احدی الصفائق |
| اثیبی بود قبل ان تشحط النوی | وینأی امیری بالحبیب المفارق |

"میرا کچھ گناہ نہیں میں نے کہہ دیا تھا جب ہم ساتھ رہتے تھے کہ محبت کو پورا کرو قبل موت کے۔ محبت کو پورا کرو قبل اس کے کہ جان نکلے اور میرا امیر جدائی معشوق سے علیحدہ ہو جائے۔"

عبداللہ مزنی نے کہا کہ پھر ہم نے اس شخص کو قتل کر دیا پھر وہ عورت آئی اور اس کے اوپر گر گئی۔ اور مسلسل اسے چوستی رہی یہاں تک کہ اسی کے اوپر مر گئی۔ سفیان نے کہا کہ وہ عورت بہت موٹی تھی۔ میں کہتا ہوں کہ یہ واقعہ بنی جزیمہ کے ساتھ پیش آیا تھا جب نبیؐ نے فتح مکہ کے بعد خالد بن ولید کو ان کی طرف بھیجا تھا۔ تو انہوں نے ان کو غلطی قتل کر دیا تو نبیؐ نے اس قتل کی دیت ادا کی تھی۔ اس عورت کا نام حبیشہ تھا۔ ہم نے اس پورے واقعہ کو تاریخ کامل میں بیان کر دیا ہے۔

## ۳۰۷۴۔ حضرت عبداللہؓ بن عصام

حضرت عبداللہؓ بن عصام۔ یہ اشعری ہیں۔ ان کا شمار اہل شام میں ہے۔ ان سے عبداللہ بن محیریز نے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا ہے کہ رسول اللہؐ نے جادو کرنے والی اور جادو کروانے والی۔ اور دانت بنانے والی اور دانت بنوانے والی پر دس مرتبہ لعنت فرمائی ہے۔ یہ حدیث عائذ کے تذکرہ میں ذکر ہو چکی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۰۷۵۔ حضرت عبداللہؓ بن عکبرہ

حضرت عبداللہؓ بن عکبرہ۔ بعض نے کہا ہے کہ یہ یمن سے تھے۔ ان کی حدیث ابواحمد زبیری نے حنظلہ بن عبدالحمید سے انہوں نے عبدالکریم بن ابی امیہ سے انہوں نے مجاہد سے انہوں نے عبداللہ بن عکبرہ سے روایت کی ہے۔ جو صحابی ہیں۔ انہوں نے کہا ہے کہ دوستی کرنا سنت ہے۔ اس کو ابواحمد عسکری نے ذکر کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۰۷۶۔ حضرت عبداللہؓ بن عکیم

حضرت عبداللہؓ بن عکیم۔ ان کی کنیت ابومعبد ہے۔ کوفہ میں رہتے تھے۔ نبیؐ کا زمانہ پایا ہے مگر آپؐ کو دیکھا نہیں۔ یہ ابن مندہ اور ابونعیم کا قول ہے۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ نبیؐ سے ان کے حدیث سننے میں اختلاف ہے۔ ان سے زید بن وہب' عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ' ان کے بیٹے عیسیٰ' ہلال وزان اور قاسم بن مخیمرہ نے روایت کی ہے۔ ہمیں خطیب ابوالفضل عبداللہ بن احمد نے اپنی سند کے ساتھ ابوداؤد طیالسی تک روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے شعبہ نے حکم سے روایت کر کے بیان کیا انہوں نے عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ سے انہوں نے عبداللہ بن عکیم سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ ہم جہینہ میں تھے کہ ہمیں رسول اللہ کی ایک تحریر پڑھ کر سنائی گئی کہ مردار کی کسی شی حتیٰ کہ چمڑے اور پٹھوں سے فائدہ نہ اٹھاؤ۔ اور عبداللہ بن عکیم سے دیگر سندوں کے ساتھ بھی روایت کی گئی ہے۔ جن میں سے بعض میں یہ ہے کہ وہ کہتے تھے کہ رسول اللہؐ کی وفات سے ایک ماہ پہلے ہمارے پاس آپؐ کی ایک تحریر آئی جس میں یہ تھا کہ تم مردار کی کسی شی سے فائدہ نہ اٹھاؤ حتیٰ کہ چمڑے اور پٹھوں سے بھی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

پانچواں حصہ ختم

سلیس، بامحاورہ، جدید ترجمہ اور حواشی کے ساتھ

آٹھ ہزار صحابہ کرامؓ کا بے مثال انسائیکلوپیڈیا



# اُسد الغابۃ

# فی

# معرفۃ الصحابۃ

حصہ ششم


مصنف

عز الدین بن الاثیر ابی الحسن علی بن محمد الجزری رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

مولانا محمد عبدالشکور فاروقی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ

تسہیل، ترتیب و ترجمہ جدید

مولانا مفتی نور الاسلام حقانی
فاضل دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

مولانا محمد احمد
فاضل وفاق المدارس
فاضل جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد

حافظ قاری اعجاز احمد اعجاز
فاضل وفاق المدارس العربیہ پاکستان

مقدمہ

طالب الہاشمی



المیزان ناشران و تاجران کتب
الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# باب العین والباء

## ۳۰۷۷۔ حضرت عبداللہؓ بن علقمہ قریشی

حضرت عبداللہؓ بن علقمہ بن (المطلب بن) عبدمناف قریشی۔ مطلبی۔ کنیت ان کی ابونبقہ۔ ہذیم اور جنادہ کے والد ہیں ہیں طبری نے کہا کہ رسول اللہؐ نے خیبر سے انہیں پچاس وثق دیئے تھے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے کنیت کے باب میں لکھا یہاں ان کا تذکرہ کسی نے نہیں لکھا۔

## ۳۰۷۸۔ حضرت عبداللہؓ بن عمار

حضرت عبداللہؓ بن عمار۔ انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے مگر ان کی حدیث محدثین کے نزدیک مرسل ہے۔ ان سے عبداللہ بن یربوع نے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۰۷۹۔ حضرت عبداللہؓ بن عمر جرمی

حضرت عبداللہؓ بن عمر جرمی۔ بعض لوگ ان کو صحابی کہتے ہیں ان سے مروی ہے کہ یہ نبیؐ کے پاس سے ایک ظرف لے گئے تھے جس میں پانی تھا حضرت نے اس میں اپنا منہ دھویا تھا اور کلی کی تھی اور ہاتھ دھوئے تھے اور حضرت نے انہیں حکم دیا تھا کہ راستے میں تمہیں جہاں کہیں پانی ملے تو اس ظرف کو بھرلیا کرنا اور جس قدر پانی اس میں موجود ہو اس کو بدستور باقی رہنے دینا پھر جس وقت اپنے شہر میں پہنچنا تو اس پانی کو اس مقام پر چھڑک دینا اور وہاں مسجد بنا لینا۔

## ۳۰۸۰۔ حضرت عبداللہ بن عمر بن خطابؓ

حضرت عبداللہ بن عمر بن خطابؓ قریشی عدوی۔ ان کا نسب ان کے والد کے تذکرہ میں انشاء اللہ آئے گا ان کی والدہ اور ان کی بہن ام المومنین حفصہ کی والدہ زینب بنت مظعون بن حبیب جمحیہ ہیں۔ یہ اپنے والدؓ کے ساتھ بچپن میں مسلمان ہو گئے تھے سن بلوغ کو نہ پہنچے تھے اور بعض لوگوں نے بیان کیا ہے ان کا اسلام ان کے والد کے اسلام سے بھی پہلے تھا مگر یہ صحیح نہیں ان کی ہجرت ان کے والد سے قبل ہوئی تھی تو بعض لوگوں نے خیال کیا کہ وہ اپنے والد کے اسلام سے پہلے اسلام لائے سب لوگوں کا اس امر پر اجماع ہے کہ غزوۂ بدر میں شریک نہ تھے۔ انہیں نبیؐ نے کم سنی کے سبب سے واپس کر دیا تھا اور ان کی شرکت احد میں لوگوں کا اختلاف ہے بعض کا قول ہے کہ احد میں شریک تھے اور بعض کا بیان ہے کہ رسول اللہؐ نے اس وقت بھی ان کو نابالغوں کے ساتھ واپس کر دیا تھا ہمیں عبیداللہ بن احمد بن علی نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک خبر دی وہ ابن اسحٰق سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا مجھ سے نافع نے حضرت ابن عمر سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے جب حضرت عمر بن خطابؓ اسلام لائے تو

انہوں نے دریافت کیا کہ مکہ میں کون شخص بات کو زیادہ مشہور کیا کرتا ہے لوگوں نے بیان کیا کہ جمیل بن معمر جمحی پس حضرت عمرؓ چلے اور میں بھی ان کے پیچھے چلا اس وقت میں بچہ تھا جو بات دیکھتا تھا سمجھ لیتا تھا پس حضرت عمرؓ نے کہا کہ اے جمیل تم کو معلوم ہے کہ میں مسلمان ہو گیا ہوں پس واللہ اس نے الٹ کے جواب بھی نہیں دیا اور اپنی چادر کھینچتا ہوا اٹھ کھڑا ہو حضرت عمر بھی اس کے پیچھے پیچھے چلے اور میں بھی ان کے ساتھ تھا یہاں تک کہ وہ کعبہ کے دروازہ پر کھڑا ہوا اور چلایا کہ اے گروہ قریش! عمر بے دین ہو گئے۔ حضرت عمرؓ نے کہا تو جھوٹ بولتا ہے میں بے دین نہیں ہوا بلکہ مسلمان ہو گیا ہوں اس کے بعد پوری حدیث ذکر کی۔ صحیح یہ ہے کہ حضرت ابن عمر کا پہلا غزوۂ خندق ہے اور غزوۂ موتہ میں بھی حضرت جعفر بن ابی طالب کے ہمراہ شریک تھے رضی اللہ عنہم اجمعین۔ یرموک میں بھی شریک تھے اور فتح مصر افریقیہ میں بھی شریک تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آثار کے نہایت متبع تھے یہاں تک کہ (سفر حج میں) انہیں مقامات پر اترتے تھے جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اترا کرتے تھے اور اسی مقام پر نماز پڑھتے تھے جہاں رسول اللہؐ نماز پڑھتے تھے۔ حتی کہ ایک درخت کے نیچے نبیؐ نے نماز پڑھی تھی حضرت ابن عمرؓ اس درخت کی آب پاشی کیا کرتے تھے تاکہ وہ خشک نہ ہو جائے۔

ہمیں اسماعیل بن علی وغیرہ نے اپنی سند سے ابوعیسیٰ یعنی محمد بن عیسیٰ تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن منیع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے اسماعیل بن ابراہیم نے ایوب سے انہوں نے نافع سے انہوں نے حضرت ابن عمر سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے میں نے ایک مرتبہ خواب میں دیکھا کہ میرے ہاتھ میں ایک ٹکڑا استبرق کا ہے میں جنت کے جس مقام کی طرف اشارہ کرتا ہوں وہ ٹکڑا مجھے وہیں اڑا لے جاتا ہے میں نے اس خواب کو حفصہ سے بیان کیا حفصہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کیا آپ نے فرمایا کہ تمہارے بھائی ایک نیک آدمی ہیں یا یہ فرمایا کہ عبداللہ ایک نیک آدمی ہیں۔ ہمیں حافظ ابومحمد یعنی قاسم بن ابی القاسم علی نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے مجھے میرے والد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں زاہر بن طاہر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر بیہقی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابونصر بن قتادہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابواحمد حافظ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالعباس ثقفی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے خنیسی یعنی محمد بن یزید بن خنیس نے عبدالعزیز بن ابی رَوّاد سے انہوں نے نافع سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے حضرت ابن عمر مدینہ کے بعض اطراف میں تشریف لے گئے اور ان کے ہمراہ ان کے اصحاب بھی تھے ان لوگوں نے دسترخوان بچھایا اتنے میں ایک بکریوں کا چرواہا اس طرف سے گزرا اور اس نے سلام کیا حضرت ابن عمرؓ نے فرمایا کہ اے چرواہے آ اور تو بھی اس دسترخوان سے کھا اس نے کہا میں روزہ دار ہوں حضرت ابن عمر نے کہا کیا تو ایسی سخت گرمی کے دن میں بھی روزہ رکھتا ہے اور اسی حال میں ان بکریوں کو بھی چراتا ہے اس نے کہا واللہ میں ان خالی دنوں میں ایسا ہی کرتا ہوں پھر اس سے حضرت ابن عمر نے بغرض امتحان کہا کہ کیا تو اس بات کو منظور کرے گا کہ اپنی ان بکریوں میں سے ایک بکری ہمارے ہاتھ بیچ ڈالے ہم تجھے اس کی قیمت دیں گے اور اس کا گوشت بھی اس قدر دیں گے جس سے تو روزہ افطار کرے اس چرواہے نے کہا میری بکریاں نہیں ہیں یہ بکریاں تو میرے آقا کی ہیں۔ حضرت ابن عمرؓ نے اس سے کہا اگر تیرا آقا ایک بکری نہ پائے گا تو تیرا کیا کرے گا پس چرواہا وہاں سے چل دیا اور اپنی انگلی آسمان کی طرف اٹھائے ہوئے تھا اور کہتا تھا کہ فاین اللہ۔

---

1 پس اللہ کہاں ہے۔) یعنی اگر میں بے ایمانی کروں تو خدا کو اس کا علم ہو ہی جائے گا۔

پس حضرت ابن عمرؓ چرواہے کے اس قول کو بار بار کہتے تھے کہ چرواہے نے کہا فاین اللہ پھر جب مدینہ آئے تو اس چرواہے کے آقا کے پاس آدمی بھیجا اور اس سے بکریوں اور چرواہے کو مول لے لیا پھر چرواہے کو آزاد کر دیا اور بکریں بھی اسی کو دے دیں۔ نیز حافظ ابو محمد کہتے تھے کہ مجھے میرے والد نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے ابوالمعانی محمد بن اسماعیل نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر بیہقی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں حافظ ابو عبداللہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن سہل فقیہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابراہیم بن معقل نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حرملة نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابن وہب نے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ امام مالک فرماتے تھے کہ حضرت ابن عمرؓ نبیؐ کے بعد ساٹھ برس رہے موسم حج میں اور نیز اور اوقات میں برابر لوگوں کو فتویٰ دیتے تھے امام مالک کہتے تھے کہ حضرت ابن عمر ائمہ مسلمین سے تھے۔

نیز حافظ ابو محمد کہتے تھے مجھے میرے والد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر بن عبدالباقی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو محمد جوہری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر بن حیویۃ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر بن معروف نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حسین بن فہم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن سعد نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھے مجالد سے روایت کر کے خبر دی گئی وہ شعبی سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا حضرت ابن عمر کی حدیث بہت جید ہوتی تھی مگر فقیہ جید نہ تھی حضرت ابن عمر فتویٰ دینے میں نہایت دیانت واحتیاط سے کام لیتے تھے اور خود اپنے عمل میں بھی نہایت متقی تھے یہاں تک کہ انہوں نے خلافت میں نزاع کرنا کبھی پسند نہیں کیا باوجودیکہ اہل شام کا میلان ان کی طرف بہت تھا اور اہل شام ان سے محبت رکھتے تھے کبھی کسی فتنہ میں انہوں نے جنگ نہیں کی حضرت علی کے ساتھ بھی ان کی کسی لڑائی میں شریک نہیں ہوئے مگر بعد میں حضرت علی کے ساتھ ہو کر نہ لڑنے پر نادم تھے۔

ہمیں قاضی ابو غانم محمد بن ہبۃ اللہ بن محمد بن ابی جرادہ نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے میرے چچا ابوالمجد عبداللہ بن محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوالحسن یعنی علی بن عبداللہ بن محمد بن ابی جرادہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالفتح یعنی عبداللہ بن اسماعیل بن احمد بن اسماعیل بن سعید نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالنمر یعنی حارث بن عبدالسلام بن رغبان حمصی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حسین بن خالویہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابوسعید بزاز نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن حسین بن یحییٰ کوفی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابونعیم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبداللہ بن ابن حبیب نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھے میرے والد نے خبر دی کہ جب حضرت ابن عمرؓ کی وفات کا وقت آیا تو انہوں نے فرمایا کہ میں اپنے دل میں دنیا کی کسی بات کی آرزو نہیں پاتا ہاں اس کا مجھے افسوس ہے کہ میں نے گروہ باغی سے قتال کیوں نہ کیا۔ اس کو ابو عمر نے ذکر کیا ہے۔ اور اس میں ''حضرت علی کے ساتھ مل کر'' کا ذکر کیا ہے حضرت جابر بن عبداللہ کہتے تھے کہ ہم میں سے کوئی شخص ایسا نہیں ہے جس کی طرف دنیا نہ جھکی ہو اور وہ دنیا کی طرف نہ جھکا ہو سوا عمر اور ان کے بیٹے عبداللہ بن عمر کے ان کی نسبت مروان بن حکم نے کہا کہ ان سے خلافت کے لئے بیعت کی جائے اور ان سے کہا کہ اہل شام آپ کو (خلیفہ بنانا) چاہتے ہیں حضرت ابن عمر نے کہا پھر میں اہل عراق کے ساتھ کیا معاملہ کروں گا مروان نے کہا اہل عراق سے ہم لڑیں گے حضرت ابن عمر نے کہا واللہ اگر تمام لوگ میری مطیع ہو جائیں صرف فدک کے لوگ رہ جائیں اور مجھے ان سے لڑنا پڑے اور لڑائی میں ان کے ایک آدمی کے مارے جانے کا بھی خیال ہو تو میں ہرگز (خلافت قبول) نہ کروں گا پس انہوں نے (ملتی ہوئی) خلافت کو چھوڑ دیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حج بہت کیا کرتے تھے اور صدقہ بہت دیتے تھے اور اکثر ایک مجلس میں تیس ہزار روپیہ خیرات

کردیتے تھے۔ نافع کا بیان ہے کہ
حضرت ابن عمرؓ کی عادت تھی کہ جب اپنے مال میں سے کوئی چیز ان کو پسند آتی تو اس کو اللہ کی راہ میں دے دیتے تھے ان کے غلاموں کو ان کی یہ عادت معلوم ہوگئی تھی پس اکثر ان میں سے کوئی شخص مسجد آمد ورفت زیادہ کرنے لگتا پس ابن عمر جب اس کو اس اچھے حال میں دیکھتے تو اسے آزاد کردیتے ان کے احباب ان سے کہتے کہ اے ابوعبدالرحمٰن واللہ یہ لوگ آپ کو فریب دیتے ہیں حضرت ابن عمرؓ فرماتے کہ جو شخص ہم کو اللہ کے نام سے فریب دے گا ہم اس کے فریب میں آجائیں گے۔ نافع کہتے تھے ایک مرتبہ دوپہر کے بعد حضرت ابن عمرؓ اپنے ایک اونٹ پر سوار جارہے تھے اس کی رفتار ان کو بہت پسند آئی تو انہوں نے اس کو اسی مقام پر بٹھلادیا اور اس سے اتر پڑے اور فرمایا کہ اے نافع اس سے مہار اور کجاوا اتارلو اور اس کا اشعار کردو اور اس کو جھول پہنادو اور قربانی کے اونٹوں میں اس کو شامل کردو۔ نافع کہتے تھے حضرت ابن عمر کعبہ کے اندر ایک مرتبہ گئے میں نے ان کو سنا وہ سجدہ میں یہ کہہ رہے تھے کہ اے میرے پروردگار تو جانتا ہے کہ دنیا یعنی خلافت کی بابت جو میں نے قریش سے مزاحمت نہیں کی اس کا سبب صرف تیرا خوف ہے نافع کا بیان ہے کہ حضرت ابن عمرؓ جب اس آیت کو پڑھتے الم یأن للذین آمنوا ان تخشع قلوبھم لذکر اللہ ''کیا ابھی ایمان داروں کے لئے وہ وقت نہیں آیا کہ ان کا دل یاد خدا سے ڈر جائے۔'' تو روتے یہاں تک روتے روتے بے خود ہوجاتے حضرت ابن عمر اکثر کہا کرتے تھے البر شئی ھین وجہ طلق و کلام لین ''نیکی آسان چیز ہے۔'' یعنی کشادہ پیشانی اور تمام کلام۔
حضرت ابن عمرؓ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت حدیثیں روایت کی ہیں اور حضرت ابوبکر' عمر' عثمان' ابوذر' معاذ بن جبل' رافع بن خدیج' ابوہریرہ اور عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے بھی روایت کی ہے اور ان سے ابن عباس اور جابر اور اغر مزنی نے صحابی میں سے اور تابعین میں سے ان کے بیٹوں سالم اور عبداللہ اور حمزہ اور ابوسلمہ اور حمید فرزندان عبدالرحمٰن مصعب بن سعد اور سعید بن مسیب اسلم مولائے حضرت عمر اور نافع مولائے ابن عمر نے اور بہت سے لوگوں نے روایت کی ہے۔
ہمیں عبداللہ بن احمد بن عبدالقاہر طوسی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر بن بدران حلوانی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد بن محمد بن یعقوب معروف بان قفرجل نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے دادا محمد بن عبید اللہ بن فضل نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر محمد بن ہارون بن حمید نے بیان کیا وہ کہتے تھے۔ ہم سے محمد بن سلیمان بن حبیب نے بیان کیا وہ کہتے تھے۔ ہم سے حماد بن زید نے ایوب سے انہوں نے نافع سے انہوں نے حضرت ابن عمر سے روایت کرکے بیان کیا وہ نبیؐ سے نقل کرتے تھے کہ آپ نے فرمایا ہر نشہ پیدا کرنے والی چیز شراب (کے حکم میں) ہے ہر نشہ پیدا کرنے والی چیز حرام ہے اور جو شخص دنیا میں شراب پی لے گا اور اس حال میں مرے گا کہ شراب کا عادی ہوگا تو آخرت میں اس کو شراب نہ ملے گی۔ ابومنصور مسلم بن علی بن محمد سیحی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالبرکات یعنی محمد بن محمد بن خمیس جھنی موصلی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابونصر یعنی احمد بن عبدالباقی بن طوق نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوالقاسم نصر بن احمد بن خلیل مرجی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابویعلی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سوید بن سعید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے فضیل بن عیاض نے لیث سے انہوں نے مجاہد سے انہوں نے حضرت عبداللہ بن عمر سے روایت کرکے بیان کیا کہ وہ فرماتے تھے رسول اللہؐ نے ایک دن میرا جسم پکڑا اور فرمایا کہ اے عبداللہ دنیا میں اس طرح رہو کہ گویا تم مسافر ہو یا راہ چلنے والے ہو اور اپنے آپ کو مردوں میں شمار کرو پھر مجھ سے فرمایا کہ

اے عبداللہ بن عمر آخرت مین نہ درہم ہوں گے نہ دینار وہاں تو نیکیاں اور بدیاں ہوں گی بس انہیں نیکیوں سے ہر ایک کا بدلہ دلوایا جائے گا۔ (اے ابن عمر) تم دنیا میں اپنے لڑکے سے اپنی برأت نہ کرو ورنہ خدا تم سے برأت کرے گا اور تم کو سب لوگوں کے سامنے فضیحت کرے گا اور جو شخص بوجہ تکبر کے نیا کپڑا پہنے گا اللہ اس کی طرف قیامت کے دن نظر (عنایت) نہ فرمائے گا۔

حضرت عبداللہ بن عمر کی وفات ۷۳ ہجری میں حضرت ابن زبیر کی شہادت کے تین ماہ بعد ہوئی حضرت ابن عمر کی وفات کا سبب یہ ہوا کہ حجاج نے ایک شخص کو حکم دیا تو اس نے اپنے نیزے کی نوک زہر میں بجھائی اور راستے میں حضرت ابن عمر سے بھڑ کر نکلا اور ان کے پیر کی پشت پر وہ نیزہ مار دیا۔ حجاج نے یہ صرف اس سبب سے کیا کہ اس نے ایک دن خطبہ پڑھنا شروع کیا نماز میں دیر ہونے لگی تو حضرت ابن عمر نے کہا کہ (نماز پڑھ لے ورنہ) آفتاب تیرا منتظر نہ رہے گا حجاج نے کہا میرا دل اس وقت یہ چاہتا تھا کہ میں تمہارا سر اڑا دوں حضرت ابن عمر نے کہا اگر تو ایسا کرے (تو کیا بعید کیونکہ) تو بے وقوف حاکم ہے اور یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ حجاج نے حضرت عبداللہ بن عمر کے ساتھ حج کیا تھا عبدالملک بن مروان نے اسے حکم دیا تھا کہ تو ابن عمر کی اقتدا کر پس حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ تمام مقامات میں یعنی عرفہ وغیرہ میں حجاج سے آگے رہتے تھے یہ بات حجاج پر بہت شاق تھی۔

پس حجاج نے ایک اپنے ساتھی کو حکم دیا کہ زہر کا بجھایا ہوا حربہ حضرت ابن عمر کو مار دے چنانچہ جب لوگ عرفہ سے چلنے لگے تو اسی اژدھام میں اس نے زہریلا حربہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کی پشت پر مار دیا اس زخم سے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کئی روز بیمار رہے حجاج ان کی عیادت کو گئے اور اس نے قاتل کا نام پوچھا حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا تم اس کو کیا کرو گے حجاج نے کہا خدا مجھے غارت کر دے اگر میں اسے قتل نہ کر دوں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نہیں جانتا کہ تم ایسا کرو گے تمہیں نے تو اس شخص کو حکم دیا تھا جس نے حربہ مجھے مارا حجاج نے کہا اے ابوعبدالرحمٰن آپ ایسا نہ کہیے پھر حجاج چلا گیا کئی روز کے بعد حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کی وفات ہوگئی حجاج نے انکی نماز جنازہ پڑھائی۔ حضرت ابن عمرؓ کی عمر چھیاسی سال کی تھی اور بعض لوگ کہتے ہیں چوراسی سال اور بعض لوگ کہتے ہیں ۷۴ ہجری میں ان کی وفات ہوئی مقام محصب میں دفن کئے گئے اور بعض لوگ کہتے ہیں ذی طوی میں اور بعض لوگ کہتے ہیں فخ میں اور بعض کا بیان ہے کہ سرف میں بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کی ولادت بعثت سے ایک سال پہلے ہوئی مگر یہ انہیں لوگوں کے قول کے موافق صحیح ہوسکتا ہے جو نبیؐ کا قیام مکہ میں بعد بعثت کے دس برس کے ہیں کیونکہ انہوں نے ۷۳ ہجری میں وفات پائی اور ان کی عمر چوراسی برس کی تھی پس ہجرت کے وقت یہ گیارہ برس کے ہوں گے اور بعثت سے ایک سال پہلے پیدا ہوئے ہوں گے اسی کی تائید کرتا ہے ان لوگوں کا قول جو کہتے ہیں کہ نبیؐ نے ان کو جنگ احد میں بھی نہیں لیا کیونکہ اس وقت ان کی عمر چودہ برس ہوگی اور غزوۂ احد ۳ ہجری میں ہوا ہے اس حساب سے ہجرت کے وقت ان کی عمر گیارہ برس ہوگی مگر جو لوگ کہتے ہیں کہ نبیؐ کا قیام مکہ میں بعد بعثت کے تیرہ برس رہا اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی عمر چوراسی برس کی تھی ان کے حساب سے ان کی ولادت بعثت کے دو برس بعد ہوگی اور جو لوگ ان کی عمر چھیاسی برس کی بیان کرتے ہیں ان کے نزدیک ان کی ولادت عین بعثت کے وقت ہوگی۔ واللہ اعلم

## ۳۰۸۱۔ حضرت عبداللہؓ بن عمرو بن احوص

حضرت عبداللہؓ بن عمرو بن احوص۔ ہمیں عبداللہ بن احمد خطیب نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں طراد بن محمد زینبی نے خبر دی وہ

کہتے تھے ہمیں ہلال حفار نے حسین بن یحییٰ بن عباس سے انہوں نے حسن بن محمد بن صباح سے انہوں نے عبیدہ بن حمید سے انہوں نے یزید بن ابی زیاد سے انہوں نے سلیمان بن عمرو بن احوص سے انہوں نے اپنی والدہ سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتی تھیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جمرۃ العقبہ کے پاس سواری پر دیکھا آپ فرما رہے تھے کہ اے لوگو جو شخص جمرہ کو کنکریاں مارے تو اسے چاہیے کہ حذف کی کنکریوں سے مارے اور وہ فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی انگلیوں کے درمیان میں کنکریاں دیکھیں پھر آپ نے کنکریاں ماریں اور سب لوگوں نے ماریں پھر آپ لوٹ گئے اس کے بعد ایک عورت اپنے لڑکے کو لے کر آئی اس لڑکے کو کچھ بیماری تھی پھر اس عورت نے کہا کہ اے اللہ کے نبیؐ میرا بیٹا یہ ہے پس اسے نبیؐ نے حکم دیا تو وہ ایک خیمہ میں گئی اور وہاں سے پتھر کی ایک لگن لے آئی اس میں پانی تھا حضرت نے اس پانی کو اپنے ہاتھ میں لے کر اس لگن میں کلی کی اور اس میں دعا پڑھ دی اور یہ پانی اس عورت کو دے دیا اور فرمایا کہ یہ پانی اس لڑکے کو پلانا اور اسی میں اس کو غسل دے دینا سلیمان کی ماں کہتی تھیں کہ میں اس عورت کے پیچھے پیچھے گئی اور میں نے کہا کہ تھوڑا پانی اس میں سے مجھے بھی دو اس نے کہا لے لو تو میں نے ایک چلو بھر کر لے لیا اور میں نے وہ پانی اپنے بیٹے عبداللہ کو پلایا پس عبداللہ نے بڑی عمر پائی اور جس قدر اللہ نے چاہا ان سے نیکیاں ظہور میں آئیں وہ یہ بھی کہتی تھیں کہ میں اس عورت سے پھر ملی تو اس نے مجھ سے بیان کیا کہ اس کا لڑکا صحت پا گیا اور وہ ایسا اچھا لڑکا ہے کہ اس سے بہتر کوئی اور لڑکا نہیں ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۰۸۲۔ حضرت عبداللہؓ بن عمرو بن بجرہ

حضرت عبداللہؓ بن عمرو بن بجرہ بن خلف بن صداد بن عبداللہ بن قرط بن رزاح بن عدی بن کعب قریشی عدوی۔ فتح مکہ کے دن اسلام لائے اور جنگ یمامہ میں شہید ہوئے ہم ان کی کوئی روایت نہیں جانتے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ بن عقبہ اور ابن اسحٰق نے ان لوگوں میں کیا ہے جو خاندان بنی عدی بن کعب سے جنگ یمامہ میں شہید ہوئے اور ابومعشر نے کہا ہے کہ ان کا خاندان یمن میں ہے ان کے گھرانے کو بجرہ بن عبداللہ بن قرط نے متبنیٰ بنایا تھا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۰۸۳۔ حضرت عبداللہؓ بن عمرو جمحی

حضرت عبداللہؓ بن عمرو جمحی، مدنی۔ انہوں نے نبی ﷺ سے روایت کی ہے کہ آپ اپنی موچھیں اور ناخنوں کو جمعہ کے دن ترشواتے تھے اس کی سند میں کچھ کلام ہے۔ ان سے ابراہیم بن قدامہ نے روایت کی ہے۔ ان کا شمار اہل شام میں ہے ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۰۸۴۔ حضرت عبداللہؓ بن عمرو بن حرام

حضرت عبداللہؓ بن عمرو بن حرام بن ثعلبہ بن حرام بن کعب بن غنم بن سلمہ بن سعد بن علی بن اسد بن ساردہ بن تزید بن جشم بن خزرج انصاری خزرجی سلمی۔ ان کی کنیت ابوجابر ہے بوجہ اس کے جابر بن عبداللہ ان کے بیٹے تھے۔ یہ عبداللہ بیعت عقبہ میں شریک تھے اور غزوۂ بدر میں بھی شریک تھے اور بنی سلمہ کے نقیب تھے یہ بھی اور براء بن معرور بھی۔ ان کو عروہ اور ابن شہاب اور موسیٰ بن عقبہ اور ابن اسحٰق نے ان لوگوں میں ذکر کیا ہے جو بدر اور احد میں شریک تھے اور احد میں شہید ہوئے ہمیں محمد بن محمد بن سرایا بن علی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبدالاول بن عیسیٰ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابومنصور بن ابی عاصم یعنی فضیل بن یحییٰ فضیلی نے خبر دی وہ

کہتے تھے ہم سے عبدالرحمٰن بن ابی شریح نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم منیعی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے علی بن مسلم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابوداؤد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے شعبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے محمد بن منکدر سے سنا وہ کہتے تھے میں نے حضرت جابر بن عبداللہ سے سنا وہ کہتے تھے میرے والد احد کے دن شہید ہوئے میں ان کی نعش کے پاس گیا تو دیکھا کہ ان کے اعضا کاٹ ڈالے گئے ہیں اور ان کا منہ چھپا ہوا ہے پس میں رونے لگا سب لوگ مجھے رونے سے منع کرتے تھے مگر رسول اللہؐ مجھے منع نہ کرتے تھے پھر فاطمہ بنت عمرو یعنی میری پھوپھی رونے لگیں تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ روؤ یا نہ روؤ ان پر فرشتے اپنے پروں کا سایہ کئے ہوئے تھے جب تک کہ تم نے اٹھایا۔ ہمیں ابو محمد یعنی عبداللہ بن علی بن سویدہ تکریتی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعبداللہ بن حسین بن فرحان نے خبر دی اجازتاً۔ وہ کہتے تھے ہمیں ابوالحسن علی بن احمد واحدی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر یعنی احمد واحدی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر یعنی احمد بن محمد ابن حارث نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالشیخ حافظ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد بن حسین حذاء نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں علی بن مدینی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے موسیٰ بن ابراہیم بن بشیر بن فاکہ انصاری نے بیان کیا کہ انہوں نے طلحہ بن خراش انصاری سے سنا وہ کہتے تھے میں نے حضرت جابر بن عبداللہ سے سنا وہ کہتے تھے ایک دن رسول اللہؐ نے مجھے دیکھا تو فرمایا کہ کیا وجہ ہے میں تم کو اس وقت افسردہ اور غمگین دیکھتا ہوں میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے والد شہید ہو گئے اور انہوں نے قرض چھوڑا ہے اور اہل وعیال ہیں حضرت نے فرمایا اچھا میں تمہیں ایک خوشخبری سناتا ہوں اللہ تعالیٰ جب کسی سے بات کرتا ہے تو پردہ کے پیچھے سے مگر اس نے تمہارے والد سے بالمواجہ باتیں کی اور فرمایا کہ اے میرے بندے مجھ سے کچھ مانگ میں تجھے دوں گا تو تمہارے والد نے کہا کہ میرا سوال یہ ہے کہ مجھے دنیا میں پھر واپس بھیج تاکہ میں دوبارہ تیری راہ میں قتل کیا جاؤں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ بات تو میں کر چکا ہوں کہ لوگ دنیا میں دوبارہ نہ بھیجے جائیں گے تو تمہارے والد نے کہا کہ اے میرے پروردگار۔ میرے پیچھے والوں کو اس کی خبر پہنچا دے پس اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی ولا تحسبن الذین قتلوا فی سبل اللہ امواتا بل احیاء ''جو لوگ خدا کی راہ میں قتل کئے جائیں ان کو مردہ نہ سمجھو بلکہ وہ زندہ ہیں۔''

جب یہ غزوۂ احد میں جانے لگے تو انہوں نے اپنے بیٹے جابر کو بلایا اور کہا کہ اے میرے بیٹے میرا خیال ہے کہ سب سے پہلے جو لوگ شہید ہوں گے ان میں میں ہوں گا اور خدا کی قسم میں اپنے بعد سوا ذات اقدس رسول اللہ ﷺ کے تم سے زیادہ کسی کو عزیز نہیں چھوڑتا مجھ پر کچھ قرض ہے اس کو ادا کر دینا اور اپنی بہنوں کا خیال رکھنا حضرت جابر کہتے تھے کہ جب صبح ہوئی تو سب سے پہلے میرے والد شہید ہوئے کافروں نے ان کی ناک اور کان کاٹ ڈالے تھے میرے والد اور عمرو بن جموح ایک ہی قبر میں مدفون کئے گئے نبیؐ نے حکم دیا تھا کہ ان دونوں کو ایک ہی قبر میں دفن کرو کیونکہ یہ دونوں دنیا میں باہم بہت خالص محبت رکھتے تھے عمرو (مذکور) ان عبداللہ کے بہنوئی بھی تھے یعنی ہند بنت عمرو بن حرام کے شوہر تھے۔

حضرت جابر کہتے تھے میں نے چھ مہینے کے بعد اپنے والد کے لئے نئی قبر کھودی اور پرانی قبر سے ان کو نئی قبر میں لایا۔ میں نے ان کے جسم میں کسی قسم کا تغیر نہیں دیکھا سوا اس کے کہ ان کی ڈاڑھی کے چند بالوں میں مٹی لگ گئی تھی۔ ہمیں ابوالحرم یعنی بن زیان بن شبہ مقری نحوی نے اپنی سند سے یحییٰ بن یحییٰ تک خبر دی وہ مالک سے وہ عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن ابی صعصعہ سے روایت کرتے تھے کہ ان کو یہ خبر ملی کہ عمرو بن جموح اور عبداللہ بن عمرو بن حرام جو دونوں انصاری سلمی تھے سیل نے ان دونوں کی قبر کھول دی تھی یہ دونوں ایک ہی قبر میں مدفون تھے اور دونوں احد کے دن شہید ہوئے تھے ان دونوں کی نعشیں ان کی قبروں سے

نکالی گئیں تا کہ جگہ بدل دی جائے۔ پس دیکھا گیا کہ ذرا بھی تغیر ان کے جسم میں نہیں آیا ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا ان دونوں کی وفات کل ہوئی ہے ان دونوں میں سے کسی نے اپنا ہاتھ اپنے زخم پر رکھ لیا تھا اور اسی حالت میں وہ دفن کر دیئے گئے تھے پس ان کا ہاتھ زخم سے ہٹایا گیا اور پھر چھوڑا گیا تو وہیں پہنچ گیا جہاں تھا۔ غزوۂ احد کو اس وقت چھیالیس برس گزر چکے تھے حضرت عبداللہ کو اسامہ اعور بن عبید نے قتل کیا تھا اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ سفیان ابن عبد شمس نے انہیں قتل کیا تھا جو ابو اعور سلمی کا باپ تھا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہما

## ۳۰۸۵۔ حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن حزم

حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن حزم انصاری۔ عمارہ بن عمرو بن حزم کے بھائی ہیں ان کا ذکر مغازی میں آتا ہے مگر ان کی کوئی روایت معلوم نہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۰۸۶۔ حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن حضرمی

حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن حضرمی۔ بنی امیہ کے حلیف تھے۔ واقدی نے کہا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں پیدا ہو چکے تھے۔ انہوں نے حضرت عمر بن خطاب ؓ سے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۰۸۷۔ حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن حلحلہ

حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن حلحلہ۔ ان کا ذکر لوگوں نے صحابہ میں کیا ہے مگر یہ غلطی ہے محمد بن عبداللہ بن عمرو بن حلحلہ نے اپنے والد سے اور رافع بن خدیج سے روایت کی ہے یہ دونوں کہتے تھے کہ رسول اللہ نے فرمایا جمعہ کے دن غسل کرنا اور مسواک کرنا ہر بالغ پر واجب ہے ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۰۸۸۔ حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن زید الہالی

حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن زید بن تحمر بن عوثبان بن عمرو بن مالک بن تیہان الہانی۔ نبی ﷺ کے حضور میں گئے تھے حضرت نے ان کا نام پوچھا تو انہوں نے کہا عبدالعزیٰ حضرت نے فرمایا تمہارا نام عبداللہ ہے۔ اس کو ابن کلبی نے بیان کیا ہے۔

## ۳۰۸۹۔ حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن طفیل

حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن طفیل (ملقب بہ) ذی النور۔ ازدی ہیں دوسی ہیں ان کا نسب اوپر بیان ہو چکا ہے۔ حسن بن عثمان نے بیان کیا ہے کہ یہ مسلمانوں کے شہسواروں میں تھے اور بہت جفاکش اور بزرگ تھے غزوۂ جناد میں ۱۳ ہجری میں شہید ہوئے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

## ۳۰۹۰۔ حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن عاص

حضرت عبداللہ ؓ بن عمرو بن عاص بن وائل بن ہاشم بن سعید بن سہم بن عمرو بن ہصیص بن کعب بن لوئی قریشی سہمی۔ کنیت ان کی ابو محمد اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ابو عبدالرحمٰن ہے ان کی والدہ ریطہ بنت منبہ بن حجاج سہمی ہیں اپنے والد سے بارہ برس چھوٹے تھے اور اپنے والد سے پہلے اسلام لائے تھے بڑے فاضل و عالم تھے قرآن پڑھا تھا اور کتب سابقہ بھی پڑھی تھیں۔

بلائے گا پس (بعض) لوگ تو اس کے متبع ہو جائیں گے اور (بعض) لوگوں سے مقاتلہ کرے گا یہاں تک کہ ان پر بھی غالب آجائے گا ہمیشہ اس کی یہی حالت رہے گی یہاں تک کہ کوفہ میں پہنچ جائے گا اور ان لوگوں پر بھی غالب آجائے۔ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کے والد کا نام معتم تا اور میم مشددہ کے ساتھ بیان کیا ہے اور ابوعمر نے معتمر را کے ساتھ بیان کیا ہے مگر سبھوں نے سلیمان بن شہاب کو ان سے حدیث کا روایت کرنے والا قرار دیا ہے۔ ابوعمر نے (یہ بھی) کہا ہے کہ میں ان سے دجال کے سوا اور کوئی دوسری حدیث مروی نہیں سمجھتا اور ابوعمر نے ان کو کندی قرار دیا ہے بعض لوگوں نے ان کے والد کا نام مغنم غین اور نون کے ساتھ بیان کیا ہے۔

## ۳۱۹۲۔ حضرت عبداللہؓ بن معتم

حضرت عبداللہؓ بن معتم۔ یہ (جنگ) قادسیہ کے دن لشکر کے ایک جانب کے سردار تھے پھر عراق سے ان کو سعد بن وقاص نے بمقام تکریت بھیجا (اس وقت) ان کے ہمراہ عرفجہ بن ہرثمہ اور ربعی بن افکل بھی تھے تکریت میں بہت سے لوگ روم و عرب کے تھے پس (اللہ نے) تکریت کو فتح دی اس کے بعد عبداللہ بن معتم نے ربعی بن افکل کو نینوی اور موصل کی جانب (فتح کے لئے) بھیجا پس انہوں نے ان دونوں کو بھی فتح کر لیا تو عبداللہ بن معتم نے موصل کا حاکم ربعی بن افکل کو بنا دیا اور عرفجہ بن ہرثمہ کو خراج وصول کرنے کے لئے مقرر کر دیا۔ یہ قول ابن اسحٰق کا ہے اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ وہ شخص جنہوں نے موصل کو فتح کیا ان کا نام عتبہ بن فرقد ہے ان کو (حضرت) عمر بن خطاب نے موصل کی فتح کے لئے بھیجا تھا انہوں نے ۲۰ ہجری میں اس کو فتح کیا نیز اس میں بہت سے اقوال ہیں عبداللہ بن معتم اور زہرہ بن جویۃ قادسیہ سے لے کر مدائن تک سعد بن وقاص کے آگے تھے ابواحمد عسکری نے کہا ہے کہ ان کے والد کا نام معتمر ر کے ساتھ تھا اور وہ صحابی تھے اور بعض لوگوں نے معتم بغیر ر کے بیان کیا ہے واللہ اعلم۔ امیر ابونصر نے بیان کیا ہے کہ جن کے والد کا نام معتم ضمہ میم (اول) اور تا اور میم مشددہ ثانی کے ساتھ ہے پس وہی عبداللہ بن معتم ہیں اور ابوزکریا یعنی یزید بن ایاس نے بیان کیا ہے کہ عبداللہ بن معتم عبسی وہ ہیں جنہوں نے موصل کو فتح کیا تھا اور یہ سیف بن عمر سے (بھی) مروی ہے۔

## ۳۱۹۳۔ حضرت عبداللہؓ بن معرض

حضرت عبداللہؓ بن معرض باہلی۔ انہوں نے یمامہ کے جانب کسی گاؤں میں سکونت اختیار کر لی تھی۔ یہ وفد بن کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں حاضر ہوئے تھے منیع اور ابن ابی داؤد نے ان کا تذکرہ صحابہ میں کیا ہے۔ عبداللہ بن حمزہ یعنی ابویمن باہلی نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا عبداللہ بن معرض باہلی نے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ وہ وفد بن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے پس رسول اللہ ﷺ نے ان کے اونٹوں میں کچھ حصہ مقرر کر دیا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۱۹۴۔ حضرت عبداللہؓ بن ابی معقل

حضرت عبداللہؓ بن ابی معقل۔ انصاری۔ یہ اپنے والد کے ساتھ غزوۂ احد میں شریک تھے انشاء اللہ تعالیٰ ہم ان کا تذکرہ کنیت کے باب میں کریں گے ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۱۹۵۔ حضرت عبداللہؓ بن معمر عبسی

حضرت عبداللہؓ بن معمر عبسی۔ صحابی ہیں یہ ان لوگوں میں ہیں جنہوں نے اہل بصرہ کی لڑائی میں حضرت علیؓ سے مخالفت کی تھی۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصراً لکھا ہے۔

## ۳۱۹۶۔ حضرت عبداللہؓ بن معیہ سُوائی

حضرت عبداللہؓ بن معیہ۔ سُوائی ہیں اس لئے کہ سواۃ بن عامر بن صعصعہ کے خاندان سے ہیں۔ انہوں نے زمانہ جاہلیت پایا تھا۔ بعض لوگوں نے کہا ہے کہ یہ طائف کے محاصرہ میں شریک تھے۔ سعید بن سائب طائفی نے ان سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے دو شخص نبی ﷺ کے اصحاب سے طائف میں باب بنی سالم کے پاس قتل کئے گئے پس وہ دونوں نبی ﷺ کے حضور میں لائے گئے تا کہ آپ ان کو پہچانیں الی آخر الحدیث۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ ابن ماکولا نے بیان کیا ہے کہ عبداللہ بن معیہ عامری کے تذکرہ کو بعض مشائخ نے صحابہ میں لکھا ہے۔ معیہ، میم مضمومہ اور یا مشدہ اور ہا کے ساتھ ہے۔

## ۳۱۹۷۔ حضرت عبداللہؓ بن مغفل

حضرت عبداللہؓ بن مغفل بن عبد غنم اور بعض لوگوں نے عبدنہم بیان کیا ہے وہ بیٹے ہیں عفیف بن اسحم بن ربیعہ بن عداء بن عدی بن ثعلبہ بن ذویب ذویب کا نام بعض نے وویدبیان کیا ہے۔ ذویب بیٹے ہیں سعد بن عداء بن عثمان بن عمرو بن اد بن طابخہ کے مزنی ہیں عثمان کی وہ اولاد جو کہ (ان کی بیوی) مزینہ (کے بطن) سے ہیں سب اپنی ماں مزینہ بن کلب بن وبرہ کی طرف منسوب ہیں یہی عمرو بن اد کے چچا ہیں تمیم بن مر بن اد کے حضرت عبداللہ اصحاب شجرہ سے تھے۔ ان کی کنیت ابوسعید تھی بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ابوعبدالرحمٰن تھی اور بعض کا قول ہے کہ ان کی کنیت ابوزیاد تھی۔ انہوں نے (پہلے) مدینہ میں سکونت اختیار کرلی تھی (بعد میں) پھر وہاں سے بصرہ چلے گئے اور وہیں جامع مسجد کے قریب ایک مکان بھی بنالیا۔ عبداللہ ان اہل بکا میں ہیں کہ جن کے بارہ میں اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی ہے۔ **ولا علی الذین اذا ما اتوک لتحملھم قلت لا اجدا ما احملکم علیہ تولوا واعینھم تفیض من الدمع.** الایۃ ''ان لوگوں پر بھی کچھ گناہ نہیں ہے جو اے نبی (سفر جہاد کے لئے آمادہ ہو کر) تمہارے پاس آئیں گے مگر تم ان سے کہہ دو کہ میرے پاس کوئی جانور نہیں ہے جو تمہیں سواری کے لئے دوں۔''

عبداللہ بن مغفل ان دس شخصوں میں ہیں جن کو حضرت عمر نے بصرہ میں مسائل دین کے تعلیم کرنے کے لئے بھیجا تھا اور یہ عبداللہ پہلے شخص ہیں کہ شہر تستر کے دروازے میں داخل ہوئے جس وقت کہ مسلمانوں نے تستر کو فتح کرلیا۔ عبداللہ بن مغفل نے بیان کیا ہے کہ جس درخت کے نیچے رسول اللہ ﷺ نے بیعت کرائی تھی میں اس درخت کی شاخوں سے بعض شاخ کو پکڑ کر آپ کے اوپر سایہ کئے ہوئے تھا پس ہم سب نے آپ سے اس پر بیعت کی کہ (ہرگز لڑائی سے) نہیں بھاگیں گے۔ انہوں نے نبی ﷺ سے بہت سی حدیثیں روایت کی ہیں اور ان سے حسن بصری اور ابوعالیہ نے اور عبداللہ بن شخیر کے دونوں بیٹے مطرف اور یزید نے اور عقبہ بن صہبان اور ابوو ازع اور معاویہ بن قرہ اور حمید بن ہلال وغیرہ نے احادیث روایت کی ہیں۔ ہمیں ابوفضل یعنی عبداللہ بن احمد بن عبدالقاہر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابومحمد یعنی جعفر بن احمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حسن بن احمد دقاق نے

خبردی وہ کہتے تھے ہمیں عثمان بن احمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حسن بن مکرم نے بیان کیا وہ کہتے تھے عثمان بن عمر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے کہمس نے ابن بریدہ سے انہوں نے عبداللہ بن مغفل سے روایت کر کے بیان کیا کہ انہوں نے ایک آدمی کو خذف کرتے ہوئے دیکھا تو اس سے کہا کہ تم خذف نہ کرو اس لئے کہ رسول اللہ ﷺ نے اس سے منع کیا ہے۔ یا یوں کہا کہ آپ نے خذف کو ناپسند کیا ہے (تم چھوڑ دو) ورنہ میں تم سے ہرگز کوئی بات نہ کروں گا۔ عبداللہ ابن مغفل کی وفات بمقام بصرہ ۵۹ ہجری میں ہوئی جس وقت ابن زیاد بصرہ کا امیر تھا اور ابو برزہ اسلمی نے ان کے جنازے کی نماز پڑھائی اس لئے کہ انہوں نے اس کی وصیت کر دی تھی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۱۹۸۔ حضرت عبداللہ ؓ بن مغنم

حضرت عبداللہ ؓ بن مغنم۔ امیر ابونصر نے بیان کیا ہے کہ مغنم جو فتح میم اور سکون غین اور فتح نون کے ساتھ ہے وہ عبداللہ بن مغنم ہیں یہ صحابی ہیں اور نیز انہوں نے نبی ﷺ سے حدیث روایت کی ہے اور ان سے سلیمان بن شہاب عبسی نے حدیث روایت کی ہے اور ان کی حدیث دجال کے بارہ میں مشہور ہے۔ ان کا تذکرہ (امام) بخاری نے اپنی تاریخ میں کیا ہے بعض لوگوں نے ان کے والد کا نام معتمر عین اور تا کے ساتھ بیان کیا ہے ابوعمر کو بھی اسی طرح ملا ہے۔ واللہ اعلم

## ۳۱۹۹۔ حضرت عبداللہ ؓ بن مغیث

حضرت عبداللہ ؓ بن مغیث یا معتب۔ عسکری نے ان کا نسب ایسا ہی شک کے ساتھ بیان کیا ہے یحییٰ بن ایوب نے ولید بن ابی ولید سے انہوں نے عبداللہ مغیث سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (ایک دفعہ) ایک آدمی کے پاس سے گزرے کے وہ گیہوں فروخت کر رہا تھا پس آپ نے اپنا دست مبارک اس کے اندر ڈال کر دیکھا تو اندر سے بھیگا ہوا دیکھا پس آپ نے یہ فرمایا کہ جس نے ہمیں دھوکا دیا وہ ہم سے نہیں (یعنی اس کا شمار ہماری امت میں نہیں) ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۰۰۔ حضرت عبداللہ ؓ بن مغیرہ

حضرت عبداللہ ؓ بن مغیرہ ؓ۔ مغیرہ کی کنیت ابوسفیان ہے وہ بیٹے ہیں حارث بن عبدالمطلب کے قریشی ہیں۔ ہاشمی ہیں۔ ان سے سماک بن حرب نے روایت کی ہے کہ نبی نے فرمایا تھا کہ کوئی ایسی امت نہیں گزری کہ جس میں ضعیف کا حق قوی سے بدوں کسی طرح کی اذیت پہنچنے کے نہ لیا ہو گا یہ حدیث عبداللہ کے واسطے کے ساتھ ان کے والد سے بھی مروی ہے۔ الغرض کوئی راوی ہو اتنا ضرور ہے کہ انہوں نے نبی ﷺ کو دیکھا ہے اور فتح مکہ کے بعد مسلمان ہو کر آپ کے ساتھ رہے...... ہیں ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔ پھر ان کا تذکرہ عبداللہ بن ابی سفیان کے ذکر میں کیا جائے گا۔

## ۳۲۰۱۔ حضرت عبداللہ ؓ بن مغیرہ

حضرت عبداللہ ؓ بن مغیرہ بن معیقیب۔ یہ حبش کے مہاجروں میں ہیں۔ ان کا تذکرہ ابواحمد عسکری نے مختصراً کیا ہے۔

## ۳۲۰۲۔حضرت عبداللہؓ ابومغیرہ یشکری

حضرت عبداللہؓ۔ان کی کنیت ابومغیرہ ہے۔یشکری ہیں۔ہمیں یحیٰ بن محمود نے اپنی سند سے ابن ابی عاصم تک خبر دی اور ہم سے ابن نمیر نے بیان کیا ان سے یحیٰ بن عیسیٰ نے عمرو ابن مرہ سے انہوں نے مغیرہ بن عبداللہ بن سعد بن اخرم سے انہوں نے اپنے والد سے یا اپنے چچا سے (یہ شک اعمش کا ہے) روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے آنحضرت سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ مجھ کو کوئی ایسا کام بتلا دیں کہ جو مجھ کو جنت کے قریب کر دے اور دوزخ سے دور کر دے۔ان کا تذکرہ ابن ابی عاصم نے ایسا ہی لکھا ہے۔پھر ان کا ذکر اس سے واضح طور پر عبداللہ یشکری کے تذکرہ میں کیا جائے گا اور نیز عبداللہ بن منتفق کے تذکرہ میں کیا جائے گا۔

## ۳۲۰۳۔حضرت عبداللہؓ بن مقرن مزنی

حضرت عبداللہؓ بن مقرن' مزنی۔ان سے ابن سیرین اور عبدالملک بن عمیر نے حدیث روایت کی ہے انشاءاللہ تعالیٰ ان کا پورا نسب ان کے بھائی نعمان وغیرہ کے تذکرہ میں لکھا جائے گا۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابونعیم نے یہ (بھی کہا ہے) کہ ان کا ذکر بعض متاخرین یعنی ابن مندہ نے کیا ہے مگر ان سے کوئی حدیث روایت نہیں کی۔

## ۳۲۰۴۔حضرت عبداللہؓ بن منتفق

حضرت عبداللہؓ بن منتفق۔ان کی کنیت ابومنتفق ہے۔یشکری ہیں اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ سلمی ہیں کوفی ہیں۔ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے ان سے ان کے لڑکے مغیرہ نے حدیث روایت کی ہے۔محمد بن جحادہ نے مغیر بن عبداللہ یشکری سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ میں کوفہ میں گیا۔پس وہاں ایک مسجد میں (نماز کے لئے) گیا اتفاق اس مسجد میں ایک شخص تھے جن کو لوگ ابن منتفق کہا کرتے تھے تو وہ شخص بیان کر رہے تھے کہ میرے نزدیک رسول اللہؐ کے اوصاف بیان کئے گئے تو میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اس وقت آپ عرفات میں تھے پس میں نے آپ کے حضور میں جانے کی بہت کوشش کی یہاں تک کہ آپ کے پاس پہنچ گیا اس وقت لوگوں نے مجھ سے کہا کہ تم رسول اللہؐ کے سامنے سے علیحدہ ہو جاؤ تا کہ راستہ کھل جائے تو رسول اللہ ﷺ نے لوگوں سے فرمایا کہ تم (اس) شخص کو چھوڑ دو نہ معلوم اس کی کیا حاجت ہے۔

چنانچہ میں پہنچا اور میں نے آپ کی اونٹنی کی باگ کو تھام لیا اور یہ عرض کیا کہ یا رسول اللہؐ میں دو چیزیں آپ سے دریافت کرتا ہوں (اول تو یہ کہ) کون چیز مجھ کو جہنم سے بچائے گی اور (دوسری بات یہ کہ) کون چیز مجھ کو جنت میں داخل کرے گی اس کے جواب میں آپ نے فرمایا کہ اگرچہ تم نے مختصر بات پوچھی مگر درحقیقت بہت بڑی بات پوچھی (اچھا سنو اور) میری بات کو یاد کر لو جس وقت اللہ کی عبادت کرو تو اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو اور فرض نمازوں کو ادا کرو اور زکوٰۃ واجبہ کو دیا کرو اور رمضان کا روزہ رکھو اور تم اپنے ساتھ لوگوں کے جس معاملہ کو اچھا سمجھتے ہو وہی معاملہ تم بھی لوگوں کے ساتھ کیا کرو اور اپنے ساتھ لوگوں کے جس معاملہ کو برا سمجھتے ہو اس کو تم بھی لوگوں کے ساتھ نہ برتو۔اونٹنی کا راستہ چھوڑ دو اور اس حدیث کو ابواسحٰق' یونس اور اسرائیل یعنی مغیرہ بن عبداللہ یشکری کے دونوں بیٹوں نے روایت کیا ہے۔انہوں نے والد سے انہوں نے حضور علیہ السلام سے اور عبداللہ

ابوالمغیرہ کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔ان کا تذکرہ پھر عبداللہ یشکری کے تذکرہ میں کیا جائے گا۔مگر سب ایک ہی ہے۔

## ۳۲۰۵۔ حضرت عبداللہؓ بن منیب ازدی

حضرت عبداللہؓ بن منیب۔ازدی۔ہمیں یحیٰی بن محمود نے اجازۃً اپنی سند کے ساتھ ابن ابی عاصم تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابراہیم بن محمد بن یوسف فریابی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عمرو بن بکر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حارث بن عبیدہ بن رباح غسانی نے اپنے والد عبیدہ سے انہوں نے منیب بن عبداللہ ازدی سے انہوں نے عبداللہ بن منیب سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی کل یوم هو فی شان پس میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ یہ شان کیا ہے تو آپ نے جواب دیا (وہ یہ ہے کہ) گناہوں کو معاف کرتا ہے اور سختی وتکلیف کو دور کرتا ہے اور کسی قوم کو عزت دیتا ہے اور کسی قوم کو پستی میں ڈالتا ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۲۰۶۔ حضرت عبداللہؓ بن ابی میسرہ

حضرت عبداللہؓ بن ابی میسرہ اور بعض نے ان کو فقط مسرہ بیان کیا ہے یہ بیٹے ہیں عوف بن سباق بن عبدالدار بن قصی کے۔ یہ حضرت عثمان ابن عفان کے ساتھ واقعہ دار کے دن مقتول ہوئے۔ان کو عدوی نے ذکر کیا ہے مگر ان کے صحابی ہونے میں اور ان کی روایت میں اختلاف ہے۔ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔ابن کلبی نے بیان کیا ہے کہ بنی سباق وہ لوگ ہیں جنہوں نے پہلے مکہ میں بغاوت کی تھی پس انہوں نے قریش کے بہت سے لوگوں کو ہلاک کر دیا تھا۔قبیلہ بنی سباق کے کل آدمی سوائے ان اہلبیت کے جو یمن میں تھے مخالفت میں پڑ گئے تھے۔

## ۳۲۰۷۔ حضرت عبداللہؓ بن ناشج

حضرت عبداللہؓ بن ناشج۔حضرمی۔ان کا تذکرہ حسن بن سفیان نے صحابہ میں کیا ہے اور ابونعیم نے بیان کیا ہے کہ یہ حمصی ہیں اور ان کا صحابی ہونا صحیح نہیں۔ہمیں ابوموسیٰ نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعلی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابونعیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوعمرو بن حمدان نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حسن بن سفیان نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن مصفی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن حرب نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابوحیوہ نے سعید بن سنان سے انہوں نے شریح بن کسیب سے انہوں نے عبداللہ بن ناشج سے انہوں نے نبی ﷺ سے روایت کر کے بیان کیا کہ آپ فرماتے تھے کہ میری امت میں لوطیہ کی ایک جماعت ہمیشہ قیامت تک رہے گی۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔ابواحمد عسکری نے کہا ہے کہ بعض لوگوں کا قول ہے کہ ناشح حا کے ساتھ ہے اور میں نے ایسا ہی ان لوگوں کے سامنے پڑھ کر سنایا ہے کہ جو لوگ ان کے نام سے زیادہ واقف تھے اور بعض لوگوں کا یہ قول ہے کہ ناشح خا یا ناشج جیم کے ساتھ ہے۔

## ۳۲۰۸۔ حضرت عبداللہؓ بن نحام

حضرت عبداللہؓ بن نحام۔اور بعض لوگ نحماء کہتے ہیں۔ربیع بن صبیح نے حسن (بصری) سے انہوں نے عبداللہ بن نحام سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے ایک دن میں رسول اللہؐ کے حضور میں گیا میرے سر اور داڑھی کے بال سفید تھے اور سفید ہو کر گھاس کی

طرح (کمزور) ہوگئے تھے حضرت نے فرمایا اے ابن نحام کیا میں تمہارے اس بڑھاپے کی فضیلت میں ایک حدیث تم سے بیان کروں میں نے عرض کیا کہ ہاں یا رسول اللہ آپ نے فرمایا اے ابن نحام اللہ عزوجل بوڑھے آدمی سے قیامت کے دن آسانی کے ساتھ حساب لے گا بعد اس کے اعمال نامہ اس کا رضوان (داروغہ جنت) کو دے دے گا اور فرمائے گا کہ میرا بندہ جب جنت میں پہنچ جائے اور ہول قیامت کو بھول جائے تو یہ اعمال نامہ اس کو دینا جب وہ اس کو پڑھے اور اس کا رنگ متغیر ہونے لگے تو اس سے کہنا کہ رنجیدہ نہ ہو تیرا پروردگار بزرگ برتر فرماتا ہے کہ مجھے تیرے بڑھاپے سے شرم آتی ہے کہ اس اعمال نامہ کے ساتھ تجھ سے ملاقات کروں۔

چنانچہ میں نے یہ سب خطائیں تیری معاف کردیں چنانچہ جب کوئی بوڑھا آدمی جنت میں جاتا ہے تو رضوان اعمال نامہ لے کر اس کے پاس جاتا ہے جب وہ بوڑھا اس اعمال نامہ کو پڑھتا ہے اور اس کا رنگ متغیر اور قلب بے چین ہونے لگتا ہے تو رضوان اس سے کہتا ہے کہ تیرا پروردگار بزرگ تجھ سے فرماتا ہے کہ مجھے تیرے بڑھاپے سے شرم آتی ہے کہ اس اعمال نامہ کے ساتھ میں تجھ سے ملوں لہٰذا میں نے تیری خطائیں معاف کردیں۔ اے ابن نحام اللہ عزوجل مسلمان کے بوڑھاپے سے شرم کرتا ہے اور یہ شرم بہ نسبت اس شرم کے زیادہ ہوتی ہے جو بندہ اللہ عزوجل سے کرتا ہے۔ اس حدیث میں بجائے نحام کے تمام مقامات میں نحام بھی روایت کیا گیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ ابو نعیم اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے مگر ابن مندہ اور ابو نعیم نے صرف ان کا نام ہی ذکر کیا ہے اور حدیث لکھ دی ہے (ان کے والد کا نام نہیں بیان کیا) ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۰۹۔ حضرت عبداللہؓ بن نضر سلمی

حضرت عبداللہؓ بن نضر سلمی۔ ان سے ابوبکر بن محمد بن عمرو بن حزم نے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے (ایک مرتبہ) فرمایا جس مسلمان کے تین لڑکے مر جائیں اور وہ ثواب سمجھ کر صبر کرے تو وہ لڑکے اس کے لئے دوزخ سے سپر بن جائیں گے۔ ایک عورت نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ اگر کسی کے دو لڑکے مرے ہوں آپ نے فرمایا دو لڑکے (مرے ہوں) تب بھی (یہی ثواب) ہے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ ایک مجہول شخص ہیں سوا اس حدیث کے اور کوئی حدیث ان کی معلوم نہیں ہوئی۔ ان لوگوں نے صحابہ میں ذکر کیا ہے مگر اس میں کلام ہے بعض لوگ ان کو محمد کہتے ہیں اور بعض ابو نضر کہتے ہیں یہ سب اختلافات امام مالک کے شاگردوں نے کیے ہیں مگر ابن وہب نے یہ حدیث ابوبکر بن محمد بن عمرو بن حزم سے روایت کی ہے اور وہ عبداللہ بن عامر اسلمی سے روایت کرتے ہیں۔

## ۳۲۱۰۔ حضرت عبداللہؓ بن نضلہ (کنیت ابوبرزہ)

حضرت عبداللہؓ بن نضلہ۔ کنیت ان کی ابو برزہ ہے اسلمی ہیں۔ ان کے نام میں لوگوں نے اختلاف کیا ہے۔ ابن شاہین نے ان کا تذکرہ عبداللہ کے ناموں میں کیا ہے اور واقدی سے مروی ہے کہ ان کے بیٹے کہتے تھے کہ ان کا نام عبداللہ بن نضلہ ہے ابن شاہین نے کہا ہے کہ ان کے بیٹے سے زیادہ ان کا علم کسے ہوسکتا ہے۔ ہم عنقریب انشاء اللہ تعالیٰ ان کا ذکر کنیت کے باب میں بھی کریں گے۔

## ۳۲۱۱۔ حضرت عبداللہؓ نصلہ قریشی

حضرت عبداللہؓ نصلہ۔ قبیلہ بنی عدی بن کعب سے ہیں قریشی ہیں۔ مہاجرین حبش سے ہیں۔ عکرمہ نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے جن لوگوں نے حبش کی طرف حضرت جعفر بن ابی طالب کے ساتھ ہجرت کی تھی ان میں عبداللہ بن نصلہ بھی تھے جو خاندان بنی عدی بن کعب سے تھے قریشی تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے اور ابو نعیم نے کہا ہے کہ یہ غلطی ہے علمائے مغازی نے خواہ زہری ہوں خواہ ابن اسحٰق کسی نے اس بات میں اختلاف نہیں کیا کہ ان کا نام معمر بن عبداللہ بن نصلہ ہے۔ ان کا تذکرہ معمر کے نام میں انشاء اللہ تعالیٰ آئے گا۔

## ۳۲۱۲۔ حضرت عبداللہؓ بن نصلہ کنانی

حضرت عبداللہؓ بن نصلہ کنانی۔ فریابی نے سفیان ثوری سے انہوں نے عمر بن سعید سے انہوں نے عثمان بن ابی سلیمان سے انہوں نے عبداللہ ابن نصلہ کنانی سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ کی اور حضرت ابوبکر وعمر کی وفات ہوئی اس وقت تک مکہ کے بازار فروخت نہ کئے جاتے تھے۔ اس کو معاویہ بن ہشام نے عمر سے انہوں نے عثمان سے انہوں نے نافع بن جبیر بن معطم سے انہوں نے علقمہ بن نصلہ سے انہوں نے نبی ﷺ سے اس کی روایت کی ہے اور یہی صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۲۱۳۔ حضرت عبداللہؓ بن نصلہ بن مالک

حضرت عبداللہؓ بن نصلہ بن مالک بن عجلان بن زید بن سالم بن عوف بن عمرو بن عوف بن خزرج انصاری خزرجی۔ بدر میں شریک تھے اور احد کے دن شہید ہوئے۔ یہ ابن کلبی کا قول ہے۔

## ۳۲۱۴۔ حضرت عبداللہؓ بن نعمان

حضرت عبداللہؓ بن نعمان بن بلدمہ بن خناس بن سنان بن عبید بن عدی بن غنم بن کعب بن سلمہ انصاری خزرجی، سلمی۔ ابن ہشام نے کہا ہے کہ بلدمہ کی بے کو ضمہ اور بے کے بعد ذال منقوط ہے۔ یہ عبداللہ ابوقتادہ کے چچازاد بھائی تھے یہ عبداللہ بدر میں اور احد میں شریک تھے۔ یہ ابن اسحٰق اور ابوموسیٰ کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۲۱۵۔ حضرت عبداللہؓ

حضرت عبداللہؓ۔ ان کا نام نعمی تھا۔ نبی ﷺ نے ان کا نام عبداللہ رکھا۔ اس کو ابواسحٰق نے براءؓ سے روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۲۱۶۔ حضرت عبداللہؓ بن نعیم اشجعی

حضرت عبداللہؓ بن نعیم اشجعی۔ یہ سفر خیبر میں نبیؐ کے رہبر تھے۔ ان کا تذکرہ بغوی نے اسی طرح لکھا ہے مگر ان کی کوئی حدیث روایت نہیں کی۔ ان کا تذکرہ ابو نعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۱۷۔ حضرت عبداللہؓ بن نعیم انصاری

حضرت عبداللہؓ بن نعیم انصاری۔ عاتکہ بنت نعیم کے بھائی ہیں۔ صحابی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۲۱۸۔ حضرت عبداللہؓ بن نعیم بن نحام

حضرت عبداللہؓ بن نعیم بن نحام۔ ان سے حضرت ابن عمر کے غلام نافع اور ابوالزبیر نے روایت کی ہے معلّٰی بن اسد نے حرب بن ابی العالیہ سے انہوں نے ابوالزبیر سے انہوں نے عبداللہ بن تمیم سے اسی طرح روایت کیا ہے معلّٰی نے کہا ہے کہ حرب کہتے تھے ایک دن رسول اللہ ﷺ اپنے اصحاب کے ہمراہ بیٹھے ہوئے تھے کہ یکایک ایک عورت کا گزر اس طرف سے ہوا پس آپ ام المومنین زینب بنت جحش کے پاس گئے اور قضائے حاجت کے بعد اس کے باہر تشریف لائے اور فرمایا کہ جب کوئی شخص تم میں سے کسی عورت کو دیکھے اور وہ اس کو اچھی معلوم ہو تو چاہیے کی اپنی بیوی کے پاس چلا جائے کیونکہ عورت شیطان کی صورت میں آتی ہے اور شیطان کی صورت میں جاتی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابونعیم نے کہا ہے کہ ابن مندہ نے اس حدیث کو ابن ابی الحسین سے انہوں نے معلّٰی بن اسد سے انہوں نے حرب سے انہوں نے ابوالزبیر سے انہوں نے عبداللہ بن نعیم سے روایت کیا ہے اور کہا ہے کہ معلّٰی نے اسی طرح بیان کیا ہے اور کہا ہے صریح غلط ہے کیونکہ معلّٰی بن اسد اور معلّٰی بن مہدی اور عبدالصمد بن عبدالوارث نے اس حدیث کو ابوالزبیر سے انہوں نے جابر سے روایت کیا ہے اور معقل نے بھی ابوالزبیر سے انہوں نے جابر سے اسی طرح روایت کیا ہے۔

## ۳۲۱۸۔ حضرت عبداللہؓ بن نفیل

حضرت عبداللہؓ بن نفیل۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ بہت لوگوں نے ان کے والد کا تذکرہ ردیف نون میں لکھا ہے اور ابوعبداللہ ابن مندہ نے ردیف با مع الغین میں ان کے والد کا نام لکھا ہے اور کہا ہے کہ صحابی ہیں مگر ان کی حدیث روایت نہیں کی عبداللہ بن سالم نے سلیمان بن سلیم ابی سلمہ سے انہوں نے عبداللہ بن نفیل کنانی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا نبی ﷺ نے فرمایا کہ تین چیزیں ایسی ہیں کہ جس میں اللہ تبارک وتعالیٰ حکم دے کر فارغ ہوگیا ہے (اول تو) یہ کہ کوئی بغاوت نہیں کرنا اس لئے کہ اللہ عزوجل نے فرمایا دیا ہے کہ اے لوگو! خبردار ہو جاؤ کہ تم لوگوں کی بغاوت کا ثمرہ تمہیں لوگوں کے نفس پر عائد ہونا ہے اور (دوم) یہ کہ کوئی کسی پر مکر و فریب نہیں کرتا ہے (بلکہ اپنے ہی نفس پر کرتا ہے) اس لئے کہ اللہ عزوجل نے فرمایا دیا ہے کہ برا مکر نہیں گھیرتا ہے مگر اس کے اہل وعیال ہی کو اور (سوم) یہ کہ عہد شکنی نہیں کرتا ہے اس لئے کہ اللہ عزوجل فرما چکا ہے کہ جس کسی نے کسی کے ساتھ عہد شکنی کی اس نے گویا اپنے ہی نفس کے ساتھ عہد شکنی کی۔ ابن ابی عاصم نے کہا ہے کہ یہ حدیث جو سلیمان بن سلیم کی سند سے بیان کی گئی ہے یہ غلط ہے فی الواقع وہ سلمہ بن نفیل ہے۔ غلطی سے سلیمان بن سلیم بیان کیا گیا۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۱۹۔ حضرت عبداللہؓ بن ابی نملہ

حضرت عبداللہؓ بن ابی نملہ انصاری۔ عقیلی نے ان کا تذکرہ صحابہ میں کیا ہے۔ مگر ان کے والد ابی نملہ کا صحابی ہونا اور روایت

کرنا مشہور ہے۔ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۲۲۰۔حضرت عبداللہ ؓ بن نوفل

حضرت عبداللہ ؓ بن نوفل بن الحارث بن عبدالمطلب، قریشی، ہاشمی۔ان کی کنیت ابومحمد تھی۔واقدی نے بیان کیا ہے کہ انہوں نے نبیؐ کے زمانہ کو پایا ہے مگر انہوں نے آپ سے کوئی روایت نہیں کی ہے۔یہ حضرت معاویہ کے زمانہ میں مدینہ منورہ کے قاضی بنائے گئے تھے ان کو مروان بن حکم نے قاضی بنایا تھا۔ایک قول کے مطابق یہی اول شخص ہیں جو مدینہ میں قاضی بنائے گئے۔ان کی صورت شبہات نبیؐ کے مشابہ تھی۔ان کی وفات ۸۴ ہجری میں ہوئی تھی اور بعض لوگوں کا قول ہے کہ یہ واقعہ حرہ کے دن ۶۳ ہجری میں شہید ہوئے اور بعض نے بیان کیا ہے کہ ان کی وفات حضرت معاویہ کے زمانہ میں ہوئی تھی۔یہ چچا تھے عبداللہ بن حارث بن نوفل بن حارث کے جو کہ ججبہ کے ملقب تھے۔ان کا ذکر پہلے گزر چکا ہے۔ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے

## ۳۲۲۱ حضرت عبداللہ ؓ بن نہیک

حضرت عبداللہ ؓ بن نہیک۔یہ مالک بن حسل کی اولاد میں ہیں۔ان کا تذکرہ ابن داب نے صحابہ میں لکھا ہے اور کہا ہے کہ ان کو رسول اللہؐ نے (قبیلہ) بنی معیص اور محارب بن فہر کے پاس بھیجا تھا تا کہ ان لوگوں کو دعوت اسلام دیں۔

## ۳۲۲۲۔حضرت عبداللہ ؓ بن ہاد

حضرت عبداللہ ؓ بن ہاد۔ان کا تذکرہ حسن بن سفیان نے (کتاب) وحدان میں لکھا ہے۔ابونعیم نے ان کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ ان کے صحابی ہونے میں شبہ ہے۔عبداللہ بن عمرو جمحی نے عبداللہ بن ہاد سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ اپنی دعا میں یہ مانگتے تھے کہ اللہ! مجھ کو ثابت قدم رکھ اس بات سے کہ (حق سے) جاؤں اور میری ہدایت کرتا کہ گمراہ نہ ہونے پاؤں اور اے اللہ تو میرے اور میرے قلب کے درمیان حائل ہو گیا ہے ویسا ہی تو میرے اور شیطان اور شیطانی کاموں کے درمیان میں حائل ہو جا۔ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۲۳۔حضرت عبداللہ ؓ بن ہانی

حضرت عبداللہ ؓ بن ہانی۔یہ بھائی ہیں شریح ابن ہانی بن یزید بن نہیک بن درید بن سفیان بن ضباب ضباب کا دوسرا نام سلمہ ہے وہ بیٹے ہیں ربیعہ بن حارث بن کعب کے حارثی ہیں اس لئے کہ یہ قبیلہ بنی حارث بن کعب بن مذحج کی ایک شاخ سے ہیں۔یزید بن مقدام بن شریح بن ہانی نے اپنے والد مقدام سے انہوں نے اپنے والد شریح سے انہوں نے اپنے والد ہانی بن یزید سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ ایک دفعہ رسول اللہؐ میرے یہاں تشریف لائے اور یہ پوچھا کہ تمہارے کتنے لڑکے ہیں میں نے عرض کیا کہ تین یعنی شریح اور عبداللہ اور مسلم تو آپ نے یہ فرمایا کہ ان سب میں بڑا کون ہے۔تو میں نے عرض کیا کہ شریح تو آپ نے یہ فرمایا کہ جاؤ تمہاری کنیت ابوشریح ہے امام بخاری ان کے تذکرہ کو ان لوگوں میں بیان کیا ہے جنہوں نے نبیؐ کے زمانہ کو پایا ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۲۲۴۔ حضرت عبداللہؓ بن ہبیب

حضرت عبداللہؓ بن ہبیب بن اہیب بن سحیم بن غیرۃ بن سعد بن لیث بن بکر بن عبد مناۃ بن کنانہ۔ کنانی لیثی۔ یہ قبیلہ عبد شمس کے حلیف تھے اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ قبیلہ بنی اسد بن خزیمہ کے حلیف تھے اور ان کے بھانجے تھے۔ یہ خیبر کے دن شہید کئے گئے۔ ہمیں عبیداللہ بن احمد بن علی نے اپنی سند کے ساتھ یونس بن بکیر تک خبر دی انہوں نے محمد بن اسحٰق سے نقل کر کے ان لوگوں کے نام میں جو واقعہ خیبر کے دن شہید ہوئے یہ بیان کیا ہے کہ قبیلہ بنی سعد بن لیث سے عبداللہ بن فلان ابن وہیب بن سحیم تھے جو کہ قبیلہ بنی اسد کے حلیف تھے اور ان کے بھانجہ تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۲۲۵۔ حضرت عبداللہؓ (کنیت ابوہریرہ)

حضرت عبداللہؓ۔ ان کی کنیت ابوہریرہ تھی۔ یہ برابر رسول اللہ ﷺ کے حضور میں رہا کرتے تھے۔ ان کے اور ان کے والد کے نام میں بہت سا اختلاف ہے چنانچہ کچھ اختلاف گزر چکا ہے اور کچھ آئندہ آئے گا انشاءاللہ تعالیٰ ہم کنیت کے باب میں اس کا تصفیہ کر دیں گے۔ اس لئے کہ یہ اپنی کنیت ہی کے ساتھ زیادہ مشہور تھے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۲۲۶۔ حضرت عبداللہؓ بن ہداج

حضرت عبداللہؓ بن ہداج، حنفی۔ ابراہیم بن منذر خزامی نے ہاشم بن غطفان سے انہوں نے عبداللہ بن ہداج سے روایت کر کے بیان کیا اور عبداللہ بن ہداج نے زمانہ جاہلیت کو بھی پایا تھا کہ وہ کہتے تھے کہ ایک شخص رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں زرد رنگ کا خضاب لگائے ہوئے آیا تو نبیؐ نے اس کو دیکھ کر یہ فرمایا کہ یہ اسلام کا خضاب ہے اور ایک شخص سرخ رنگ کا خضاب لگائے ہوئے آنحضرت کی خدمت میں آیا تو نبیؐ نے یہ فرمایا کہ یہ ایمان کا خضاب ہے۔ اس حدیث کو ابوبکر بن ابی شیبہ مدنی نے ہاشم سے نقل کر کے روایت کیا ہے مگر انہوں نے عبداللہ بن ہداج کے واسطہ سے ان کے والد سے روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۲۷۔ حضرت عبداللہؓ بن ہشام

حضرت عبداللہؓ بن ہشام بن عثمان بن عمرو۔ قریشی تیمی۔ یہ زہرۃ بن معبد کے دادا تھے۔ اس کو ابوعمرو نے بیان کیا ہے اور ابونعیم نے یہ کہا ہے کہ عبداللہ بن ہشام بن زہرۃ بن عثمان بن عمرو بن کعب بن سعد بن تیم بن مرہ کی والدہ زینب تھیں جو کہ حمید بن زہیر بن حارث اسد بن عبدالعزیٰ بن قصیٰ کی لڑکی تھیں۔ ہمیں محمد بن محمد بن سرایا بن علی وغیرہ نے اپنی اپنی سندوں سے محمد بن اسماعیل جعفی تک خبر دی وہ کہتے تھے۔ ہم سے علی بن عبداللہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبداللہ بن یزید نے بیان کیا وہ کہتے تھے سعید بن ابی ایوب نے بیان کیا وہ کہتے تھے ابوعقیل یعنی زہرۃ بن معبد نے اپنے دادا عبداللہ بن ہشام سے روایت کر کے بیان کیا اور عبداللہ بن ہشام نے نبیؐ کے زمانہ کو پایا تھا کہ وہ کہتے تھے کہ عبداللہ بن ہشام کو ان کی والدہ زینب بنت حمید نبی ﷺ کی خدمت میں لے گئیں اور یہ عرض کیا کہ یارسول اللہ اس کو بھی بیعت کرا لیجئے تو آپ نے یہ فرمایا کہ یہ تو ابھی بچہ ہے اس کے بعد آپ نے اس کے سر پر اپنا دست مبارک پھیر دیا اور اس کے لئے دعا برکت کی اور ان کی والدہ سے یہ فرمایا کہ تم اپنے جمیع اہل کی

جانب سے ایک قربانی کردو۔ان کی پیدائش ۴ ہجری میں ہوئی تھی ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۲۲۸۔حضرت عبداللہؓ بن ہلال بن عبداللہ

حضرت عبداللہؓ بن ہلال بن عبداللہ بن ہمام ثقفی۔ان کا شمار اہل مکہ میں ہے ان سے عثمان بن عبداللہ بن اسود نے یہ روایت کی ہے کہ یہ ایک دفعہ نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ قریب تھا کہ میں صدقہ کے ایک اونٹ یا ایک بکری کی وجہ سے قتل کیا جاؤں تو نبیؐ نے فرمایا کہ تم نے صدقہ کی جو چیز لی تھی اگر فقرآء اور مہاجرین کو نہ دیتے تو (ضرور) ایسا ہی ہوتا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کی حدیث ان لوگوں کے نزدیک مرسل ہے۔

## ۳۲۲۹۔حضرت عبداللہؓ بن ہلال مزنی

حضرت عبداللہؓ بن ہلال مزنی۔ان کا شمار اہل مدینہ میں ہے۔کثیر بن عبداللہ بن عمرو بن عوف مزنی نے بکر بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے عبداللہ بن ہلال مزنی سے جو کہ نبیؐ کے حاضر باش تھے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ آپ فرماتے تھے میرے بعد کسی کے لئے یہ جائز نہیں کہ حج کے لئے احرام باندھے اور (یوم حج کو عمرہ کے عوض فسخ کردے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۲۳۰۔حضرت عبداللہؓ بن عبد ہلال

حضرت عبداللہؓ بن عبد ہلال۔ان کو بعض لوگوں نے انصاری بیان کیا ہے۔زید بن حباب نے بشیر بن عمران قبائی سے انہوں نے عبداللہ بن عبد ہلال سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے مجھ کو میری والدہ نبی ﷺ کے حضور میں لے گئیں اور یہ عرض کیا کہ یا نبی اللہ آپ اس بچہ کے لئے اللہ سے دعا کر دیں تو آپ نے مجھ پر اس قدر شفقت کی کہ کہ اپنے دست مبارک کو میرے سر رکھا یہاں تک کہ مجھ کو آپ کے ہاتھ کی ٹھنڈک بھی محسوس ہوئی اس کے بعد آپ نے میرے لئے دعا کی اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کو ان کے والد آنحضرت نے کی خدمت میں لے گئے تھے۔اس کو ابواحمد عسکری نے بیان کیا ہے۔

## ۳۲۳۱۔حضرت عبداللہؓ بن ہند

حضرت عبداللہؓ بن ہند۔ان کی کنیت ابو ہند ہے۔انصاری ہیں بیاضی ہیں ان سے جابر نے خمر کے برتنوں کے متعلق حدیث روایت کی ہے بغوی نے ان کا نام ایسا ہی بیان کیا ہے ان کا ذکر ابن مندہ نے کنیت کے باب میں کیا ہے۔ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے مختصراً لکھا ہے۔

## ۳۲۳۲۔حضرت عبداللہؓ ابن الہیثم

حضرت عبداللہؓ ابن الہیثم بن عبداللہ بن الحارث بن سیدان بن مرۃ بن سفیان بن مجاشع بن دارم، تمیمی۔ان کا نام پہلے عبداللات تھا تو بعد اسلام کے نبی ﷺ نے ان کا نام عبداللہ رکھ دیا۔

## ۳۲۳۳۔ حضرت عبداللہؓ بن واقد

حضرت عبداللہؓ بن واقد۔ ان کا تذکرہ ابوقاسم رفاعی نے عبادلہ صحابہ میں لکھا ہے۔ عبدالملک بن ساریہ کعبی نے کہا ہے کہ میں نے عبداللہ بن واقد سے سنا ہے کہ وہ کہتے تھے کہ نبی ﷺ کے زمانہ میں خوں میں بھی قسم لی جاتی تھی۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۳۴۔ حضرت عبداللہؓ بن وائل

حضرت عبداللہؓ بن وائل بن عامر بن مالک بن لوذان۔ یہ صحابی ہیں۔ غزوۂ احد اور کل غزوات میں رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ شریک تھے ان کے بعد ان کی اولاد باقی تھے ان کے بھائی عبدالرحمٰن بن وائل ہیں انشاءاللہ تعالیٰ ان کا ذکر اپنے موقع پر کیا جائے۔

## ۳۲۳۵۔ حضرت عبداللہؓ بن ودیعہ

حضرت عبداللہؓ بن ودیعہ بن حرام انصاری۔ یہ صحابی ہیں ان کو ابوحاتم رازی نے صحابہ میں ذکر کیا ہے۔ ابومعشر نے سعید مقبری سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے عبداللہ بن ودیعہ سے جو کہ رسول اللہ ﷺ کے خادم تھے روایت کر کے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا کہ جس نے جمعہ کے دن غسل کیا مثل غسل جنابت کے الی آخر الحدیث اور اس حدیث کو ابن عجلان نے مقبری سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ابن ودیعہ سے انہوں نے ابوذر سے روایت کر کے بیان کیا ہے اور ابن ابی ذئب نے سعید سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ابن ودیعہ سے انہوں نے سلمان فارسی سے روایت کر کے اس حدیث کو بیان کیا ہے یہی صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۲۳۶۔ حضرت عبداللہؓ بن وزاج

حضرت عبداللہؓ بن وزاج۔ ان کا ذکر طبرانی اور ان کے مابعد کے لوگوں نے کیا ہے۔ عبدالرحمٰن بن جبیر بن نفیر نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے عبداللہ بن وزاج قدیم الاسلام تھے صحابی تھے ہم سے حدیث بیان کرتے تھے کہ نبی ﷺ نے ایک دفعہ فرمایا کہ قریب ہے کہ تم لوگوں پر کوئی جوان مرد امیر بنایا جائے گا۔ پس اس کی قوم مطیع ہو جائے گی وہ قوم کہ جس کے سر کے موخر جانب تعلق ہوگا اور اس کی سواریاں سفید ہوں گی جب حاکم ان لوگوں پر کوئی حکم کرے گا تو (فوراً) حاضر ہو جائیں گے پس اس کے بعد ہی عبداللہ بن وزاج کسی شہر کے حاکم بنائے گئے تو دہقانی کی قوم جوق در جوق ان کے پاس آنے لگی کہ جس کے سر کے موخر جانب تعلق تھا اور اس کی سواریاں سفید تھیں پس جب عبداللہ ان پر کوئی حکم نافض کرتے تو فوراً وہ لوگ حاضر ہو جاتے اس وقت عبداللہ بے ساختہ یہ کہتے کہ سچ کہا اللہ کے رسول ﷺ نے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۲۳۷۔ حضرت عبداللہؓ بن وقدان

حضرت عبداللہؓ بن وقدان بن عبدشمس بن عبدود بن نصر بن مالک بن حسل بن عامر بن لوئی عامری قریشی۔ یہ ابن سعدی

کے ساتھ مشہور تھے اس لئے کہ انہوں نے قبیلہ بنی سعد بن بکر میں دودھ پیا تھا بعض لوگوں نے ان کا نسب یوں بیان کیا ہے عبداللہ بن عمرو بن وقدان اوران کا تذکرہ اپنے موقع پر گزر گیا ہے۔ اہل شام کے بڑے بڑے تابعی ابوادریس اور عبداللہ بن محیریز اور مالک بن یخامر نے ان سے حدیث روایت کی ہے۔ ہمیں ابوقاسم یعنی یعیش بن صدقہ بن علی فراتی فقیہ نے اپنے سند کے ساتھ احمد بن شعیب تک خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عیسیٰ بن مساور نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ولید نے عبداللہ بن علاء بن زین سے انہوں نے بُسر بن عبداللہ سے انہوں نے عبداللہ بن وقدان سعدی سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ ہم سب وفد بن کر نبی ﷺ کی خدمت حاضر ہوئے پس سب اپنی اپنی حاجت وضرورت پیش کرنے لگے۔ میں سب کے اخیر میں رسول اللہ ﷺ کے حضور میں آیا تو میں نے یہ عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ میں بہت آدمیوں کو چھوڑ کر آیا ہوں وہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ اب ہجرت کا سلسلہ منقطع ہوگیا تو آپ نے یہ جواب دیا کہ جب تک کفار مقتول نہ ہوں گے ہجرت ہرگز منقطع نہ ہوگی۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۳۸۔ حضرت عبداللہؓ بن ولید

حضرت عبداللہؓ بن ولید بن الولید بن المغیرہ بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم' قریشی مخزومی۔ یہ خالد بن ولید کے بھتیجے تھے ان کے والد ولید بن ولید خالد سے بڑے تھے اور ان سے اسلام لانے میں مقدم تھے۔ ان عبداللہ کا بھی نام (پہلے) ولید بن ولید تھا پس جب یہ اپنے صغیرسنی میں نبی ﷺ کی خدمت میں لائے گئے تو آپ نے ان سے پوچھا کہ تمہارا نام کیا ہے تو انہوں نے عرض کیا ولید بن ولید ابن ولید ابن المغیرہ۔ اس پر آپ نے فرمایا کہ قریب ہے کہ بنی مخزوم ولید (نام کو) لازم کرلیں پس تم اپنا نام عبداللہ رکھ لو۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۲۳۹۔ حضرت عبداللہؓ بن وہب اسدی

حضرت عبداللہؓ بن وہب اسدی۔ ہمیں ابوجعفر بن سمین نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک خبر دی وہ ابن اسحٰق سے غزوۂ حنین کے واقعات میں روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا ابوثواب بن زید نے جو قبیلہ بنی سعد بن بکر کی شاخ بنی ناضرہ کے ایک شخص تھے۔ حنین کے دن یہ اشعار کہے تھے

الاھل اتاک ان غلبت قریش ۔۔۔ ھوازن والخطوب لھا شروط
وکنایا قریش اذا غضبنا ۔۔۔ یجنی من انعضاب دم عبیط
وکنایا قریش اذا غضبنا ۔۔۔ کان الوفنا فیھا سعوط
فاصبحنا تسوقنا قریش ۔۔۔ سیاق العیر یحدوھا النبیط

کیا تم نے کبھی سنا ہے کہ قریش قبیلہ ہوازن پر غالب آگئے (جو آج تم اس کی آرزو رکھتے ہو) ایسے ایسے کاموں کے لئے بڑے ہونے چاہیں۔ اے اہل قریش ہماری یہ حالت تھی کہ جب ہم کو غصہ آتا تھا تو مارے غصہ کے تازہ خون (ہمارے جسم سے) ٹپکنے لگتا تھا۔ اے اہل قریش ہماری یہ حالت تھی کہ جب ہم کو غصہ آتا تھا تو (بیبا کی کی یہ حالت ہوتی تھی کہ) گویا ہماری ناک میں ناس ہے۔ مگر اب یہ حالت ہے کہ قریش ہم کو

اس طرح ہانکتے ہیں جیسے قافلہ ہانکا جاتا ہے اور قبیلہ غبیط کا شتربان جدا پڑھتا ملتا ہے۔

اس کے جواب میں عبداللہ وہب نے جو قبیلہ بنی اسد کی شاخ بنی غنم کے ایک شخص تھے یہ اشعار کہے:

بشرط اللہ نضرب من لقینا بأفضل ما لقیت من الشروط

وکنا یا ھوازن حین نلقی نبلّ الھام من علق عبیط

بجمعکم وجمع بنی قسی نحک البرک کالورق الخبیط

اصبنا من سراتکم وملنا بقتل فی المباین والخلیط

فان یک قیس عیلا غضابا فلا ینفک یرغمھم سعوطی

خدا کی مدد سے ہم اپنے حریف کو ماریں گے اور ایسا ماریں گے کہ بڑا بہادر سے بہادر بھی ویسا ہی مارے گا۔ اے اہل ہوازن جب ہم کسی سے مقابلہ کرتے ہیں تو اس کے سر کا خون سے تر کر دیتے ہیں۔ ہم نے تمہارے بہت سے سرداروں کو قید کیا اور تمہارے دوست احباب کو بھی قتل کیا۔ پس اب اگر قبیلہ قیس غیلان کے لوگوں کو غصہ آیا ہے تو میری ایک چھینک ان کو ذلیل کر دی گئی۔

ایسا ہی اس کو یونس بن بکیر نے ابن اسحٰق سے نقل کر کے روایت کیا ہے مگر انہوں نے ان کو قبیلہ بنی اسد کی شاخ بنی غنم سے گردانا ہے اور اس کو ابن ہشام نے بکائی سے نقل کر کے (بھی) بیان کیا ہے انہوں نے یوں کہا ہے کہ ان اشعار کا جواب عبداللہ بن وہب نے دیا جو کہ قبیلہ بنی اسید کی شاخ بنی تمیم سے تھے واللہ اعلم۔ اسید ضمہ ہمزہ اور فتح سین تشدید یا کے ساتھ ہے۔

## ۳۲۴۰۔ حضرت عبداللہؓ بن وہب دوسی

حضرت عبداللہؓ بن وہب دوسی۔ ان کی کنیت ابو حارث تھی۔ یہ مدینہ منورہ میں قبیلہ دوس کے ان ستر سواروں کے ساتھ گئے تھے جو کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے اور یہ پھر وہاں سے لوٹ کر (بمقام) سراۃ چلے آئے۔ ان کے بہت سے باغات تھے ان کے لڑکے حارث مدینہ ہی میں رہے یہاں تک کہ نبی ﷺ نے وفات فرمائی۔ یہ عبدالرحمٰن کے والد مغرا کے دادا تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۲۴۱۔ حضرت عبداللہ اکبرؓ بن وہب

حضرت عبداللہ اکبرؓ بن وہب بن زمعۃ بن الاسود بن المطلب بن اسد بن عبدالعزیٰ بن قصی۔ ان کی والدہ زینب ہیں جو کہ شیبہ بن ربیعۃ بن عبدشمس کی لڑکی ہیں۔ قریشیہ ہیں۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ ان کے تذکرہ میں ہمارے بعض اصحاب نے یحییٰ بن عبداللہ بن حارث سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ وہ کہتے تھے کہ فتح مکہ کے دن جب رسول اللہ ﷺ ان کے پاس تشریف لائے تو سعد بن عبادہ نے یہ عرض کیا کہ ہم نے قریش کی عورتوں میں وہ چیز نہ دیکھی جو کہ بھلائی میں شمار کی جائے تو اس پر نبی ﷺ نے یہ فرمایا کہ کیا تم نے بنی امیہ بن مغیرہ کی لڑکیوں کو دیکھا ہے کیا تم نے قریبہ کو دیکھا ہے کیا تم نے ہندہ کو دیکھا ہے ضرور تم نے انہیں دیکھا ہوگا ان لوگوں کو اپنے باپ بیٹوں کی مصیبت پہنچی ہے۔ بعض کہنے والوں نے کہا ہے کہ ان کا صحابی ہونا صحیح نہیں ہے اس لئے کہ ان کے والد ابن مسعود سے روایت کر کے حدیث بیان کرتے ہیں اور وہ بھتیجے ہیں عبداللہ بن زمعہ بن اسود کے اگر یہ

حدیث صحیح ہوگی تو یہ واقعہ حجاب ہونے کے قبل کا ہوگا ورنہ یہ حدیث منکر ہے اس کا صحیح ہونا ثابت نہیں۔ عبداللہ واقعہ جمل کے دن شہید ہوئے یا واقعہ دار کے دن۔ اس کو زبیر نے کہا ہے۔ ان کی اولاد کا سلسلہ سوائے لڑکیوں کے ان کے بعد منقطع ہوگیا۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۴۲۔ حضرت عبداللہؓ بن یاسر عبسی

حضرت عبداللہؓ بن یاسرؓ عبسی۔ یہ عمار بن یاسر کے بھائی ہیں انشاء اللہ تعالیٰ ان کا پورا نسب ان کے بھائی عمار کے تذکرہ میں ذکر کیا جائے گا۔ یاسر اور یاسر کے لڑکے عبداللہ دونوں مکہ ہی میں مسلمان ہو کر مرے۔ یہ سب سابقین اسلام میں تھے اور ان لوگوں میں تھے کہ جو لوگ فی سبیل اللہ عذاب و مصیبت میں ڈالے گئے تھے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۲۴۳۔ حضرت عبداللہؓ بن یامیل

حضرت عبداللہؓ بن یامیل۔ ان کے تذکرہ کو فقط ابن عقدہ نے لکھا ہے۔ جعفر بن محمد نے اپنے والد اور ایمن بن مابل سے ان دونوں نے عبداللہ یامیل سے روایت کر کے بیان کیا ہے وہ کہتے تھے کہ میں نے سنا تھا کہ رسول اللہؐ یہ فرما رہے تھے کہ جس کا میں ولی ہوں اس کے ولی علی (بھی) ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔



## ۳۲۴۴۔ حضرت عبداللہؓ یربوعی

حضرت عبداللہؓ یربوعی۔ ان کا نسب معلوم نہیں۔ عطوان بن مسکان ضبی نے جمرہ بنت عبداللہ یربوعیہ سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتی تھیں کہ مجھ کو میرے والد بعد اس کے کہ میں نے ان پر صدقہ کے اونٹ کو واپس کر دیا تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے گئے اور یہ عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میری لڑکی کے لئے آپ دعا کر دیں تو آپ نے مجھ کو اپنی گود میں بٹھا لیا اور میرے لئے دعا کی ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے اور ابو عمر نے ان کے تذکرہ کو ان کی لڑکی جمرہ کے تذکرہ میں لکھا ہے۔

## ۳۲۴۵۔ حضرت عبداللہؓ بن یزید

حضرت عبداللہؓ بن یزید بن حصن بن عمرو بن الحارث بن خطمۃ بن جشم بن مالک بن الاوس' انصاری' اوسی خطمی۔ ان کی کنیت ابو موسیٰ تھی۔ یہ کوفہ میں رہ گئے تھے اور وہیں ایک مکان بنا لیا تھا اور یہ غزوۂ حدیبیہ میں شریک تھے اس وقت ان کی عمر سترہ سال کی تھی اور غزوۂ حدیبیہ کے مابعد کے غزوات میں بھی شریک تھے ان کو عبداللہ بن زبیر نے کوفہ کا عامل بنا دیا تھا اور یہ حضرت علی بن ابی طالب کے ہمراہ واقعہ جمل اور صفین اور نہروان میں شریک تھے ان سے ان کے لڑکے موسیٰ نے اور عدی بن ثابت انصاری نے جو کہ ان کے نواسہ تھے اور ابو بردہ بن ابی موسیٰ نے اور شعبی نے جو کہ ان کے کاتب تھے حدیث روایت کی ہے یہ اکابر صحابہ میں تھے۔ ان کے والد بھی نبی ﷺ کی خدمت میں رہے ہوئے ہیں۔ یہ غزوۂ احد اور اس کے بعد کے غزوات میں شریک تھے۔ ان کی وفات فتح مکہ کے پہلے ہوگئی تھی۔ ہمیں ابراہیم ابن محمد فقیہ نے اور اسماعیل بن علی مذکرو غیرہ نے اپنی اپنی سندوں کے ساتھ ابو عیسیٰ

یعنی محمد بن عیسیٰ تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے سفیان بن وکیع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابن ابی عدی نے حماد بن سلمہ نے انہوں نے ابوجعفر خطمی سے انہوں نے محمد بن کعب قرظی سے انہوں نے عبداللہ بن یزید خطمی انصاری سے انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے روایت کر کے بیان کیا کہ آپ اپنی دعا میں یہ کہتے تھے کہ اے اللہ میرے حصہ میں تو اپنی محبت دے اور اس شخص کی محبت دے جس کی محبت تیرے نزدیک مجھ کو نفع دے۔ اے اللہ اگر میرے حصہ میں تو وہ چیز دے جس کو میں محبوب رکھوں پس اس کو تو اس چیز کے لئے ذریعہ بنادے جس کو تو محبوب رکھے اور جس چیز کو تو مجھ سے لے لے پس اس کو اس چیز کے لئے فراغ بنادے جس کو تو محبوب رکھے امام ترمذی نے بیان کیا ہے کہ ابوجعفر خطمی کا نام عمیر بن یزید بن حماشہ ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۲۴۶۔ حضرت عبداللہؓ بن یزید قاری

حضرت عبداللہؓ بن یزید قاری۔ ان کا حضرت عائشہ کی حدیث میں تذکرہ ہے۔ روایت کیا عبداللہ بن ابی بکر بن حزم نے عمرہ سے انہوں نے عائشہ سے کہ حضور علیہ السلام نے ایک آدمی کو پڑھتے ہوئے سنا آپؐ نے پوچھا کون ہے؟ صحابہ نے کہا عبداللہ بن یزید۔ آپؐ نے فرمایا اللہ اس پر رحم کرے۔ مجھے جو آیت بھولی ہوئی تھی اس کو یاد کرا دیا۔

## ۳۲۴۷۔ حضرت عبداللہؓ (کنیت ابویزید)

حضرت عبداللہؓ۔ ان کی کنیت ابویزید ہے۔ مزنی ہیں۔ اور بعض لوگوں نے ان کا نام فقط عبد بیان کیا ہے۔ ان کی حدیث کو عمرو بن حارث نے ایوب بن موسیٰ سے انہوں نے یزید بن عبداللہ مزنی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ نبیؐ نے فرمایا تھا کہ اونٹوں میں فرع (فرع اس کو کہتے ہیں کہ پہلا بچہ خدا کے نام چھوڑ دیا جائے یہ حکم بعد میں منسوخ ہو گیا لہٰذا یہ حدیث بھی منسوخ ہے) ہے اور بکریوں میں فرع ہے اور غلام سے معاف کر دیا گیا ہے و نیز غلام میں بعوض خون قتل کے قصاص نہیں ہے۔ بعض لوگوں نے سند میں (بجائے یزید بن عبداللہ کے) ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۲۴۸۔ حضرت عبداللہؓ بن یزید نخعی

حضرت عبداللہؓ بن یزید نخعی۔ یہ موسیٰ کے والد ہیں۔ ان کے تذکرہ کو علی عسکری نے افراد میں لکھا ہے۔ محمد بن فضل راسی نے ابونعیم سے انہوں نے عمر بن موسیٰ انصاری سے انہوں نے موسیٰ بن عبداللہ بن یزید نخعی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے پس لوگ ان کے سر اٹھانے سے قبل سر اٹھا لیتے تھے اور ان کے سر جھکانے سے قبل سر جھکا لیتے تھے تو انہوں نے یہ کہا کہ اے لوگو! (میری) اقتدا کر رہے ہو اگر مستعد ہو جاؤ تو تم لوگوں کے ساتھ رسول اللہ جیسی نماز پڑھوں کہ جس میں کوئی چیز کم نہ کروں۔ اس حدیث کو احمد بن خلید حلبی نے (بھی) ابونعیم سے انہوں نے محمد بن موسیٰ انصاری سے انہوں نے موسیٰ بن عبداللہ سے انہوں نے اپنے والد سے نقل کر کے بیان کیا ہے مگر انہوں نے عبداللہ کو نخعی نہیں بیان کیا ہے و نیز اس حدیث کو طبرانی نے عبداللہ بن یزید خطمی کے تذکرہ میں بیان کیا ہے۔ یہ انصاری ہیں نخعی نہیں یہی شبہ بالصواب ہے ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ یہ خطمی ہیں اس میں کوئی شبہ نہیں ہے اور ان کے لڑکے موسیٰ نے ان سے حدیث روایت کی ہے۔ کوئی تعجب

نہیں ہے کہ راوی نے کہیں خطمی کو نخعی بیان کر دیا ہے اس لیے کہ یہ دونوں کتابیں قریب ہی قریب ہیں۔ واللہ اعلم

## ۳۲۴۹۔ حضرت عبداللہؓ بن یزید بن مبارک

حضرت عبداللہؓ بن یزید۔ ابن مبارک نے سفیان سے انہوں نے عمرو بن دینار سے انہوں نے عمرو بن عبداللہ بن صفوان سے انہوں نے عبداللہ بن یزید سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ ہم لوگ عرفات میں وقوف کر رہے تھے یعنی ابن مربع کے اس حدیث کو بیان کیا کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا کہ تم لوگ اپنے مناسک حج پر قائم رہو۔ یعقوب بن سفیان نے کہا ہے کہ ہم نے اس کو صدقہ بن فضل سے بیان کیا تو انہوں نے یہ کہا کہ ابن مبارک کی غلطی ہے کہ میں نے ان سے پھر عرض کیا کہ نہیں بلکہ علی بن حسن بن شقیق کہتے تھے کہ ہم نے بھی ایسا ہی اس کو سفیان سے سنا ہے انہوں نے جواب دیا کہ صدقہ نے دوسرے کے کہنے پر بھروسا کر لیا ہے یہ حدیث عبداللہ بن مربع کے تذکرہ میں گزر چکی ہے اور وہ صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۵۰۔ حضرت عبداللہؓ یشکری

حضرت عبداللہؓ یشکری۔ ہمیں ابو منصور بن مکارم نے اپنی سند سے معافی بن عمران تک خبر دی انہوں نے یونس بن ابی اسحٰق سے انہوں نے مغیرہ بن عبداللہ یشکری سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ میں کسی ضرورت سے مسجد میں یا بازار میں گیا تو میں نے یکا یک وہاں ایک جماعت کو دیکھا پس اس جماعت کے قریب گیا تو ان لوگوں نے مجھ سے رسول اللہ ﷺ کے اوصاف بیان کئے پس اس کے بعد یکا یک مجھ سے آنحضرت علیہ السلام سے ایک راستے میں ملاقات ہوئی جو کہ عرفات اور منیٰ کے درمیان میں تھا۔ پس چند سوار میرے سامنے آئے (ان لوگوں کو میں نے انہیں اوصاف کے ساتھ جو کہ مجھ سے بیان کئے گئے تھے پہچانا) اور ایک نے مجھ سے کہا کہ اے شخص تم گھوڑے کے سامنے سے علیحدہ ہو جاؤ اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تم لوگ اس سوار کو چھوڑ دو نہ معلوم اس کی کیا حاجت ہے پس میں آگے بڑھا یہاں تک کہ میں نے آپ کی اونٹنی کی باگ تھام لی اور یہ عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ مجھ کو ایسی چیز بتلایئے جو مجھ کو جنت سے قریب کر لے اور جہنم سے دور رکھے پس آپ نے جواب دیا کہ تم اللہ کی عبادت کرو شرک نہ کرو اور نماز پڑھو اور زکوٰۃ ادا کیا کرو اور رمضان کے روزے رکھو اور حج کرو اور لوگوں کے لئے اسی کو بہتر سمجھو جس کو اپنے لئے اچھا سمجھتے ہو (یہی چیزیں تم کو جنت سے قریب کر دیں گی) اس کے بعد آپ نے فرمایا کہ اونٹنی کی باگ چھوڑ دو (پس میں نے چھوڑ دیا) یہ حدیث عبداللہ بن ابو مغیرہ اور عبداللہ بن منتفق کے تذکرہ میں گزر چکی ہے سب حدیث ایک ہی ہے۔

الحمدللہ ان لوگوں کا نام تمام ہو گیا جن کا نام عبداللہ تھا۔ عبدیت کے ساتھ جتنے نام ہیں ان میں سے میں نے عبداللہ کے نام کو مقدم کیا اس کی وجہ یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ کے جتنے نام ہیں ان میں سے اللہ زیادہ مشہور ہے پس اسی وجہ سے میں نے ترتیب بھی چھوڑ دی۔ واللہ اعلم

## ۳۲۵۱۔ حضرت عبدالجبارؓ بن حارث

حضرت عبدالجبارؓ بن حارث بن مالک، حدسی ابوعبید۔ ابراہیم بن غطریف بن سالم حدسی نے بنی منار کے شخص ہیں روایت کی ہے کہ مجھ سے میرے والد غطریف بن سالم نے بیان کیا انہوں نے اپنے والد سالم کو حدیث بیان کرتے ہوئے سنا انہوں نے

عبداللہ بن کدیر بن ابی طلاستہ سے وہ عبدالجبار بن حارث سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے انکے دادا ابوطلاسہ سے انہوں نے عبدالجبار بن حارث ابن مالک حدسی سے جو کہ مناری ہیں روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ میں وفد بن کر ملک سراۃ سے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا پس میں نے آپ کو وہ سلام کیا جو کہ عرب کا دستور تھا یعنی انعم صباحا پس آپ نے ارشاد فرمایا کہ اللہ عزوجل نے محمد اور اس کی امت کو دوسرے سلام کا حکم دیا ہے یعنی یہ کہ السلام علیکم، وعلیکم السلام کہا کریں پس میں نے (اسی کے مطابق) اسلام علیکم عرض کیا تو آپ نے جواب دیا علیک السلام اسکے بعد آپ نے دریافت فرمایا کہ تمہارا نام کیا ہے تو میں نے عرض کیا کہ میرا نام جبار ہے آپ نے فرمایا یہ نہیں بلکہ تمہارا نام عبدالجبار ہے۔ اسکے بعد میں نے اسلام قبول کرلیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کر لی۔ پس جب بیعت کر چکا تو آنحضرت سے میرے متعلق کسی نے عرض کیا کہ یارسول اللہؐ یہ مناری اپنی قوم کے شہ سواروں میں ایک شہ سوار ہے اس پر رسول اللہؐ نے میری سواری کے لئے ایک گھوڑا دے دیا۔ پس میں آپ ہی کے حضور میں رہ کر دشمنوں سے مقابلہ کرنے لگا ایک دن رسول اللہ نے میرے گھوڑے کی آواز جس کو میری سواری میں دیا تھا نہیں سنی تو آپ نے فرمایا کیا وجہ ہے کہ میں عبدالجبار حدسی کے گھوڑے کی آواز نہیں سنتا ہوں میں نے عرض کیا یارسول اللہ مجھے خبر ملی کہ آپ کو اس کی آواز سے تکلیف پہنچتی ہے پس میں نے اسی وجہ سے اس کو خصی کر دیا۔ اس پر نبیؐ نے گھوڑوں کے خصی کرنے سے ممانعت فرمائی اس کے بعد لوگوں نے مجھ سے کہا کہ کاش تم بھی اپنے لئے رسول اللہؐ سے ایک تحریر لکھوا لیتے جیسا کہ تمہارے چچازاد بھائی تمیم داری نے لکھوالیا تھا تو تمہارے لئے بہت ہی اچھا ہوتا میں نے ان لوگوں سے دریافت کیا کہ اس نے بالفعل کے لئے تحریر لکھوائی تھی یا آئندہ کے لئے تو انہوں نے جواب دیا کہ اس نے بالفعل ہی کے لئے تحریر لکھوائی تھی پس میں یہ کہا کہ مجھ کو بالفعل کی ضرورت نہیں ہاں رسول اللہؐ سے اس کی درخواست کروں گا کہ اللہ عزوجل کے سامنے میری اعانت وشفاعت کریں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۲۵۲۔ حضرت عبدالجدؓ بن ربیعہ

حضرت عبدالجدؓ بن ربیعہ بن حجر بن الحکم، حکمی۔ انہوں نے نبیؐ سے حدیث سنی ہے۔ خطاب بن نصیر حکمی نے عبداللہ بن حلیل سے انہوں نے عبدالجد بن ربیعہ سے نقل کر کے روایت کی ہے کہ یہ عبدالجد نبی ﷺ کی خدمت میں بیٹھے تھے و نیز آپ کے پاس اہل یمن کے بہت سے لوگ تھے اور عیینہ بن حصن بھی تھے پس اتنے میں آپ نے سبھوں کو آواز دی تو سب کے سب کھڑے ہو گئے۔ سوائے نبیؐ اور ایک شخص (یمنی) جو کہ اپنے بدن کو (بوجہ اپنی غربت کے) ایک کپڑے سے ڈھانکے ہوا تھا پس میں نے اس کو مخاطب کر کے کہا کہ یہ کیا طریقہ ہے تو اس کے جواب میں رسول اللہؐ نے فرمایا کہ یہ حیا ہے اس کو اہل یمن نے لے لیا ہے اور تمہاری قوم نے چھوڑ دیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ حلیل، ضمہ حا اور فتح لام کے ساتھ ہے۔

## ۳۲۵۳۔ حضرت عبدالحارثؓ بن انس

حضرت عبدالحارثؓ بن انس بن الدیان یہ قبیلہ نجران کے ان لوگوں میں ہیں کہ جو لوگ (زمانہ) ردت میں اسلام پر قائم رہے۔ اس میں کچھ کلام بھی ہے اس کو غسانی نے ابن اسحق سے نقل کر کے بیان کیا ہے۔

## ۳۲۵۴۔ حضرت عبدالحجرؓ بن عبدالمدان

حضرت عبدالحجرؓ بن عبدالمدان بن الدیان۔ کلبی نے بیان کیا ہے کہ یہ وفد بن کر نبی ﷺ کی خدمت میں گئے تھے۔ ان کو بسر بن ابی ارطاہ نے قتل کیا تھا اور اس کے بیٹے نے مالک کو قتل کیا تھا' نبیؐ نے عبدالحجر کا نام عبداللہ رکھ دیا تھا مگر مشہور اسی نام کے ساتھ رہے) ان کا تذکرہ پہلے بھی گزر چکا ہے لفظ حجر حا کے کسرہ اور سکون جیم کے ساتھ ہے اور بعض لوگوں نے دونوں کو فتح کے ساتھ بیان کیا ہے اس کو امیر ابونصر بن ماکولا نے کہا ہے۔

## ۳۲۵۵۔ حضرت عبدالحمیدؓ بن حفص

حضرت عبدالحمیدؓ بن حفص بن المغیرۃ بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم' قریشی مخزومی۔ ان کی کنیت ابوعمرو تھی اور ان کی والدہ ثقیفہ تھیں۔ یہ فاطمہ بنت قیس کے خاوند تھے اور یہ خالد بن الولید کے چچازاد بھائی تھے۔ انہوں نے (اپنی بی بی) فاطمہ کو طلاق مغلظہ دے دی تو انہوں نے نبی ﷺ کی خدمت میں آ کر آپ سے نفقہ کے لئے درخواست کی تو آپ نے جواب دیا کہ تمہارے لئے نفقہ نہیں ہے۔ ناشرہ بن سمی نے روایت کی ہے کہ ہم نے عمر بن خطاب کو جابیہ کے دن یہ فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے خالد بن ولید کو (اپنے عہدہ سے) معزول کر دیا اور ان کی جگہ ابوعبیدہ کو سردار بنا دیا تو ابوعمرو بن حفص بن مغیرہ اٹھے اور (اپنے چچازاد بھائی کی پاسداری میں) حضرت عمر سے یہ تقریر کی کہ واللہ تم نے ایک ایسے لڑکے کو معزول کر دیا ہے کہ جس کو رسول اللہؐ نے حاکم بنایا تھا اور (واللہ تم نے) ایسی تلوار کو میان میں ڈال دیا جس کو رسول اللہؐ نے میان سے باہر کیا تھا اور تم نے ایسے جھنڈے کو گرا دیا جس کو رسول اللہؐ نے کھڑا کیا تھا۔[1] بعض لوگوں نے ان کا نام احمد بیان کیا ہے ان کا تذکرہ پہلے گزر چکا ہے اور انشاء اللہ تعالیٰ پھر کنیت کے باب میں اعادہ کیا جائے گا۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۵۶۔ حضرت عبدالحمیدؓ بن عبداللہ

حضرت عبدالحمیدؓ بن عبداللہ بن عمرو بن حرام۔ یہ جابر کے بھائی ہیں ان کی کنیت ابوعمرو ہے ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ مستغفری نے ان کے تذکرہ کو ایسا ہی بیان کیا ہے۔ انہوں نے حسن بن سفیان سے حدیث روایت کی ہے یعنی اس حدیث کو بیان کیا ہے جو کہ ابوعمرو بن حفص بن مغیرہ یعنی فاطمہ بنت قیس کے شوہر سے مروی ہے ان کا تذکرہ پھر اعادہ کیا جائے گا۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ مجھے معلوم نہیں کہ کہاں سے ان کو شبہ پڑ گیا یہ جابر کے بھائی تھے۔ ابوعمرو تو ایک مشہور شخص ہیں واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۵۷۔ حضرت عبدخیرؓ بن یزید ہمدانی

حضرت عبدخیرؓ بن یزید ہمدانی۔ ان کی کنیت ابوعمارہ تھی انہوں نے نبی ﷺ کے زمانہ کو پایا ہے۔ ہمیں ابوربیع یعنی سلیمان ابن محمد بن محمد بن خمیس نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبرکات یعنی محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن عبدالباقی بن طوق یعنی ابونصر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابوقاسم یعنی نصر بن احمد بن مرجی فقیہہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابویعلیٰ یعنی احمد بن علی نے

---

[1] حضرت عمرؓ کا جواب اس میں مذکور نہیں وہ جواب یہی تھا کہ تم اپنے چچازاد بھائی کے پاس داری میں یہ گفتگو کر رہے ہو۔

خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حسن بن حماد کوفی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے مسہر بن عبد الملک بن سلع نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ کو میرے والد نے خبر دی وہ کہتے تھے کہ میں نے عبد خیر سے دریافت کیا کہ آپ کی عمر کیا ہے تو انہوں نے جواب دیا کہ ایک سو بیس برس کی عمر ہو چکی ہے میں نے (اس وقت) ان سے عرض کیا کہ آپ ایام جاہلیت کی کوئی بات بیان فرما سکتے ہیں جواب دیا ہاں لو میں بیان کرتا ہوں۔ میں ملک یمن میں تھا پس (وہاں) ہم لوگوں کے پاس رسول اللہ ﷺ کی ایک تحریر آئی کہ جس میں آپ لوگوں کو خیر واسع یعنی اسلام کی طرف بلا رہے تھے میرے والد اس وقت کہیں باہر گئے ہوئے تھے اور میں صغیر سن تھا جب میرے والد واپس آئے تو میری والدہ سے کہا کہ اس دیگ کو کتوں کے سامنے بہادو اس لئے کہ ہم مسلمان ہو گئے ہیں پس اس وقت میں بھی اسلام لے آیا دیگ کے بہا دینے کا حکم اس لئے دیا تھا کہ اس میں مردار پکا ہوا تھا۔ عبد خیر علی رضی اللہ عنہ کے بڑے شاگردوں میں تھے انہوں نے کوفہ میں سکونت اختیار کر لی تھی۔ یہ ایک ثقہ و معتبر شخص تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۲۵۸۔ حضرت عبد خیرؓ

حضرت عبد خیرؓ۔ ان کا نام (پہلے) عبد شر تھا۔ تو نبی ﷺ نے ان کا نام عبد خیر رکھ دیا اس کو ابن مندہ وغیرہ نے حوشب ذی ظلیم کے تذکرہ میں بیان کیا ہے اور ان کے تذکرہ میں نہیں لکھا ہے۔ یہ عبد خیر قبیلہ بنی حمیر سے ہیں اور جو اس کے پہلے گزرے ہیں وہ قبیلہ ہمدان سے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۲۵۹۔ حضرت عبدربہؓ بن حق

حضرت عبدربہؓ بن حق بن اوس بن ثعلبہ بن طریف بن الخزرج بن ساعدہ بن کعب بن الخزرج۔ انصاری خزرجی ساعدی۔ یہ غزوۂ بدر میں شریک تھے۔ ان کو موسیٰ بن عقبہ نے اہل بدر کے ان لوگوں میں لکھا ہے جو کہ (قبیلہ) بنی ساعدہ بن کعب خزرج کے لوگوں سے تھے پس انہوں نے یوں بیان کیا ہے عبدرب بن حق بن قوال۔ ابن اسحٰق نے بیان کیا ہے کہ ان کا نام عبداللہ بن حق تھا اور ابن عمارہ کا قول ہے کہ بیٹے ہیں عبدرب بن حق بن اوس بن ثعلبہ بن طریف بن خزرج بن ساعدہ کے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

## ۳۲۶۰۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن ابزی خزاعی

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن ابزیٰ خزاعی۔ یہ نافع بن عبدالحارث کے غلام تھے انہوں نے کوفہ میں سکونت اختیار کر لی تھی۔ ان کو (حضرت علیؓ نے خراسان کا حاکم بنا دیا تھا۔ انہوں نے نبی ﷺ کے زمانہ کو پایا ہے۔ ان کی اکثر روایتیں حضرت عمر اور ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے منقول ہیں۔ انہیں کے بارے میں (حضرت) عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ عبدالرحمٰن بن ابزی ان لوگوں میں ہیں کہ جن لوگوں کے مرتبہ کو اللہ عزوجل نے قرآن کے حفظ کرنے کے صلہ میں بلند کیا ان سے ان کے دونوں لڑکے سعید اور عبداللہ نے اور عبداللہ بن ابی مجاہد نے حدیث روایت کی ہے ہمیں۔ خطیب ابو الفضل یعنی عبداللہ بن احمد نے اپنی سند سے ابوداؤد طیالسی تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے شعبہ نے محمد بن ابی مجاہد سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ ابو بردہ اور عبداللہ بن شداد نے بیع سلم کے متعلق جھگڑا کیا تو لوگوں نے مجھ کو ابن ابی اوفی کے پاس بھیجا تا کہ میں ان سے دریافت کروں۔

ہیں غزوۂ احد میں اور اس کے بعد تمام غزوات میں شریک تھے جسر ابوعبید کے واقعہ میں شہید ہوئے۔ یہ دونوں (یعنی عبدالرحمٰن اور عبداللہ) زید ابن مربع اور مرارہ بن مربع کے بھائی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۳۸۴۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مرقع

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مرقع سلمی ہیں۔ ان کا شمار اہل مدینہ میں ہے ان سے ابویزید مدنی نے روایت کی ہے کہ عبدالرحمٰن نے کہا رسول اللہ ﷺ نے خیبر میں ایک ہزار آٹھ سو صحابی کو ساتھ لے کر جہاد کیا پھر اس کو اٹھارہ حصوں پر تقسیم کیا۔ خیبر اس وقت میوہ جات سے سرسبز تھا لوگ میوہ کھانے میں مشغول ہو گئے (جس کی وجہ سے) ان سب کو بخار ہو گیا۔ جب بخار میں مبتلا ہوئے تو انہوں نے رسول اللہؐ سے (اپنی بیماری کی) شکایت کی آپ نے فرمایا اے لوگو! بخار (اللہ تعالیٰ کی طرف سے) قید خانہ ہے اور (دوزخ کی) آگ کا ایک ٹکڑا ہے جب وہ تم کو پکڑ لے (یعنی جب بخار میں مبتلا ہو جاؤ) تو اس کو پانی سے ٹھنڈا کرو (یعنی غسل کرو حسب الحکم) ان لوگوں نے ویسا ہی کیا پس ان کا بخار جاتا رہا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۳۸۵۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ مزنی

مزنی عمرو کے والد ہیں انہوں نے رسول اللہؐ سے روایت کی ہے یحییٰ بن شبل نے عمرو بن عبدالرحمٰن مزنی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ سے اعراف والوں کی کیفیت پوچھی گئی پھر پوری حدیث بیان کی۔ ان کا تذکرہ یہاں پر ابونعیم اور ابوعمر نے لکھا ہے اور لوگوں نے ان کو عبدالرحمٰن بن ابی عبدالرحمٰن کے بیان میں ذکر کیا ہے اور ہم نے یہاں پر اس وجہ سے ان کا تذکرہ لکھا ہے کہ کوئی شخص ان کا تذکرہ (یہاں پر) نہ دیکھ کر یہ خیال کرے کہ میں نے ان کا بیان چھوڑ دیا ہے۔

## ۳۳۸۶۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ مزنی

حضرت عبدالرحمٰنؓ مزنی ہیں شریک بن عبداللہ نے عبداللہ بن عبدالرحمٰن مزنی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ علی میں (اللہ کی طرف سے) نو خصلتیں عنایت ہوئی ہیں (ان میں) تین (خصلتیں) دنیا میں اور تین آخرت میں اور تین (خصلتوں) کی ان کے واسطے میں امید کرتا ہوں اور ایک (خصلت) جو ان کے واسطے ہے اس سے میں خوف کرتا ہوں اور پوری حدیث بیان کی ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصر لکھ کر بیان کیا ہے کہ اس بات کا احتمال ہوتا ہے کہ یہ ان دونوں عبدالرحمٰن میں سے ایک ہیں۔ جن کا ذکر ہو چکا ہے۔

## ۳۳۸۷۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مسعود خزاعی

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مسعود خزاعی ہیں انہوں نے شام میں سکونت اختیار کی تھی محمد بن عثمان بن ابی شیبہ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اسماعیل ابن عیاش نے سعید بن عبداللہ خزاعی سے انہوں نے ہثیم بن مالک طائی سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن مسعود خزاعی سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے اے لوگوں خوشی اور ناخوشی (غرض ہر حال) میں (حاکم کی بات کا) سننا اور ماننا اپنے اوپر لازم کرو (تم لوگ) آگاہ رہو بے شک جو شخص سنے اور مانے اس پر کوئی الزام نہیں ہے جو سنے اور نہ مانے

اس کا کوئی عذر (قبول) نہیں اور تم لوگ اللہ عز و جل کی طرف نیک گمان رکھنا اپنے اوپر لازم سمجھو کیونکہ اللہ ہر بندے کو اس کے نیک گمان کے موافق دیتا ہے بلکہ اس سے زیادہ دیتا ہے۔ ان کا تذکرہ ابو نعیم اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۳۸۸۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مطاع

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مطاع بن عبداللہ بن غطرف بن عبدالعزیٰ بن جثامہ بن مالک بن ملادم بن مالک بن رہم بن یشکر بن مبشر بن غوث بن مر جو تمیم بن مر کے بھائی ہیں بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ یہ عبدالرحمٰن کندہ (کے خاندان) سے ہیں اور شرجیل بن حسنہ کے بھائی تھے اعمش نے زید بن وہب سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن حسنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہمارے پاس (مکان سے) نکل کر تشریف لائے اور آپ کے پاس سپر کے مانند کوئی چیز تھی۔ اسی کو سامنے (پردہ کے لئے) رکھ کر آپ نے پیشاب کیا بعض لوگوں نے (یہ حالت دیکھ کر) کہا دیکھو رسول اللہؐ پیشاب کرتے ہیں جس طرح عورتیں پیشاب کرتی ہیں یہ سن کر رسول اللہؐ نے فرمایا کیا تم کو معلوم نہیں ہے کہ (اس بارے میں) بنی اسرائیل پر کیا آفت آئی ان کے یہاں یہ دستور تھا کہ جس چیز میں پیشاب لگ جاتا اس کو قینچی سے کاٹ ڈالتے پس ان کے ایک حاکم نے ان کو اس فعل سے منع کیا اس کو قبر میں عذاب ہوتا ہے۔ ان کا تذکرہ اس بیان میں ابو نعیم اور ان کے دادا نے لکھا ہے لیکن ابن مندہ اور ابو عمر نے عبدالرحمٰن بن حسنہ کے بیان میں یہ ذکر لکھا ہے اور وہ دونوں ایک ہی ہیں واللہ اعلم۔

## ۳۳۸۹۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مطیع

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مطیع بن نوفل بن معاویہ انہوں نے رسول اللہؐ سے یہ حدیث روایت کی ہے کہ جس شخص کی نماز عصر فوت ہو جائے الخ مگر ایک نام میں دوسرے نام کا داخل کر دینا صحیح نہیں ہے اس طرح ابن طہمان نے عباد بن اسحٰق سے انہوں نے زہری سے انہوں نے ابو بکر بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن مطیع بن نوفل سے اسی طرح روایت کی ہے غلط ہے اور ابن ابی ذئب نے زہری سے انہوں نے ابو بکر سے انہوں نے نوفل سے مرسل روایت کی ہے ابو نعیم نے کہا کہ عبدالرحمٰن ابن مطیع کا تابعین میں شمار ہے اور انہوں نے نوفل بن معاویہ سے روایت کی ہے پس بعض متاخرین نے جو کہا ہے کہ عبدالرحمٰن بن مطیع بن نوفل بن معاویہ تو یہ بیان (نسب) میں غلطی کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۳۹۰۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معاذ

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معاذ بن جبل انصاری ہیں۔ ان کا نسب ان کے والد کے تذکرہ میں گزر چکا ہے۔ انہوں نے اپنے والد کے ساتھ طاعون عمواس واقع ۱۸ ہجری میں وفات پائی یہ (ایک) بزرگ شخص تھے۔ لوگوں نے ان کی بابت اختلاف کیا ہے بعض لوگوں نے تو کہا ہے کہ معاذ بن جبل کے کوئی لڑکا ہی نہیں پیدا ہوا اور زبیر نے کہا ہے عبدالرحمٰن بن معاذ بن جبل نے (مرض) طاعون میں (مبتلا ہو کر) شام میں وفات پائی۔ یہ عبدالرحمٰن ان لوگوں میں آخری شخص تھے جو بنی ادی بن سعد برادر سلمہ بن سعد کی اولاد سے باقی رہ گئے تھے یہ تمام لوگ گزر گئے اور ان کا شمار بنی سلمہ میں ہے ابن کلبی نے کہا ہے کہ عبدالرحمٰن بن معاذ بن جبل اپنے والد کے پیشتر طاعون میں مبتلا ہو کر انتقال کر گئے تھے۔ جن لوگوں نے کہا ہے کہ معاذ کے لڑکا ہوا ہی نہیں شاید ان کا یہ مطلب ہو کہ

معاذ نے (اپنے بعد) کوئی لڑکا نہیں چھوڑا (اگر یہی مراد ہے تو) ان لوگوں کا قول ابن کلبی کے مانند ہے کہ عبدالرحمٰن اپنے والد کے پیشتر مر گئے تھے (اور اگر یہ مراد نہیں ہے تو) عبدالرحمٰن بن معاذ (ایک) مشہور (شخص) ہیں اور ان کے صحابی ہونے میں بھی شک نہیں ہے کیونکہ ۱۸ ہجری میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے تقریباً آٹھ برس بعد ان کی وفات ہوئی تھی اور جب آپ کی وفات ہوئی تھی تو یہ بڑے تھے پس (یہ امر ضروری ہے کہ) صحابی بھی تھے اور مدینہ کے رہنے والے تھے مدینہ سے باہر کے بھی نہیں تھے کہ (ان کی نسبت) کہا جاتا کہ یہ وفد میں رسول اللہ ﷺ کے پاس نہیں آئے تھے۔ واللہ اعلم صحیح یہی ہے کہ ان کی وفات آپ کے والد معاذ کے پہلے ہوئی تھی۔

ہم کو عبدالوہاب بن ابی حبہ نے اپنی سند کے ساتھ عبداللہ بن احمد سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یعقوب نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے محمد بن اسحٰق سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے ابان بن صالح نے شہر بن حوشب سے انہوں نے رابتہ سے روایت کر کے بیان کیا جو ان کی قوم میں سے ایک شخص تھے اور ان کے والد کے بعد انہوں نے ان کی والدہ سے نکاح کر لیا تھا اور وہ طاعون عمواس میں موجود تھے۔ وہ کہتے تھے جب مرض زیادہ ہونے لگا تو ابوعبیدہ بن جراح لوگوں میں خطبہ پڑھنے کے واسطے کھڑے ہوئے اور کہا اے لوگو یہ مرض تمہارے واسطے رحمت خدا ہے اور تمہارے نبی کی دعا ہے اور (اسی مرض میں) تم سے پہلے نیک لوگوں کی موت آئی ہے اور ابوعبیدہ بے شک اللہ سے چاہتا ہے کہ اس مرض میں جو حصہ اس کا ہو اس کو عنایت ہو رابہ کہتے تھے پس ابوعبیدہ طاعون میں مبتلا ہوئے اور وفات پائی اور معاذ بن جبل کو لوگوں پر خلیفہ کر گئے۔ (وہ بھی) خطبہ پڑھنے کھڑے ہوئے اور کہا اے لوگو بے شک یہ مرض تمہارے پروردگار کی رحمت ہے اور تمہارے نبی کی دعا ہے اور تم سے پہلے نیک لوگوں کی موت (اسی میں ہوئی) ہے معاذ بھی چاہتا ہے کہ اللہ اس کی اولاد کے واسطے بھی کچھ اس مرض سے حصہ عنایت کرے پس (اس دعا کے بعد) ان کے بیٹے عبدالرحمٰن طاعون میں مبتلا ہوئے اور انتقال ہو گیا پھر کھڑے ہو کر انہوں نے اپنے واسطے بھی پروردگار سے دعا کی دعا مانگتے ہی طاعون میں مبتلا ہو گئے اور انتقال ہو گئے اور پوری حدیث بیان کی۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۳۹۱۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معاذ بن عثمان قریشی

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معاذ بن عثمان بن عمرو بن کعب بن سعد بن تیم بن مرہ قریشی تیمی طلحہ بن عبیداللہ کے چچازاد بھائی اور رسول اللہ ﷺ کے صحابی تھے ان سے محمد بن ابراہیم بن حارث تیمی نے روایت کی ہے مگر ان کو دیکھا نہیں ہے۔ ہمیں عبدالوہاب بن علی بن سکینہ نے اپنی سند کو سلیمان بن اشعث تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے مسدد نے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے ہم سے عبدالوارث نے حمید اعرج سے انہوں نے محمد بن ابراہیم سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن معاذ سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے ہمارے سامنے خطبہ پڑھا اور ہم لوگ (مقام) منیٰ میں تھے پس ہم لوگوں کی سماعت ایسی کشادہ (یعنی بہت تیز) ہو گئی کہ آپ جو کچھ فرماتے تھے اس کو ہم لوگ سن رہے تھے اور ہم لوگ اپنی اپنی فرودگاہوں میں تھے آپ نے مناسک (حج) تعلیم فرمانا شروع کئے یہاں تک کہ کنکریاں پھینکنے کے احکام تک پہنچے۔ تو آپ نے دونوں سبابہ انگلیوں کو (برابر) رکھ کر فرمایا (رمی) خذف کی کنکریوں سے (چاہیے) پھر مہاجرین کو (قیام) کا حکم دیا انہوں نے مسجد کے آگے قیام کیا انصار کو (قیام کا) حکم

زیادہ مسجد کے پیچھے مقیم ہوئے۔ راوی کہتا ہے کہ ان سب کے بعد تمام آدمیوں نے اپنے اترنے کا سامان کیا اس کو حسن بن عمارہ نے حمید اعرج سے انہوں نے محمد بن عباد سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن معاذ سے اسی طرح روایت کیا ہے محمد بن ابراہیم سے روایت کی ہے کہ انہوں نے ایک شخص سے جو انہیں کی قوم سے تھا روایت کی ہے کہ ان عبدالرحمٰن کو لوگ ابن معاذ کہتے تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۳۹۲۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معاویہ

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معاویہ۔ ان کو (کچھ لوگوں نے) صحابہ میں ذکر کیا ہے مگر صحیح نہیں ہے۔ انہوں نے مصر میں سکونت اختیار کی تھی۔ یزی ابن ابی حبیب نے سوید بن قیس سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن معاویہ سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہؐ سے دریافت کیا کہ یارسول اللہؐ کونسی چیز حلال ہے اور کونسی چیز مجھ پر حرام ہے راوی نے کہا رسول اللہؐ نے (یہ سن کے) سکوت فرمایا پھر (اس شخص نے) رسول اللہؐ سے یہی سوال تین بار کیا اور آنحضرتؐ نے ہر بار سکوت کیا۔ تھوڑی دیر کے بعد آپ نے فرمایا کہ دریافت کرنے والا کہاں ہے اس شخص نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ میں ہوں آپ نے فرمایا جس چیز سے تیرا قلب انکار کرے اس کو تو چھوڑ دے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۳۹۳۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معقل سلمی

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معقل، سلمی ہیں دثینہ کے حاکم تھے۔ حسن بن ابی جعفر نے ابومحمد سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن معقل حاکم دثینہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ آپ کفتار کی نسبت کیا فرماتے ہیں آپ نے فرمایا نہ اس کو کھاتا ہوں اور نہ اس سے منع کرتا ہوں میں نے عرض کیا جب تک آپ منع نہ کریں گے بیشک میں اس کو کھایا کروں گا پھر میں نے عرض کیا آپ گوہ کی نسبت کیا فرماتے ہیں آپ نے فرمایا نہ میں اس کو کھاتا ہوں اور نہ اس (کے کھانے) سے منع کرتا ہوں میں نے عرض کیا جب تک آپ منع نہ کریں گے میں اس کو کھایا کروں گا۔ پھر میں نے عرض کیا کہ خرگوش کی نسبت آپ کیا فرماتے ہیں آپ نے فرمایا نہ میں اس کو کھاتا ہوں اور نہ حرام سمجھتا ہوں میں نے عرض کیا جب تک آپ حرام نہ کریں گے میں اس کو کھایا کروں گے پھر میں نے عرض کیا کہ لومڑی کی نسبت کیا حکم ہے آپ نے فرمایا (کیا) کوئی اس کو کھاتا ہے (یعنی وہ کھانے کی چیز نہیں ہے) پھر میں نے عرض کیا بھیڑیے کی نسبت کیا حکم ہے۔ آپ نے فرمایا (کیا) اس کو کوئی شخص کھاتا ہے۔ یعنی وہ کھانے کی چیز نہیں ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۳۹۴۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معمر انصاری

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن معمر انصاری ہیں ان کا صحابی ہونا صحیح نہیں ہے۔ ان سے محمد بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ ان کو بخاری نے وحدان میں ذکر کیا ہے۔ محمد بن ابراہیم انصاری نے عبدالرحمٰن بن معمر سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تم لوگ (رمضان میں) سحری کھایا کرو بے شک اللہ تعالیٰ سحری کھانے والوں پر رحمت نازل کرتا ہے اگرچہ تھوڑی کھجوروں سے ہی (سحری) ہو یا روٹی کے ایک ٹکڑے سے ہو۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۳۹۵۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مکفوف

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مکفوف۔ ان کا ذکر صلوٰۃ الاعمی (یعنی نابینا کی نماز پڑھنے کے بیان) میں کیا گیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے اور کہا ہے کہ ہم نے کتاب وظائف میں ان کو ذکر کیا ہے۔

## ۳۳۹۶۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مل

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن مل اور بعض لوگوں نے ابن مل بیان کیا ہے (اور آگے ان کا نسب اس طرح ہے) ابن عمرو بن عدی بن وہب بن ربیعہ ابن سعد بن خزیمہ بن کعب بن رفاعہ بن مالک بن نہد بن زید نہدی تھے ان کی کنیت ابوعثمان تھی اور نہد (خاندان قضاعہ سے ایک قبیلہ ہے یہ عبدالرحمٰن رسول اللہؐ کے زمانے میں ایمان تو لائے تھے مگر آپ کو دیکھا نہیں ہے انہوں نے رسول اللہؐ کے (مقرر کیے ہوئے) محصلین زکوٰۃ کو تین مرتبہ زکوٰۃ دی تھی اور رسول اللہ ﷺ کی بعثت سے پہلے دو حج کیے تھے اور حضرت عمر بن خطاب ؓ کے زمانے میں مدینہ آئے تھے اور انہیں کے زمانے میں بہت سے جہاد کیے۔ قادسیہ اور جلولا اور تستر اور نہاوند اور آذربیجان اور مہران کی فتح میں عراق سے (آ کر) شریک ہوئے شام سے (آ کر) یرموک (کے واقعہ میں) شریک ہوئے۔ ابوعثمان نے کہا ہے میرا سن ایک سو تیس برس کے قریب پہنچ گیا اب ہر چیز میں کمی مجھے محسوس ہو رہی ہے (بینائی سماعت غرض تمام قوی کمزور ہو گئے) سوا امیدوں کے کہ وہ اب بھی ویسی ہی ہیں جیسی تھیں۔ یہ عبدالرحمٰن عبادت (خدا) زیادہ کرتے تھے ان کی قرات بہت اچھی تھی بارہ برس سلمان فارسی کے ساتھ رہے عاصم احول نے بیان کیا ہے کہ ابوعثمان نہدی سے میں نے کہا کیا تم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے انہوں نے کہا نہیں میں نے کہا (کیا) ابوبکر ؓ کو دیکھا ہے کہا نہیں لیکن حضرت عمر ؓ کے ساتھ رہا ہوں جیسے وہ خلیفہ ہوئے اور میں نے تین مرتبہ نبیؐ کے پاس صدقہ بھیجا تھا۔ یہ عبدالرحمٰن کوفہ میں رہتے تھے مگر جب (وہاں) سے حضرت حسین کی شہادت ہوئی تو بصرہ میں چلے گئے اور کہا کہ جس شہر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نواسہ شہید ہو جائے وہاں نہیں رہتا ہوں۔ ابوعثمان نے کہا کہ ہم (ایام) جاہلیت میں ایک بت کی پرستش کیا کرتے تھے لوگ اس (بت) کو یغوث کہا کرتے تھے اور ایک سیسے کا بت خاندان قضاعہ کے پاس تھا (جس کو انہوں نے) عورت کے مانند بنایا تھا۔ میں نے ذوالخلصہ کی بھی پرستش کی۔ ہم لوگ پتھر کی پرستش کیا کرتے تھے (جہاں کہیں پتھر دیکھتے تھے) اس کو اپنے ساتھ اٹھا لیتے تھے پھر جب اس (پتھر) سے اچھا (دوسرا پتھر) دیکھتے تھے تو اس کو پھینک دیتے تھے اور دوسرے (پتھر) کی پرستش کرنے لگتے تھے جب (کوئی) پتھر (ہماری لاعلمی میں) اونٹ پر سے گر جاتا تھا تو ہم لوگ کہتے تھے کہ ہمارا خدا گر پڑا اب کوئی دوسرا پتھر ڈھونڈو (یہی کیفیت رہا کرتی تھی) یہاں تک کہ میں نے اسلام کی پیروی کی۔ یہ عبدالرحمٰن نماز بہت پڑھا کرتے تھے (اس قدر) نماز پڑھا کرتے تھے کہ ان پر غشی (طاری) ہو جاتی تھی انہوں نے عمر اور علی اور ابن مسعود اور ابی بن کعب اور سعد بن ابی وقاص اور سعید بن زید اور حذیفہ اور سلمان اور ابن عباس اور ابوموسیٰ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) وغیرہم سے روایت کی ہے ان سے عاصم احول اور سلیمان تیمی اور داؤد بن ابی ہند وقتادہ اور حمید طویل اور ایوب وغیرہم نے روایت کی ہے ۹۵ ہجری میں ان کا انتقال ہوا تھا اس کو عمرو بن علی اور ترمذی نے بیان کیا ہے محمد بن سعد نے کہا ہے کہ ایک سو چالیس برس زندہ رہے حجاج کے دور میں فوت ہوئے۔ بعض لوگوں نے بیان کیا

۸۱ ہجری میں ان کی وفات ہوئی اور بعض نے بیان کیا ہے کہ ۱۰۰ ہجری میں وفات ہوئی۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۳۹۷۔حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن نحام

حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن نحام بعض لوگوں نے ابن ام نحام بیان کیا ہے کعب بن مرۃ کی حدیث میں ان کا ذکر ہے۔ہمیں عبدالوہاب بن ابی حبہ نے اپنی سند کے ساتھ عبداللہ بن احمد سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابومعاویہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے اعمش نے عمرو بن مرہ سے انہوں نے سالم بن ابی الجعد سے انہوں نے شرحبیل بن سمط سے روایت کر کے بیان کیا کہ شرحبیل نے کعب بن مرہ سے کہا اے کعب بن مرہ ہم سے کوئی روایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیان کرو اور ڈراؤ کعب نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے اہل حرفہ تم لوگ تیراندازی کیا کرو جس کا ایک تیر بھی دشمن کے پڑ گیا اللہ تعالیٰ اس کا درجہ بسبب تیر کے بلند کر دے گا عبدالرحمٰن بن ام نحام نے عرض کیا یارسول اللہ ؐ درجہ کیا (شئے) ہے (راوی نے) کہا رسول اللہ ؐ نے فرمایا کہ وہ درجہ تمہاری ماں کی چوکھٹ کی طرح نہیں ہے بلکہ دو درجوں کے درمیان سو برس کا فاصلہ ہے۔اس کو اسباط بن محمد نے اعمش سے انہوں نے عمرو سے انہوں نے بن ابی عبیدہ بن عبداللہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے وہ کہتے تھے کہ رسول اللہ ؐ نے فرمایا ہے اور اس حدیث کی روایت میں عبدالرحمٰن بن ام نحام کہا ہے۔

## ۳۳۹۸۔حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن نعمان

حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن نعمان بن بزرج ان کو سیف نے فتوح میں ذکر کر کے کہا ہے کہ مقام سبا کے لوگوں میں سے جو لوگ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں ایمان لائے وہ باذان اور سعد بن بالویہ اور عبدالرحمٰن بن نعمان بن بزرج اور وکبود ہیں۔

## ۳۳۹۹۔حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن نیار اسلمی

حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن نیار اسلمی ہیں بعض لوگوں نے ان کو ہانی بن نیار کہا ہے اور یہی صحیح ہے یحییٰ بن خدام نے عبدالرحمٰن بن یزید مقری سے ان کے نام کو اسی طرح روایت کر کے بیان کیا ہے اس کو ابن مندہ نے بیان کیا ہے اور اپنی سند کے ساتھ ابو یحییٰ بن ابی میسرہ سے انہوں نے عبداللہ بن یزید مقری سے انہوں نے سعید بن ابی ایوب سے انہوں نے یزید بن ابی حبیب سے انہوں نے بکیر بن اشج سے انہوں نے سلمان بن یسار سے انہوں نے ابن نیار سے روایت کی ہے بیشک رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کسی کو (کسی خطا قصور میں) دس کوڑے سے زیادہ نہ مارے جائیں سوا منہیات الٰہی میں سے کسی چیز کے ارتکاب کے اور اسی طرح ابونعیم نے کہا ہے۔ان دونوں نے (نسب میں تو) نام بیان کیا ہے اور حدیث جو روایت کی ہے اس میں سوائے ابن نیار کے ان کا نام نہیں ذکر کیا۔ابن مندہ نے جو حدیث بیان کی ہے اس کو ہم نے ذکر کر دیا (اب رہے) ابونعیم انہوں نے اپنی سند کے ساتھ بشر بن موسیٰ سے انہوں نے عبداللہ سے ابن مندہ کے مانند روایت کی ہے۔عبداللہ نے کہا ہے کہ ان کی کنیت ابو بردہ اسلمی ہے اور ان کا نام نضلہ بن عبید ہے مگر جس نے ان کو ابو بردہ اسلمی کہا ہے تو ابو بردہ کا نام ہانی تھا ان کو عبدالرحمٰن کہنا غلط ہے اس حدیث کو مقری کے سوا دوسروں نے بھی روایت کیا ہے مگر اسی (پہلی) طرح (ابن نیار کا) نام نہیں بیان کیا۔ہم کو اسماعیل بن علی اور سب لوگوں

نے اپنی سند کے ساتھ ابوعیسیٰ ترمذی سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے لیث نے یزید بن ابی حبیب سے انہوں نے بکیر بن عبداللہ بن اشج سے انہوں نے سلیمان سے انہوں نے عبدالرحمٰن ابن جابر بن عبداللہ سے انہوں نے ابو بردہ بن نیار سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے جو منہیات اللہ عزوجل نے بیان کر دیئے ہیں ان کے علاوہ کسی اور قصور میں) دس کوڑوں سے زیادہ نہ لگائے جائیں ابو بردہ بن نیار کا نام ہانی ہے۔جس نے ان کا نام عبدالرحمٰن بیان کیا ہے۔اس نے غلطی کی ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ اور ابونعیم نے اسی طرح ذکر کر کے کہا ہے کہ عبدالرحمٰن کو بعض لوگ ہانی بن نیار اسلمی کہتے ہیں اور یہی قول صحیح ہے یہ قول (ان دونوں کا) میرے نزدیک غلط ہے کیونکہ انہوں نے ہانی بن نیار یعنی ابو بردہ کو خاندان بلی کی طرف منسوب کیا ہے اور بلی براءبن عازب کے ماموں ہیں۔ان سے (یعنی ہانی بن نیار سے) ابونعیم نے وہ حدیث روایت کی ہے جس کو اس بیان میں ذکر کیا ہے کہ دس کوڑوں سے زیادہ الخ پس اس سیاق سے ظاہر ہوگیا کہ عبدالرحمٰن بن نیار ہی ہیں جن کا اس بیان میں تذکرہ ہوا ہے اور دونوں نے کہا ہے کہ ہانی بن نیار صحیح (نام) ہے یہ اسلمی ہیں یہ کچھ چیز نہیں ہے کیونکہ ان دونوں نے اور ان کے علاوہ اور لوگوں نے نقل کیا ہے کہ ہانی بن نیار بلوی ہیں۔ان کا نام کسی نے عبدالرحمٰن نے نہیں کہا ہے۔

## ۳۴۰۰۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن واثلہ انصاری

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن واثلہ انصاری ہیں۔ان کو ابوعلی یعنی احمد بن عثمان ابہری نے (اپنی کتاب) طوالات میں نبی ﷺ کی وفات کے بیان میں ذکر کیا ہے انہوں نے اپنی سند کو جعفر بن محمد بن علی تک پہنچا کر کہا ہے کہ جعفر نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے دادا سے انہوں نے حضرت علی مرتضیٰ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے حضرت معاذ کے یمن بھیجے جانے اور وہاں سے ان کے لوٹنے کا تذکرہ کیا یہاں تک کہ کہا جب معاذ مدینہ سے دو منزل نکل گئے یکایک انہوں نے رات کی تاریکی میں ایک شخص کو پکارتے ہوئے سنا وہ کہتا تھا کہ اے محمد کے خدا معاذ بن جبل کو خبر پہنچا دے کہ محمد ﷺ نے دنیا سے مفارقت کی اور زمین کے نیچے استراحت کر رہے ہیں۔(اس کو سن کر) معاذ نے اس کے پاس جا کر کہا تجھ کو تیری ماں روئے (بتلا) تو کون ہے۔(اس نے) کہا میں عبدالرحمٰن بن واثلہ انصاری ابوبکر صدیق کا پیغام معاذ بن جبل کے لئے جا رہا ہوں کہ ان کو رسول اللہ ﷺ کی مفارقت کی خبر کر دوں اور یہ خط ان کو دے دوں۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۰۱۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن وائل

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن وائل بن عامر بن مالک بن لوذان۔صحابی ہیں غزوۂ احد اور اس کے بعد کے غزوات میں شریک تھے جنگ قادسیہ میں شہید ہوئے۔اس کو ابن قداح نے بیان کیا ہے مگر ابن قداہ کے سوا کسی شخص نے ان کا غزوۂ احد میں شریک ہونا نہیں بیان کیا۔

## ۳۴۰۲۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ

حضرت عبدالرحمٰنؓ۔ہند کے والد تھے انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا ہے ابراہیم بن سعد نے اپنی خالہ ہند سے انہوں

نے اپنے والد عبدالرحمٰن سے روایت کی ہے انہوں نے نبی ﷺ کی صحبت اٹھائی تھی یہ اپنے بستر کی تہ میں ایک چھڑی رکھا کرتے تھے ان کے بیٹے بھانجے جب ان کے پاس آتے اور کوئی شخص ان میں سے حدیث بیان کرنے لگتا اور کہتا کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے تو یہ اس پر چھڑی نکال لیتے اور کہتے کہ تجھ کو رسول اللہ سے روایت حدیث سے کیا تعلق۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۴۰۳۔ حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن یربوع

حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن یربوع یہ مولفۃ القلوب (مولفۃ القلوب وہ لوگ ہیں جو بظاہر اسلام لائے تھے مگر ان کے دل میں اسلام کی جڑ مضبوط نہ ہوئی تھی آنحضرت ان لوگوں کو بغرض تالیف کچھ دیا کرتے تھے اسی وجہ سے ان کو مولفۃ القلوب کہتے ہیں۔) سے تھے علی بن مبارک نے یحییٰ بن ابی کثیر سے نقل کر کے بیان کیا ہے کہ مولفۃ القلوب تیرہ آدمی تھے آٹھ آدمی تو قریشی تھے (باقی اور لوگ تھے) ان قریشیوں میں ابوسفیان بن حرب تھے جو بنی امیہ میں سے تھے اور حارث بن ہشام اور عبدالرحمٰن بن یربوع تھے جو بنی مخزوم میں سے تھے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۰۴۔ حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن یزید

حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن یزید بن جاریہ بن عامر بن مجمع بن عطاف بن ضبیعہ بن زید بن مالک بن عوف بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس انصاری مجمع کے بھائی ہیں۔ ان کی والدہ جمیلہ بنت ثابت بن ابی افلح قلیح تھیں۔ یہ عاصم بن عمر خطاب کے اخیافی بھائی تھے ان کی کنیت ابو محمد تھی رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں پیدا ہوئے تھے انہوں نے آنحضرت سے روایت کی ہے۔ یہ اپنے چچا مجمع بن جاریہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی نے فرمایا عیسیٰ بن مریم (موضع) لد (اور بضم لام و دال مہملہ مشدد فلسطین میں ایک موضع کا نام ہے اور بعض نے شام میں بیان کیا ہے۔) کے دروازہ پر دجال کو قتل کریں گے۔ ابراہیم بن منذر نے بیان کیا ہے کہ عبدالرحمٰن بن یزید بن جاریہ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں پیدا ہوئے تھے اس کو ابوعمر نے بیان کیا ہے ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کو مجمع کا بھائی کہا ہے اور یہ بھی ان دونوں کا بیان ہے کہ محمد بن اسماعیل نے ان کو تابعین میں اور دوسروں نے صحابہ میں شمار کیا ہے ان دونوں نے یحییٰ بن سعید انصاری سے انہوں نے قاسم بن محمد سے روایت (بھی) کی ہے کہ بیشک مجمع اور عبدالرحمٰن دونوں یزید ابن جاریہ کے بیٹے تھے۔ ان دونوں نے خبر دی ہے کہ خذام نامی ایک شخص نے اپنی بیٹی کا نکاح کسی سے کر دیا تھا مگر وہ لڑکی اپنے باپ کے کئے ہوئے نکاح سے راضی نہ تھی پس رسول اللہ ﷺ نے اس لڑکی کا نکاح جو اس کے والد نے کر دیا تھا فسخ کر دیا اور اس نے ابولبابہ بن عبدالمنذر کے ساتھ نکاح کر لیا اس حدیث کو لوگوں نے یحییٰ سے روایت کیا ہے مگر عبدالرحمٰن کے متعلق اس روایت میں اختلاف ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۴۰۵۔ حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن یزید بن رافع

حضرت عبدالرحمٰن ؓ بن یزید بن رافع بعض لوگوں نے ان کو یزید بن راشد انصاری بیان کیا ہے ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے۔ یہ بصرے میں رہتے تھے ان سے حسن بصری نے روایت کی ہے کہ بیشک نبی ﷺ نے فرمایا ہے کہ تم لوگ سرخ

رنگ سے پرہیز کرو کیونکہ شیطان کو (سب زینتوں سے) سرخ رنگ کی زینت زیادہ محبوب ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۴۰۶۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن یزید بن عامر

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن یزید بن عامر بن حدیدہ انہوں نے اور نیز ان کے بھائی منذر بن یزید نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا ہے یہ دونوں بہت بزرگ تھے اس کو غسانی نے عدوی پر استدراک کرنے کے لئے بیان کیا ہے۔

## ۳۴۰۷۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن یعمر دیلی

حضرت عبدالرحمٰنؓ بن یعمر دیلمی ہیں انہوں نے کوفہ میں سکونت اختیار کی تھی۔ ہم کو ابراہیم بن محمد وغیرہ نے اپنی سندوں کو محمد بن عیسیٰ تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن بشار نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یحییٰ بن سعید اور عبدالرحمٰن بن مہدی نے بیان کیا وہ دونوں کہتے تھے ہم سے سفیان نے بکیر بن عطا سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن یعمر سے روایت کر کے بیان کیا کہ کچھ لوگ اہل نجد سے رسول اللہؐ کے پاس حاضر ہوئے اور رسول اللہ ﷺ (مقام) عرفہ میں (تشریف فرما) تھے ان لوگوں نے رسول اللہؐ سے کچھ پوچھا آپ نے ایک منادی کو (ندا کرنے کا) حکم فرمایا پس اس نے ندا دی کہ حج (کا بڑا رکن مقام) عرفہ (میں وقوف کرنا) ہے جو شخص شب مزدلفہ کی فجر سے پہلے یعنی نویں تاریخ کو عرفہ میں آ جائے اس کا حج پورا ہو گیا منیٰ (میں رمی کرنے) کے تین دن ہیں اگر کوئی شخص دو ہی دن میں فراغت کر لے تو اس پر کچھ گناہ نہیں اور جو پورے تین دن میں فراغت کرے اس پر بھی کچھ تنگی نہیں یحییٰ نے اتنی بات اور زیادہ بیان کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے پیچھے ایک شخص کو سواری پر بٹھا لیا تھا اور وہ شخص ندا کرتا ہوا جاتا تھا ان (عبدالرحمٰن) سے بکیر بن عطا لیثی نے روایت کی ہے۔ اس کو شعبہ اور ثوری نے بکیر سے روایت کیا ہے اور وکیع اور دوسرے لوگوں نے بھی سفیان سے اس حدیث کو روایت کیا ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۴۰۸۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ

حضرت عبدالرحمٰنؓ۔ ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا ہے۔ عبدالرحمٰن بن ابی مالک نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے دادا عبدالرحمٰن سے روایت کی ہے کہ وہ رسول اللہؐ کے پاس یمن سے حاضر ہوئے آنحضرت ﷺ نے ان کو اسلام کی طرف بلایا۔ یہ اسلام لے آئے آپ نے ان کے سر پر ہاتھ پھیرا اور برکت کی دعا دی اور ان کو یزید بن ابی سفیان کے یہاں رہنے کا حکم دیا جب ابوبکرؓ نے ایک لشکر شام کی طرف روانہ کیا یہ (عبدالرحمٰن بھی) یزید کے ساتھ شام کی طرف چلے گئے اور (وہاں سے پھر) نہیں لوٹے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے ان کو عبدالرحمٰن ابو عبداللہ بیان کیا ہے اور ان کا ذکر پہلے ہو چکا ہے ابوموسیٰ نے ابن مندہ پر جوان کا استدراک کیا ہے تو وہ یہی سمجھے کہ یہ عبدالرحمٰن کوئی دوسرے شخص ہیں اور ابونعیم نے دونوں کو بیان کیا ہے اور یہ سمجھے ہیں کہ یہ دونوں دو شخص ہیں لیکن ابن مندہ نے جو ایک کو چھوڑ دیا ہے تو شاید وہ یہ سمجھے ہوں کہ یہ دونوں ایک ہیں کیونکہ (دونوں کا) قصہ قریب قریب ہے بے شک عبدالرحمٰن ابو عبداللہ کی حدیث (قبیلہ) ازد میں روایت کی گئی ہے اور یہ (عبدالرحمٰن یمن سے آئے تھے اور ازد بھی یمن ہی کا قبیلہ ہے۔ واللہ اعلم۔

## ۳۴۰۹۔ حضرت عبدرُضیؓ خولانی

حضرت عبدرضیؓ خولانی ہیں ان کی کنیت ابومکنف تھی۔ رسول اللہ ﷺ کے پاس خولان کے وفد میں آئے تھے (آپ نے) ایک خط ان کے واسطے معاذ کی طرف لکھ دیا (تھا) یہ اسکندریہ کے اطراف میں فروکش تھے ان کا صحابی ہونا یا رسول اللہ ﷺ سے روایت کرنا معلوم نہیں ہے۔ اس کو ابوسعید بن یونس نے بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۴۱۰۔ حضرت عبدالعزیزؓ بن اصم

حضرت عبدالعزیزؓ بن اصم موذن تھے۔ (ایک موذن حضرت کے ابن ام مکتوم بھی تھے۔) حارث ابن ابی اسامہ نے روح بن عبادہ سے انہوں نے موسیٰ بن عبیدہ سے انہوں نے نافع سے انہوں نے عبداللہ بن عمر سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ کے دو موذن تھے ان میں سے ایک حضرت بلال اور دوسرے عبدالعزیز بن اصم۔ ان کا تذکرہ ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۴۱۱۔ حضرت عبدالعزیزؓ بن بدر بن یزید

حضرت عبدالعزیزؓ بن بدر بن زید بن معاویہ بن خشان بن اسعد بن ودیعہ بن مبذول بن عثم بن ربعہ بن رشدان بن قیس بن جہنیہ جہنی ربیع ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کے پاس وفد میں آئے تھے آپ نے فرمایا تمہارا کیا نام ہے انہوں نے عرض کیا کہ (میرا نام) عبدالعزیٰ ہے۔ پھر آپ نے ان کا نام عبدالعزیز رکھا ابن کلبی نے ان کو قضاعہ کے نسب میں ذکر کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۴۱۲۔ حضرت عبدالعزیزؓ بن سنحبر

حضرت عبدالعزیزؓ بن سنحبر بن جبیر بن منبہ بن سعد بن عبداللہ بن مالک غافقی ہیں ان کا نام عبدالعزیٰ تھا رسول اللہ ﷺ نے عبدالعزیز رکھا۔ یہ مصر میں چلے گئے تھے۔ اس کو ابوعبیداللہ جیزی نے بیان کیا ہے۔

## ۳۴۱۳۔ حضرت عبدالعزیزؓ بن سیف

حضرت عبدالعزیزؓ بن سیف بن ذی یزن حمیری ہیں۔ ان کو رسول اللہؐ نے ایک خط بھیجا تھا اس کو ابن مندہ نے بیان کیا ہے ابونعیم نے کہا ہے کہ ان کو بعض متاخرین نے ذکر کیا ہے مگر جن کو رسول اللہؐ نے خط لکھا ہے وہ زرعہ بن سیف ابن ذی یزن تھے۔ میں نہیں جانتا کہ کسی نے ان کا نام عبدالعزیز بیان کیا ہو مگر ابونعیم نے نہ تو ان کی کوئی حدیث ذکر کی اور نہ کچھ ان کا بیان لکھا۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ ان کو ابوعبداللہ یعنی ابن مندہ نے بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ ان عبدالعزیز کو رسول اللہ نے خط لکھا تھا مگر اس خط کی روایت میں کوئی سند نہیں بیان کی اسی وجہ سے ابونعیم نے ان کے قول کا انکار کیا ہے اور کہا ہے جن کو رسول اللہؐ نے خط لکھا تھا وہ زرعہ بن سیف بن ذی یزن ہیں اور کہا ہے کہ میں نہیں جانتا کہ کسی نے ابن مندہ کے سوا ان کا نام عبدالعزیز بیان کیا ہو ابوعبداللہ بن مندہ نے ان (عبدالعزیز) کی حدیث (اہل) خراسان سے روایت کی ہے اور ابوموس نے اپنی سند کے ساتھ ابن مندہ سے روایت کر کے کہا ہے کہ ہم کو ابویزن یعنی ابراہیم بن عبداللہ بن محمد بن عبدالعزیز بن عفیر بن عبدالعزیز بن سفر بن عفیر

بن زرعہ بن سیف ابن ذی یزن نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے میرے چچا ابوروح یعنی احمد بن خیش نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے میرے چچا محمد بن عبدالعزیز نے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے اپنے والد اور چچا کو کہتے ہوئے سنا کہ وہ دونوں اپنے والد سے اور ان کے دادا سے روایت کر کے بیان کرتے تھے کہ عبدالعزیز رسول اللہؐ کے پاس آئے تھے ان کا نام عزیز تھا پس رسول اللہؐ نے پوچھا کہ تمہارا کیا نام ہے انہوں نے عرض کیا کہ عزیز آپ نے فرمایا (نہیں) بلکہ تم عبدالعزیز ہو یہ ذی یزن کے بھائی تھے انہوں نے آنحضرتؐ کی خدمت میں کچھ حلے (حلہ عرب میں ایک جوڑے کپڑے کو کہتے ہیں اور چونکہ عرب کا لباس قدیم چادر تہ بند تھا لہٰذا حلہ انہیں دونوں کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔) (ہدیتاً) پیش کئے حضرت نے انہیں حلوں میں سے ایک حلہ حضرت عمر بن خطاب ؓ کو دیا تھا جس کی قیمت بیس اونٹ (کے برابر) لگائی گئی تھی۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۱۴۔ حضرت عبدالعزیزؓ بن عبداللہ

حضرت عبدالعزیزؓ بن عبداللہ بن اسید اس نسب کو ابن شاہین نے بیان کر کے کہا ہے کہ اسی طرح ابن ابی داؤد نے بھی بیان کیا ہے ان (کے حال) میں اختلاف کیا گیا ہے یزید بن ہارون نے عوام بن حوشب سے انہوں نے سفاح بن مطر شیبانی سے انہوں نے عبدالعزیز بن عبداللہ بن اسید سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عرفہ کا دن ایسا دن ہے کہ اس میں لوگ پہچانے جاتے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۱۵۔ حضرت عبدالعزیزؓ

حضرت عبدالعزیزؓ۔ عبدالغفور کے والد تھے۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ ابونعیم نے ان کا بیان لکھ کر کہا ہے کہ ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا ابوزکریا یعنی ابن مندہ نے اس بیان میں انہیں کی پیروی کی ہے۔ ہم کو ابوموسیٰ نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابوعلی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابونعیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن جعفر بن سلم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن علی ابار نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے مروان بن جعفر بن سعد بن سمرہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبدالرحمٰن بن محمد محاربی نے عثمان بن مطر بصری سے انہوں نے عبدالغفور بن عبدالعزیز سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا (ماہ) رجب ایک بزرگ مہینہ ہے اس میں نیکیوں کا ثواب دوگنا ملتا ہے جس نے اس مہینے میں ایک دن روزہ رکھا تو وہ ایک سال کے برابر ہے ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ یہ (حدیث) مرسل ہے اس میں ابوموسیٰ نے دو غلطیاں کی ہیں اول تو ان کو صحابی کہا ہے حالانکہ یہ تابعی ہیں دوسرے یہ کہا ہے کہ ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا حالانکہ یہ عبدالعزیز ابن سعید ہیں اس کو معلیٰ بن مہدی نے عثمان سے انہوں نے عبدالغفور سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے دادا سے روایت کیا ہے۔ اسی طرح اور بہت سے لوگوں نے عبدالغفور سے اس کو روایت کیا ہے اور ابونعیم وغیرہ نے ان کو ردیف سین میں ذکر کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۱۶۔ حضرت عبدالعزیزؓ بن یمان

حضرت عبدالعزیزؓ بن یمان حذیفہ بن یمان کے بھائی تھے۔ ابن مندہ نے اس کو بیان کیا ہے ہم کو ابراہیم بن محمد نیشاپوری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن اسحٰق ثقفی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے اسماعیل بن موسیٰ فزاری نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم

سے حسن بن زیاد ہمدانی نے ابن جریج سے انہوں نے عکرمہ بن عمار سے انہوں نے محمد بن عبداللہ بن ابی قدامہ سے انہوں نے عبدالعزیز بن یمان سے جو حذیفہ کے بھائی تھے نقل کر کے بیان کیا کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی (سخت) کام پیش ہوتا تھا تو آپ نماز پڑھنے لگتے تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔ ابونعیم نے کہا ہے کہ ان کو بعض متاخرین یعنی ابن مندہ نے اسی طرح ذکر کیا ہے۔ اور یہ ان کی غلطی ہے صحیح یہ ہے کہ عبدالعزیز حذیفہ بن یمان کے بھتیجے ہیں اور اپنی سند کے ساتھ عبداللہ بن احمد بن حنبل سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ وہ کہتے تھے ہم سے اسماعیل بن عمر اور خلف بن ولید نے بیان کیا وہ دونوں کہتے تھے ہم سے یحییٰ بن زکریا یعنی ابن ابی زائدہ نے عکرمہ بن عمار سے انہوں نے محمد بن عبداللہ دولی سے نقل کر کے بیان کیا وہ وہ کہتے تھ ہم سے حذیفہ بن یمان کے بھتیجے عبدالعزیز نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب کوئی (سخت) کام پیش ہو جاتا تھا تو آپ نماز پڑھنے لگتے تھے۔ اور اس کو ابی نعیم نے سریج بن یونس سے انہوں نے یحییٰ بن زکریا سے انہوں نے عکرمہ بن عمار سے انہوں نے محمد بن عبداللہ دولی سے انہوں نے عبدالعزیز سے جو حذیفہ کے بھتیجے تھے انہوں نے حذیفہ سے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو جب کوئی سخت کام پیش ہو جاتا تھا تو آپ نماز پڑھنے لگتے تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۴۱۷۔ حضرت عبد عمروؓ بن عبد جبل

حضرت عبد عمروؓ بن عبد جبل کلبی ہیں۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ صحابی تھے۔ ان کا ذکر ابن ماکولا نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۴۱۸۔ حضرت عبد عمروؓ بن نضلہ خزاعی

حضرت عبد عمروؓ بن نضلہ خزاعی ہیں بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ یہ نام ذوالیدین کا ہے اور واقدی نے کہا ہے کہ ذوالیدین کا نام عمرو ابن عبد ود تھا یہ غزوۂ بدر میں شہید ہوئے محمد بن کثیر نے اوزاعی سے انہوں نے زہری سے انہوں نے سعید اور ابوسلمہ سے عبیداللہ بن عبداللہ بن عتبہ سے ان سب نے ابوہریرہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے (ایک مرتبہ ظہر کی نماز میں) دو رکعت پڑھ کر سلام پھیر دیا عبد عمرو بن نضلہ نے جو کہ خاندان خزاعہ سے ایک شخص تھے اور بنی زہرہ کے حلیف تھے کھڑے ہو کر عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ کیا نماز میں قصر ہو گئی یا آپ بھول گئے آپ نے فرمایا کچھ بھی نہیں ہوا۔ ابن نضلہ نے عرض کیا پھر آپ بھول گئے ہیں۔ آپ نے متوجہ ہو کر فرمایا کہ کیا ذوالشمالین سچ کہتے ہیں۔ الخ۔ اس کی تحقیق ذوالیدین کے تذکرے میں ہو چکی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۱۹۔ حضرت عبد عوفؓ بن عبدالحارث

حضرت عوفؓ بن عبدالحارث بن عوف بن حشیش ان کی کنیت ابوحازم تھی احمسی ہیں احمس بن غوث کے خاندان سے تھے یہ قیس ابن ابی حازم کے والد تھے ان سے ان کے بیٹے قیس نے روایت کی ہے اور یہ (عوف) اپنی کنیت سے مشہور ہیں بعض لوگوں نے ان کا نام عوف بیان کیا ہے اس کو ہم نے باب کنیت میں ذکر کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۴۲۰۔ حضرت عبدقیسؓ بن لائی

حضرت عبدقیسؓ بن لائی بن عصیم۔ یہ انصار کے خاندان بنی ظفر کے حلیف تھے۔ ابوعمر نے بیان کیا ہے کہ ان کے نسب کو میں نہیں جانتا ہوں یہ غزوۂ احد میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ شریک تھے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۴۲۱۔ حضرت عبدالقیومؓ (کنیت ابوعبیدہ)

حضرت عبدالقیومؓ۔ ان کی کنیت ابوعبیدہ تھی۔ ازدی ہیں (خاندان) ازد کے غلام تھے۔ موسیٰ بن سہل نے عبدالجبار بن یحییٰ بن فضل بن یحییٰ بن قیوم سے انہوں نے اپنے دادا فضل سے انہوں نے اپنے والد یحییٰ سے انہوں نے اپنے دادا قیوم سے روایت کی ہے کہ وہ (یعنی قیوم) اپنے غلام ابوراشد کو ہمراہ لے کر نبیؐ کے پاس وفد میں آئے رسول اللہؐ نے ابوراشد سے دریافت کیا کہ تمہارا کیا نام ہے انہوں نے کہا عبدالعزیٰ (اور) ابومغویہ (کنیت) ہے آپ نے فرمایا کہ تم عبدالرحمٰن ابوراشد ہو فرمایا یہ تمہارے ہمراہ کون ہے عرض کیا غلام ہے فرمایا اس کا کیا نام ہے کہا قیوم فرمایا (نہیں) لیکن یہ عبدالقیوم ابوعبیدہ ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۴۲۲۔ حضرت عبدالمطلبؓ بن ربیعہ

حضرت عبدالمطلبؓ بن ربیعہ بن حارث بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبدمناف قریشی ہاشمی ہیں بعض لوگوں نے ان کا نام مطلب بیان کیا ہے ان کی والدہ ام حکم بنت زبیر بن عبدالمطلب بن ہاشم ہیں یہ نبیؐ کے زمانے میں بالغ تھے اس کو زبیر نے بیان کیا ہے بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ بچے تھے واللہ اعلم۔ رسول اللہؐ نے ان کے نام کو نہیں بدلا تھا یہ مدینہ میں رہتے تھے پھر حضرت عمر بن خطاب ؓ کی خلافت کے زمانے میں شام چلے گئے تھے اور دمشق میں فروکش ہوئے اور وہیں مکان بنا لیا تھا زہری نے عبداللہ بن عبداللہ بن حارث بن نوفل بن حارث بن عبدالمطلب سے انہوں نے عبدالمطلب بن ربیعہ بن حارث سے نقل کر کے بیان کیا ہے کہ ربیعہ بن حارث اور عباس دونوں نے متفق ہو کر کہا خدا کی قسم (کیا اچھی بات ہوتی) اگر ہم دونوں لڑکوں کو رسول اللہؐ کے پاس بھیج دیتے پھر دونوں نے رسول اللہ ﷺ سے گفتگو کی حضرت نے دونوں لڑکوں کو تحصیل صدقات پر مقرر کر دیا اس کے بعد راوی نے پوری حدیث بیان کی۔

ہم کو ابراہیم بن محمد بن مہران اور اسماعیل بن محمد نے اپنی سندوں کو ابوعیسیٰ سلمی تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابوعوانہ نے یزید بن ابی زیاد سے انہوں نے عبداللہ بن حارث سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے عبدالمطلب بن ربیعہ بن حارث بن عبدالمطلب نے بیان کیا کہ عباس بن عبدالمطلب (ایک دن) رسول اللہ ﷺ کے پاس نہایت رنج کی حالت میں گئے میں آپ کے پاس موجود تھا۔ آپ نے فرمایا تم کس وجہ سے رنجیدہ ہو عباس نے کہا یا رسول اللہ ﷺ ہم میں اور قریش میں کیا بات ہے کہ جب وہ آپس میں ملاقات کرتے ہیں تو خندہ پیشانی سے ملتے ہیں اور جب ہم سے ملتے ہیں تو اس طرح نہیں ملتے (راوی نے) کہا رسول اللہ ﷺ کو (یہ سن کے) ایسا غصہ آیا کہ آپ کا چہرہ سرخ ہو گیا اور فرمایا قسم ہے اس کی جس کے دست قدرت میں میری جان ہے کسی شخص کے دل میں ایمان داخل نہیں ہو سکتا جب تک تم کو اللہ کے واسطے اور

رسول کے واسطے دوست نہ رکھے۔ پھر فرمایا اے لوگو! جس نے میرے چچا کو تکلیف دی اس نے مجھ کو تکلیف دی کیونکہ چچا اور باپ برابر ہوتے ہیں عبدالمطلب نے دمشق میں وفات پائی تھی حضرت معاویہ نے ان کے جنازے کی نماز پڑھی اور ابن عاصم نے کہا ہے کہ غالباً انہوں نے ۶۱ ہجری میں وفات پائی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۴۲۳۔ حضرت عبدالملک رضی اللہ عنہ بن اکیدر

حضرت عبدالملک رضی اللہ عنہ بن اکیدر (مقام) دومتہ الجندل کے حاکم تھے۔ یحییٰ بن وہب بن عبدالملک حاکم دومتہ الجندل نے اپنے والد سے روایت کی ہے اور انہوں نے اپنے دادا سے کہ نبیؐ نے میرے والد کو ایک خط لکھا (اس وقت تک) آپ کے پاس مہر نہ تھی (لہٰذا) اپنے ناخن سے آپ نے اس پر نشان بنا دیا اس کو عبدالسلام بن محمد نے براہیم بن عمرو بن وہب سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے دادا سے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ بلاشبہ رسول اللہؐ نے عبدالملک کو غزوۂ تبوک میں خط لکھا تھا (وہ خط لے کر) خالد ابن ولید ان کے پاس گئے تھے اور وہ خط ان کو پہنچا دیا تھا عبدالملک نے حضرت خالد کو قید کر لیا تھا پھر نبیؐ نے ان سے صلح کر لی اور انہوں نے نبیؐ کے پاس جزیہ بھیج دیا واللہ اعلم۔ اکیدر کے بیان میں یہ تذکرہ اس مقام سے (زیادہ اور) پورا بیان ہوا ہے۔

## ۳۴۲۴۔ حضرت عبدالملک رضی اللہ عنہ حجی

حضرت عبدالملک رضی اللہ عنہ حجی ہیں ان کو ابو بکر بن علی نے صحابہ میں بیان کر کے ہاشم بن قاسم ہرانی سے انہوں نے یعلی بن اشدق سے انہوں نے عبدالملک حجی سے روایت کی ہے کہ (ایک مرتبہ) اہل مکہ کی طرف نبی ﷺ کا گزر ہوا ان لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ کیا ہم آپ کو نبیذ پلا دیں آپ نے فرمایا ہاں (پلاؤ) چنانچہ نبیذ لائی گئی پھر آپ نے اس میں پانی ملایا اور فرمایا اے اہل مکہ نبیذ اسی طرح پیا کرو پھر ان لوگوں نے کہا یا رسول اللہؐ! ہم لوگوں کو پیاس بہت لگتی ہے اور پانی ہمارے یہاں کا گرم ہوتا ہے اس کا پینا ہمیں ناگوار گزرتا ہے آپ نے فرمایا تم لوگ مشک میں نبیذ بنا لیا کرو نبیذ بنانے سے پانی کا مزہ بدل جائے گا۔ پس اسی کو پیا کرو۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۴۲۵۔ حضرت عبدالملک رضی اللہ عنہ بن عباد

حضرت عبدالملک رضی اللہ عنہ بن عباد بن جعفر مخزومی ہیں۔ سعید بن سائب طائفی نے عبدالملک بن ابی زہیر بن عبدالرحمٰن ثقفی سے روایت کی ہے ان کو حمزہ بن عبداللہ نے قاسم بن حبیب سے انہوں نے عبدالملک بن عباد بن جعفر سے نقل کر کے خبر دی کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں اپنی امت میں سب سے پہلے جن کی شفاعت کروں گا وہ اہل مدینہ اور اہل مکہ اور اہل طائف ہیں اس حدیث کو عبدالوہاب ثقفی نے سعید بن سائب سے انہوں نے حمزہ بن عبداللہ ابن سبرہ سے انہوں نے قاسم بن حبیب سے انہوں نے عبدالملک سے روایت کیا ہے وہ کہتے تھے میں نے نبیؐ کو فرماتے ہوئے اسی طرح سنا ہے اور اسی حدیث کو محمد بن بکار نے زافر بن سلیمان سے انہوں نے محمد بن مسلم سے انہوں نے عبدالملک بن زہیر سے انہوں نے حمزہ بن ابی شمر سے انہوں نے محمد بن عباد سے انہوں نے نبیؐ سے اسی طرح روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۴۲۶۔ حضرت عبدالملک رضی اللہ عنہ بن علقمہ ثقفی

حضرت عبدالملک رضی اللہ عنہ بن علقمہ ثقفی۔ ان کو یونس بن حبیب اصفہانی نے ابوداؤد طیالسی کے مسند میں بیان کیا ہے۔ ہم کو عبداللہ بن احمد بن عبدالقاہر نے اپنی سند کو ابوداؤد طیالسی تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر گندم فروش نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے یحییٰ بن ہانی بن عروہ بن قعاص سے انہوں نے ابوحذیفہ سے انہوں نے عبدالملک بن علقمہ ثقفی سے روایت کر کے بیان کیا کہ رسول اللہ کے پاس (خاندان) ثقیف کا وفد آیا اور ان لوگوں نے آپ کے سامنے کچھ تحفہ پیش کیا آپ نے فرمایا یہ صدقہ ہے یا ہدیہ۔ کیونکہ صدقہ (وہ چیز ہے) جس سے صرف خدا کی رضامندی مقصود ہو اور ہدیہ (جو رسول کو دیا جائے) وہ ہے جس سے رسول کی رضامندی یا ان کی حاجت روائی مقصود ہو۔ پھر ان لوگوں نے (کچھ اور) پوچھنا شروع کیا اور یہاں تک آپ سے پوچھتے رہے کہ ظہر کی نماز ان لوگوں نے عصر کی نماز کے ساتھ پڑھی مسند (طیالسی) میں عبدالملک کا تذکرہ اسی طرح ہے اس کو بخاری نے اپنی تاریخ میں یوسف سے انہوں نے انہیں ابوبکر سے نقل کیا ہے یہ ابوبکر عیاش کے بیٹے ہیں انہوں نے یحییٰ بن ابی حذیفہ سے انہوں نے عبدالملک بن محمد بن نسیر سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن علقمہ سے روایت کیا ہے اور ابوحاتم نے کہا ہے کہ عبدالرحمٰن بن علقمہ تابعی ہیں۔ انکا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۲۷۔ حضرت عبدمناف رضی اللہ عنہ بن عبدالاسد

حضرت عبدمناف رضی اللہ عنہ بن عبدالاسد بن ہلال بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم سلمہ کے والد اور ام المومنین ام سلمہ کے شوہر تھے ان کے بعد نبی ؐ نے حضرت ام سلمہ سے نکاح کر لیا تھا۔ صحابی بدری ہیں قدیم الاسلام تھے۔ رسول اللہ ﷺ کی حیات میں ان کی وفات ہوئی تھی ان کا تذکرہ عبداللہ بن عبدالاسد کے بیان میں گزر چکا ہے یہ اپنی کنیت ابوسلمہ سے زیادہ مشہور تھے۔ ان کا تذکرہ باب الکنیت میں انشاء اللہ تعالیٰ لکھا جائے گا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں ابوموسیٰ کی یہ عادت نہیں ہے کہ اس قسم کی باتوں کا (ابن مندہ پر استدراک کریں اور جن لوگوں کا نام نبی ﷺ نے بدل دیا ہے ان کو پھر پہلے نام کے ساتھ ذکر کریں کیونکہ پہلا نام تو متروک ہو گیا اس سے پہلے اور بھی اس قسم کے نام بہت آئے اگر ابوموسیٰ یہی روش اختیار کرتے تو بہت طول ہو جاتا پس کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ خلاف عادت و خلاف عقل عبدمناف کا تذکرہ ابوموسیٰ نے کیوں لکھا جبکہ نبی ؐ نے ان کا نام بجائے عبدمناف کے عبداللہ رکھ دیا تھا۔ واللہ اعلم

## ۳۴۲۸۔ حضرت عبدہلال رضی اللہ عنہ

حضرت عبدہلال رضی اللہ عنہ۔ ان کو مستغفری نے صحابہ میں ذکر کیا ہے۔ ابراہیم بن عرعرہ نے زید بن حباب سے انہوں نے بشر بن عمران سے انہوں نے اپنے غلام عبداللہ بن عبدہلال سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں بالکل نہیں بھولا (مجھے خوب یاد ہے) جب میرے والد مجھے نبی ؐ کے حضور میں لے گئے تھے اور عرض کیا تھا کہ اس بچہ کے لئے دعا فرمایئے اور برکت بھیجیے اور میں بالکل نہیں بھولا (مجھے خوب یاد ہے کہ رسول اللہ ؐ نے میرے سر پر ہاتھ پھیرا تھا بلکہ) رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ کی ٹھنڈک جو میرے دماغ کو پہنچی تھی (وہ بھی مجھے اچھی طرح یاد ہے) یہ عبدہلال صائم الدہر اور شب بیدار تھے جب ان کا انتقال ہو گیا تو ان کے سر اور

داڑھی کے بال سفید ہو گئے تھے اوران کے سر کے بال اس کثرت سے تھے کہ ان کو کنگھی کرنا دشوار ہوتی تھی اس کو عبدہ بن عبداللہ نے اپنی سند کے ساتھ زید سے اسی طرح روایت تو کیا ہے مگر کہا ہے کہ یہ عبداللہ ابن عبداللہ بن ہلال ہیں۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۲۹۔حضرت عبدالواحدؓ

حضرت عبدالواحدؓ۔ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا۔ان کا تذکرہ باطرقانی نے قرآن پڑھانے والوں میں لکھا ہے ابن وہب نے خلاد بن سلیمان سے نقل کر کے بیان کیا ہے کہ جنہوں نے رسول اللہؐ کے زمانے میں قرآن شریف کو حفظ کیا تھا ان میں سے عبداللہ بن مسعود اور یہ عبدالواحد بھی تھے۔(ایک مرتبہ) عبدالواحد نے عبداللہ بن مسعود سے پوچھا کہ تم مجھ کو بتلاؤ اللہ تعالیٰ جواپنے کلام میں فرماتا ہے کہ تسع وتسعون نعجۃ انثی (انثی کا لفظ قرأت عبداللہ بن مسعودؓ میں زیادہ تھی واللہ اعلم)۔کیا نعجہ کے لفظ سے یہ بات معلوم نہیں ہوسکتی کہ نعجہ مونث ہے (تائے تانیث خود مونث ہونے پر دلالت کر رہی ہے پھر لفظ انثیٰ کی کیا ضرورت تھی۔عبداللہ بن مسعود نے کہا کہ تم مجھ کو بتاؤ اللہ تعالیٰ جو فرماتا ہے کہ تین روزے حج کے دنوں میں اور سات روزے اس وقت جب کہ تم حج سے لوٹو یہ دس پورے ہوئے۔کیا لوگوں کو یہ نہیں معلوم ہے کہ تین اور سات دس ہوئے پھر کیا ضرورت تھی کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ دس روزے ہے۔اس قول سے یہ مطلب تھا کہ جو جواب تم اس کا دو گے وہی تمہارے سوال کا جواب ہو جائے گا۔ابوزرعہ نے کہا ہے کہ عبدالواحد کا نسب نہیں بیان کیا گیا اور خلاد بن سلیمان جن کا حدیث مذکور کی سند میں ذکر ہے وہ مصری ہیں۔

## ۳۴۳۰۔حضرت عبدیالیلؓ بن عمرو

حضرت عبدیالیلؓ بن عمرو بن عمیر ثقفی قبیلہ ثقیف کے سرداروں میں سے یہ بھی ایک سردار تھے۔یہ وہ شخص ہیں کہ ان کو قبیلہ ثقیف کے لوگوں نے اپنے اسلام کی خبر دینے کے لئے رسول اللہ ﷺ کے پاس عروہ بن مسعود کے قتل ہونے کے بعد بھیجا تھا اور ان کے ساتھ پانچ آدمی اور بھیجے تھے خاندان ثقیف (والے یہ) ارادہ کرتے تھے کہ ان کو (رسول اللہ ﷺ کے پاس) تنہا بھیجیں مگر یہ (تنہا جانے پر) راضی نہ ہوئے اور ان کو خوف ہوا کہ مبادا کفار میرے ساتھ بھی ویسا ہی کریں جیسا کہ عروہ بن مسعود کے ساتھ کیا ہے لہٰذا ان لوگوں نے اسی وجہ سے ان کے ساتھ پانچ آدمی اور بھیجے جن کے نام یہ ہیں۔عثمان بن ابی العاص، اوس بن عوف، نمیر بن خرشہ، حکم بن عمرو، شرحبیل بن غیلان بن سلمہ، یہ سب لوگ اسلام لائے اور ان کا اسلام بہت اچھا رہا۔(اسلام لانے کے بعد) یہ سب اپنی قوم ثقیف کی طرف لوٹ گئے پھر قبیلہ ثقیف کے باقی سب لوگ اسلام لے آئے اور اسی طرح ابن اسحٰق نے کہا ہے (کہ یہ) عبدیالیل ہی ہیں مگر ان کے علاوہ اور لوگوں نے کہا ہے کہ (یہ) مسعود ابن عبدیالیل ہیں اس کو موسیٰ بن عقبہ اور بن کلبی اور ابوعبید وغیرہم نے بیان کیا ہے ابوعمر نے کہا ہے کہ یہی صحیح ہے۔ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۳۱۔حضرت عبدیالیلؓ بن ناشب

حضرت عبدیالیلؓ بن ناشب بن غیرہ لیثی بنی سعد بن لیث (کے خاندان) سے تھے اور بنی عدی بن کعب کے حلیف تھے یہ

غزوۂ بدر میں شریک تھے انہوں نے حضرت عمر بن خطاب کی خلافت کے زمانے میں وفات پائی یہ ایک بوڑھے آدمی تھے۔ان کا تذکرہ ابو عمر نے مختصر لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ میرے علم میں خاندان بنی سعد بن لیث بن عبد یالیل بن ناشب نامی سوائے ایاس اور خالد اور عاقل فرزندان بکیر بن عبد یالیل بن ناشب بن غیرہ بن سعد بن لیث کے دادا کے دوسرا کوئی نہیں ہے یہ ایاس اور ان کے بھائی نبی ﷺ کے ساتھ غزوۂ بدر میں شریک تھے یہ سب فرزندان عدی کے حلیف تھے جیسا کہ ابو عمر نے بیان کیا ہے (اگر یہی عبد یالیل ہیں تو) ان کا صحابی ہونا بعید ہے اور اگر ان کے سوا کوئی دوسرے ہیں تو میں نہیں جانتا۔

## ۳۴۳۲۔ حضرت عبدؓ بن ازور

حضرت عبدؓ بن ازور۔ بعض لوگوں نے ان کو ضرار بن ازور بیان کیا ہے اور یہی زیادہ مشہور ہے ماجد بن مروان نے کہا ہے مجھ کو میرے والد نے اپنے والد سے انہوں نے عبد بن ازور سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے میں رسول اللہ ﷺ کے پاس حاضر ہوا جب آپ کے سامنے کھڑا ہوا تو میں نے ان اشعار کو پڑھا۔

تقول جمیلہ فرقتنا وصدعت اھلک شتی شمالا

ترکت القداح وعزف القیان والخمر تصیلة و ابتھالا

جمیلہ (ان کی بیوی یا معشوقہ) کہتی ہے کہ تم نے ہمیں چھوڑ دیا۔ اور اپنے گھر والوں کو پریشان و متفرق کر دیا۔ تم نے رزم و بزم کے سب سامان چھوڑ دیئے۔ اور شراب بھی چھوڑ دی جو خوش کرنے والی اور رلانے والی چیز ہے۔۱۲

ان کا تذکرہ ضرار کے بیان میں گزر چکا ہے۔

## ۳۴۳۳۔ حضرت عبدؓ بن جحش

حضرت عبدؓ بن جحش بن رئاب اسدی قبیلہ اسد (خاندان) خزیمہ سے تھے ان کے بھائی عبداللہ کے تذکرے میں ان کا نسب بیان ہو چکا ہے ان کی کنیت ابو احمد تھی ان کے (نام) پر ان کی کنیت غالب تھی۔ (یعنی کنیت کے ساتھ زیادہ مشہور تھے) یہ حرب بن امیہ کے حلیف تھے۔ جن لوگوں نے حبشہ کی طرف ہجرت کی تھی ان میں سے یہ بھی ہیں۔ زینب بنت جحش زوجہ رسول اللہ ﷺ کے بھائی تھے کنیت کے باب میں ان کا تذکرہ اس مقام سے زیادہ آئے گا۔ ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۳۴۔ حضرت عبدؓ بن جلندی

حضرت عبدؓ بن جلندی یہ اور ان کے بھائی جیفر رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں اسلام لائے تھے۔ اور (شہر) عمان میں (رہتے) تھے۔ ان کا بیان ابو عمر نے ان کے بھائی جیفر کے تذکرے میں لکھا ہے اور ہم نے بھی ان کو جیفر کے تذکرے میں بیان کیا ہے۔

## ۳۴۳۵۔ حضرت عبدؓ (کنیت ابوحدرد)

حضرت عبد۔ ان کی کنیت ابوحدرد ہے۔ اسلمی ہیں یہ اپنی کنیت ہی کے ساتھ مشہور تھے۔ ان کا تذکرہ انشاء اللہ تعالیٰ کنیت کے باب میں آئے گا ان کے نام میں علماء (نسب) نے اختلاف کیا ہے احمد بن حنبل اور یحییٰ بن معین نے تو ان کا نام عبد بیان کیا ہے اور ہشام ابن کلبی نے ان کا نام سلامہ بن عمیر بیان کیا ہے اور پہلے بیان ہو چکا ہے کہ یہ عبداللہ بن ابی حدرد ہیں ام دردا کے والد تھے واللہ اعلم۔ ہم کو عبیداللہ بن احمد بن علی نے اپنی سند کو یونس بن بکیر تک پہنچا کر خبر دی انہوں نے محمد بن اسحٰق سے انہوں نے جعفر بن عبداللہ بن اسلم سے انہوں نے ابوحدرد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے اپنی قوم کی ایک عورت سے نکاح کیا اور دو سو درہم اس کے مہر کے مقرر کئے اور میں رسول اللہؐ کے پاس (اس واسطے) حاضر ہوا کہ آپ میرے نکاح میں کچھ مدد کریں آپ نے (مجھ سے) دریافت کیا کہ تم نے مہر کس قدر معین کیا ہے میں نے عرض کیا دو سو درہم رسول اللہؐ نے فرمایا سبحان اللہ تم شاید (سمجھے ہوگے) کہ ان (دو سو درہموں) کو جنگل سے اٹھالاؤ گے۔ خدا کی قسم میرے پاس کچھ نہیں ہے کہ جس سے میں تمہاری مدد کروں میں (آپ کے اس فرمانے سے) کچھ دن ٹھہر گیا (اس اثناء میں) جشم بن معاویہ کے خاندان سے ایک شخص آیا جس کو لوگ رفاعہ بن قیس یا قیس بن رفاعہ کہتے تھے وہ اپنی قوم اور ہمراہیوں کے ساتھ مقام غابہ میں اترا وہ ارادہ رکھتا تھا کہ قبیلہ قیس کے لوگوں کو رسول اللہ ﷺ کی لڑائی کے واسطے جمع کرے یہ شخص خاندان جشم سے بڑا اعلیٰ مرتبہ تھا پس رسول اللہؐ نے مجھ کو اور دو اور مسلمانوں کو بلا بھیجا (جب ہم لوگ حاضر ہوئے تو) آپ نے (ہم سے) فرمایا اس شخص کی طرف تم لوگ (جاسوس بن کر) جاؤ اور اس کے حالات سے ہم کو اطلاع دو۔

چنانچہ ہم لوگ مع اپنے ہتھیاروں کے چلے غروب آفتاب کے وقت ہم ان لوگوں کے پاس پہنچے پھر میں ایک گوشہ میں چھپ گیا اور دونوں ساتھیوں کو بھی حکم دیا کہ (تم بھی چھپ رہو حسب الحکم وہ دونوں بھی ان لوگوں کے دوسری جانب ایک گوشہ میں چھپ رہے میں نے ان دونوں سے یہ بھی کہا کہ جب تم دونوں لشکر میں میری تکبیر اور حملہ کرنے کی آواز سننا تو تم بھی تکبیر کہنا اور میرے ساتھ حملہ کرنا یہاں تک کہ جب رات ہوگئی اور شام کی تاریکی میں دفع ہوگئی اور (اتفاق سے اس دن) ان کے چرواہے کو آنے میں دیر ہوگئی تو ان لوگوں کو اس کی جان کا خوف پیدا ہوا اس وقت ان کا سردار رفاعہ بن قیس کھڑا ہوا اور تلوار کو (ہاتھ میں) لے کر کہا خدا کی قسم میں چرواہے کا پتہ لگاؤں گا اس کے ساتھیوں میں سے کچھ لوگوں نے کہا اس کام کے لئے ہم کافی ہیں اس نے کہا خدا کی قسم سوائے میرے کوئی شخص نہ جائے اور نہ کوئی تم میں سے میرے پیچھے آئے (یہ کہہ کر) باہر نکلا اور ہمارے پاس اس کا گزر ہو جب وہ بالکل میری زد پر آ گیا تو میں نے اس پر ایک تیر چلایا کہ وہ اس کے دل پر (ایسا کاری) پڑ گیا جس کی وجہ سے کچھ بات بھی نہ کر سکا پھر میں نے اس کے سر کو کاٹ لیا اور لشکر کے ایک کنارے پر حملہ شروع کر دیا اور میرے ساتھیوں نے بھی حملہ اور تکبیر شروع کی اللہ کی قسم! اس وقت وہ لوگ بھاگنے کے سوا کچھ نہ کر سکے اور سوا اپنی عورتوں اور بچوں اور ہلکے اسباب کے کچھ اپنے ساتھ نہ لے جا سکے اور ہم لوگ ان کے بہت سے اونٹ اور بکریاں ہانک کر رسول اللہ ﷺ کے پاس لے آئے اور میں نے اس رفاعہ کا سر بھی حضرت کے سامنے رکھ دیا پس رسول اللہؐ نے ان میں سے مجھ کو تیرہ اونٹ ادائے مہر کے لئے عنایت کئے اور میں اپنی بیوی کو رخصت کرا لایا۔ اس کو محمد بن سلمہ وغیرہ نے ابن اسحٰق سے نقل کیا ہے انہوں نے جعفر سے انہوں نے عبداللہ بن ابی حدرد سے

انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے کہا میں نے ان لوگوں سے روایت کی ہے جن پر مجھے بدگمانی نہیں ہے سلمہ بن فضل نے یونس کی روایت کے مانند اس کو روایت کیا ہے اور اس کو عبدالملک بن ہشام نے کلبی سے انہوں نے ابن اسحٰق سے ابراہیم بن سعد کی روایت کے مانند نقل کیا ہے۔

## ۳۴۳۶۔حضرت عبدؓ بن زمعہ

حضرت عبدؓ بن زمعہ بن اسود ام المومنین سودہ بنت زمعہ کے بھائی تھے ان کا نسب ابونعیم نے اسی طرح بیان کیا ہے ابوعمر نے کہا ہے کہ عبد بن زمعہ بن قیس بن عبد شمس بن عبدود بن نصر بن مالک بن حسل بن عامر بن لوئ عامری ہیں ان کی والدہ عاتکہ بنت احنف بن علقمہ خاندان بنی معیص بن عامر بن لوئ سے تھیں ابن مندہ نے کہا ہے کہ عبد بن زمعہ ام المومنین سودہ بنت زمعہ کے بھائی تھے یہ عبد سرداران صحابہ میں سے ایک بزرگ سردار تھے اور ام المومنین سودہ بنت زمعہ کے علاتی بھائی تھے اور عبدالرحمٰن بن زمعہ کے حقیقی تھے یہ زمعہ کی لونڈی کی لڑکے تھے انہیں کی بابت عبد بن زمعہ نے سعد بن ابی وقاص کے ساتھ جھگڑا کیا تھا اور ان کے اخیافی بھائی قرظہ بن عبد عمرو بن نوفل بن عبد مناف تھے ہم کو یحیٰی بن محمود نے اپنی سند کو ابوبکر بن عاصم تک پہنچا کر اجازتاً خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے سعید بن یحیٰی بن سعید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ہمارے والد نے محمد بن عمرو سے انہوں نے یحیٰی بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتی تھیں نبی ﷺ نے جب سودہ بنت زمعہ کے ساتھ نکاح کیا اور ان کے بھائی عبد بن زمعہ حج سے آئے تو انہوں نے اپنے سر پر خاک ڈالنا شروع کی پھر اسلام لانے کے بعد انہوں نے کہا بیشک میں نے حماقت کی اس روز جب میں نے اپنے سر پر خاک ڈالی تھی اس رنج میں کہ رسول اللہ ﷺ نے میری بہن سے کیوں نکاح کر لیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ عبد کے نسب میں ابونعیم کا یہ کہنا کہ عبد بن زمعہ بن اسود سودہ بنت زمعہ کے بھائی تھے یہ ان کی غلط فہمی ہے کیونکہ سودہ زمعہ بن قیس کی بیٹی ہیں (نہ زمعہ بن اسود کی) اسی طرح ان کے نسب کو ابونعیم نے بھی کیا ہے اور اسود کو ذکر نہیں کیا لیکن ابن مندہ نے ان کے نسب میں زمعہ سے زیادہ نہیں بیان کیا پس وہ تو غلط فہمی سے چھوٹ گئے اور صحیح پہلا نسب ہے کہ وہ خاندان عامر بن لوئ سے ہیں۔ یہ جھگڑا عبدالرحمٰن بن زمعہ کے بیان میں پورا پورا گزر چکا ہے۔

## ۳۴۳۷۔حضرت عبدؓ بلوی

حضرت عبدؓ۔ زمعہ کے والد تھے۔ بلوی ہیں یہ ان شخصوں میں سے ہیں جنہوں نے درخت کے نیچے بیعۃ الرضوان والی بیعت کی تھی۔ یہ مصر میں رہتے تھے ان کے نام میں اختلاف کیا گیا ہے جعفر نے کہا ہے کہ ان کا نام عبد تھا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۳۸۔حضرت عبدؓ بن عبد (کنیت ابوالحجاج) ثمالی

حضرت عبدؓ بن عبد۔ کنیت ان کی ابوالحجاج ہے ثمالی ہیں بعض نے بیان کیا ہے کہ ان کا نام عبداللہ بن عبد ہے یہ اپنی کنیت کے ساتھ زیادہ مشہور تھے ہم ان کو انشاء اللہ تعالیٰ کنیت کے باب میں (پورے طور سے) ذکر کریں گے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے

قوم کے حاضر جواب تھے۔ ان سے روایت کی گئی ہے کہ انہوں نے کہا کہ مجھ پر کوئی نماز کا وقت نہیں داخل ہوا لیکن اس حال میں کہ میں اس کا مشتاق رہتا تھا یہ رسول اللہ کے پاس جس وقت آتے تھے تو آپ ان کا اکرام کرتے تھے ہم کو بہت سے لوگوں نے خبر دی۔ ہم کو ابو غالب بن بناء سے انہوں نے ابو محمد جوہری سے انہوں نے ابو عمر بن حیویہ سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن معروف نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حسین بن فہم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن سعد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یزید بن ہارون یعلی بن عبید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے اسماعیل بن ابو خالد نے عامر شعبی سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے جب عمر (کی خلافت) کا زمانہ ہوا تو عدی بن حاتم حضرت عمر کے پاس آئے جب یہ حضرت عمر کے پاس گئے تو گویا حضرت عمر کی طرف سے اپنی جانب کچھ بے التفاتی دیکھی تو انہوں نے کہا یا امیر المومنین کیا آپ مجھ کو پہچانتے ہیں حضرت عمر نے کہا خدا کی قسم پہچانتا ہوں۔ تم کو اللہ تعالیٰ نے حسن معرفت کے ساتھ مشرف کیا میں تم کو پہچانتا ہوں خدا کی قسم تم اسلام اس وقت لائے ہو کہ لوگوں نے کفر کیا اور تم نے پہچانا جب لوگوں نے انکار کیا اور تم نے وفا کی جب لوگوں نے بدعہدی کی تم آگے ہوئے جب لوگ پیچھے ہٹے۔ عدی نے کہا کافی ہے مجھ کو اے امیر المومنین مجھ کو کافی ہے عدی فتوح عراق اور واقعہ قادسیہ اور واقعہ مہران اور واقعہ خیبر میں ابو عبیدہ کے ساتھ شریک تھے اور اس کے علاوہ (اور بھی فتوح میں شریک تھے) جب خالد بن ولید شام کی طرف گئے تھے تو یہ انکے ساتھ بعض فتوح میں شریک رہے۔ خالد بن ولید نے ان کے ہمراہ حضرت ابوبکر صدیق کے پاس خمس بھیجا تھا یہ کوفہ میں رہتے تھے۔ شعبی نے کہا ہے کہ اشعث بن قیس نے عدی بن حاتم کے پاس ایک شخص کو بھیجا کہ ان سے حاتم کی دیگیں عاریت مانگے انہوں نے ان دیگوں کو بھر دیا اور مزدوروں پر لاد کر وہ دیگیں اشعث کے پاس بھیج دیں اشعث نے (یہ کیفیت دیکھ کر) عدی کے پس کہلا بھیجا کہ ہم نے خالی دیگ چاہی تھی عدی نے جواب دیا کہ ہم خلای دیگیں عاریت نہیں دیتے عدی (کی سخاوت کی یہ حالت تھی) چیونٹیوں کے واسطے روٹی کے ریزے منتشر کر کے ڈالدیا کرتے تھے اور یہ کہا کرتے تھے کہ یہ ہمسایہ ہیں ان کا بھی حق ہے یہ عدی حضرت عثمان سے منحرف تھے جب حضرت عثمان کی شہادت ہوئی تو انہوں نے کہا کہ ان کے قتل کی بابت ایک بکری کا بچہ بھی نہ مارا جائے گا۔ جب واقعہ جمل میں ان کی ایک آنکھ پھوڑ دی گئی اور ان کا بیٹا محمد حضرت علی کی طرف مارا گیا اور ان کا دوسرا بیٹا خارجیوں کے ساتھ مارا گیا تو اسے کہا گیا اے ابو طریف کیا حضرت عثمان کی شہادت میں بکری کا بچہ مارا گیا انہوں نے کہا ہاں خدا کی قسم بڑا بکرا (مارا گیا) یہ جنگ صفین میں علی کے ساتھ شریک تھے ان سے شعبی اور تمیم بن طرفہ اور عبداللہ بن معقل اور ابو اسحق ہمدانی وغیرہم نے روایت کی ہے انہوں نے ۶۷ ہجری میں وفات پائی تھی بعض نے کہا ہے ۶۸ ہجری بعض نے کہا ہے کہ ۶۹ ہجری میں وفات پائی ان کی عمر ایک سو بیس سال کی تھی بعض نے کہا کہ کوفہ میں مختار کے زمانے میں وفات پائی تھی بعض نے کہا کہ قرقیسا میں وفات ہوئی تھی مگر قول اول بہت صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۰۵ حضرت عدی بن ربیعہ بن سواءۃ

حضرت عدی بن ربیعہ بن سواءۃ بن جشم بن سعد جشمی ہیں محمد بن عدی کے والد تھے یہ عدی ان لوگوں میں ہیں جنہوں نے زمانہ جاہلیت میں اپنے لڑکے کا نام محمد رکھا تھا مگر میں نہیں جانتا ہوں یہ نبی کی بعثت کے زمانے میں زندہ تھے یا نہیں ہم نے ان کے بیٹے محمد کے نام میں ان کو ذکر کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے ایسا ہی لکھا ہے اور ابو نعیم نے کہا ہے کہ ان کے

اسلام میں اختلاف کیا گیا ہے۔

## ۳۶۰۶۔ حضرت عدیؓ بن ربیعہ

حضرت عدیؓ بن ربیعہ ان کو لوگوں نے ان شخصوں میں ذکر کیا ہے جنہوں نے نبی ﷺ کا زمانہ پایا تھا فتح مکہ کے نومسلموں میں ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ میں ان کو گمان کرتا ہوں کہ عدی بن ربیعہ بن عبدالعزیٰ بن عبدشمس بن عبد مناف ہیں اور وہ ابوالعاص بن ربیع کے چچازاد بھائی ہیں پس اگر ان کا خیال سچا ہے تو یہ دونوں دو شخص ہیں یعنی یہ عدی اور ان سے پہلے (تذکرہ والے) عدی (دونوں علیحدہ علیحدہ ہیں)۔

## ۳۶۰۷۔ حضرت عدیؓ بن ابی زغباء

حضرت عدیؓ بن ابی زغباء ابوزغبا کا نام سنان بن سبیع بن ثعلبہ بن ربیعہ بن زہرہ بن بذیل بن سعد بن عدی بن کاہل بن نصر بن مالک بن غطفان بن قیس بن جہینہ جہنی ہیں یہ انصار کے خاندان بنی مالک بن نجار کے حلیف تھے غزوۂ بدر اور احد اور خندق اور تمام مشاہدین میں رسول اللہؐ کے ساتھ شریک تھے یہ وہی شخص ہیں جنہیں نبیؐ نے بسبس بن عمرو کے ساتھ واقعہ بدر میں ابوسفیان کے قافلہ کی تجسس میں بھیجا تھا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۰۸۔ حضرت عدیؓ بن زید جذامی

حضرت عدیؓ بن زید جذامی' حجازی ہیں۔ ان کی (روایت کردہ) حدیث میں اختلاف ہے ان سے عبداللہ بن ابی سفیان نے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے اطراف مدینہ میں ایک ایک بریدہ مویشیوں کی چراگاہ بنائی تھی کہ اس کے درخت کے پتے نہ جھاڑے جائیں سوا اس کی لکڑی کے جس سے اونٹ ہانکے جاتے ہیں اور کوئی چیز کاٹی نہ جائے ان سے عبدالرحمٰن بن حرملہ نے روایت کی ہے کہ انہوں نے قبیلہ جذام میں سے ایک شخص کو بیان کرتے ہوئے سنا انہوں نے ایک شخص سے نقل کیا جن کو لوگ عدی بن زید کہتے تھے کہ انہوں نے اپنی عورت کو ایک پتھر مار دیا جس کی وجہ سے وہ عورت مرگئی یہ شخص رسول اللہ ﷺ سے تبوک میں پیچھے آ کر ملے اور آپ سے اس عورت کا حال بیان کیا آنحضرتؐ نے ان سے فرمایا کہ اس کی تم دیت دو اور اس کے (مال کے) وارث نہ بنو۔ اس کو ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے اور ابوعمر نے عدی جذامی کہا ہے اور ان سے ایک حدیث انہیں کی عورت کے قتل کی روایت کی ہے اور کہا ہے کہ یہ حدیث عبدالرحمٰن بن حرملہ نے ایک شخص سے سنی جو قبیلہ جذام سے تھے انہوں نے انہیں میں سے ایک شخص سے سنی جن کو لوگ عدی کہتے تھے مگر نسب نہیں بیان کیا وہ یہی ہیں اور ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھ کر کہا ہے کہ عدی بن زید عدوی جذامی ہیں اور طبرانی نے ان دونوں کو دو عنوان میں بیان کیا ہے عدی بن زید سے عبداللہ بن ابی سفیان نے حمی مدینہ کی نسبت روایت کی ہے اور جذامی سے عبدالرحمٰن بن حرملہ نے روایت کی ہے کہ انہوں نے اپنی عورت کو مارا وہ مرگئی۔ ابوموسیٰ نے کہا اور حافظ ابوعبداللہ بن مندہ نے دونوں کو ایک کر دیا حالانکہ وہ دونوں دو شخص ہیں عدی جذامی کا حال پہلے گزر چکا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۶۰۹۔ حضرت عدیؓ بن شراحیل

حضرت عدیؓ بن شراحیل یہ عامر بن ذہل بن ثعلبہ بن عکابہ کی اولاد میں ہیں یہ رسول اللہ ﷺ کے پاس وفد ہوکر اپنے اور اپنے اعزا کی اسلام (کی خبر لے کر) آئے تھے اور انہوں نے بسبب کسی خوف کے امان کا سوال کیا پس رسول اللہ ﷺ نے ان کو ایک خط لکھ دیا تھا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۶۱۰۔ حضرت عدیؓ بن عبد

حضرت عدیؓ بن عبد بن سواءہ بن قاطع بن جری بن عوف بن مالک بن سود بن تدیل بن جشم بن جذام جذامی ہیں یہ نبی کے پاس وفد ہوکر آئے تھے۔ اس کو ابن کلبی نے بیان کیا ہے۔

## ۳۶۱۱۔ حضرت عدیؓ بن عدی

حضرت عدیؓ بن عدی بن عمیرہ بن فروہ بن زرارہ بن ارقم بن نعمان بن عمرو بن وہب بن ربیعہ بن معاویہ اکرمین کندی ہیں ان کی کنیت ابوفروہ تھی ان کو ابن ابی عاصم اور علی عسکری اور طبرانی وغیرہم نے صحابہ میں بیان کیا ہے لیکن ان کے والد کے صحابی ہونے میں تو کوئی شک ہی نہیں ہے۔ طبرانی نے اپنی سند کے ساتھ یحییٰ بن سعید سے انہوں نے ابوزبیر سے انہوں نے عدی بن عدی بن عمیرہ کندی سے نقل کر کے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا جس نے مسلمان کے مال (تلف کرنے) میں قسم کھائی وہ شخص اپنے اوپر اللہ تعالیٰ کو بہت غصہ میں پائے گا اور یہ حدیث بہت سے لوگوں نے عدی بن عدی سے انہوں نے اپنے والد سے اور اپنے چچا عرس بن عمیرہ سے نقل کر کے روایت کی ہے۔ ہم کو ابواحمد یعنی عبدالوہاب بن علی بن سکینہ صوفی نے اپنی سند کو ابوداؤد یعنی سلیمان بن اشعث تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن علا نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے مغیرہ بن زیاد موصلی نے عدی بن عدی سے انہوں نے عرس سے انہوں نے نبی ﷺ سے نقل کر کے بیان کیا کہ آپ فرماتے تھے جب کسی مقام میں کوئی برا کام کیا جائے تو جو شخص وہاں موجود ہو مگر اس کام کو برا جانے یا فرمایا کہ اس سے منع کرے تو وہ مثل اس شخص کے ہوگا جو وہاں موجود نہیں ہے اور جو شخص وہاں موجود نہ ہو مگر اس کو پسند کرے وہ مثل اس شخص کے ہوگا جو وہاں موجود ہو۔ (مقصود یہ ہے کہ برے کام کو سن کر اس سے بیزاری ظاہر کر دینا چاہیے یا کم از کم اس سے دل میں ناراض ہونا چاہیے۔) یہ عرس بن عمیرہ عدی بن عدی کے چچا ہیں نیز اس کو ابوداؤد نے احمد بن یونس سے انہوں نے ابوشہاب سے انہوں نے مغیرہ سے انہوں نے عدی بن عدی سے انہوں نے نبی ﷺ سے روایت کیا ہے پس جہاں یہ حدیثیں مرسل روایت ہوئی ہیں ان کو دیکھ کر بعض لوگوں نے ان کو صحابی خیال کیا ہے۔ ہم کو ابومنصور بن مکارم نے اپنی سند کو ابوزکریا تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابراہیم بن عبداللہ بن مسلم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے علی بن عبداللہ مدینی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یحییٰ بن سعید نے بیان کیا نیز ابوزکریا نے کہا کہ ہم سے احمد بن علی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ہدبہ نے بیان کیا وہ دونوں کہتے تھے ہم سے جریر بن حازم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عدی بن عدی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے رجا ابن حیوۃ اور عرس بن عمیرہ نے اپنے والد سے انہوں نے عدی بن عمیرہ سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے ایسی حلف کی کہ اس سے

اپنے بھائی (مسلمان) کا مال اپنی ملک میں کر لے وہ اللہ برتر کو اپنے اوپر غصہ کرتے ہوئے دیکھے گا ابوزکریا نے کہا ہے کہ میں نے عبداللہ بن احمد بن حنبل کو کہتے ہوئے سنا وہ کہتے تھے میں نے اپنے والد کو کہتے ہوئے سنا کہ عدی بن عدی کے والد رسول اللہؐ کے صحابی تھے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ عدی صحابی نہ تھے ان کو عمر بن عبدالعزیز نے جزیرہ اور موصول کا عامل بنا دیا تھا اور یہ بڑے عبادت گزار تھے اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ یہ اہل جزیرہ کے سردار تھے عمر بن عبدالعزیز کا ان کو عامل بنانا اس پر دلالت کرتا ہے کہ یہ صحابی نہ تھے کیونکہ ان کی خلافت ۱۰۰ ہجری میں تھی۔ اور یہ عدی ان کے بعد بھی زندہ رہے۔

## ۳۶۱۲۔ حضرت عدیؓ بن عمرو

حضرت عدیؓ بن عمرو بن سوید بن زبان بن عمرو بن سلسلہ بن غنم بن ثوب بن معن بن عتود طائی ہیں۔ یہ مغنی اور شاعر ہیں ابن کلبی نے کہا ہے کہ انہوں نے جاہلیت کا زمانہ بھی پایا تھا اور اسلام کا بھی بحالت اسلام جو اشعار انہوں نے کہے تھے۔ اس میں سے چند یہ ہیں

ترکت الشعر واستبدلت منه — اذا داعی صلوة الصبح قاما
کتاب الله لیس له شریک — و ودعت المدامة والندامی
و ودعت القداح وقدا رانی — بهاسد کا وان کانت حراما

میں نے شعر گوئی ترک کر دی اور اس کے عوض میں۔ یہ بات اختیار کی ہے کہ جب اذان صبح کی ہوتی ہے اٹھ کھڑا ہوتا ہوں۔ کتاب اللہ کا کوئی شریک نہیں۔ میں نے شراب خواری اور رندانہ مجلسیں چھوڑ دیں۔ میں نے جام نوشی ترک کر دی اور میں اپنے آپ کو اس کی وجہ سے خوش دل پاتا ہوں اور یقیناً حرام تھی۔ اور یہ معروف تھے اعرج کے ساتھ۔

## ۳۶۱۳۔ حضرت عدیؓ بن عمیرہ کندی

حضرت عدیؓ بن عمیرہ بن فروہ کندی ہیں ان کی کنیت ابوزرارہ تھی انہوں نے مقام رہا میں وفات پائی تھی۔ ان سے قیس بن ابوحازم نے روایت کی ہے ہم کو عبدالوہاب بن ابی منصور امین نے اپنی سند کے ساتھ سلیمان بن اشعث سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے مسدد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یحییٰ نے اسماعیل بن ابی خالد سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے قیس نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے عدی کندی نے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے لوگو! تم میں سے جو شخص ہماری طرف سے عامل بن کر جائے تو وہ اگر ایک دگہ بھی (وہاں کی آمدنی کا) ہم سے چھپائے تو یہ خیانت ہے قیامت کے دن اسے لائے گا پس ایک انصاری سیہ فام کھڑے ہو گئے گویا کہ وہ میری نظر کے سامنے ہے اور انہوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ مجھ سے اپنا کام واپس لیجئے حضرت نے فرمایا کیوں انہوں نے کہا ابھی آپ نے ایسا ایسا فرمایا ہے آپ نے فرمایا ہاں یہ میں اس شخص کے لئے کہتا ہوں جس کو عامل بناؤں کہ وہ قلیل و کثیر سب لے آئے پھر جس قدر اس کو دے دیا جائے لے لے ورنہ نہ لے۔ ان کا

تذکرہ تینوں نے لکھا ہے مگر ابو عمر نے کہا ہے کہ یہ حضرمی ہیں اور بعض لوگ ان کو کندی کہتے ہیں صحیح یہی ہے کہ یہ کندی ہیں۔

## ۳۶۱۴۔ حضرت عدیؓ بن عمیرہ

حضرت عدیؓ بن عمیرہ یہ عرس بن عمیرہ کندی کے بھائی تھے ان سے ان کے بیٹے عدی بن عدی بن عمیرہ نے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا عورت کے معاملات مخفی ہوتے ہیں ثیبہ عورت تو اپنی رضا مندی یا نا رضا مندی بیان کر دے مگر بکر کی رضا اس کا خاموش ہوتا ہے اور سلیمان بن بلال نے یحییٰ بن سعید سے انہوں نے ابو زبیر سے انہوں نے عدی بن عدی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ دو شخص رسول اللہؐ کے پاس ایک زمین کی بابت جھگڑتے ہوئے حاضر ہوئے اور آپ سے ایک نے عرض کیا کہ وہ زمین میری ہے اور دوسرے نے کہا وہ میری زمین ہے اور اس نے اس کو غصب کر لیا ہے رسول اللہؐ نے فرمایا جس کے ہاتھ میں زمین ہے وہ قسم کھا دے جب لوگوں نے اس شخص کو حلف لینے کے واسطے کھڑا کیا تو آپ نے اس سے فرمایا کہ خبردار رہو جس نے مرد مسلمان کے مال (تلف کرنے) پر قسم کھائی وہ (قیامت کے دن) اللہ تعالیٰ کو اپنے اوپر غصہ کرتے ہوئے دیکھے گا۔ اس نے کہا جو اس زمین کو چھوڑ دے آپ نے فرمایا کہ اس کے لئے جنت ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے مگر ابو نعیم نے کہا ہے کہ یہ میرے خیال میں پہلے ہی شخص ہیں یعنی عدی بن عمیر بن عروہ۔ میں کہتا ہوں کہ حق ابو نعیم ہی کے ساتھ ہے کہ وہ دونوں ایک ہیں لیکن ان کے بیٹے عدی بن عدی بن عمیرہ کا صحابی ہونا ثابت نہیں ہے اور عدی بن عمیرہ بن فروہ کوفہ میں رہتے تھے جب امیر المومنین علی بن ابی طالب وہاں گئے تو انہوں نے اہل کوفہ سے حضرت عثمانؓ کے حق میں کچھ سخت و نا ملائم باتیں سنیں پس بنو ارقم نے جو قبیلہ کندہ کے خاندان سے اور عدی بن عمیرہ کے گروہ سے تھے کہا تھا کہ ہم اس شہر میں نہیں رہتے ہیں کہ جس میں لوگ عثمانؓ کو اشنام دہی کرتے ہیں پس وہ وہاں سے حضرت معاویہؓ کے پاس چلے گئے جب عدی کے پاس کوئی عراق آتا تھا تو یہ اس کو جزیرہ میں اترنے کی جگہ دیتے تھے (کیونکہ یہ) اہل شام سے ڈرتے تھے کہ وہ فساد کر بیٹھیں گے اور ان کو کچھ زمین دے دیتے تھے بعد اس کے انہوں نے اہل عراق کو یہ لکھ بھیجا کہ میں خوف کرتا ہوں کہ نصیبین کے بچھو تم کو تکلیف پہنچائیں گے لہٰذا تم مقام رہا میں رہو اور وہیں ان کو زمین دے دی یہ سب لوگ حضرت معاویہ کے ساتھ صفین میں شریک ہوئے۔ عدی کا انتقال مقام رہا میں ہوا ہے۔ ابو الہیثم نے کہا ہے کہ یہ عدی اور وہ عدی جن کا ذکر اس سے پہلے ہوا دونوں ایک ہیں اور ابو احمد عسکری نے کہا ہے کہ عدی بن عمیرہ کندی اور بقول بعض حضرمی بن زرارہ بن ارقم بن نعمان بن عدی بن فروہ کندی کے قوم سے ہیں کنیت ان کی ابو فروہ ہے۔ ابن ابی خیثمہ نے عدی بن عمیرہ اور عدی بن فروہ کے درمیان میں فرق بیان کیا ہے۔ واللہ اعلم

## ۳۶۱۵۔ حضرت عدیؓ بن فروہ

حضرت عدیؓ بن فروہ۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے اور (یہ بھی) کہا ہے کہ ان کی نسبت کہا جاتا ہے کہ یہ عدی بن عمیرہ بن فروہ بن زرارہ ابن ارقم کندی ہیں کوفی الاصل تھے اور وہیں ان کا مسکن تھا مگر حران چلے گئے تھے بعض نے کہا ہے کہ یہ وہی پہلے شخص ہیں یعنی عدی بن عمیرہ کندی ہیں یہ اکثر لوگوں کے نزدیک پہلے عدی کے علاوہ تھے اسی طرح ابو حاتم وغیرہ نے کہا ہے کہ

یہی عدی بن عدی فقیہ کندی کے بھائی ہیں جو عمر بن عبدالعزیز کے مصاحب تھے اس کو بخاری نے کہا ہے اور بخاری کے علاوہ لوگوں نے بخاری کی مخالفت کی ہے اور ان کو عدی بن عمیرہ کندی کہا ہے اور بعض کے نزدیک یہ پہلے شخص نہیں ہیں اور احمد بن زہیر نے کہا ہے کہ یہ نہ تو عمیر کے بیٹے ہیں نہ فروہ کے اور ان کے والد کو تیسرا شخص کہا ہے اور ان سے ایک شخص نے روایت کی ہے جس کو لوگ عرس کہتے تھے رجا بن حیوہ نے عدی بن عدی بن عمیرہ بن فروہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے۔ واقدی نے کہا ہے کہ عدی بن عمیرہ بن زرارہ نے ۴۰ ہجری میں بمقام کوفہ وفات پائی۔ ان کو میں پہلا ہی عدی خیال کرتا ہوں۔ واللہ اعلم

میں کہتا ہوں کہ ابو عمر کا یہ کلام ایسا نہیں ہے کہ اول کی غیریت پر دلالت کرے اور ابو حاتم و بخاری کا قول بھی اس امر پر دلالت نہیں کرتا کہ یہ ان دونوں کے علاوہ ہیں ہاں احمد بن زہیر کا قول اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ یہ عدی ان دونوں کے علاوہ شخص ہیں اور شک نہیں ہے کہ اس میں احمد بن زہیر نے غلطی کی اور میں بھی اس بات میں نہیں شک کرتا ہوں کہ یہ عدی بن فروہ اپنے دادا کی طرف منسوب کر دیئے گئے حالانکہ وہ ابن عمیرہ بن فروہ ہیں نیز یہی عدی عرس بن عمیرہ کے بھائی ہیں میرے خیال میں یہ تینوں شخص ایک ہی ہیں واللہ اعلم۔

## ۳۶۱۶۔ حضرت عدیؓ بن قیس سہمی

حضرت عدیؓ بن قیس سہمی ہیں یہ بھی مولفۃ القلوب میں سے تھے علی بن مبارک نے یحییٰ بن ابی کثیر سے روایت کی ہے کہ وہ انہیں میں سے تھے مولفۃ القلوب تیرہ آدمی تھے آٹھ قریشی اور انہیں میں عدی بن قیس سہمی کو بھی بیان کیا ابو عمر نے کہا ہے کہ یہ معروف نہیں ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۶۱۷۔ حضرت عدیؓ بن مرہ

حضرت عدیؓ بن مرہ سراقہ بن خباب بن عدی بن جد بن عجلان بلوی ہیں جو انصار عمرو بن عوف کی اولاد سے تھے یہ ان کے حلیف تھے اور خیبر کے واقعہ میں شہید ہوئے ان کے سینہ میں برچھا مار دیا گیا تھا اسی کے صدمہ میں فوت ہو گئے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

## ۳۶۱۸۔ حضرت عدیؓ بن نضلہ

حضرت عدیؓ بن نضلہ۔ اسی طرح ابن اسحٰق اور واقدی نے لکھا ہے اور ابن کلبی نے کہا ہے کہ یہ نضیلہ بن عبدالعزیٰ بن حرثان بن عوف بن عبید بن عویج بن کعب قریشی عدوی ہیں اور عدی کی والدہ مسعود بن حذافہ بن سعد بن سہم کی بیٹی تھیں انہوں نے اور ان کے بیٹے نعمان نے حبش کی طرف ہجرت کی تھی اور وہیں عدی ابن نضلہ نے وفات پائی یہ اسلام میں اول مورث ہیں کہ ان کے بیٹے نعمان نے ان کی میراث پائی۔ انکا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۶۱۹۔ حضرت عدیؓ بن نوفل

حضرت عدیؓ بن نوفل بن اسد بن عبدالعزیٰ بن قصی اسدی قریشی ہیں یہ نوفل کے دونوں بیٹوں ورقہ اور صفوان کے بھائی

تھے ان کی والدہ آمنہ بنت جابر بن سفیان تابط شرانہی کی بہن تھیں اس کو زبیر نے بیان کیا ہے عدی فتح مکہ میں اسلام لائے تھے پھر حضرت عمر وعثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی طرف سے حضرت موت کے عامل رہے ام عبداللہ بنت ابی بختری بن ہشام ان کی زوجہ تھیں ان کو برابر لکھ لکھ بھیجتے تھے کہ تم میرے پاس چلی آ ؤ مگر وہ نہ آتی تھیں بالآخر عدی نے ان کو یہ شعر لکھ کر بھیجا

اذا ما ام عبدالله لم تعلل بوادیه ولم تمس قریبا هیج الشوق دواعیه

جب ام عبداللہ نے اس کے یہاں آنا نہ چاہا اور قریب بھی نہ گئیں تو ان کا شوق اور بھی جوش میں آیا۔

توام عبداللہ سے ان کے بھائی اسود بن ابی بختری نے کہا کہ تمہارے چچازاد بھائی کا اب یہ حال ہو رہا ہے تم اس کے پاس چلی جاؤ چنانچہ یہ (ان کے پاس) چلی گئیں۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۶۲۰۔ حضرت عدیؓ بن ہمام

حضرت عدیؓ بن ہمام بن مرہ بن حجر بن عدی بن ربیعہ بن معاویہ بن حارث اصغر بن معاویہ کندی ہیں ابو عائذ ان کی کنیت تھی یہ نبی ﷺ کے پاس وفد ہو کر آئے تھے اس کو ابن دباغ نے ابن کلبی سے نقل کیا ہے۔

# باب العین والراء

## ۳۶۲۱۔ حضرت عرابہؓ بن اوس

حضرت عرابہؓ بن اوس بن قیظی بن عمرو بن زید بن جشم بن حارثہ بن حارث بن خزرج بن عمرو بن مالک بن اوس انصاری اوسی پھر حارثی ہیں ان کے والد اوس بن قیظی ان منافقوں کے سرداروں سے تھے جو کہتے تھے کہ ان بیوتنا عورۃ اور ابن اسحٰق اور واقدی نے ذکر کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کو احد میں بوجہ کمسنی کے چند اور لوگوں کے ہمراہ جن میں ابن عمر اور براءبن عازب بھی تھے واپس کر دیا تھا یہ عرابہ اپنی قوم کے سرداروں سے تھے بڑے سخی تھے سخاوت میں عبداللہ بن جعفر اور قیس بن سعد بن عبادہ کے مقابل سمجھے جاتے تھے۔ ابن قتیبہ اور مبرد نے ذکر کیا ہے کہ (ایک مرتبہ) عرابہ نے شماخ شاعر کو دیکھا وہ مدینہ جا رہا تھا اس سے پوچھا کہ مدینہ کیوں جاتے ہو اس نے کہا اپنے گھر والوں کے واسطے غلہ لینے جاتا ہوں اس کے ساتھ دو اونٹ تھے پس انہوں نے کھجوریں اور گیہوں سے ان کو بھر دیا اور اس کو کپڑے پہنا دیئے اور اس کی بڑی عزت کی پس وہ مدینہ سے (اپنے مکان) چلا گیا اور ان کی اپنے اس قصیدہ میں مدح کی

رایت عرابة الاوسی یسمو الی الخیرات منقطع القرین

اذا ما ایة رفعت لمجد تلقاها عرابة بالیمین

اذا بلغتنی وحملت رحلی عرابة فاشرقی بدم الوتین

میں نے عرابہ اوسی کو دیکھا کہ وہ نیکیوں کی طرف ترقی کرتے ہیں اور کوئی ان کا ساتھی نہیں ہوتا جب کوئی جھنڈا بزرگی کا بلند کیا جاتا ہے تو عرابہ اس کو داہنے ہاتھ سے لے لیتے ہیں جب تم نے مجھے پہنچا دیا اور سواری

میری غلہ سے لاددی تو نے اے عرابہ تواب رگ گردن کو سرخ کر لے۔

## ۳۶۲۲۔ حضرت عرابہؓ بن شماخ

حضرت عرابہؓ بن شماخ جہنی ہیں۔ یہ اس تحریر میں گواہ تھے جس کو رسول اللہ ﷺ نے علا بن حضرمی کے لئے بحرین بھیجنے کے وقت لکھ دی تھی۔ اس کو دباغ نے اس میں ذکر کیا ہے کہ جس میں ابو عمر پر استدراک کیا ہے۔

## ۳۶۲۳۔ حضرت عرابہؓ

حضرت عرابہؓ۔ عبدالرحمٰن کے والد تھے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے ان کی سندوں میں ان کا ذکر ہے اور اس سے زیادہ اور کچھ نہیں بیان ہے۔

## ۳۶۲۴۔ حضرت عرباضؓ بن ساریہ سلمی

حضرت عرباضؓ بن ساریہ سلمی ہیں ان کی کنیت ابو نجیح تھی۔ ان سے عبدالرحمٰن بن عمرو اور جبیر بن نفیر اور خالد بن معدان وغیر ہم نے روایت کی ہے یہ شام میں رہتے تھے۔ ہم کو ابو بکر یعنی محمد بن عبدالوہاب بن عبداللہ معروف با بن شیرجی دمشقی وغیرہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حافظ ابوالقاسم یعنی علی بن حسن بن ہبۃ اللہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالعلا یعنی احمد بن مکی بن حسنو یہ حسنوی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو منصور یعنی محمد بن احمد بن علی بن شکرو یہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوعبداللہ یعنی محمد بن ابراہیم بن جعفر بزدی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے اصم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن فرج حمصی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے بقیہ بن ولید نے بحیر بن سعد سے انہوں نے خالد بن معدان سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن عمرو سے انہوں نے عرباض بن ساریہ سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ رسول اللہؐ نے ایک مرتبہ نہایت بلیغ نصیحت فرمائی (کہ جس کی وجہ سے) آنکھوں سے آنسو بہنے لگے اور دل لوگوں کے دہلنے لگے تو ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ یہ نصیحت تو گویا رخصت ہونے والے کی ہے پس آپ ہمیں کیا وصیت کرتے ہیں آپ نے فرمایا میں تم کو اللہ سے ڈرنے کی اور حاکم کی فرمانبرداری کرنے کی وصیت کرتا ہوں اگرچہ حبشی غلام ہو پس جو شخص تم میں سے زندہ رہے گا بڑا اختلاف دیکھے گا تم لوگ امور محدثہ سے بچو کیونکہ وہ گمراہی ہیں پس جو شخص تم میں سے اس کو پائے وہ میرے طریقہ کو اختیار کرلے اور خلفاء مہدین و راشدین کے طریقہ کو (اختیار کرے) اور سخت پکڑ و اس کو عرباض کی وفات ۷۵ ہجری میں ہوئی تھی اور بعض نے کہا کہ عبداللہ بن زبیر والے فتنہ میں ان کی وفات ہوئی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۲۵۔ حضرت عزبؓ کندی

حضرت عزبؓ۔ کندی، کندی تھے۔ ان کا شمار اہل شام میں ہے ان سے ابو عفیف یعنی عبدالملک نے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا ہے کہ تم لوگ میرے بعد نئی چیزیں پیدا کرو گے مگر محدثات عمرؓ مجھ کو بہت محبوب ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے۔

## ۳۶۲۶۔ حضرت عرس ؓ بن عامر

حضرت عرس ؓ بن عامر بن ربیعہ بن ہوذہ بن ربیعہ اور وہی ربیعہ بکاء بن عامر بن صعصعہ ہیں یہ عرس اور ان کے بھائی عمرو بن عامر نبیؐ کے پاس وفد ہو کر آئے تھے آپ نے ان کے رہنے کے مقامات یعنی مصنعہ اور قرار ہبہ کر دئے تھے۔ اس کو ابن دباغ نے بیان کیا ہے۔

## ۳۶۲۷۔ حضرت عرس ؓ بن عمیرہ

حضرت عرس ؓ بن عمیرہ کندی ہیں۔ عدی بن عمیرہ کے بھائی تھے۔ ان کا نسب ان کے بھائی عدی کے تذکرہ میں گزر چکا ہے ان سے ان کے بھتیجے عدی بن عدی بن عمیرہ نے روایت کی ہے۔ انکی حدیث اہل شام سے مروی ہے ان سے زہدم بن حارث نے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے فرمایا جس نے مجھ پر قصداً جھوٹ باندھا پس اس کو چاہیے کہ وہ اپنی جگہ دوزخ میں تلاش کرے اور عدی بن عدی نے عرس سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے فرمایا کہ عورتوں کی تزویج میں عورتوں ہی سے مشورہ لو اور یہ حدیث عدی سے روایت کی گئی ہے اور انہوں نے اپنے والد عدی بن عمیرہ سے انہوں نے عرس سے روایت کی ہے۔ اور عدی بن عمیرہ اور عدی بن عدی کے نسب میں جو کچھ کلام ہے وہ پہلے گزر چکا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۲۸۔ حضرت عرس ؓ بن قیس

حضرت عرس ؓ بن قیس بن سعید بن ارقم بن نعمان کندی ہیں۔ ان کا صحابہ میں ذکر کیا گیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے مختصر لکھا ہے اور کہا ہے کہ میں ان کو نہیں جانتا ہوں بعض نے کہا ہے کہ عبداللہ بن زبیر کے فتنہ میں ان کی وفات ہوئی تھی۔

## ۳۶۲۹۔ حضرت عرفجہ ؓ بن اسعد

حضرت عرفجہ ؓ بن سعد بن کرب تمیمی ہیں اس کو ابن مندہ اور ابو نعیم نے کہا ہے اور ابو عمر نے کہا ہے کہ عرفجہ بن اسعد بن صفوان تمیمی ہیں۔ بصری تھے یہ وہی شخص ہیں کہ ایام جاہلیت میں واقعہ کلاب کے دن ان کی ناک کو صدمہ پہنچا تھا ہم کو ابو منصور بن مکارم مودب نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم یعنی نصر بن احمد بن صفوان نے اپنی سند کو معافی بن عمران تک پہنچا کر خبر دی انہوں نے ابوالاشہب سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن طرفہ بن عرفجہ سے انہوں نے اپنے دادا سے روایت کی ہے ان کے دادا نے جاہلیت کا زمانہ پایا تھا اور ان کے دادا کی ناک واقعہ کلاب میں کٹ گئی تھی تو انہوں نے چاندی کی ناک لگالی تھی۔ وہ بدبو کرنے لگی (انہوں نے کہا) مجھ کو نبی ﷺ نے اجازت دی کہ سونے کی ناک لگالوں اور اس حدیث کو ہاشم بن برید اور ابو سعید صنعانی نے ابوالاشہب سے اپنی سند کے ساتھ نقل کر کے اسی کے مثل روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۳۰۔ حضرت عرفجہ ؓ بن خزیمہ

حضرت عرفجہ ؓ بن خزیمہ یہ وہ شخص ہیں کہ عمر بن خطاب ؓ نے عتبہ بن غزوان سے ان کے حق میں کہا تھا اور ان کو مدد کے لئے بھیجا تھا کہ ان سے مشورہ لیا کرنا کیونکہ وہ دشمن کو فریب دینے والے اور جہاد کرنے والے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے مختصر لکھا

ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابوعمر نے ان کو اسی طرح ذکر کیا ہے کہ عرفجہ ابن خزیمہ ہیں میں نے اس کو بہت سے ان صحیح نسخوں میں دیکھا ہے جو کہ نہایت معتبر ہیں کہ خزیمہ غلط ہے بلکہ وہ ہرثمہ ہیں اور یہ وہی شخص ہیں جن کو عتبہ بن غزوان کی مدد کے لئے حضرت عمر نے بھیجا تھا اور ابوبکر صدیق نے بھی عمان میں ان سے جیفر بن جلندی کو مدد دی تھی (یہ اس وقت) کہ جب وہاں کے لوگ نقیط بن مالک ازدی صاحب تاج کے ساتھ مرتد ہو گئے تھے اور عرفجہ کے ساتھ حذیفہ بن محصن قلعانی اور عکرمہ بن ابی جہل تھے پس انہوں نے مرتدوں پر فتح پائی۔

## ۳۶۳۱۔ حضرت عرفجہؓ بن شریح

حضرت عرفجہؓ بن شریح اشجعی ہیں۔ بعض نے کہا کندی ہیں اور بعض نے ان کے والد کا نام صریح اور بعض نے ضریح اور بعض نے طریح اور بعض نے شریک اور بعض نے ذریح بیان کیا ہے اور بعض لوگوں نے ان کے علاوہ کہا ہے اور ان میں سے بعض لوگوں نے ان کو اسلمی کہا ہے یہ کوفہ میں رہتے تھے ان سے قطبہ بن مالک اور زیاد بن علاقہ اور سبیعی وغیرہم نے روایت کی ہے کہ زیاد بن علاقہ نے قطبہ بن مالک سے انہوں نے عرفجہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے ہمارے ساتھ فجر کی نماز پڑھی پھر فرمایا کہ آج کی شب (میں نے خواب دیکھا کہ) میرے اصحاب وزن کئے گئے چنانچہ ابوبکر وزن کئے گئے پھر عمر وزن کئے گئے دونوں بھاری اترے مگر پھر عثمان وزن کئے گئے تو ہلکے اترے۔ ہم کو یحییٰ بن ابی الرجا نے اپنی سند کو ابوبکر یعنی احمد ابن ابی عاصم تک پہنچا کر اجازۃ خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوموسیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے شعبہ نے زیاد ابن علاقہ سے انہوں نے عرفجہ بن شریک سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے رسول اللہؐ نے فرمایا کہ عنقریب فتنہ اور شر برپا ہو گا پس جو ارادہ کرے کہ محمد ﷺ کی امت کو پراگندہ کرے حالانکہ وہ مجتمع ہوں تو تم لوگ اس کو تلوار سے مار و خواہ کوئی ہو۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ احمد بن زہیر نے کہا ہے کہ عرفجہ اشجعی عرفجہ بن شریح کندی کے علاوہ ہیں اور کہا کہ جس طرح احمد نے کہا ہے وہ میرے نزدیک نہیں اور ان سے ابوعمر نے یہ دونوں حدیثیں روایت کی ہیں اور کہا ہے کہ عرفجہ کے والد کے نام میں بہت اختلاف ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۳۲۔ حضرت عرفجہؓ بن ہرثمہ

حضرت عرفجہؓ بن ہرثمہ بن عبدالعزی بن زہیر بن ثعلبہ بن عمرو بارق کے بھائی تھے اور بارق کا نام سعد بن عدی بن حارثہ بن عمرو مزیقی یہ وہی شخص ہیں جنہوں نے موصل میں لشکر جمع کیا تھا اور اس کے حاکم ہوئے اور موصل کی نسبت ان کی بہت خبریں ہیں یہ وہی شخص ہیں کہ ان کے ذریعہ عمر بن خطاب نے عتبہ بن غزوان کو مدد دی تھی جب انکو بصرہ کا حاکم کیا تھا اور ابن غزوان کے پاس لکھ بھیجا تھا کہ میں عرفجہ بن ہرثمہ سے تمہاری مدد کرتا ہوں کیونکہ وہ دشمن سے بڑے لڑنے والے اور مکر کرنیوالے ہیں۔ جب وہ تمہارے پاس آئیں تو ان سے (امور جنگ میں) مشورہ لیتے رہنا ہشام کلبی نے ان کو اسی نسب سے ذکر کیا ہے اور ان کو بنی عمرو سے جو بارق کا بھائی تھا شمار کیا ہے اور کہا ہے کہ ان کا شمار بارق میں ہے طبرانی نے ذکر کیا ہے کہ یہ وہی شخص ہیں کہ جنہیں حضرت عمر نے عتبہ بن غزوان کی امداد کے واسطے بھیجا تھا اور ابوعمر نے ان کو عرفجہ بن خزیمہ کہا ہے پس اس میں تصحیف ہو گئی

ہے اور ہم اس کو ذکر کر چکے ہیں کہ ان کی غلطی پہنچان لی جائے ہم کو ابو منصور بن مکارم نے اپنی سند کو ابوزکریا یزید بن ایاس ازدی تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے مجھے حسین بن علیل عنزی نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے ابو غسان یعنی ربیع بن سلمہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابو عبیدہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ موصل کو حضرت عثمان بن عفان نے آباد کیا اور وہاں چار ہزار لوگوں کو ازد اور طی اور کندہ اور عبدالقیس کے بسایا اور عرفجہ بن ہرثمہ بارقی کو حکم دیا پس انہوں نے فارس سے موصل تک ان کو معافی میں دے دیا عرفجہ کو حضرت عثمان نے اہل فارس پر شب خون مارنے کی غرض سے بھیجا تھا اور ہم سے ابوزکریا نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھے محمد بن یزید نے سری بن یحییٰ سے انہوں نے سیف بن عمرو سے انہوں نے محمد' طلحہ اور مہلب سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے کہ سعد بن ابی وقاص نے حضرت عمر کو لکھا کہ اہل موصل انطاق میں جمع ہو رہے ہیں اور میں وہاں سے چلا آیا ہوں تکریت میں مقیم ہوں پس حضرت عمر نے ان کے پاس لکھا کہ عبداللہ بن مغتم عبسی کو انطاق کی طرف روانہ کرو اور مقدمۃ الجیش ان کے ربعی بن افکل عنزی اور محافظ لشکر عرفجہ بن ہرثمہ بارقی ہوں اور تکریب و موصول کی فتح میں پوری حدیث بیان کی۔ واللہ اعلم

## ۳۶۳۳۔ حضرت عرفجہ ؓ بن ابی یزید

حضرت عرفجہ ؓ بن ابی یزید۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہیا ور کہا ہے کہ جعفر مستغفری نے ان کو صحابہ میں بیان کیا ہے۔ ابوموسیٰ نے کہا کہ کہا جاتا ہے کہ ان کو شرف صحبت حاصل تھا مگر کوئی حدیث ان کی نہیں بیان کی۔

## ۳۶۳۴۔ حضرت عرفطہ ؓ انصاری

حضرت عرفطہ ؓ انصاری' انصاری ہیں۔ کلبی نے ابوصالح سے انہوں نے عبداللہ بن عباس سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ اللہ برتر کا قول للرجال نصیب مما ترک الوالدان والا قربون. الایۃ ''مردوں کے لئے حصہ ہے اس (مال) میں جو چھوڑ جائیں والدین اور رشتہ دار۔'' (اس کی شان نزول یہ ہے کہ) اوس بن ثابت نے وفات پائی اور تین لڑکیاں چھوڑیں اور ایک بیوی جو ام کجہ کے نام مشہور تھیں پس دو شخص اوس کی چچا کی اولاد سے کھڑے ہوئے جن کا نام قتادہ اور عرفطہ تھا اور دونوں نے اوس کا مال لے لیا۔ تو ام کجہ نبیؐ کے پاس حاضر ہوئیں اور عرض کیا یارسول اللہؐ! اوس بن ثابت نے وفات پائی اور میرے پاس تین لڑکیاں چھوڑیں اور میرے پاس کچھ نہیں ہے کہ ان کی معاش میں خرچ کروں حالانکہ انہوں نے اچھا مال چھوڑا ہے وہ انکے چچا کے بیٹے قتادہ اور عرفطہ لے گئے اور انہوں نے لڑکیوں کو کچھ بھی نہیں دیا اور وہ لڑکیاں میرے پاس ہیں اور وہ دونوں ان لڑکیوں کو کچھ کھانے پینے کو نہیں دیتے اور میرے پاس ایسا نہیں کہ ان کو کفایت کرے رسول اللہؐ نے ان سے فرمایا کہ تم اپنے گھر لوٹ جاؤ میں دیکھوں اللہ برتر اس کے بارہ میں کیا حکم دیتا ہے پس اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی للرجال نصیب مما ترک الوالدان والاقربون اور آپ نے قتادہ اور عرفطہ کے پاس کہلوا بھیجا کہ تم مال سے کسی شئے کے قریب نہ ہونا (یعنی اس میں سے کچھ صرف نہ کرنا) یہاں تک کہ میں تم کو دیکھوں پھر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل کی یوصیکم اللہ فی اولادکم للذکر مثل حظ الانثیین انکا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۶۳۵۔ حضرت عرفطہؓ بن حباب

حضرت عرفطہؓ بن حباب بن حبیب اور بعض نے کہا ہے کہ یہ ابن جبیر ازدی ہیں۔ بنی امیہ بن عبد شمس بن عبد مناف کے حلیف تھے واقعہ طائف میں شہید ہوئے انہوں نے اولاد چھوڑی تھی۔ ان کی کوئی روایت معروف نہیں ان کو ابن اسحٰق نے بھی ذکر کیا ہے کہ ابن جناب ہیں اور ابن ہشام نے کہا ہے کہ یہ ابن حباب کہے جاتے تھے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابن مندہ نے بیان کیا ہے۔

## ۳۶۳۶۔ حضرت عرفطہؓ بن نضلہ

حضرت عرفطہؓ بن نضلہ اسدی ہیں۔ ان کی کنیت ابومکعت تھی۔ ان کا تذکرہ ابومکعت اور ابومصعت میں کیا گیا ہے پس چاہیے کہ وہاں ان کا حال دیکھا جائے۔

## ۳۶۳۷۔ حضرت عرفطہؓ بن نہیک

حضرت عرفطہؓ بن نہیک تمیمی ہیں یہ صحابی تھے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے مختصر لکھا ہے اور ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھ کر کہا ہے کہ یزید بن عبداللہ صفوان بن امیہ سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس حاضر تھے کہ عرفطہ بن نہیک تمیمی کھڑے ہوئے اور کہا یا رسول اللہؐ میں اور میرے گھر والے شکار سے رزق حاصل کرتے ہیں اور اس میں ہمارے لئے حصہ و برکت ہے اور وہ اللہ عزوجل کے ذکر اور نماز جماعت سے باز رکھنے والا ہے اور ہم کو اسی کی طرف حاجت ہے کیا پس آپ اس کو حلال کہتے ہیں یا حرام آپ نے فرمایا حلال کہتا ہوں اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو حلال کیا ہے اور پوری حدیث بیان کی۔

## ۳۶۳۸۔ حضرت عروہؓ بن اثاثہ

حضرت عروہؓ بن اثاثہ عدوی ہیں۔ مہاجرین فتح مکہ سے تھے اور عمرو بن عاص کے اخیافی بھائی تھے اس کو ابوموسیٰ نے کہا ہے اور ابو عمر نے کہا یہ عروہ بن اثاثہ ہیں اور بعض نے کہا ہے کہ یہ ابن ابی اثاثہ بن عبدالعزیٰ بن حرثان بن عوف بن عبید بن عویج بن عدی بن کعب قریشی عدوی ہیں قدیم الاسلام تھے شہر حبش کی طرف انہوں نے ہجرت کی تھی مگر ابن اسحٰق نے ان کو مہاجرین حبش میں نہیں ذکر کیا ہے ہاں موسیٰ بن عقبہ اور ابو معشر اور واقدی نے ذکر کیا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابوموسیٰ کا یہ کہنا کہ یہ مہاجرین فتح مکہ سے تھے سمجھ میں نہیں آتا ہجرت فتح مکہ کے ساتھ ہی منقطع ہو گئی تھی۔ ابوموسیٰ نے ان کے تذکرہ کو دو دفعہ کیا ہے اور کہا ہے کہ عروہ بن عبدالعزیٰ ہیں اور ان پر وہاں کلام وارد ہوگا۔

## ۳۶۳۹۔ حضرت عروہؓ بن اسماء

حضرت عروہؓ بن اسماء بن صلت بن حبیب بن حارثہ بن ہلال بن سماک بن عوف بن امرء القیس بن بہثہ بن سلیم سلمی ہیں بنی عمرو بن عوف کے حلیف تھے محمد بن اسحٰق اور واقدی نے ان کو ان لوگوں میں بیان کیا ہے جو کہ بیر معونہ کے واقعہ میں شہید ہوئے تھے۔ مشرکوں نے واقعہ بیر معونہ میں عروہ بن اسماء کے امان دینے کی خواہش کی کیونکہ یہ عامر بن طفیل کے دوست تھے مگر باوجود کہ

ان کی قوم بنی سلیم نے ان کو امان طلب کرنے کی بہت ترغیب دی انہوں نے منظور نہ کیا اور کہا کہ میں اپنے ساتھیوں سے اپنی جان عزیز نہیں رکھتا بعد اس کے آگے بڑھے اور لڑے یہاں تک کہ شہید ہو گئے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۴۰۔ حضرت عروہ بن جعد

حضرت عروہ بن جعد۔ بعض نے کہا ہے کہ ابن ابی الجعد بارقی ہیں اور بعض نے ازدی کہا ہے یہ ابن مندہ اور ابونعیم کا بیان ہے کوفہ میں رہتے تھے ان سے شعبی اور سبیعی اور شبیب بن غرقدہ اور سماک بن حرب اور شریح بن ہانی وغیرہم نے روایت کی ہے یہ ان لوگوں میں تھے جن کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے شام بھیجا تھا اہل کوفہ میں تھے اور سرحد روز کے محافظ تھے اور ان کے ساتھ بہت سے گھوڑے تھے ان میں ایک گھوڑا ایسا تھا کہ جس کو دس ہزار درہم کو لیا تھا شبیب بن غرقدہ نے کہا ہے کہ عروہ بن جعدہ کے گھر میں میں نے ستر گھوڑے جہاد فی سبیل اللہ کے لئے بندھے ہوئے دیکھے ہم کو عبداللہ بن احمد خطیب نے اپنی سند کو ابوداؤد طیالسی تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے جریر بن حازم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں زبیر ابن حریت ازدی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں نعیم بن ابی ہند نے عروہ بن جعد بارقی سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے کہ (ایک مرتبہ) رسول اللہ ﷺ کو دیکھا گیا کہ آپ اپنے گھوڑے کے رخسار کو مسح کر رہے تھے پس اس کی نسبت آپ سے دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا کہ جبرئیل نے گھوڑے کی نسبت مجھے بہت تاکید کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے مگر ان دونوں کا بارقی لکھنا اور یہ کہنا کہ بعض نے ازدی کہا ہے ایک ہی ہے کیونکہ بارق اور ازدہی کی شاخ ہے اور وہ بارق بن عدی بن حارثہ بن امرء القیس بن ثعلبہ بن مازن بن ازد ہیں ان کو بارق اس وجہ سے کہا گیا ہے کہ یہ ایک پہاڑ کے نزدیک فروکش ہوئے تھے اس کا نام بارق تھا پس یہ اسی سے منسوب ہو گئے تھے اور بعض نے اس کے علاوہ کہا ہے۔

## ۳۶۴۱۔ حضرت عروہ سعدی

حضرت عروہ سعدی ہیں۔ اس کو ابوبکر اسماعیلی نے بیان کیا ہے ان سے ان کے بیٹے محمد نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ قیامت کی علامتیں یہ ہیں کہ ویران (مقام) آباد ہو جائیں اور آباد (مقام) ویران ہو جائیں گے اور جہاد (کامال غنیمت) ہو جائے گا اور آدمی امانت کو قلب سے اس طرح نکال ڈالے گا جس طرح اونٹ درخت سے پتے کھینچ لیتا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۶۴۲۔ حضرت عروہ بن جہنی

حضرت عروہ بن جہنی ان کو ابن شاہین نے بیان کیا ہے۔ ان کو عبدالوہاب بن ابی منصور صوفی نے اپنی سند کو ابوداؤد (سجستانی) تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن حنبل و ابوبکر بن ابی شیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے وکیع نے سفیان سے انہوں نے حبیب بن ابی ثابت سے انہوں نے عروہ بن عامر سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ احمد قریشی نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے فال بد کے متعلق پوچھا آپ نے فرمایا کہ فال نیک اچھی چیز ہے اور مسلمانوں کے فال بد پر خیال نہ کرنا چاہیے پس جس وقت کوئی شخص تم میں سے فال بد دیکھے تو کہے **اللھم لا یاتی بالحسنات الا انت ولا یدفع السیات الا**

انت لا حول ولا قوۃ الا بک ''اے اللہ نیکیاں تو ہی لاتا ہے اور برائیاں تو ہی دفع کرتا ہے نہیں طاقت وقوت مگر تیری مدد سے۔'' ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھ کر کہا ہے کہ ابن ابی حاتم نے کہا ہے کہ عروہ بن عامر نے ابن عباس اور عبید بن رفاعہ سے (حدیث کی) سماعت کی ہے ان سے حبیب نے روایت کی ہے اس بنا پر یہ حدیث مرسل ہوگی اور ابواحمد عسکری نے کہا ہے کہ عروہ بن عامر جہنی ہیں انہوں نے نبیؐ سے مرسل روایت کی ہے اس کو ہم نے ذکر کر دیا تا کہ پہچان ہو جائے۔

## ۳۶۴۳۔ حضرت عروہؓ بن عامر

حضرت عروہؓ بن عامر بن عبید بن رفاعہ ان کو بھی اسماعیلی نے بیان کیا ہے اور اپنی سند کے ساتھ عمرو بن دینار سے انہوں نے عروہ ابن عامر بن عبید بن رفاعہ سے روایت کی ہے کہ اسماء بنت عمیس اپنے تین لڑکوں کو لے کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور ان لڑکوں کو افسوں سکھانے کی آپ سے اجازت مانگی آپ نے فرمایا سکھا دو۔ اسماعیلی نے کہا ہے کہ عمرو بن دینار نے عروہ بن رفاعہ انصاری سے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۶۴۴۔ حضرت عروہؓ بن عبدالعزیٰ

حضرت عروہؓ بن عبدالعزیٰ بن حرثان بن عوف بن عبید بن عویج بن عدی بن کعب یہ مہاجرین حبش سے تھے اور وہیں فوت ہوئے انہوں نے کوئی اولاد نہیں چھوڑی تھی یہ جعفر نے کہا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابوموسیٰ نے ان کو عروہ بن اثاثہ عدوی بیان کیا ہے اور ان کا تذکرہ اس بیان سے پیشتر ہو چکا ہے اور یہ بھی کہا ہے کہ یہ مہاجرین فتح سے تھے مگر وہاں ان کا نسب نہیں بیان کیا پھر یہاں ان کو عروہ بن عبدالعزیٰ کہا ہے اور نسب بھی بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ مہاجرین حبش سے ہیں اور وہ دونوں ایک ہیں حالانکہ وہ ابن اثاثہ بن عبدالعزیٰ ہیں اور ان کے بیان میں ان کا نسب پہلے گزر چکا ہے جس طرح کہ ابوعمر اور زبیر وغیرہما نے ذکر کیا ہے اور شک نہیں کہ ابوموسیٰ نے چونکہ اس تذکرہ میں عروہ کو ابن اثاثہ اور مہاجرین فتح سے لکھا ہوا دیکھا اور ان کا نسب انکو معلوم نہ تھا اور یہاں عروہ کو ابن عبدالعزیٰ لکھا ہوا دیکھا عبدالعزیٰ نام ان کے دادا کا تھا لہٰذا انہوں نے ان دونوں کو دو شخص خیال کیا اگر غور کرتے تو ضرور سمجھ لیتے کہ وہ ایک ہی شخص ہیں اور ابوموسیٰ کا یہ کہنا کہ یہ مہاجرین فتح سے ہیں وہم اور غلطی بعض کاتبوں کی ہے۔ واللہ اعلم اور جس نے صحابہ سے اس شخص کو خیال کیا جو ان عبدالعزیٰ کی طرف منسوب ہیں اور ان کی صلبی اولاد کے صحابی ہونے کا منکر ہے منجملہ ان کے نعمان بن عدی بن نضلہ بن عبدالعزیٰ بن حرثان ہیں نعمان کے اور عبدالعزیٰ کے درمیان میں دو شخص ہیں علی ہذا القیاس اور یہ صرف اس سبب سے کہا جاتا ہے کہ بعض لوگوں نے عروہ و اثاثہ بن عبدالعزیٰ کی طرف منسوب کیا ہے اور زبیر بن بکار نے کہا ہے کہ ابو اثاثہ بن عبدالعزیٰ کے بیٹے عمرو ابن اثاثہ ہیں عروہ بن اثاثہ اور وہ مہاجرین حبش سے ہیں اور ان کی والدہ نابغہ بنت حرملہ تھیں یہ عمرو بن عاص کے اخیافی بھائی تھے ہم نے ان کو عمرو بن اثاثہ کے نام میں ذکر کیا ہے۔ واللہ اعلم

## ۳۶۴۵۔ حضرت عروہؓ بن عیاض

حضرت عروہؓ بن عیاض بن ابی الجعد بارقی ہیں۔ اور بارق (خاندان) ازد سے (ایک بطن) ہے اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ

بارق ایک پہاڑ (کا نام) ہے بعض لوگ قبیلہ ازد کے وہاں فروکش ہوئے تھے پس وہ اس (کے نام) سے منسوب ہو گئے حضرت عمر ﷛ نے انہیں عروہ کو کوفہ کا قاضی بنایا تھا اور ان کے ساتھ سلمان بن ربیعہ باہلی کو بھی مقرر کیا تھا یہ واقعہ شریح کے قاضی بنانے سے پہلے تھا۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے اور یہ حدیث ان سے مروی ہے کہ گھوڑی کی پیشانی میں خیر وابستہ ہے اور اس حدیث کو ابن مندہ اور ابو نعیم نے عروہ بن الجعد کے بیان میں لکھا ہے اور بعض نے ابن ابی الجعد کہا ہے۔ یہ پہلے گزر چکا ہے اور ابو موسیٰ نے ان کا تذکرہ نہیں کیا حالانکہ ایسے تذکروں کی ان کی عادت ہے۔ عروہ کے پاس ستر گھوڑے رہتے تھے جن لوگوں نے حضرت عثمان بن عفان ﷛ کی خلافت کے زمانہ میں کوفہ سے شام کی طرف کوچ کیا تھا یہ ان سب میں بڑے تھے۔

## ۳۶۴۶۔ حضرت عروہ قشیری ؓ (کنیت ابو غاضرہ)

حضرت عروہ قشیری ؓ۔ ان کی کنیت ابو غاضرہ تھی۔ فقیمی تھے فقیم بن دارم تمیمی کی اولاد سے تھے۔ ہم کو ابو الفضل یعنی منصور بن ابی الحسن فقیہ مخزومی نے اپنی سند کو ابو یعلی احمد بن علی تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے وہب بن بقیہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عاصم ابن ہلال نے غاضرہ بن عروہ فقیمی نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ کو میرے والد نے خبر دی کہ میں مدینہ آ کر مسجد میں داخل ہوا اور لوگ نماز کا انتظار کر رہے تھے پس ایک شخص ہمارے پاس (مکان سے) باہر آئے ان کے سر سے وضو کے (پانی کے) قطرے ٹپ رہے تھے یا غسل کے پس انہوں نے ہمارے ساتھ نماز پڑھی جب ہم لوگ نماز پڑھ چکے تو لوگ ان کی طرف کھڑے ہو کر کہنے لگے یا رسول اللہ فلاں بات بتائیے فلاں بات بتائیے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اے لوگو! اللہ کا دین نہایت آسان ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۴۷۔ حضرت عروہ ؓ قشیری

حضرت عروہ ؓ۔ ان کو اسماعیلی نے صحابہ میں ذکر کیا ہے اور انہوں نے اپنی سند کے ساتھ عروہ قشیری سے روایت کی ہے کہ عروہ نے کہا میں نے نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ ہم کئی خداؤں کی پرستش کیا کرتے تھے ان سے ہم دعا مانگتے تھے مگر ہماری دعا مقبول نہ ہوتی تھی پھر خدا نے آپ کو مبعوث کیا اور ہم کو ان خداؤں سے نجات دی نبی ﷺ نے فرمایا کامیاب ہوا وہ شخص جسے عقل دی گئی بعد اس کے آپ نے میرے لئے دو مرتبہ دعا کی اور مجھے دو کپڑے دیئے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ یہ حدیث اور کسی سے بھی مروی ہے۔

## ۳۶۴۸۔ حضرت عروہ ؓ بن مالک اسلمی

حضرت عروہ ؓ بن مالک اسلمی ہیں۔ صحابی تھے اس کو جعفر نے کہا ہے اور کچھ انہوں نے ان کی نسبت ذکر نہیں کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۶۴۹۔ حضرت عروہ ؓ بن مالک بن شداد

حضرت عروہ ؓ بن مالک بن شداد بن خزیمہ بعض لوگوں نے جذیمہ بن دراع بن عدی بن دار بن ہانی کہا ہے نبی ﷺ نے

ان کا نام عبدالرحمٰن رکھا تھا اس کو جعفر نے کہا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۶۵۰۔ حضرت عروہؓ مرادی

حضرت عروہؓ مرادی، مرادی ہیں۔ جعفر مستغفری نے کہا ہے کہ ابن منیع نے بخاری سے نقل کر کے بیان کیا ہے کہ یہ کوفہ میں رہتے تھے اور نبی ﷺ سے حدیث بھی روایت کی ہے مگر حدیث کو ذکر نہیں کیا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۶۵۱۔ حضرت عروہؓ بن مرہ

حضرت عروہؓ بن مرہ بن سراقہ انصاری ہیں اوسی ہیں واقعہ خیبر میں شہید ہوئے تھے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔

## ۳۶۵۲۔ حضرت عروہؓ بن مسعود

حضرت عروہؓ بن مسعود بن معتب بن مالک بن کعب بن عمرو بن سعد بن عوف بن ثقیف بن منبہ بن بکر بن ہوازن بن عکرمہ ابن خصفہ بن قیس عیلان ثقفی ہیں کنیت ان کی ابومسعود تھی اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ابو یعفور تھی اور ان کی والدہ سبیعہ بنت عبد شمس بن عبد مناف قریشیہ تھیں۔ عروہ اور مغیرہ بن شعبہ بن ابی عامر بن مسعود کا سلسلہ نسب مسعود میں جا کر مل جاتا ہے یہ عروہ وہی شخص ہیں کہ جن کو قریش نے نبیؐ کے پاس واقعہ حدیبیہ میں بھیجا تھا یہ (وہاں سے جب) قریش کے پاس واپس آئے تو ان سے کہا کہ تم لوگوں پر ایک واضح امر پیش ہے اس کو قبول کرو۔ ہم کو ابوجعفر بن سمین نے اپنی سند کو یونس بن بکیر تک پہنچا کر خبر دی انہوں نے اسحٰق سے روایت کی ہے جب رسول اللہؐ ثقیف سے واپس ہوئے تو عروہ بن مسعود بن معتب بھی آپ کے پیچھے سے چل نکلے پس آنحضرتؐ سے مدینہ میں پہنچنے سے پیشتر ملاقات کی اور اسلام لائے اور دریافت کیا کہ اپنی قوم کی طرف اسلام کے ساتھ لوٹ جاؤں رسول اللہؐ نے ان سے فرمایا جیسا کہ ان کی قوم بیان کرتی تھی کہ وہ لوگ تم کو قتل کر ڈالیں گے اور رسول اللہ ﷺ نے یہ پہچان لیا کہ ان میں نخوت ہے بوجہ اس کے وہ اس وقت تک اسلام نہ لائے تھے پس عروہ نے عرض کیا یا رسول اللہ میں اپنی قوم میں ان کی آنکھوں سے زیادہ محبوب ہوں قوم ان کی تابعدار تھی اور یہ بہت محبوب تھے۔

پس یہ اپنی قوم کو اسلام کی طرف بلاتے ہوئے چلے اور یہ امید کر لی کہ ان کے مرتبہ کی وجہ سے وہ لوگ ان کی مخالفت نہ کریں گے جب یہ ان سے نزدیک ہوئے اور ان لوگوں کو اسلام کی طرف بلایا اور ان کو اپنا دین ظاہر کیا۔ ان لوگوں نے ہر طرف سے ان کے تیر مارنا شروع کر دیئے پس ایک تیر ایسا پڑا (کہ اس کے صدمہ سے) شہید ہو گئے۔ بنو مالک تو یہ خیال کرتے ہیں کہ انہیں لوگوں میں سے ایک شخص نے ان کو قتل کیا اور اس کا نام اوس بن عوف تھا اور وہ سالم بن مالک کی اولاد سے تھا اور احلاف کا خیال ہے کہ عتاب بن مالک کی اولاد میں سے وہب بن جابر نے قتل کیا تھا۔ عروہ سے کہا گیا کہ تم اپنے خون میں کیا دیکھتے ہو انہوں نے کہا کرامت کہ اسی سے مجھ کو اللہ نے بزرگی دی اللہ برتر نے شہادت کو میرے پاس بھیجا ہے نہیں ہے۔ مجھ میں کوئی چیز لیکن جوان شہیدوں میں تھی جو رسول اللہؐ کے شریک ہو کر اللہ کی راہ میں شہید ہو گئے قبل اس کے کہ آنحضرتؐ ہجرت کریں پس تم لوگ مجھ کو ان کے ساتھ دفن کر دو پس ان لوگوں نے انہیں کے ساتھ دفن کر دیا پس وہ لوگ خیال کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کے حق میں فرمایا تھا کہ عروہ کا حال ان کی قوم میں مثل حال صاحب یٰسین کے ہے ان کی قوم میں اور قتادہ نے اللہ تعالیٰ کے قول لولا

نزل هذا القران علی رجل من القریتین عظیم کی تفسیر میں بیان کیا ہے کہ یہ قول ولید بن المغیرہ المخزومی ابوخالد کا تھا وہ کہتا تھا کہ محمد جو کچھ کہتے ہیں اگر حق ہوتا تو قرآن مجھ پر یا عروہ بن مسعود ثقفی پر نازل ہوتا اور دو گاؤں سے مراد مکہ اور طائف ہے اور عروہ حضرت مسیح سے صورت میں مشابہ تھے۔ ان سے حذیفہ بن یمان نے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے فرمایا کہ اپنے مردوں کو تم لوگ لا الہ الا اللہ تلقین کرو کیونکہ وہ گناہوں کو ہدم کر دیتا ہے جس طرح بھیہ بنیادوں کو ہدم کر دیتی ہے کہا گیا یارسول اللہ زندوں کے واسطے اس کی کیا کیفیت ہے آپ نے فرمایا کہ زندوں کے واسطے تو وہ بڑی ہدم کرنے والی چیز ہے۔ عروہ کے ایک بیٹا تھا جس کو لوگ ابوالملیح کہتے تھے وہ اپنے والد کے شہید ہو جانے کے بعد قارب بن اسود کے ساتھ اسلام لایا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۵۳۔ حضرت عروہؓ بن مسعود غفاری

حضرت عروہؓ بن مسعود غفاری' غفاری ہیں ان کو ابن شاہین نے بیان کیا ہے ان سے شعبی نے روایت کی ہے کہ انہوں نے ماہ رمضان کی نسبت ایک حدیث رسول اللہ ﷺ سے سنی ہے اس کے واسطے ایک سیاق ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔ کہا ہے کہ میں نہیں جانتا ہوں کہ کسی نے ان کا عروہ نام بیان کیا ہو کیونکہ یہ ابن مسعود کہے جاتے ہیں ان ان کا کوئی نام نہیں بیان کیا گیا ہے ہاں بعض لوگوں نے عبداللہ نام بیان کیا ہے ہم اس پہلے تذکرہ میں اس کو ذکر کر چکے ہیں پس اگر قول محفوظ ہے تو وہ ضرور ہی نادر ہے۔

## ۳۶۵۴۔ حضرت عروہؓ بن مضرس

حضرت عروہؓ بن مضرس بن اوس بن حارثہ بن لام بن عمرو بن طریف بن عمرو بن ثمامہ بن مالک بن جدعاء بن ذہل بن رومان ابن جندب بن خارجہ بن سعد بن فطرہ بن طی یہ اپنی قوم کے سردار تھے اور ریاست کی وجہ سے عدی بن حاتم سے دشمنی رکھتے تھے۔ ان کے والد بھی بڑی ریاست والے تھے یہ وہی عروہ ہیں جن کے ساتھ خالد بن ولید نے عیینہ بن حصن فزاری کو بھیجا جبکہ انہوں نے ان کو زمانہ ردت میں قید کر کے ابوبکر صدیق کے پاس بھیجا تھا ہم کو اسماعیل بن عبید اور ابراہیم ابن محمد وغیر ہما نے اپنی سندوں کو ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابن ابی عمر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سفیان نے داؤد بن ابی ہند سے انہوں نے اسماعیل بن ابی خالد اور زکریا بن ابی زائدہ سے انہوں نے شعبی سے انہوں نے عروہ بن مضرس بن اوس بن حارثہ بن لام طائی سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے میں رسول اللہ ﷺ کے پاس مزدلفہ میں آیا جبکہ آپ نماز ادا کرنے نکلے تھے میں نے آپ سے عرض کیا یارسول اللہ میں قبیلہ طی کے پہاڑوں سے آیا ہوں میں نے اپنی سواری کو پست کر دیا ہے اور اپنے آپ کو بہت تکلیف میں ڈالا ہے خدا کی قسم جو پہاڑ مجھ کو ملا میں اس پر ٹھہرا پس کیا میرا حج ہو گیا رسول اللہؐ نے فرمایا جو شخص ہماری اس نماز میں شریک ہو اور ہمارے ساتھ وقوف کرے چلنے کے وقت تک اور اس سے پہلے دن کے وقت یارات کے وقت عرفہ میں وقوف کر چکا ہو تو اس کا حج پورا ہو گیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۵۵۔ حضرت عروہ ؓ بن معتب

حضرت عروہ ؓ بن معتب انصاری ہیں۔ ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے (امام) بخاری نے کہا ہے کہ ان کا شمار تابعین میں ہے اور یہی درست ہے ابن ابی خیثمہ نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے ان سے ولید بن عامر بن مدنی نے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا سواری کا مالک اس کے صدر مقام میں بیٹھنے کا زیادہ حقدار ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۵۶۔ حضرت عریب ؓ (کنیت ابو عبداللہ)

حضرت عریب ؓ۔ ان کی کنیت ابو عبداللہ تھی ملیکی ہیں۔ اہل شام میں ان کا شمار ہے بخاری نے کہا ہے کہ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ صحابی تھے ہم کو محمد بن عمر بن ابی عیسیٰ نے اجازتاً خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حسن بن احمد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن عبداللہ حافظ نے وہ کہتے تھے ہمیں خبر دی ابوالقاسم سلیمان بن احمد نے وہ کہتے تھے ہمیں سے احمد بن عبدالرحمٰن بن عفان حرانی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابو جعفر نقیلی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم کو سعد ابن سنان نے یزید بن عبداللہ بن عریب نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے دادا سے انہوں نے نبی ﷺ سے نقل کر کے خبر دی کہ آپ نے فرمایا یہ آیت الذین ینفقون اموالھم بالیل والنھار سر او علانیہ ان لوگوں کے حق میں نازل ہوئی ہے جو جہاد فی سبیل اللہ میں اپنا مال خرچ کرتے ہیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۵۷۔ حضرت عریب ؓ بن عبد کلال

حضرت عریب ؓ بن عبد کلال بن عریب بن سرح مدل بن ذی رعین حمیری کی اولاد سے ہیں نبیؐ نے ان کے اور ان کے بھائی حارث بن عبد کلال کی طرف تحریر لکھی تھی اور حکومت حمیر ان دونوں کے متعلق تھی۔ اس کو کلبی نے کہا ہے ان کے بھائی کے تذکرہ میں اس سے زیادہ بیان ہوا ہے۔

# باب العین والسین

## ۳۶۵۸۔ حضرت عس ؓ عذری

حضرت عس ؓ۔ عذری ہیں۔ اور بعض لوگ ان کو غفاری کہتے ہیں انہوں نے نبیؐ سے ایک زمین وادی قریٰ میں مانگی تھی جو آپ نے انہیں دے دی تھی اسی وجہ سے اس زمین کا نام بویرہ عس مشہور ہوا۔ یہ کہتے تھے میں نے نبیؐ کو غزوۂ تبوک میں دیکھا تھا آپ نے مسجد وادی القریٰ میں نماز پڑھی تھی۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو عمر نے اسی طرح عس کے نام میں لکھا ہے اور ابو عمر نے عُنیر کے نام میں بھی ان کا تذکرہ لکھا ہے مگر اس میں اختلاف ہے امیر ابو نصر نے عنتر لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ عذری ہیں اور صحابی ہیں ان کی حدیث ابو حاتم رازی نے روایت کی ہے بعض لوگوں کا بیان ہے کہ وہی اس کے ساتھ متفرد ہیں اور عبدالغنی بن سعید نے کہا ہے کہ بعض لوگوں نے ان کا نام عس بیان کیا ہے اور بہ نسبت عنتر کے وہ صحیح ہے مگر ابو عمر کی کتاب استیعاب کے کئی صحیح نسخوں میں نے عنتر لکھا ہوا دیکھا ہے۔ واللہ اعلم

## ۳۶۵۹۔ حضرت عسجدیؓ بن مانع

حضرت عسجدیؓ بن مانع سکسکی۔ ان کا شمار نبی ﷺ کے اصحابہ میں ہے فتح مصر میں شریک تھے اہل مصر میں مشہور ہیں یہ ابو سعید بن یونس کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۶۶۰۔ حضرت عسعسؓ بن سلامہ

حضرت عسعسؓ بن سلامہ تمیمی ہیں بصری تھے بصرہ میں رہتے تھے ان کا صحابی ہونا ثابت نہیں ہے ان سے حسن اور ازرق بن قیس حارثی نے روایت کی ہے بیان کیا جاتا ہے کہ انہوں نے نبی ﷺ سے خود حدیث نہیں سنی ان کی حدیث مرسل ان کی کنیت ابو صفرہ تھی بعض نے کہا ہے کہ ابوصفیر اور بعض نے کہا کہ ابوسفرہ تھی۔ شعبہ نے ازرق بن قیس سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے میں عسعس بن سلامہ کو کہتے ہوئے سنا کہ اصحاب نبیؐ میں سے ایک شخص پہاڑ میں عبادت کرنے کو چلے آئے پس (وہیں) گم ہو گئے پھر وہ ڈھونڈھے گئے اور نبیؐ کے حضور میں حاضر کئے گئے انہوں نے عرض کیا کہ میں نے نذر مانی تھی کہ میں گوشہ نشینی کرلوں گا اور عبادت کیا کروں گا نبیؐ نے فرمایا ایسا نہ کرو یا یہ فرمایا کہ کوئی ایسا نہ کرے یہی تین بار فرمایا (پھر فرمایا کہ) اسلامی مقامات (کیونکہ اسلامی مقامات میں رہنے سے یا تو خود اس کو مسلمانوں سے دینی نفع پہنچے گا یا اس سے دوسرے مسلمان کو نفع اٹھائیں گے۔) میں ایک تھوڑی دیر ٹھہرنا بہتر ہے تنہائی میں چالیس برس عبادت کرنے سے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

# باب العین والصاد

## ۳۶۶۱۔ حضرت عصام مزنیؓ

حضرت عصام مزنیؓ۔ مزنی ہیں صحابی تھے۔ ہم کو ابراہیم بن محمد وغیرہ نے اپنی سندوں کے ساتھ محمد بن عیسیٰ بن سورہ سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابن ابی عمر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابن عیینہ نے عبدالملک بن نوفل بن مساحق سے انہوں نے بن عصام مزنی سے انہوں نے اپنے والد سے نقل کر کے بیان کیا اور وہ صحابی تھے فرماتے تھے کہ نبیؐ نے جب (کہیں) لشکر بھیجا تھا تو آپ نے فرمایا کہ تم جب مسجد دیکھو یا (شک راوی ہے) موذن (کی اذان) کو سنو تو (اس وقت) تم کسی کو قتل نہ کرو۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۶۲۔ حضرت عصمہؓ بن ابیر

حضرت عصمہؓ بن ابیر بن زید بن عبداللہ بن صریم بن وائلہ بن عمرو بن عبداللہ بن لویٔ بن عمرو بن حارث بن تیم بن عبدمناۃ بن اُدّ بن طابخہ بن الیاس بن مضر تیمی تیم ربابی ہیں یہ رسول اللہ ﷺ کے پاس اپنی قوم بنی تیم بن عبدمناہ کے اسلام کی خبر لے کر آئے تھے۔ یہ تیم تمیم بن مرہ بن اُدّ بن طابخہ کے چچازاد بھائی تھے یہ عصمہ سجاح کے کارزار میں شریک تھے (کیونکہ) اس نے حضرت ابوبکرؓ کے زمانے میں نبوت کا دعویٰ کیا تھا۔ یہ ان دنوں بنی عبدمناہ کے سردار تھے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۶۶۳۔ حضرت عصمہؓ اسدی

حضرت عصمہؓ۔ اسدی تھے اسد بن خزیمہ کی اولاد سے تھے غزوۂ بدر میں شریک تھے اور بنی مازن بن نجار کے حلیف تھے ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابونعیم نے کہا ہے ان کا نام عصیمہ بھی بیان کیا گیا ہے عصیمہ کے نام میں انشاء اللہ تعالیٰ ان کا حال بیان کیا جائے گا۔

## ۳۶۶۴۔ حضرت عصمہؓ انصاری

حضرت عصمہؓ۔ انصاری ہیں یہ بنی مالک بن نجار کے حلیف تھے اور قبیلہ اشجع سے تھے۔ ان کو موسیٰ بن عقبہ نے ان لوگوں میں ذکر کیا ہے جو بدر میں شریک تھے ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔ ان کے نسب میں بھی جو کچھ کلام ہے انشاء اللہ تعالیٰ عصیمہ کے نام میں ذکر کیا جائے گا۔

## ۳۶۶۵۔ حضرت عصمہؓ بن حصین

حضرت عصمہؓ بن حصین یہ اکثر اپنے دادا کی طرف منسوب کئے گئے ہیں بعض لوگ کہتے ہیں کہ عصمہ بن وبرہ بن خالد بن عجلان بن زید بن غنم بن سالم بن عوف بن عمرو بن عوف بن خزرج اکبر انصاری خزرجی ہیں۔ غزوۂ بدر میں شریک تھے اس کو موسیٰ بن عقبہ اور واقدی اور ابن عمارہ نے بیان کیا ہے مگر ابن اسحٰق اور ابومعشر نے ان کو اہل بدر سے نہیں کہا ہے۔ ہشام بن عروہ نے اپنے والد سے نقل کر کے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ جو لوگ غزوۂ بدر میں شریک تھے ان میں ہبیل اور عصمہ بھی تھے دونوں جو وبرہ کے بیٹے اور عوف بن خزرج کے خاندان سے تھے اسی طرح ان کو ابن کلبی نے بھی کہا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۶۶۶۔ حضرت عصمہؓ بن رباب

حضرت عصمہؓ بن ریاب بن حنیف بن رباب بن حارث بن امیہ بن زید یہ غزوۂ حدیبیہ میں شریک تھے۔ انہوں نے درخت کے نیچے بیعت کی تھی اس کے بعد تمام غزوات میں شریک تھے اور واقعہ یمامہ میں شہید ہوئے تھے ان کو ابن دباغ اندلسی نے ابوعمر پر استدراک کرنے کے لیے بیان کیا ہے۔

## ۳۶۶۷۔ حضرت عصمہؓ بن سرح

حضرت عصمہؓ بن سرح۔ یہ کہتے تھے میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ غزوۂ حنین میں شریک تھا۔ ان سے ان کے بیٹے عبداللہ نے روایت کی ہے ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے اور ان کو ابواحمد عسکری نے ذکر کر کے کہا ہے کہ یہ عصمہ بن سرج ہیں۔

## ۳۶۶۸۔ حضرت عصمہؓ بن قیس ہوزنی

حضرت عصمہؓ بن قیس۔ ہوزنی ہیں اور بعض نے کہا ہے کہ سلمی ہیں ان نام عصیہ تھا رسول اللہ ﷺ نے ان کا نام عصمہ رکھا ان سے ازہر بن عبداللہ نے روایت کی ہے کہ یہ فتنہ مشرق سے اللہ کی پناہ مانگتے تھے ان سے کہا گیا کہ فتنہ مغرب کی کیا کیفیت ہے انہوں نے کہا وہ بہت بڑا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے پوچھا کہ کیا خبر لائے ہو انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ بہت ہی بری خبر ہے میں اس وقت اس سب سے زندہ بچ کر آیا کہ میں نے آپ کی برائی بیان کی اور ان کے معبودوں کی تعریف کی حضرت نے پوچھا کہ تم اپنے دل کی کیا کیفیت پاتے ہو انہوں نے عرض کیا کہ دل تو ایمان پر قائم ہے حضرت نے فرمایا کہ پھر ( کچھ مضائقہ نہیں، اگر اب وہ تم سے ایسا کریں تو تم پھر ایسا ہی کرنا۔

ہمیں ابو جعفر یعنی عبید اللہ بن احمد نے اپنی سند یونس بن بکیر تک پہنچا کر خبر دی وہ ابن اسحاق سے نقل کرتے تھے کہ انہوں نے کہا کہ مجھ سے عمار بن یاسر کی اولاد میں سے چند لوگوں نے بیان کیا کہ حضرت عمار کی والدہ سمیہ کو بنی مغیرہ بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم کے لوگوں نے اسلام پر مارنا شروع کیا اور وہ کسی طرح اسلام سے انکار نہ کرتی تھیں یہاں تک کہ ان لوگوں نے ان کو مار ڈالا۔ ایک مرتبہ رسول اللہؐ کا گزر عمار اور ان کی والدہ اور والد کی طرف ہوا وہ لوگ مکہ کے مقام رمضاء میں مارے جا رہے تھے حضرت نے فرمایا کہ اے آل یاسر صبر کرو تمہارے آرام کی جگہ جنت ہے نیز ابو جعفر کہتے تھے کہ ہم سے یونس نے عبداللہ بن عون سے انہوں نے محمد بن سیرین سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ ایک مرتبہ رسول اللہؐ کا گذر عمار بن یاسر کی طرف ہوا وہ رو رہے تھے اور اپنی آنکھیں مل رہے تھے رسول اللہؐ نے پوچھا کیا حال ہے کیا کافروں نے تمہیں پکڑ کر پانی میں غوطہ دیا اور تم نے ایسا ایسا کہا اگر اب پھر وہ ایسا کریں تو پھر ایسے کہہ دینا نیز ابو جعفر بیان کرتے تھے کہ ہم سے یونس سے ابن اسحاق سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے حکیم جبیر نے سعید بن جبیر سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے ابن عباس سے پوچھا کہ کیا مشرکین مسلمانوں کو ایسا ستاتے تھے کہ مسلمان اپنے دین کے چھوڑ دینے میں معذور سمجھے جاتے انہوں نے کہا اللہ کی قسم بہت مارتے تھے بھوکا رکھتے تھے پیاسا رکھتے تھے کہ اٹھ کر بیٹھنا بھی مشکل ہو جاتا تھا کہتے تھے کہ جو کچھ ہم چاہتے ہیں اس کو منظور کرو اور کہو کہ لات اور عزیٰ ہمارے معبود ہیں اللہ ہمارا معبود نہیں ہے جب وہ ایسا کہہ دیتے تو چھوڑے جاتے تھے یہاں تک کہ اگر کوئی مزدور اس طرف سے نکلتا تو کہتے کہ یہی تیرا معبود ہے اللہ تیرا معبود نہیں جان بچانے کے لئے اس کا بھی اقرار کرنا پڑتا تھا حضرت عمار نے مدینہ کی طرف ہجرت کی تھی اور بدر اور احد اور خندق اور بیعت الرضوان میں رسول اللہؐ کے ساتھ تھے۔

عبید اللہ بن احمد بن علی نے اپنی اسناد کے ساتھ ہم کو خبر دی انہوں نے یونس بن بکیر سے انہوں نے ابن اسحاق سے ان لوگوں کے ناموں کی بابت روایت کی جو بنی مخزوم سے بدر میں شریک ہوئے کہ ان میں عمار بن یاسر بھی تھے ان لوگوں نے بیان کیا ہے کہ عمار بن یاسر بدر اور احد وغیرہ میں شریک تھے۔ ہمیں ابو البرکات یعنی حسن بن محمد بن حسن دمشقی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو العشائر یعنی محمد بن خلیل بن فارس نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں فقیہ ابو القاسم یعنی علی محمد بن علی مصیصی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو محمد یعنی عبدالرحمن بن عثمان بن قاسم بن ابی نصر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالحسن یعنی خیثمہ بن سلیمان بن حیدرہ طرابلسی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابراہیم بن ابی سفیان قیسرانی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن یوسف نے فریابی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ثوری نے عبدالملک بن عمیر سے انہوں نے ربعی بن خراش کے غلام سے انہوں نے حضرت حذیفہ بن یمان سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اے لوگو میرے بعد ابوبکر و عمر کی اقتدا کرو اور عمار کی روش سیکھو اور ابن ام عبد ( یعنی عبداللہ ابن مسعود ) کے حکم پر عمل کرو۔

ہمیں ابو یاسر بن ابی حبہ نے اپنی سند عبداللہ بن احمد بن حنبل تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے کہ مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یزید ابن ہارون نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عوام بن حوشب نے سلمہ بن کہیل سے انہوں نے علقمہ سے انہوں نے حضرت خالد بن ولید سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ میرے اور عمار کے درمیان میں کچھ گفتگو ہوئی میں نے ان کو کوئی سخت بات کہی پھر عمار میری شکایت کرنے کے لیے نبیؐ کے پاس گئے اور اس کے بعد میں بھی نبیؐ کے حضور میں گیا اس وقت وہ میری شکایت کر رہے تھے وہاں بھی میں نے ان کو کچھ سخت باتیں کہیں نبیؐ چپ بیٹھے ہوئے تھے کچھ نہیں بولتے تھے عمار رونے لگے اور عرض کیا یا رسول اللہ آپ خالد کی حالت نہیں دیکھتے رسول اللہؐ نے سر اٹھایا اور فرمایا جو شخص عمار سے دشمنی رکھے اللہ اس سے دشمنی رکھے جو شخص عمار سے بغض رکھتا ہو اللہ اس کو اپنا مبغوض بنا دے حضرت خالد کہتے تھے اس وقت مجھ کو دنیا میں اس بات سے زیادہ کوئی چیز محبوب نہ تھی کہ کسی طرح عمار مجھ سے راضی ہو جائیں چنانچہ میں وہاں سے نکل کر عمار سے ملا (اور ان سے معافی مانگی) پس وہ راضی ہو گئے۔

ہمیں عبداللہ ابن احمد نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے وکیع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سفیان نے ابو اسحاق سے انہوں نے ہانی بن ہانی سے انہوں نے حضرت علیؓ سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ عمار (ایک مرتبہ) نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اندر آنے کی اجازت مانگی حضرت نے ان کو یہ الفاظ کہہ کر اجازت دی مرحبا بالطیب المطیب (جگہ بہت کشادہ ہے اس پاک اور پاکیزہ کے لئے) ہمیں ابراہیم بن محمد وغیرہ نے اپنی سند ابو عیسیٰ ترمذی تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے قاسم بن دینار کوفی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبید اللہ بن موسیٰ نے عبدالعزیز بن سیاہ سے انہوں نے حبیب بن ابی ثابت سے انہوں نے عطا بن یسار سے انہوں نے عائشہ صدیقہؓ سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتی تھی کہ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ عمار کے سامنے جب کبھی دو باتیں پیش کی جاتی ہیں تو وہ اسی بات کو اختیار کرتے ہیں جن میں رشد وہدایت زیادہ ہو۔ نیز محمد بن ابراہیم کہتے تھے ہم سے ترمذی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابو مصعب مدینی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبدالعزیز بن محمد نے علاء بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت کر کے بیان کیا کہ رسول اللہؐ نے ایک مرتبہ فرمایا کہ اے عمار خوش ہو تم کو گروہ باغی قتل کرے گا اسی مضمون کی روایت حضرت ام سلمہ سے اور عبداللہ بن عمرو بن عاص سے اور حذیفہ سے مروی ہے اور شعبہ نے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے حضرت عمار سے کہا کہ اے کنکٹے غلام؟ حضرت عمار نے کہا میرے کان کی خبر اس قدر مشہور ہو گئی۔ شعبہ نے بیان کیا ہے کہ حضرت عمار کا کان رسول اللہؐ کے ہمراہ کسی غزوہ میں کٹ گیا تھا مگر یہ شعبہ کی غلطی ہے صحیح یہ ہے کہ کان ان کا جنگ یمامہ میں (بعہد حضرت صدیق) شہید ہوا تھا۔

## حضرت عمار کے مناقب

یہ پہلے مسلمان ہیں جنہوں نے اسلام میں پہلی مسجد بنائی ہمیں عبید اللہ بن احمد بن علی نے اپنی سند یونس بن بکیر تک پہنچا کر خبر دی وہ عبدالرحمٰن بن عبداللہ سے وہ حکم بن عتیبہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہؐ جب مدینہ تشریف لائے تو بوقت چاشت وہاں پہنچے تھے حضرت عمار نے کہا بڑی ضرورت ہے کہ ہم رسول اللہؐ کے لئے کوئی جگہ ایسی بنا دیں جہاں آپ دوپہر کو سایہ میں بیٹھیں اور وہیں آپ نماز پڑھیں چنانچہ چند پتھر جمع کئے اور مسجد قباء کی بنیاد ڈالی پس یہ سب سے پہلی مسجد ہے جو بنائی گئی

اور حضرت عمار نے اس کو بنایا۔ ہمیں اسمٰعیل بن علی وغیرہ نے اپنی سند محمد بن عیسیٰ (ترمذی) تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عمر بن علی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے یزید بن زریع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سعید نے قتادہ سے انہوں نے عروہ سے انہوں نے سعید بن عبدالرحمٰن بن ابزی سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے حضرت عمار بن یاسر سے روایت کر کے بیان کیا نبیؐ نے حضرت عمار کو حکم دیا تھا کہ تیمم میں صرف چہرہ اور ہتھیلیوں پر مسح کرنا چاہئے۔

حضرت عمار مسیلمہ کذاب کی لڑائی میں شریک تھے نافع نے حضرت ابن عمر سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ میں نے عمار بن یاسر کو جنگ یمامہ میں ایک بلند پتھر پر کھڑے ہوئے دیکھا وہ چیخ چیخ کر کہہ رہے تھے کہ اے مسلمانوں کیا جنت سے بھاگتے ہو یہاں آؤ یہاں آؤ میں عمار بن یاسر ہوں میرے پاس آؤ حضرت ابن عمر کہتے تھے میں ان کے کان کو دیکھ رہا تھا کہ وہ اسی وقت تازہ کٹا ہوا لٹک رہا تھا اور وہ اسی طرح سرگرم قتال تھے۔

حضرت عمار کے مناقب بہت مروی ہیں مگر ہم یہاں اسی مقدار پر قناعت کرتے ہیں۔

## حضرت عمار عامل کوفہ

ان کو حضرت عمر بن خطاب نے کوفہ کا عامل بنا کر بھیجا تھا اور اہل کوفہ کو یہ خط لکھا تھا۔ **اما بعد فانی قد بعثت الیکم عمارا امیرا و عبداللہ بن مسعود وزیر و معلما و هما من نجباء اصحاب محمد فاتقدوا بهما** (بعد حمد و نعت کے معلوم ہو کہ میں نے عمار کو تم پر حاکم بنا کر اور عبداللہ بن مسعود کو ان کا وزیر اور تمہارا معلم مقرر کر کے بھیجا ہے یہ دونوں محمدؐ کے برگزیدہ اصحاب میں سے ہیں پس تم سب ان دونوں کی پیروی کرو) جب حضرت عمر نے حضرت عمار کو اس عہدے سے معزول کیا تو ان سے پوچھا کہ کیا اس معزول کرنے سے تم کچھ ناخوش ہو گئے ہو انہوں نے جواب دیا کہ واللہ ہم حکومت ملنے سے نہ خوش ہوئے تھے معزول ہونے سے ناخوش نہیں ہوئے بعد اس کے یہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں رہنے لگے اور ان کے ساتھ جنگ جمل اور صفین میں شریک ہوئے جس میں انہوں نے بڑے کارنمایاں کئے ابو عبدالرحمٰن سلمی نے بیان کیا ہے کہ ہم جنگ صفین میں حضرت علی کے ساتھ تھے ہم نے دیکھا کہ جس طرف عمار جھکتے تھے تمام اصحاب نبیؐ اسی طرف جھک پڑتے تھے یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا عمار ان سب کے رہنما ہیں ہم نے اس دن عمار سے یہ بھی سنا وہ ہاشم بن عتبہ بن ابی وقاص سے کہہ رہے تھے کہ اے ہاشم تم جنت سے بھاگتے ہو دیکھو جنت تلوار کی باڑھ کے نیچے ہے آج میں جا کر اپنے دوستوں سے ملوں گا حضرت محمد (ﷺ) سے ملوں گا اور ان کے دوستوں (یعنی ابوبکر و عمر و عثمان وغیرہ رضی اللہ عنہم سے) ملوں گا واللہ اگر یہ لوگ ہم کو ماریں اور مقام ہجر تک مارتے ہوئے چلے جائیں تب بھی میں یہی سمجھوں گا کہ میں حق پر ہوں اور یہ لوگ باطل پر ہیں۔ ابوالبختری نے بیان کیا ہے کہ عمار بن یاسر نے جنگ صفین میں کہا کہ کوئی چیز پینے کی میرے واسطے لے آؤ چنانچہ لوگ دودھ لے گئے حضرت عمارؓ کہنے لگے بیشک رسول اللہؐ مجھ سے فرما گئے ہیں کہ تمہارا آخری شربت دنیا میں دودھ ہو گا بعد اس کے انہوں لڑنا شروع کیا اور شہید ہو گئے اس وقت ان کی عمر ۹۴ سال کی تھی اور بعض لوگوں نے کہا ہے ۹۳ سال کی اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ ۹۱ سال کی۔

عمارہ بن خزیمہ بن ثابت نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ خزیمہ بن ثابت جنگ جمل میں شریک تھے مگر انہوں نے تلوار میان سے نہیں نکالی اور صفین میں بھی شریک تھے مگر وہ لڑے نہیں اور یہی کہتے رہے کہ جب تک عمار شہید نہ ہو جائیں گے میں نہ لڑوں گا

میں دیکھ لوں کہ ان کو کون قتل کرتا ہے کیونکہ میں نے رسول اللہؐ سے سنا ہے کہ عمار کو گروہ باغی قتل کرے گا چنانچہ جب حضرت عمار شہید ہو گئے تو خزیمہ نے کہا کہ اب مجھ کو گمراہی (مخالفین کی) ظاہر ہو گئی اس کے بعد وہ آگے بڑھے اور (لڑنا شروع) کیا یہاں تک کہ وہ بھی شہید ہو گئے۔ جب حضرت عمار زخمی ہوئے تو انہوں نے یہ وصیت کی کہ مجھ کو انہی کپڑوں کے ساتھ دفن کر دینا میں انہی کپڑوں کے ساتھ خدا کے سامنے جاؤں گا ان کے قاتل کے نام میں اختلاف ہے بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کو ابوالغادیہ مزنی یا جہنی نے قتل کیا تھا ایک نیزہ مارا تھا جس سے یہ گر گئے جب یہ گر گئے تو ایک دوسرے شخص نے آ کر سر کاٹ لیا وہ دونوں آدمی باہم لڑنے لگے ہر ایک کہتا تھا کہ میں نے قتل کیا حضرت عمرو بن عاص نے کہا کہ خدا کی قسم یہ دونوں دوزخ کے لئے لڑ رہے ہیں (یعنی وہ کہتا ہے میں دوزخی ہوں وہ کہتا ہے میں دوزخی ہوں) واللہ میں اس وقت آرزو کرتا ہوں کہ کاش آج سے بیس برس پہلے میں مر گیا ہوتا۔ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ عقبہ بن عامر جہنی اور عمر بن حارث خولانی اور شریک بن سلمہ مرادی نے مل کر ان کو قتل کیا ربیع الاول یا ربیع الآخر ۳۷ھ میں یہ واقعہ پیش آیا۔ حضرت علی نے ان کو انہی کپڑوں میں دفن کیا اور غسل بھی نہیں دیا اور اہل کوفہ نے روایت کی ہے کہ حضرت علی نے ان کی نماز جنازہ بھی پڑھی شہید کے متعلق اہل کوفہ کا مذہب یہی ہے کہ اس کی نماز جنازہ پڑھی جائے اور اس کو غسل نہ دیا جائے۔

حضرت عمار کا رنگ گندم گوں تھا قد کچھ لمبا تھا آنکھیں بڑی بڑی تھیں سینہ کشادہ تھا بال سفید ہو گئے تھے اور یہ ان کا رنگ بدلتے تھے بعض لوگوں کا بیان ہے کہ ان کے سر میں بال نہ تھے صرف چند بال ان کے آگے والے حصہ میں تھے۔

ان سے بہت حدیثیں مروی ہیں ان سے حضرت علی بن ابی طالب نے اور حضرت ابن عباس نے اور ابوموسیٰ نے اور جابر نے اور ابوامامہ نے اور ابوالطفیل نے اور نیز اور صحابہ نے اور منجملہ تابعین نے ان کے بیٹے محمد بن عمار نے اور ابن مسیب نے اور ابوبکر بن عبدالرحمٰن نے اور محمد بن حنفیہ نے اور ابووائل نے اور علقمہ نے اور زر بن حبیش نے اور نیز اور لوگوں نے احادیث کی روایت کی ہے ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۷۹۹۔ حضرت عمارہؓ بن احمر مازنی

حضرت عمارہؓ بن احمر مازنی۔ یہ عمارہ بن احمر مازنی ہیں محمد بن اسماعیل بخاری نے صحابہ میں ان کا ذکر کیا ہے۔ قتیلہ بنت جمیع نے یزید بن حنفیہ سے انہوں نے اپنے باپ سے روایت کی ہے انہوں نے کہا میں نے عمارہ بن احمر مازنی کو کہتے ہوئے سنا کہ رسول اللہؐ کے لوگوں نے مجھ پر حملہ کیا اور اونٹ ہانک کر لے گئے تقسیم کرنے سے پہلے نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوا آپ نے واپس کر دیا ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۸۰۰۔ حضرت عمارہؓ بن اوس بن خالد

حضرت عمارہؓ بن اوس بن خالد بن عبید بن امیہ بن عامر بن خطمہ انصاری۔ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کا ذکر کیا ہے اور تحویل قبلہ کی حدیث ان سے روایت کی ہے اور ابوعمر نے ان کا نسب اس طرح بیان کیا ہے عمارہ بن اوس بن زید بن ثعلبہ بن غنم بن مالک بن نجار انصاری۔ مگر اول زیادہ صحیح ہے اور یہ کوفی ہیں زیاد بن علاقہ نے ان سے روایت کی ہے۔ ابوالفضل مخزومی فقیہ نے

اپنی اسناد ابی یعلی موصلی تک پہنچا کر ہم کو خبر دی وہ کہتے تھے کہ ہم سے یحییٰ بن عبد الحمید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے قیس بن ربیع نے بیان کیا انہوں نے زیاد بن علاقہ سے انہوں نے عمارہ بن اوس سے روایت کی اور انہوں نے دونوں قبلوں کی طرف نماز پڑھی ہے انہوں نے کہا میں اپنے مقام میں تھا کہ میں نے سنا ایک منادی دروازہ پر ندا کر رہا ہے کہ نبیؐ نے قبلہ تبدیل کر دیا پس میرے سامنے آیا اور مردوں اور عورتوں اور لڑکوں نے بیت المقدس کی طرف بھی نماز پڑھی اور کعبہ کی طرف بھی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۸۰۱۔ حضرت عمارہؓ بن ثابت انصاری

حضرت عمارہؓ بن ثابت انصاری۔ بھائی ہیں خزیمہ بن ثابت کے ان کا نسب ان کے بھائی کے ذکر میں پہلے مذکور ہو چکا ان سے ان کے بھائی کے بیٹے عمارہ بن خزیمہ بن ثابت نے روایت کی ہے یونس نے زہری سے انہوں نے ابن خزیمہ سے انہوں نے اپنے چچا عمارہ سے جو صحابی تھے روایت کی ہے کہ خزیمہ بن ثابت نے خواب میں دیکھا کہ نبیؐ کی پیشانی پر سجدہ کر رہے ہیں خزیمہ نے نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر یہ خواب بیان کیا رسول اللہؐ لیٹ گئے اور فرمایا کہ اپنا خواب سچا کر لو پس انہوں نے آپ کی پیشانی پر سجدہ کیا اور ابوالیمان نے شعبہ سے اس کو روایت کیا ہے اور کہا ہے کہ ان کے چچا نے جو اصحاب نبیؐ میں سے تھے اس کو اسی طرح ان سے بیان کیا ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۸۰۲۔ حضرت عمارہؓ بن حزم انصاری

حضرت عمارہؓ بن حزم انصاری بن زید بن لوذان بن عمرو بن عبد بن عوف بن غنم بن مالک بن نجار انصاری خزرجی بنی نجار سے ہیں بھائی ہیں عمرو بن حزم کے اور ان کی ماں خالدہ بنت انس بن سنان بن وہب بن لوذان ہیں۔ یہ سب لوگوں کے نزدیک ان ستر لوگوں میں سے ہیں جنہوں نے لیلۃ العقبہ میں رسول اللہؐ سے بیعت کی تھی اور رسول اللہؐ نے ان کے اور محرز بن نضلہ کے درمیان اخوت کرا دی تھی۔ یہ جنگ بدر میں شریک ہوئے ہیں مگر ان کے بھائی عمرو نہیں شریک ہوئے اور نیز عمارہ احد اور خندق اور تمام جہادوں میں رسول اللہؐ کے ساتھ رہے اور فتح مکہ میں بنی مالک بن نجار کا علم ان کے ساتھ تھا اور خالد بن ولید کے ساتھ مرتدین کے قتال میں شریک تھے جنگ یمامہ میں شہید ہوئے۔ ابن لہیعہ نے یزید بن محمد سے روایت کی انہوں نے زیادہ بن نعیم سے انہوں نے عمارہ بن حزم سے روایت کی وہ کہتے تھے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا چار باتیں ہیں جو شخص ان پر عمل کرے گا مسلمانوں میں سے ہو گا اور جو شخص ایک بات بھی ان میں سے چھوڑ دے گا تو تین باتیں اس کو نفع نہ دیں گی۔ میں نے عمارہ سے پوچھا وہ کون سی چار باتیں ہیں انہوں نے کہا نماز زکوۃ رمضان کے روزے اور حج ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۸۰۳۔ حضرت عمارہؓ بن حزن بن شیطان

حضرت عمارہؓ بن حزن بن شیطان جاہلی۔ انہوں نے اسلام کا زمانہ پایا اور اسلام لائے۔ ان سے ان کے بیٹے ابی بن عمارہ نے روایت کی ہے ابوبکر اسماعیلی نے ان کا ذکر صحابہ میں کیا ہے۔ خالد بن سنان کی حدیث ونار الحدثان روایت کرتے تھے ان کی روایت سے اس حدیث کو ابوسعید نقاش نے عجائب میں ذکر کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۸۰۴۔ حضرت عمارہؓ بن ابی حسن انصاری

حضرت عمارہؓ بن ابی حسن انصاری مازنی۔ صحابی تھے ان کا شمار اہل مدینہ میں ہے اور ابواحمد نے اپنی تاریخ میں کہا ہے کہ یہ صحابی اور عقبی بدری ہیں۔ ابن مندہ نے ان کا ذکر کیا ہے اور ابونعیم کہتے ہیں کہ بعض متاخرین یعنی ابن مندہ نے اس کو ذکر کیا ہے اور اس میں اعتراض ہے اور ابوعمر نے کہا عمارہ بن ابی حسن مازنی انصاری دادا ہیں عمرو بن یحیٰی مازنی کے جو امام مالک کے شیخ تھے۔ صحابی ہیں اور ان کی روایت ہے اور ان کے باپ ابوحسن عقبی بدری تھے۔

## ۳۸۰۵۔ حضرت عمارہؓ بن حمزہ

حضرت عمارہؓ بن حمزہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبدمناف۔ یہ نبیؐ کے چچا کے بیٹے اور ابن سید الشہداء ہیں ان کی ماں خولہ بنت قیس بن فہد بن مالک بن نجار ہیں حضرت حمزہ کی کنیت انہی کے ساتھ مشہور تھی اور بعضوں نے کہا ہے کہ حمزہ کی کنیت ان کے بیٹے یعلی کے ساتھ حضرت حمزہ کی کوئی یادگار نہیں ہے اور رسول اللہؐ کی وفات ہوگئی حمزہ کے دونوں بیٹوں عمارہ اور یعلی کے بھائی بھی تھے ابوعمر نے ان کا تذکرہ اسی طرح کیا ہے اور کہا ہے کہ ان دونوں سے کوئی روایت مجھ کو معلوم نہیں ہے۔

## ۳۸۰۶۔ حضرت عمارہؓ بن راشد

حضرت عمارہؓ بن راشد بن مسلم۔ جعفر نے ان کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے ان کا تذکرہ یحیٰی بن یونس نے کیا ہے اور ان کی ایک حدیث لکھی ہے اور کہا ہے کہ یہ ابوہریرہ سے روایت کرتے ہیں۔ ان سے اہل شام اور اہل مصر نے روایت کی ہے۔ یہ تابعین میں سے ہیں ان کا صحابی ہونا ثابت نہیں ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۸۰۷۔ حضرت عمارہؓ بن رویبہ

حضرت عمارہؓ بن رویبہ ثقفی۔ قبیلہ بنی جشم بن ثقیف سے ہیں کوفی ہیں ان سے ان کے بیٹے ابوبکر اور ابواسحاق سبعی وغیرہما نے روایت کی ہے۔ ابراہیم بن محمد وغیرہ نے اپنی اسناد ابوعیسیٰ سلمی تک پہنچا کر ہم کو خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن منیع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ہشیم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حصین نے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ میں نے عمارہ بن رویبہ سے سنا کہ جب کہ بشر بن مروان نے خطبہ پڑھتے وقت دعا میں ہاتھ اٹھائے تو عمارہ کوفی کہتے ہیں کہ میں نے کہا اللہ تعالیٰ ان دونوں کو تاہ ہاتھوں کا برا کرے بلاشبہ میں نے رسول اللہؐ کو دیکھا کہ آپ خطبہ پڑھتے تھے اور یہ زیادتی نہ کرتے تھے کہ اس طرح کہتے اور ہشیم نے سبابہ سے اشارہ کیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۸۰۸۔ حضرت عمارہؓ بن زعکرہ

حضرت عمارہؓ بن زعکرہ کندی۔ ان کا شمار شامیوں میں ہے ان کی کنیت ابوعدی ہے ان سے عبدالرحمٰن بن عائذ یحصبی نے روایت کی ہے۔ ابواسحاق بن محمد نے اپنی اسناد محمد بن عیسیٰ تک پہنچا کر ہم کو خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوالولید دمشقی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ولید بن مسلم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عفیر بن معدان نے بیان کیا انہوں نے ابودوس یحصبی کو بیان کرتے

سنا انہوں نے ابن عائذ یحصبی سے انہوں نے عمارہ بن زعکرہ سے روایت کی وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہؐ کو سنا آپ فرماتے تھے۔ کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میرا غلام وہ ہے جو مجھ کو یاد کرے اور وہ اپنے مالک کے پاس ہو۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۸۰۹۔ حضرت عمارہؓ بن زیاد

حضرت عمارہؓ بن زیاد بن سکن بن رافع انصاری اشہلی۔ ان کا نسب ان کے باپ کے ذکر میں پہلے بیان ہو چکا ہے۔ یہ جنگ احد میں شہید ہوئے ابو جعفر بن سمین نے اپنی اسناد کے ساتھ یونس بن بکیر سے روایت کر کے ہمیں کو خبر دی انہوں نے ابن اسحاق سے روایت کی وہ کہتے تھے مجھ سے حصین بن عبدالرحمٰن نے بیان کیا انہوں نے محمود بن عمرو بن یزید بن سکن سے روایت کی وہ کہتے تھے کہ جنگ احد میں جب قوم کفار نے رسول اللہؐ کو گھیر لیا تو آپ نے فرمایا کہ کون ہے جو اپنے کو میرے لئے فدا کرے پس زیاد بن سکن اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ عمارہ بن زیاد بن سکن پانچ انصاریوں میں سے کھڑے ہو گئے اور رسول اللہؐ کے قریب ایک سے ایک لڑنے لگے جو آنحضرتؐ کے قریب لڑ رہے تھے سب سے آخر میں زیاد یا عمارہ بن زیاد نے مقاتلہ کیا حتی کہ زخمی ہو کر گر پڑے پھر مسلمانوں کے ایک گروہ نے آ کر ان کو کفار سے چھڑایا رسول اللہؐ نے فرمایا کہ ان کو میرے پاس لاؤ ان کو آپ کے پاس لے گئے آپ اپنے قدم سے ان کے تکیہ لگا دیا پس ان کی وفات ہو گئی اور ان کا منہ رسول اللہؐ کے قدم مبارک پر تھا۔ ان کا ذکر شہیدان بدر میں نہیں کیا گیا ہے اور ہشام بن کلبی نے کہا ہے کہ عمارہ بن زیاد بن سکن جنگ بدر میں شہید ہوئے اور ان کے باپ زیاد بن سکن جنگ احد میں واللہ اعلم ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۸۱۰۔ حضرت عمارہؓ بن سعد

حضرت عمارہؓ بن سعد یا سعد بن عمارہ ابو سعید زرقی۔ ان کا ذکر تینوں نے سعد بن عمارہ کے بیان میں اسی طرح بطور شک کے کیا ہے اور یہاں ان کا ذکر نہیں کیا اور نہ ابو موسیٰ نے ان کو ابن مندہ سے معلوم کیا اور ہم ان کا ذکر حرف سین میں کر چکے ہیں۔

## ۳۸۱۱۔ حضرت عمارہؓ بن شبیب

حضرت عمارہؓ بن شبیب۔ ان کا ذکر صحابہ میں کیا گیا ہے اور عمار بھی کہا گیا ہے ان سے ابو عبدالرحمٰن حبلی نے روایت کی ہے اور وہ اہل مصر سے ہیں ہم سے بہت لوگوں نے اپنی اسناد ابو عیسیٰ سلمی تک پہنچا کر روایت کی وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے لیث نے بیان کیا انہوں نے جلاح ابی کثیر سے انہوں نے ابو عبدالرحمٰن حبلی سے انہوں نے عمارہ بن شبیب سے روایت کی وہ کہتے تھے رسول اللہؐ نے فرمایا ہے کہ جو شخص **لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک و لہ الحمد یحیی ویمیت وھو علی کل شی قدیر** مغرب کے بعد دس مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے نگہبان بھیج دیتا ہے جو صبح تک شیطان سے اس کی حفاظت کرتے ہیں اور اس کے لئے دس نیکیاں لکھتا ہے جو جنت میں لے جانے والی ہوں اور اس کے دس گناہ مہلک معاف کر دیتا ہے اور اس کو دس مومن غلام آزاد کرنے کے برابر ثواب ملتا ہے۔ ترمذی نے کہا ہے کہ عمارہ بن شبیب کا نبیؐ سے سننا مجھ کو معلوم نہیں ہے۔ سبائی سین مہملہ اور باء موحدہ کے ساتھ منسوب ہے سبا کی طرف۔

## ۳۸۱۲۔ حضرت عمارہؓ بن عامر

حضرت عمارہؓ بن عامر بن مشنج بن اعور بن قشیر قشیری غلابی نے اہل شام میں سے قبیلہ بنی عامر کے ایک شخص سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ بنی قشیر میں سے بہز بن حکیم کے دادا اور عمارہ بن عامر بن مشنج نے رسول اللہؐ کی صحبت حاصل کی ہے۔ مشنج میم کے ضمہ اور شین معجمہ کے فتحہ اور نون کی تشدید کے ساتھ یہ ابونصر بن ماکولا نے کہا ہے۔

## ۳۸۱۳۔ حضرت عمارہؓ بن عبید

حضرت عمارہؓ بن عبید اور بعضوں نے کہا ابن عبید اللہ خثعمی اور بعضوں نے کہا ہے عمار بن عبید جنکا ذکر عمار کے بیان میں ہو چکا ہے لیکن عمارہ کے ساتھ صحیح تر ہے داؤد بن ابی ہند نے ان سے روایت کی وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہؐ کو سنا آپ پانچ فتنوں کا ذکر کر کے فرمانے لگے جان لو چار فتنے گزر چکے ہیں اور پانچواں فتنہ تم میں ہے اے اہل شام۔ اور وہ عبدالرحمٰن بن محمد بن اشعث کی ہزیمت کے وقت ہوا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے اور ابو عمر نے کہا ہے بعض لوگ کہتے ہیں کہ ان کے اور داؤد کے درمیان میں شام کا ایک شخص اور ہے۔

## ۳۸۱۴۔ حضرت عمارہؓ بن عقبہ

حضرت عمارہؓ بن عقبہ بن حارثہ از قبیلہ بنی غفار بن ملیل الکنانی پھر غفاری۔ جنگ خیبر میں رسول اللہؐ کے ساتھ شہید ہوئے عبیداللہ بن احمد نے اپنی اسناد کے ساتھ یونس بن بکیر سے روایت کر کے مجھ کو خبر دی انہوں نے ابن اسحٰق سے روایت کی انہوں نے شہداء خیبر کے ناموں کے ذکر میں بیان کیا ہے کہ بنی غفار میں سے عمارہ بن عقبہ بن حارثہ کو ایک تیر لگا جس سے ان کی وفات ہو گئی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۸۱۵۔ حضرت عمارہؓ بن عقبہ بن ابی معیط

حضرت عمارہؓ بن عقبہ بن ابی معیط ابان بن ابی عمرو ذکوان بن امیہ بن عبد شمس بن عبد مناف قرشی اموی بھائی ہیں ولید بن عقبہ کے ان سے ان کے بیٹے مدرک نے روایت کی انہوں نے کہا میں نبیؐ کے پاس بیعت کرنے کے لئے حاضر ہوا رسول اللہؐ نے ان کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا کہ بعض لوگوں کو یہ خوشبو جو تیرے ہاتھ میں ہے مانع ہوتی ہے پس وہ چلے گئے اور اس کو دھو کر پھر آئے اور بیعت کی عمارہ اور ان کے دونوں بھائی ولید اور خالد فتح مکہ کے وقت اسلام لانے والوں سے ہیں انکا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے مگر ابو عمر نے ان کی کوئی حدیث نہیں بیان کی۔

## ۳۸۱۶۔ حضرت عمارہؓ بن عمیر انصاری

حضرت عمارہؓ بن عمیر انصاری۔ ان سے ابو یزید مدنی نے روایت کی ہے۔ ان میں اختلاف ہے اور ان کا ذکر عمرو بن عمیر کے بیان میں کیا جاتا ہے۔ اسی میں یہ اختلاف انشاء اللہ تعالیٰ ذکر کیا جائے گا۔ ابو عمر نے ان کا تذکرہ کیا ہے۔

## ۳۸۱۷۔ حضرت عمارہؓ بن غراب

حضرت عمارہؓ بن غراب۔ ان کا ذکر جعفر نے کیا ہے اور کہا ان کا ذکر یحیٰی بن یونس نے کیا ہے اور ان کی ایک حدیث لکھی ہے اور کہا ہے کہ وہ حمیر میں سے ایک شخص ہیں اور کہا کہ وہ تابعین میں سے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۸۱۸۔ حضرت عمارہؓ بن مخلد بن حارث

حضرت عمارہؓ بن مخلد بن حارث اور بعضوں نے کہا عامر بن خالد جنگ احد میں شہید ہوئے۔ اس کو ابوموسیٰ بن عقبی نے ابن شہاب سے روایت کر کے بیان کیا اور یہ انصار میں سے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۸۱۹۔ حضرت عمارہؓ بن معاذ بن ذرارہ انصاری

حضرت عمارہؓ بن معاذ بن ذرارہ انصاری ابونملہ۔ بعضوں نے کہا یہ ان کا نام ہے صحابی تھے۔ یہ ذکر ابوحاتم بستی نے کیا ہے اور ابن ابی خیثمہ نے کہا ہے کہ ان کا نام عمار ہے اور ان کا ذکر ہم کر چکے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۸۲۰۔ حضرت عمارہؓ ابومدرک بن عمارہ

حضرت عمارہؓ ابومدرک بن عمارہ۔ ان سے انکے بیٹے مدرک کے سوا کسی نے خلوق والی حدیث نہیں روایت کی جس میں یہ ذکر ہے کہ رسول اللہؐ نے ان سے بیعت نہیں لی یہاں تک کہ انہوں نے اس سے اپنے ہاتھ دھوڈالے ان کا شمار اہل بصرہ میں ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے میں کہتا ہوں ابوعمر کو اس میں وہم ہو گیا ہے اس لئے کہ مدرک بیٹے ہیں عمارہ بن عقبہ بن ابی معیط کے اور نیز ان کا تذکرہ ابوعمر نے عمارہ بن عقبہ کے ذکر میں لکھا ہے مگر انہوں نے یہاں کوئی حدیث ان سے نہیں روایت کی اور نہ ان کے بیٹے مدرک کا ذکر کیا تا کہ یہ معلوم ہوتا کہ یہ وہی ہیں یا کوئی اور حالانکہ یہ دونوں ایک ہی ہیں اور ابن مندہ اور ابونعیم نے عمارہ بن عقبہ کے ذکر میں جو حدیث ان کی لکھی ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ یہی ہیں واللہ اعلم۔

## ۳۸۲۱۔ حضرت عمر اسلمیؓ

حضرت عمر اسلمیؓ۔ بعضوں نے کہا جہنی بدون نسبت کے ان کا ذکر حضرمی نے وحدان میں کیا ہے۔ محمد بن عثمان بن ابی شیبہ نے اپنے چچا قاسم سے روایت کی انہوں نے وکیع سے انہوں نے اپنے چچا مبارک سے انہوں نے یحیٰی بن ابی کثیر سے انہوں نے یزید بن نعیم سے انہوں نے جہنیہ کے ایک شخص سے جس کو عمر کہا جاتا تھا روایت کی کہ وہ اسلام لانے کے بعد نبیؐ کے پاس حاضر ہوئے نبیؐ کو سنا آپ فرماتے تھے جس نے ایام جاہلیت کے اپنے بیٹے کو پہچانا تو اس کے معاوضہ میں ایک غلام ہے ایک غلام دے کر اس کو چھڑا لے۔ اس کو سفیان بن وکیع نے اپنے باپ سے اپنی اسناد کے ساتھ روایت کیا ہے اور کہا ہے کہ عمر اسلمی نے اسلم کے ایک شخص کی جس کا نام عبید بن عمیر تھا ملازمت کی اور اس کی لونڈی سے زنا کیا وہ حاملہ ہو گئی اور لڑکا جنی جس کو حمام کہا جاتا تھا۔ یہ واقعہ جاہلیت میں ہوا۔ پھر نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر اسلام لائے اور آپ سے اپنے بیٹے کی بابت ذکر کیا نبیؐ نے فرمایا جہاں تک تجھ سے ہو سکے اپنے بیٹے کو چھڑا لے پھر وہ اپنے بیٹے کو نبیؐ کے پاس لے کر آئے اور اس کے مولا کو ایک غلام دے دیا پھر نبیؐ نے

فرمایا جس نے اپنے بیٹے کو پایا تو اس کا معاوضہ ایک غلام ہے ایک غلام دے کر اس کو چھڑا لے۔ یہ تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۸۲۲۔ حضرت عمرؓ جمعی

حضرت عمرؓ جمعی۔ ان کا نام ابن مندہ اور ابونعیم نے اسی طرح لکھا ہے اور دونوں نے کہا ہے کہ یہ غلط ہے صحیح نام ان کا عمرو بن حمق ہے۔ بقیہ بن ولید نے بجیر بن سعد سے انہوں نے خالد بن معدان سے انہوں نے جبیر بن نفیر سے انہوں نے عمر جمعی سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ کسی بندہ کے ساتھ بھلائی کرنا چاہتا ہے تو اس سے کچھ کام لیتا ہے تم لوگ جانتے ہو کہ کیونکر کام لیتا ہے سنو اس کو کسی نیک عمل کی توفیق دیتا ہے قبل اس کے کہ وہ مرے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور نعیم نے لکھا ہے اور ابوعلی عسانی نے ابوعمر پر استدراک کرنے کے لئے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ نام ان کا عمر جمعی ہے اور ابوعلی نے مالک بن سلیمان الہانی سے انہوں نے بقیہ سے انہوں نے ابن ثوبان سے انہوں نے مکحول سے انہوں نے جبیر بن نفیر سے انہوں نے عمر جمعی سے یہ روایت نقل کی ہے کہ نبیؐ نے فرمایا جب اللہ کسی بندہ کے ساتھ بھلائی کرنا چاہتا ہے تو اس کو مرنے سے پہلے پاک کر دیتا ہے اس حدیث کو ابن ابی عاصم نے بھی اسی طرح روایت کیا ہے اور امام احمد بن حنبل کی مسند میں یہ حدیث اس طرح ہے ہمیں ابو یاسر بن ابی حبہ نے اپنی سند عبداللہ بن احمد تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حیوۃ ابن شریح نے اور یزید بن عبدربہ نے بیان کیا۔ یہ دونوں کہتے تھے ہم سے بقیہ بن ولید نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے یحییٰ بن سعد نے خالد بن معدان سے انہوں نے جبیر بن نفیر سے روایت کر کے بیان کیا کہ عمر جمعی کہتے تھے مجھ سے رسول اللہؐ نے بیان فرمایا کہ جب اللہ کسی بندہ کے ساتھ بھلائی کرنا چاہتا ہے تو مرنے سے پہلے اس سے کچھ کام لیتا ہے کسی شخص نے عرض کیا کہ کس طرح کام لیتا ہے آپ نے فرمایا اس کو عمل صالح کی طرف ہدایت کرتا ہے اور جب وہ اس عمل صالح میں مشغول ہو جاتا ہے تو اسی حالت میں اس کی روح قبض کر لیتا ہے اس حدیث کی روایت میں جو کچھ اختلاف پڑا ہے وہ بقیہ (نامی) راوی کی وجہ سے ہے۔

## ۳۸۲۳۔ حضرت عمرؓ بن حکم سلمی

حضرت عمرؓ بن حکم سلمی۔ امام مالک بن انس نے ہلال بن اسامہ سے انہوں نے عطاء بن یسار سے انہوں نے عمر بن حکم سلمی سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں (ایک مرتبہ) رسول اللہؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہؐ میری ایک لونڈی میری بکریاں چرایا کرتی تھی میں ایک روز چراگاہ گیا تو ایک بکری میں نے کم پائی اس سے پوچھا تو اس نے کہا کہ اسے بھیڑیا لے گیا مجھے بہت رنج ہوا اور آخر میں بھی آدمی تھا میں نے اس لونڈی کو ایک طمانچہ مار دیا اور میں نے ایک (مسلمان) غلام آزاد کرنے کی نذر کی تھی۔ کیا اس لونڈی کو آزاد کر دوں (تو وہ نذر پوری ہو جائے گی نبیؐ نے اس لونڈی کو بلا کر پوچھا کہ اللہ کہاں ہے لونڈی نے کہا آسمان میں پھر آپ نے پوچھا میں کون ہوں اس نے کہا آپ اللہ کے رسول ہیں پس آپ نے عمر بن حکم سے فرمایا کہ یہ مومن ہے اس کو آزاد کر دو۔ اس کے بعد پھر راوی نے کاہنوں کا اور فال بد کا تذکرہ کیا ہے۔ بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان عمر کی وفات ۵۷ھ میں ہوئی ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابن مندہ نے کہا ہے کہ اس روایت میں امام

مالک سے غلطی ہوگئی صحیح نام انکا معاویہ بن حکم ہے۔ابن مدینی اور بخاری وغیرہما کا بھی یہی قول ہے۔

## ۳۸۲۴۔حضرت عمرؓ بن خطاب (امیر المومنین فاروق اعظمؓ)

حضرت عمرؓ بن خطاب بن نفیل بن عبدالعزیٰ بن ریاح بن عبداللہ بن قرط بن رزاح بن عدی بن کعب بن لوی۔قریشی عدوی۔کنیت ان کی ابوحفص تھی والدہ ان کی حنتمہ بنت ہاشم بن مغیرہ بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم تھیں اور بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ وہ حنتمہ بنت ہشام بن مغیرہ تھیں اس دوسری روایت کی بنا پر یہ ابوجہل کی حقیقی بہن ہو جائے گی اور پہلے روایت کی بنا پر وہ ابو جہل کی چچازاد بہن ہوں گی۔ابوعمر نے بیان کیا ہے کہ جس شخص نے حنتمہ کو بنت ہشام لکھا ہے اس نے غلطی کی ہے کیونکہ اس صورت میں ابوجہل اور حارث فرزندان ہشام کی حقیقی بہن ہو جائیں گی۔حالانکہ ایسا نہیں ہے بلکہ ابوجہل اور حارث کی چچازاد بہن ہیں ہشام اور ہاشم فرزندان مغیرہ دو بھائی تھے ہاشم حنتمہ کے والد تھے اور ہشام ابوجہل اور حارث کے والد تھے۔ہشام کو جد عمر ذوالرمحین (ذوالرمحین کے معنی دو نیزہ والا شاید وہ لڑائی میں دو نیزہ اپنے پاس رکھتے ہوں۔) کہتے ہیں اور ابن مندہ نے بیان کیا ہے کہ حضرت عمر کی والدہ ابوجہل کی حقیقی بہن تھیں اور ابونعیم نے بیان کیا ہے کہ وہ ہشام کی بیٹی تھیں جو ابوجہل کی بہن کا بیٹا تھا (یعنی ابوجہل ہشام کا ماموں تھا) ابونعیم نے اس کو اسحاق سے روایت کیا ہے زبیر نے بیان کیا ہے کہ حنتمہ ہاشم کی بیٹی تھیں لہٰذا وہ ابوجہل کی چچازاد بہن ہوئیں جیسا کہ ابوعمر نے بیان کیا ہے۔ہاشم کے کئی لڑکے تھے مگر سب سے نسلیں نہیں چلی۔

حضرت عمر اور سعید بن زید رضی اللہ عنہ کا نسب نفیل میں جا کر مل جاتا ہے حضرت عمر کی ولادت واقعہ فیل کے ۱۳ برس بعد ہوئی خود حضرت عمر سے روایت ہے وہ کہتے تھے واقعہ فجار اعظم کے چار برس بعد میں پیدا ہوا تھا۔حضرت عمر اشراف قریش میں سے تھے زمانہ جاہلیت میں سفارت کا عہدہ انہی کو ملتا تھا قریش کا دستور تھا کہ جب ان میں باہم کوئی لڑائی ہوتی یا کسی غیر قوم سے جنگ در پیش ہوتی تو حضرت عمر ہی کو سفیر بنا کر بھیجتے تھے اور جب کسی غیر قوم کا کوئی شخص مفاخرت یا مفاجرت کے مضامین بیان کرتا تھا تو حضرت عمر ہی کو اس کے مقابلہ میں بھیج دیا کرتے تھے۔

### حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا اسلام قبول کرنا

جب اللہ تعالیٰ نے محمدؐ کو مبعوث فرمایا تو حضرت عمر آنحضرتؐ اور مسلمانوں پر نہایت سخت تھے پھر کچھ لوگوں کے اسلام لانے کے بعد اسلام کو قبول کیا۔ہلال بن یساف نے کہا کہ عمر رضی اللہ عنہ چالیس مرد اور گیارہ عورتوں کے بعد اسلام لائے اور بعضوں نے کہا ہے کہ ۳۹ مرد اور ۲۰ عورتوں کے بعد اسلام لائے پس ان سے مردوں کی تعداد چالیس پوری ہوگئی۔ہم کو ابو محمد عبداللہ بن علی بن سویدہ تکرینی نے اپنی اسناد ابوالحسن علی بن احمد بن متویہ تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو احمد بن محمد بن احمد اصفہانی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو عبداللہ بن محمد بن جعفر حافظ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر بن ابی عاصم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے صفوان بن مغلس نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے اسحاق بن بشر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے خلف بن خلیفہ نے ابو ہاشم رمانی سے روایت کر کے بیان کیا انہوں نے سعید بن جبیر سے انہوں نے ابن عباس سے روایت کی وہ کہتے تھے رسول اللہؐ کے ساتھ ۳۹ مردوں اور عورتوں نے اسلام قبول کیا تھا اس کے بعد عمر اسلام لائے تو وہ چالیس آدمی ہو گئے پس جبرئیل علیہ السلام

اللہ تعالیٰ کا یہ قول لے کر نازل ہوئے یا ایھا النبی حسبک اللہ ومن اتبعک من المومنین (اے نبی تجھ کو اللہ تعالیٰ اور وہ مومنین کافی ہیں جنہوں نے تیری پیروی کی) اور عبداللہ بن ثعلبہ بن صعیر نے کہا کہ حضرت عمرؓ ۴۵ مرد اور ۱۱ عورتوں کے بعد اسلام لائے۔ اور سعید بن مسیب نے کہا کہ حضرت عمر نے چالیس مرد اور دس عورتوں کے بعد اسلام قبول کیا پھر حضرت عمر کے اسلام لانے کے بعد مکہ میں اسلام ظاہر ہوا۔ اور زبیر نے کہا کہ ارقم کے گھر میں رسولؐ کے تشریف لانے کے بعد اور چالیس یا چالیس سے کچھ زائد مردوں اور عورتوں کے مسلمان ہونے کے بعد حضرت عمرؓ نے اسلام قبول کیا۔ آپ سے پہلے نبیؐ دعا کیا کرتے تھے کہ اے خدا! دو شخصوں عمر بن خطاب یا عمرو بن ہشام یعنی ابوجہل میں سے جو تجھ کو پسندیدہ ہو اس سے اسلام کو غلبہ دے۔

ہم کو ابو یاسر بن ابی حبہ نے اپنی اسناد عبداللہ بن احمد تک پہنچا کر خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ہمارے باپ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابو مغیرہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے صفوان نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے شریح بن عبید نے بیان کیا وہ کہتے تھے عمر بن خطاب نے کہا کہ اسلام لانے سے قبل میں رسول اللہؐ سے تعرض کرنے کے لئے نکلا تو میں نے آپ کو مسجد میں پایا میں آپ کے پیچھے کھڑا ہو گیا آپ نے سورۃ الحاقہ کو پڑھنا شروع کیا مجھ کو قرآن کی تالیف سے تعجب ہوا اور میں نے کہا واللہ یہ شاعر ہیں جیسا کہ قریش کہتے ہیں آپ نے پڑھا: انہ لقول رسول کریم وما ھو بقول شاعر قلیلا ما تؤمنون (یہ بزرگ رسول کا قول ہے اور شاعر کا کلام نہیں تم لوگ بہت کم ایمان لاتے ہو) میں نے کہا یہ کاہن ہیں آپ نے پڑھا وما بقول کاھن قلیلاً ما تذکرون تنزیل من رب العالمین ولو تقول علینا بعض الاقاویل لا خذ نا منہ بالیمین ثم لقطعنا منہ الوتین فما منکم من احد عنہ حاجزین اخیر سورۃ تک (اور نہ کاہن کا کلام ہے تم لوگ بہت کم نصیحت پکڑتے ہو رب العالمین کی طرف سے اس کا نزول ہے اور اگر ہم یہ پر کوئی بات افترا کرتا تو ہم اس کو داہنے ہاتھ سے پکڑ لیتے پھر اس کی رگ قلب کاٹ دیتے اور تم میں سے کوئی اس کا بچانے والا نہ ہوسکتا) پس اسلام میرے دل میں بخوبی اتر گیا۔

ہم کو عدل ابوالقاسم حسین بن ہبۃ اللہ بن محفوظ بن صصری دمشقی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو شریف نقیب ابو طالب علی بن حیدرہ بن جعفر علوی حسینی اور ابوالقاسم حسین بن حسن بن محمد نے خبر دی اس طرح کہ ان کے سامنے حدیث پڑھی جاتی تھی اور میں سن رہا تھا وہ دونوں کہتے تھے ہم کو فقیہ ابوالقاسم علی بن محمد بن علی بن ابوالعلاء مصیصی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابو محمد عبدالرحمٰن بن عثمان بن قاسم بن ابی نصر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابوالحسین بن سلیمان بن حیدرہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو محمد بن عوف نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو سفیان طائی نے خبر دی وہ کہتے تھے کہ میں نے اسحاق بن ابراہیم حنفی کے سامنے یہ حدیث پڑھی انہوں نے کہا اسامہ بن زید نے اپنے باپ سے روایت کر کے اس کو بیان کیا انہوں نے ان کے دادا اسلم سے روایت کی وہ کہتے تھے ہم سے عمر بن خطاب نے کہا کیا تم چاہتے ہو کہ میں تم کو بتاؤں کہ میرے اسلام کی ابتدا کیونکر ہوئی؟ ہم نے کہا ہاں۔ حضرت عمر نے کہا کہ میں رسول اللہؐ پر سب لوگوں سے زیادہ شدت کرنے والا تھا ایک روز سخت گرمی کے دنوں میں دوپہر کے وقت مکہ کی ایک گلی میں جا رہا تھا کہ قریش کا ایک شخص مجھ سے ملا اور پوچھنے لگا اے ابن خطاب کہاں جاتے ہو؟ تم اپنے کو ایسا (یعنی مخالف اسلام) خیال کرتے ہو حالانکہ یہ امر (اسلام) خود تمہارے گھر میں آچکا ہے میں نے کہا یہ کیا؟ اس نے کہا کہ تمہاری بہن نے تبدیل مذہب کر دیا (یعنی اپنا مذہب چھوڑ کر اسلام قبول کر لیا) میں غضبناک ہو کر لوٹا۔ اور اس وقت رسول اللہؐ کا یہ دستور تھا کہ ایک ایک دو دو (مفلس

آدمیوں کو جو مسلمان ہو جاتے تھے کسی ایسے شخص کی کفالت میں کر دیتے جس کو قوت ہو وہ اس کی کفالت میں رہتے اور اس کے کھانے میں سے کھاتے تھے چنانچہ میری بہن کے شوہر کی کفالت میں بھی دو آدمی کر دیئے تھے میں نے وہاں آ کر دروازہ کھٹکھٹایا (اندر سے) کسی نے پوچھا کون ہے؟ میں نے کہا ابن الخطاب اور (مکان کے اندر) کچھ لوگ بیٹھے ہوئے ایک صحیفہ میں قرآن پڑھ رہے تھے میری آواز سن کر جلدی سے منتشر ہو گئے اور (گھبراہٹ میں) وہ صحیفہ بھی چھوڑ دیا یا بھول گئے پھر میری بہن نے دروازہ کھول دیا میں نے جو کچھ میرے ہاتھ میں آیا اٹھا کر اس سے اس کو مارنا شروع کیا یہاں تک کہ اس کے خون بہنے لگا جب اس نے خون دیکھا تو رونے لگی اور کہا اے ابن خطاب تم جو کچھ کر سکتے ہو کرو میں تو مسلمان ہو چکی ہوں۔ میں اسی غصہ کی حالت میں ایک تخت پر جا کر بیٹھ گیا اور مکان کے ایک طرف ایک کتاب دیکھی میں نے پوچھا یہ کون سی کتاب ہے؟ مجھ کو دے۔ اس نے کہا میں تم کو یہ کتاب نہ دوں گی کیونکہ تم اس کے لائق نہیں ہو تم نہ تو غسل جنابت کرتے ہو اور نہ پاک ہوتے ہو اور اس کتاب کو پاک لوگوں کے سوائے کوئی نہیں چھو سکتا میں ان سے جھگڑتا رہا حتی کہ انہوں نے مجھ کو وہ کتاب دے دی۔ اس میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں نے پڑھی تو بے خود ہو گیا اور کتاب ہاتھ سے پھینک دی۔

جب میرا دل قابو میں آیا تو اس میں یہ آیۃ **سبح للہ ما فی السموات والارض وھوا العزیز الحکیم** دیکھی اور جب میں اللہ عزوجل کے ناموں میں سے کسی نام پر پہنچتا تو بے خود ہو جاتا پھر آپے میں آتا یہاں تک کہ آیت **آمنوا باللہ ورسولہ وانفقوا مما جعلکم مستخلفین فیہ** یہاں تک میں **ان کنتم مومنین** پس میں نے کہا **اشھد ان لا الہ الا اللہ واشھد ان محمدا رسول اللہ** پھر لوگ نکل آئے اور میری بات سن کر بوجہ خوشی کے تکبیر کہنے لگے اور اللہ عزوجل کی حمد کی پھر کہا اے ابن خطاب تم کو بشارت ہو اس لئے کہ رسول اللہؐ نے دوشنبہ کے دن یہ دعا کی تھی کہ اے اللہ دو شخصوں میں سے ایک یعنی عمرو بن ہشام سے یا عمر بن خطاب سے اسلام کو غلبہ دے اور ہم امید کرتے ہیں کہ رسول اللہؐ کی دعا تمہارے ہی لئے تھی پس تم کو بشارت دیتے ہیں جب ان لوگوں نے میرا صدق جان لیا تو میں نے ان سے کہا کہ مجھ کو رسول اللہؐ کا مقام بتاؤ ان لوگوں نے کہا کہ آنحضرتؐ صفا اور صفوۃ کے نیچے ایک مکان میں ہیں۔ میں وہاں آیا اور دروازہ کھٹکھٹایا کسی نے پوچھا کون ہے میں نے کہا ابن الخطاب چونکہ وہ لوگ میری سختی رسول اللہؐ کی نسبت جانتے تھے اور میرے اسلام لانے کی ان کو خبر نہ تھی اس وجہ سے کسی نے دروازہ کھولنے کی جرأت نہیں کی۔ رسول اللہؐ نے فرمایا دروازہ کھول دو اگر اللہ تعالیٰ ان کے ساتھ بھلائی چاہتا ہے تو ان کو ہدایت کر دے گا لوگوں نے دروازہ کھول دیا اور دو آدمیوں نے میرے بازو پکڑ لئے میں نبیؐ کے قریب آیا آنحضرتؐ نے فرمایا ان کو چھوڑ دو انہوں نے مجھ کو چھوڑ دیا میں آنحضرتؐ کے سامنے بیٹھ گیا آنحضرتؐ نے میرا کرتہ پکڑ کر مجھ کو اپنی طرف کھینچا اور فرمایا اے ابن خطاب اسلام لے آؤ اے اللہ ان کو ہدایت دے میں نے کہا **اشھد ان لا الہ الا اللہ وانک رسول اللہ** پھر مسلمانوں نے تکبیر کہی جو مکہ کی گلیوں میں سنی گئی (یعنی مسلمانوں نے تکبیر ایسی بلند آواز سے کہی کہ مکہ کی تمام گلیاں گونج اٹھیں) حالانکہ اس کے پہلے مخفی طور پر کہتے تھے اس کے بعد میں چلا آیا اور میرا یہ حال ہوا کہ میں کسی مسلمان کو (کفاروں کے ہاتھوں) مار کھاتے نہیں دیکھنا چاہتا تھا لیکن جب میں نے یہ دیکھا تو پھر یہی پسند کیا کہ جو مصیبت مسلمانوں کو پہنچتی ہے وہ مجھ کو بھی پہنچے پس میں اپنے ماموں کے پاس جو کفاروں میں شریف تھے گیا اور دروازہ کھٹکھٹایا انہوں نے پوچھا کون ہے میں نے کہا ابن الخطاب وہ میرے پاس آئے میں

نے ان سے کہا تم کو معلوم ہے کہ میں اسلام میں داخل ہو گیا انہوں نے کہا کیا تم نے ایسا کیا ہے میں نے کہاں ہاں انہوں کہا ایسا نہ کرو میں نے کہا میں تو کر چکا ہوں انہوں نے کہا نہیں ایسا نہ کرو اور مجھ کو باہر نکال کر دروازہ بند کر لیا میں نے کہا کچھ نہیں اور رؤساء قریش میں سے ایک شخص کے یہاں آیا اور دروازہ کھٹکھٹایا اس نے پوچھا کون ہے میں نے کہا عمر بن الخطاب وہ میرے پاس آیا میں نے کہا تم کو خبر ہے کہ میں اسلام لے آیا۔ اس نے کہا کیا تم نے ایسا کیا ہے میں نے کہاں ہاں اس نے کہا ایسا نہ کرو میں نے کہا میں تو کر چکا اس نے کہا نہیں ایسا نہ کرو پھر وہ اٹھ کر چلا گیا اور دروازہ بند کر لیا جب میں نے یہ دیکھا تو میں لوٹ آیا مجھ سے ایک شخص نے کہا کیا تم اپنے مسلمان ہو جانے کا اعلان کرنا چاہتے ہو میں نے کہا ہاں اس نے کہا جب لوگ حرم کعبہ میں جمع ہوں تو تم فلاں شخص کے پاس جو راز کو نہیں چھپاتا ہے جاؤ اور اس سے چپکے سے اپنا مسلمان ہو جانا کہہ دو وہ غل مچادے گا اور تمہارے مسلمان ہو جانے کا اعلان کر دے گا پس جب وہ لوگ کعبہ میں جمع ہوئے تو میں اس شخص کے پاس گیا اور اس سے چپکے سے کہا کہ کیا تم کو معلوم ہے کہ میں مسلمان ہو گیا اس نے بآواز بلند پکار کر کہنا شروع کیا کہ اے لوگو آگاہ ہو جاؤ کہ عمر بن خطاب اسلام میں داخل ہو گئے پس لوگ مجھ کو مارنے لگے اور میں بھی ان کو مارنے لگا میرے ماموں نے پوچھا یہ کون ہے لوگوں نے کہا ابن الخطاب وہ ایک پتھر پر کھڑے ہو گئے اور آستیں سے اشارہ کر کے کہا اے لوگو! میں اپنے بھانجے کو پناہ دیتا ہوں لوگ مجھ سے الگ ہو گئے اور میں نہیں چاہتا تھا کہ (کفاروں کے ہاتھ سے) کسی مسلمان کو مار کھاتے دیکھوں مگر مجھے دیکھنا پڑتا تھا اور میں نہ مارا جاتا تھا میں نے کہا یہ کچھ نہیں حتی کہ مجھ کو بھی وہی تکلیف پہنچے جو مسلمان پر ہے میں خاموش رہا جب کہ لوگ حرم کعبہ میں جمع ہوئے میں اپنے ماموں کے پاس آیا اور کہا سنئے انہوں نے کہا کیا سنوں میں نے کہا آپ کی پناہ کو میں واپس کرتا ہوں انہوں نے کہا اے میرے بھانجے ایسا نہ کرو میں نے کہا نہیں ایسا ہی ہوگا انہوں نے کہا تم کو اختیار ہے جو چاہو کرو اس کے بعد میں مارتا اور مار کھاتا رہا یہاں تک کہ اسلام کو خدا نے غالب کر دیا۔

ہم کو ابو جعفر بن احمد بن علی نے اپنی اسناد کے ساتھ یونس بن بکیر سے روایت کر کے خبر دی انہوں نے ابن اسحاق سے روایت کی وہ کہتے تھے کہ قریش نے عمر بن خطاب کو جب کہ وہ مشرک تھے رسول اللہؐ کے گرفتار کرنے کے لئے بھیجا اور رسول اللہؐ صفا کے نیچے ایک گھر میں تھے۔ عمر کو (راستہ میں) نحام جو پہلے اسلام لا چکے تھے ملے یہ نحام نعیم بن عبداللہ بن اسید ہیں اور اسید بھائی ہیں بنی عدی بن کعب کے عمر تلوار لٹکائے ہوئے تھے نحام نے پوچھا اے عمر کہاں کا ارادہ ہے عمر نے کہا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو قتل کرنے جاتا ہوں جس نے قریش کے دانش مندوں کو بے عقل بتایا اور ان کے معبودوں کو گالیاں دیں اور ان کی جماعت کی مخالفت کی نحام نے کہا اے عمر قسم ہے خدا کی تم بہت برے راستہ چل رہے ہو اور سخت نادانی کر رہے ہو۔ آخر عمر نے کہا میں خیال کرتا ہوں کہ تو بھی اسلام میں داخل ہو گیا اور اگر مجھے یقیناً تیرا مسلمان ہونا معلوم ہو جائے تو میں تجھی سے ابتدا کروں (یعنی پہلے تجھی کو قتل کروں) نحام نے جب دیکھا کہ عمر باز آنے والے نہیں تو کہا میں تم کو خبر دیتا ہوں کہ تمہارے اعزا مسلمان ہو گئے اور تم کو اور تمہارے طریقہ ضلالت کو چھوڑ دیا جب عمر نے یہ سنا تو پوچھا کہ وہ کون کون لوگ ہیں نحام نے کہا کہ تمہاری بہن اور ان کے شوہر اور تمہارے چچا کے بیٹے وہاں سے چلے اور اپنی بہن کے یہاں آئے رسول اللہؐ اپنے اصحاب میں سے وسعت والوں کو حاجت مندوں کا متکفل کر دیتے تھے اور خباب بن ارت کو عمر کی بہن کے شوہر سعید بن زید بن عمرو بن نفیل کی کفالت میں کر دیا تھا اور اللہ تعالیٰ نے طٰہٰ ما انزلنا

علیک القرآن لتشقی نازل کی تھی اس کے بعد (راوی نے) اسی واقعہ کے مثل ذکر کیا جو پہلے بیان ہو چکا اور اس میں کچھ زیادتی اور کی ہے ابن اسحاق کہتے ہیں کہ عمر نے اسلام لا کر کہا خدا کی قسم جیسا ہم کفر کی حالت میں کفر کا اظہار کرتے تھے اس سے زیادہ اب اسلام کی حالت میں ہم کو اسلام کے اظہار کا حق ہے پھر اگر ہماری قوم ہم ظلم و تعدی کرنا چاہے گی تو ہم اس سے لڑیں گے اور اگر ہماری قوم انصاف کرے گی تو ہم قبول کریں گے پھر حضرت عمرؓ اور ان کے ساتھی مسجد میں آ کر بیٹھے اور جب قریش نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا اسلام دیکھا تو بہت پریشان ہوئے ابن اسحٰق نے کہا مجھ سے نافع نے ابن عمر سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے جب عمر بن الخطاب اسلام لائے تو (لوگوں سے) پوچھا کہ اہل مکہ میں سے کون شخص سب سے زیادہ بات کو شائع کر دینے والا ہے لوگوں نے کہا جمیل بن معمر۔ حضرت عمر چلے اور میں بھی ان کے پیچھے پیچھے چلا اور میں (اس وقت) لڑکا تھا (مگر) جو کچھ دیکھتا اس کو سمجھتا تھا۔ حضرت عمر جمیل بن معمر کے پاس گئے اور کہا اے جمیل تم کو معلوم ہے کہ میں اسلام لے آیا خدا کی قسم آپ اور کچھ نہ کہنے پائے تھے کہ جمیل کھڑا ہو گیا اور چادر گھسیٹتے ہوئے چلا حضرت عمر بھی اس کے پیچھے پیچھے چلے اور میں بھی اپنے باپ (یعنی عمر) کے ساتھ تھا۔ جمیل مسجد کعبہ کے دروازہ پر کھڑا ہو گیا اور بلند آواز سے چلا کر کہنے لگا اے گروہ قریش عمر بے دین ہو گیا حضرت عمر نے اس سے کہا تو جھوٹ کہتا ہے میں نے تو اسلام قبول کیا پھر لوگوں نے حضرت عمر پر شورش کی اور ان کو مارنے لگے اور حضرت عمر بھی لوگوں کو مارنے لگے حتی کہ آفتاب سروں پر آ گیا (یعنی دوپہر ہو گئی حضرت عمر تھک گئے اور لوگوں نے ان پر حملہ کیا حضرت عمر کہنے لگے جو کچھ تم سے ہو سکے کرو قسم ہے خدا کی اگر ہم تین سو ہوتے تو کعبہ کو یا تم ہمارے لئے چھوڑ دیتے یا ہم تمہارے لئے۔

ابن اسحاق نے ذکر کیا ہے کہ جس نے حضرت عمر کو پناہ دی وہ عاص بن وائل ابو عمرو بن عاص سہمی ہیں اور حضرت عمر نے ان کو اپنا ماموں اس وجہ سے کہا کہ عمر کی ماں حنتمہ بنت ہاشم بن مغیرہ کی بیٹی ہیں اور حنتمہ کی ماں شفا بنت عبد قیس بن عدی بن سعد بن سہم سہمیہ ہیں اور ماں کی طرف کے لوگ سب ماموں ہوتے ہیں اسی لئے نبیؐ نے سعد بن ابی وقاص کی نسبت فرمایا کہ یہ میرے ماموں ہیں کیونکہ وہ زہری تھے اور رسول اللہؐ کی والدہ بھی زہریہ تھیں۔ اسی طرح حضرت عمر کے دوسرے ماموں کی نسبت جس نے حضرت عمر کو باہر نکال کر دروازہ بند کر لیا تھا جو یہ قول ہے کہ وہ ابو جہل تھا پس ان لوگوں کے قول کی بنا پر جو یہ کہتے ہیں حضرت عمر کی والدہ ابو جہل کی بہن ہیں ابو جہل حضرت عمر کا حقیقی ماموں ہوگا اور ان لوگوں کے قول کی بنا پر جو یہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر کی والدہ ابو جہل کی چچا کی بیٹی ہیں ابو جہل حضرت عمر کا ویسا ہی ماموں ہوگا جیسا اوپر بیان ہوا (یعنی ماں کی طرف کے سب لوگ ماموں ہوتے ہیں) محمد بن سعد کا قول ہے کہ عمر کا اسلام لانا ۶ھ میں ہوا۔

ہم کو کئی آدمیوں نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابو بکر محمد بن عبد الباقی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو حسن بن علی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابو عمر بن حیویہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو احمد بن معروف نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابو علی بن فہم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو محمد بن سعد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو محمد بن عمر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابو حرزہ یعقوب بن مجاہد نے بیان کیا انہوں نے محمد بن ابراہیم سے انہوں نے ابی عمرو ذکوان سے روایت کی وہ کہتے تھے میں نے حضرت عائشہؓ سے پوچھا کہ حضرت عمر کا نام فاروق کس نے رکھا عائشہ نے کہا نبیؐ نے حرزہ۔ حاء مہملہ کو زبر اور زاء معجمہ ساکن اس کے بعد راء مہملہ پھر ہ ہے۔

ہم کو محمد بن سعد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو احمد بن محمد ازرقی مکی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے عبد الرحمٰن بن حسن نے ایوب

بن موسیٰ سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے رسول اللہؐ نے فرمایا کہ بیشک اللہ تعالیٰ نے عمر کی زبان و دل پر حق کو قائم کر دیا اور وہ فاروق ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ان کی وجہ سے حق و باطل میں تفریق کر دی ابن شہاب نے کہا ہم کو خبر پہنچی ہے کہ سب سے پہلے اہل کتاب نے حضرت عمر کو فاروق کہا۔

ہم کو ابوالقاسم حسین بن ہبۃ اللہ بن محفوظ بن صصری دمشقی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو شریف ابوطالب علی بن حیدرہ بن جعفر علوی حسینی اور ابوالقاسم حسین بن حسن بن محمد اسدی نے خبر دی وہ دونوں کہتے تھے ہم کو فقیہ ابوالقاسم علی بن محمد بن علی بن ابی العلاء مصیصی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابو محمد عبدالرحمٰن بن عثمان بن قاسم بن ابی نصر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابوالحسن خثیمہ بن سلیمان بن حیدرہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوعبیدہ سری بن یحییٰ بن اخی ہناد بن سری نے کوفہ میں بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے شعیب بن ابراہیم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سیف بن عمر نے وائل بن داؤد سے روایت کر کے بیان کیا انہوں نے یزید البہی سے روایت کی وہ کہتے تھے زبیر بن عوام نے کہا کہ رسول اللہؐ نے دعا کی تھی کہ اے اللہ اسلام کو عمر بن خطاب سے عزت دے۔ ہم کو احمد بن عثمان بن ابی علی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابورشید عبدالکریم بن احمد بن منصور بن محمد بن سعید نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابو مسعود سلیمان بن ابراہیم بن محمد بن سلیمان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر احمد بن موسیٰ بن مردویہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبداللہ بن جعفر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن یونس نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے جعفر بن عون اور یعلی بن عبید اور فضل بن وکین نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے مسعر نے قاسم بن عبدالرحمٰن سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے عبداللہ بن مسعود نے کہا کہ عمر کا اسلام لانا ایک فتح تھا اور ان کی ہجرت ایک نصرت تھی اور ان کا امیر ہونا رحمت تھا اور ہم لوگ کعبہ میں نماز نہ پڑھ سکتے تھے یہاں تک کہ جب حضرت عمر اسلام لائے اور کافروں سے لڑے تب کافروں نے ہم کو چھوڑا اور ہم کعبہ میں نماز پڑھنے لگے۔ کہا ہم سے ابن مردویہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن کامل نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حسن بن علی معمری نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن حمید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے جریر نے عمر بن سعید سے روایت کر کے بیان کیا انہوں نے مسروق سے انہوں نے منصور سے انہوں ربعی سے انہوں نے حذیفہ سے روایت کی وہ کہتے تھے جب حضرت عمر اسلام لائے تو اسلام مثل ایک آنے والے شخص کے تھا کہ اس کی قربت زیادہ ہوتی گئی اور جب عمر کو شہید کیا گیا تو اسلام ایک جانے والے شخص کے ہو گیا کہ اس سے دوری زیادہ ہوتی گئی

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی ہجرت

ہم کو عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ دقاق نے بطور اذن کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابوبکر محمد بن عبدالباقی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابومحمد جوہری نے بطور املاء کے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم کو ابوالحسن علی بن احمد حافظ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوروق احمد بن محمد بن ابن بکر ہزانی نے بصرہ میں بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے زبیر بن محمد بن خالد عثمانی نے مصر میں ۲۶۵ھ میں بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبداللہ بن قاسم آملی نے اپنے باپ سے روایت کر کے بیان کیا انہوں نے عقیل بن خالد سے انہوں نے محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس سے انہوں نے اپنے باپ سے انہوں نے عبداللہ بن عباس سے روایت کی وہ کہتے تھے ہم سے علی بن ابی طالب نے کہا کہ میں نہیں جانتا کہ مہاجرین میں سے کسی نے چھپ کر ہجرت نہ کی مگر عمر بن خطاب نے جب ہجرت کا ارادہ کیا تو تلوار گلے

میں لٹکائی اور کمان دوش پر لگائی اور تیر ہاتھ میں لئے اور نیزہ بلند کئے ہوئے کعبہ کے پاس گئے حالانکہ قریش کا گروہ کعبہ کے گردا گرد موجود تھا مگر حضرت عمر نے تمکین کے ساتھ سات مرتبہ کعبہ کا طواف کیا پھر مقام ابراہیم میں آ کر اطمینان سے نماز پڑھی پھر ہر ایک کے دروازہ پر گئے، کھڑے ہو کر لوگوں سے کہا کہ جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کی ماں اس کو روئے اور اس کا بیٹا ماتم کرے اور اس کی زوجہ بیوہ ہو جائے تو اس کو چاہئے کہ اس وادی کے اس پار ہم سے ملے۔ حضرت علی کہتے ہیں کہ حضرت عمر کے ساتھ صرف وہی لوگ ہوئے جو ضعیف اور کمزور تھے ان کو آپ نے تعلیم اور ہدایت کی اور ہجرت کر گئے۔ ہم کو عبید اللہ بن احمد بن علی نے اپنی اسناد کے ساتھ یونس بن بکیر سے روایت کر کے خبر دی انہوں نے ابن اسحاق سے روایت کی وہ کہتے تھے ہم سے نافع نے عبداللہ بن عمر سے روایت کر کے بیان کیا انہوں نے اپنے باپ عمر بن خطاب سے روایت کی انہوں نے کہا جب ہم لوگ ہجرت کے لئے جمع ہوئے تو ہم نے اور عیاش بن ابی ربیعہ اور ہشام بن عاص بن وائل نے باہم یہ معاہدہ کیا کہ بنی غفار کے چشمہ کے پاس ہم سب ملیں اور جو شخص وہاں نہ آئے تو اس کے ساتھی ان کو چھوڑ دیں پس ہم اور عیاش بن ربیعہ وہاں آئے اور ہشام رک رہے جو فتنہ میں پڑے اور ہم لوگ مدینے چلے آئے۔ ابن اسحاق نے کہا عمر بن الخطاب اور زید بن خطاب اور عمرو بن سراقہ اور عبداللہ بن سراقہ اور خنیس بن حذافہ اور سعید بن زید بن عمرو بن نفیل اور واقد بن عبداللہ اور خولی بن ابی خولی اور ہلال بن ابی خولی اور عیاش بن ابی ربیعہ اور خالد بن بکیر اور ایاس بن بکیر اور عاقل بن بکیر یہ سب لوگ قبیلہ بنی عمرو بن عوف بن رفاعہ بن منذر کے یہاں اترے۔ ہم کو ابو الفضل عبداللہ بن احمد بن عبدالقاہر نے خبر دی وہ کہتے ہم کو ابو بکر احمد بن علی بن بدران نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو ابو محمد حسن بن علی فارسی نے خبر دی وہ کہتے ہم کو ابو بکر قطیعی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم کو عبداللہ بن احمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ہمارے باپ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عمرو بن محمد ابو سعید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے اسرائیل نے ابی اسحاق سے روایت کر کے بیان کیا انہوں نے براء بن عازب سے روایت کی انہوں نے کہا کہ مہاجرین میں سب سے پہلے ہمارے پاس مصعب بن عمیر بنی عبدالدار کے بھائی آئے پھر ابن مکتوم آئے جو بنی فہر کے بھائی تھے پھر عمر بن الخطاب ۲۰ افراد کے ساتھ سواری پر آئے ہم نے پوچھا رسول اللہؐ نے کیا کیا انہوں نے کہا ہمارے پیچھے آ رہے ہیں پھر رسول اللہؐ تشریف لائے اور ابو بکر صدیق آپ کے ساتھ تھے۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا بدر وغیرہ جہادوں میں شریک ہونا

حضرت عمر بن خطاب رسول اللہؐ کے ساتھ بدر، احد خندق، بیعۃ الرضوان، خیبر، فتح حنین وغیرہ میں شریک ہوئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کفار پر سب سے زیادہ سخت تھے۔ رسول اللہؐ نے حدیبیہ میں حضرت عمر کو اہل مکہ کے پاس بھیجنا چاہا حضرت عمر نے عرض کیا یا رسول اللہؐ قریش کے ساتھ جو سخت عداوت مجھ کو ہے وہ قریش کو معلوم ہے اس لئے اگر وہ موقع پائیں گے تو مجھ کو قتل کر ڈالیں گے پس رسول اللہؐ نے حضرت عمر کو نہیں بھیجا بلکہ حضرت عثمان کو (اہل مکہ کے پاس) روانہ فرمایا۔

ہم کو ابو جعفر بن سمین نے اپنی اسناد یونس بن بکیر تک پہنچا کر خبر دی انہوں نے ابن اسحاق سے رسول اللہؐ کے بدر تشریف لے جانے کی بابت روایت کی وہ کہتے تھے کہ ایک مرتبہ رسول اللہؐ وادی ذفار کی طرف چلے تھوڑی دور جا کر اتر پڑے اور آپ کو خبر پہنچی کہ قریش اپنے قافلہ کو بچانے کے لئے آ رہے ہیں۔ رسول اللہؐ نے لوگوں سے مشورہ لیا ابو بکر نے ایک عمدہ تقریر کی پھر حضرت عمر کھڑے ہوئے اور ایک عمدہ تقریر کی اور پوری خبر کا ذکر کیا اور حضرت عمر ہی نے بدر کے قیدیوں کو قتل کر دینے کا مشورہ دیا تھا جس کا

نے ابن وہب سے انہوں نے عمرو بن حارث سے انہوں نے بکر بن سوادہ سے انہوں نے زیاد بن نافع سے انہوں نے کعب سے روایت کی ہے کہ نماز خوف [1] ہر ٹکڑے کے لئے ایک رکعت ہے یہ ابن مندہ اور ابونعیم کا بیان ہے ابن مندہ نے عبدالکریم سے اسی طرح روایت کیا ہے مگر صحیح یہ ہے کہ حسن بن قتیبہ نے حرملہ سے انہوں نے ابن وہب سے انہوں نے عمرو سے انہوں نے بکر بن سوادہ سے انہوں نے زیاد سے انہوں نے ابوموسیٰ غافقی سے روایت کی ہے کہ جابر بن عبداللہ نے ان سے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لڑائی کے دن نماز خوف پڑھی اور ہر ٹکڑے نے ایک رکعت آپ کے ساتھ پڑھی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۴۸۲۔ حضرت کعبؓ

حضرت کعبؓ۔ ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا۔ ان سے علقمہ بن نضلہ نے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ جو شخص امیرانہ زندگی بسر کرتا ہے قیامت کے دن وہ اللہ عزوجل کے سامنے طوق اور زنجیر کے ساتھ لایا جائے گا پھر اللہ چاہے تو اس پر رحم کرے یا کوئی دوسرا فیصلہ اس کے حق میں فرمائے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابونعیم نے کہا ہے کہ اس حدیث کے بعض ٹکڑے کعب بن عجرہ سے بھی مروی ہیں۔

# باب الکاف واللام

## ۴۴۸۳۔ حضرت کلابؓ بن امیہ

حضرت کلابؓ بن امیہ۔ عبدان نے کہا ہے کہ یہ امیہ اشکر کے بیٹے ہیں۔ اور ابن کلبی نے کہا ہے کہ یہ امیہ حرثان بن اشکر بن عبداللہ بن زہرہ بن جندع بن لیث کے بیٹے ہیں کنانی لیثی ہیں بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ یہ اور ان کے والد دونوں اسلام لائے تھے انہیں کے والد کا یہ کلام ہے۔ اتاہ مہاجران فولجاہ۔ ابوجعفر نے کہا ہے کہ کلاب بن امیہ کی عثمان بن ابی العاص سے ملاقات ہوئی کلاب نے پوچھا کہ تم یہاں کیسے آئے عثمان نے کہا میں مقام ابلہ کا عشر تحصیل کرنے پر مقرر کیا گیا ہوں تو کلاب نے ان کو ایک حدیث نبیؐ کو عشر لینے والے کی مذمت [2] میں سنائی اس حدیث کو خلید بن دعلج نے سعید بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے کلاب سے روایت کیا ہے۔ بخاری نے کہا ہے کہ ان کی کنیت ابوہارون ہے انہوں نے نبیؐ سے حدیث سنی ہے اس کے بعد انہوں نے حدیث اور پورا قصہ بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۴۸۴۔ حضرت کلابؓ بن عبداللہ

حضرت کلابؓ بن عبداللہ۔ حافظ ابومسعود نے ان کا ذکر کیا ہے اور انہوں نے اپنی سند کے ساتھ یزید بن ابی خالد سے انہوں نے زید جزری سے انہوں نے شرحبیل مدنی سے انہوں نے کلاب بن عبداللہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے ابوالہیثم بن تیہان

---

[1] مطلب اس کا یہ ہے کہ امام مسافر ہو اور قصر نماز پڑھ رہا ہو ورنہ اگر امام مقیم ہو تو ہر ٹکڑے کو دو رکعت پڑھائے۔
[2] عشر لینے والے کی مذمت صرف اس سبب سے کی گئی کہ اس کام میں خیانت و ظلم سے بچنا بہت دشوار ہے۔

نے کھانا پکایا اور نبیؐ کی دعوت کی ہم بھی آپ کے ہمراہ تھے جب ہم لوگ کھا پی چکے تو حضرت نے فرمایا کہ اس کا بدلہ اپنے بھائی کو دو ہم لوگوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ہم اس کا کیا بدلہ دیں آپ نے فرمایا اس کے لئے اللہ سے برکت کی دعا مانگو جب کوئی شخص کسی کے یہاں کھانا کھائے اور اس کا پانی پئے بعد اس کے اس کے لئے برکت کی دعا مانگے تو یہی اس کا بدلہ ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۴۸۵۔ حضرت کلثومؓ بن حصین

حضرت کلثومؓ بن حصین بن عبید بن خلف بن بدر بن احمیس بن غفار بن ملیل بن ضمرہ بن بکر بن عبد مناۃ بن کنانہ۔ کنیت ان کی ابورہم تھی غفاری ہیں۔ اپنی کنیت ہی سے زیادہ مشہور ہیں۔ نبیؐ کے مدینہ میں تشریف لے آنے کے بعد اسلام لائے تھے بدر میں شریک نہ تھے مگر احد میں شریک تھے۔ ان لوگوں میں ہیں جنہوں نے درخت کے نیچے بیعت الرضوان کی تھی احد کے دن ان کے نحر یعنی سینہ میں ایک تیر لگ گیا تھا پس یہ نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئے حضرت نے اپنا لعاب دہن ان کے زخم پر لگا دیا تھا وہ زخم فوراً اچھا ہو گیا اسی وجہ سے لوگ ان کو منحور کہنے لگے۔ رسول اللہؐ نے ان کو دو مرتبہ مدینہ کا قاضی بنایا ایک مرتبہ عمرہ قضا میں اور ایک مرتبہ سال فتح مکہ میں جب آپ مکہ اور طائف اور حنین تشریف لے گئے تھے۔ یہ کلثوم مدینہ ہی میں رہتے تھے۔ ان کا تذکرہ انشاء اللہ تعالیٰ کنیت کے باب میں کیا جائے گا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۴۸۶۔ حضرت کلثومؓ بن علقمہ خزاعی

حضرت کلثومؓ بن علقمہ بن ناجیہ خزاعی مصطلقی۔ ان کے بیٹے حضرمی نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نبی مصطلق کے وفد میں تھا جب کہ وہ رسول اللہؐ کے حضور میں ولید بن عقبہ بن ابی معیط کے بارے میں حاضر ہوئے تھے پس حضرت نے فرمایا کہ تم لوگ لوٹ جاؤ تم قید نہ کئے جاؤ گے۔ ابونعیم اور ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کا صحابی ہونا صحیح نہیں ان کی حدیثیں مرسل ہیں انہوں نے حضرت ابن مسعود سے حدیثیں سنی ہیں۔ ان سے ان کے بیٹے حضرمی روایت کرتے ہیں اور ابونعیم نے کہا ہے کہ ان سے ان کے بیٹے حضرمی اور جامع بن شداد روایت کرتے ہیں ابونعیم نے یہ بھی کہا ہے کہ ان کے والد علقمہ بن ناجیہ صحابی ہیں۔ اس حدیث کو یعقوب بن حمید نے اور یعقوب زہری نے حضرمی سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کیا ہے اور ابن مندہ نے اس حدیث کو دو سندوں سے روایت کیا ہے ایک سے معلوم ہوتا ہے کہ کلثوم صحابی ہیں اور دوسری سے معلوم ہوتا ہے کہ علقمہ صحابی ہیں یہی صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۴۸۷۔ حضرت کلثومؓ خزاعی

حضرت کلثومؓ خزاعی۔ ان کا تذکرہ صحابہ میں کیا گیا ہے مگر صحیح نہیں ہے۔ ان کا شمار اہل کوفہ میں ہے۔ ان سے جامع بن شداد نے اور زبیر بن عدی وغیرہ نے روایت کی ہے یہ بیان ابونعیم کا تھا۔ ہمیں ابومنصور بن مکارم نے اپنی سند کے ساتھ ابوزکریا سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ابراہیم بن ہیثم زہری نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابراہیم بن محمد حیری نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابومعاویہ نے اعمش سے انہوں نے جامع بن شداد سے انہوں نے کلثوم خزاعی سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ

ایک شخص نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ یارسول اللہ کوئی طریقہ ایسا ہوسکتا ہے جب میں اچھا کام کروں تو مجھے معلوم ہوجائے کہ میں نے اچھا کام کیا اور جب کوئی برا کام کروں تو مجھے معلوم ہوجائے کہ میں نے برا کام کیا ہے رسول اللہؐ نے فرمایا جب تمہارے پڑوسی کہیں کہ تم نے اچھا کام کیا تو سمجھ لو کہ میں نے اچھا کام کیا اور جب تمہارے پڑوسی کہیں کہ تم نے برا کام کیا تو سمجھ لو کہ میں نے برا کام کیا۔ میں کہتا ہوں کہ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور دونوں نے ان کو اور ان کلثوم کو جوان سے پہلے مذکور ہوئے علیحدہ علیحدہ ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ پہلے کلثوم سے ان کے بیٹے حضرمی نے روایت کی ہے اور ان سے جامع بن شداد نے روایت کی ہے مگر ابوعمر نے ان دونوں کو ایک بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ کلثوم علقمہ کے بیٹے ہیں ان سے ان کے بیٹے حضرمی اور جامع نے روایت کی ہے میں نہیں جانتا کہ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان دونوں کے درمیان میں فرق کیوں سمجھا اور ان کو دو کیوں کہا درصورتیکہ دوسرے کلثوم کا نسب مذکور نہیں ہے اور نہ کوئی ایسی بات مذکور ہے جو فرق پر دلالت کرے اور دونوں خزاعی بھی ہیں اس سے صاف ظاہر ہے کہ دونوں ایک ہیں واللہ اعلم۔

## ۴۴۸۸۔ حضرت کلثومؓ بن ہرم اوسی

حضرت کلثومؓ بن ہرم بن امرالقیس بن حارث بن زید عبید بن زید بن مالک بن عوف بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس انصاری اوسی۔ یہ ابوعمر اور ابن کلبی کا قول ہے اور ابوموسیٰ نے بیان کیا ہے کہ کلثوم بن ہرم بنی عمرو بن عوف سے تھے اور بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ قبیلہ بنی زید بن مالک سے تھے اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ قبیلہ بنی عبید سے تھے قباء میں رہتے تھے رسول اللہؐ کے صحابی مشہور تھے بہت بوڑھے آدمی تھے رسول اللہؐ کے مدینہ پہنچنے سے پہلے مسلمان ہوچکے تھے یہی ہیں جن کے یہاں مقام قباء میں (بوقت ہجرت) رسول اللہ مہمان ہوئے تھے اس کو موسیٰ بن عقبہ اور ابن اسحاق اور واقدی نے بالاتفاق بیان کیا ہے اور چار دن تک آپ ان کے یہاں مہمان رہے بعد اس کے حضرت ابوایوب انصاری کے یہاں تشریف لے گئے اور ان کے یہاں فروکش رہے یہاں تک کہ آپ نے مکانات تعمیر فرمائے اور ان مکانوں میں سکونت اختیار کی جس وقت رسول اللہؐ بوقت ہجرت کلثوم کے یہاں پہنچے اس وقت کلثوم اپنے غلام کو پکار رہے تھے کہ اے نجیح رسول اللہؐ نے (لفظ نجیح سے فال نیک لی اور) ابوبکر صدیق سے فرمایا کہ اے ابوبکر نجاح یعنی کامیابی ہوگئی اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ آپ سعد بن ابی خیثمہ جو قبیلہ بنی عمرو بن عوف سے ہیں کے یہاں فروکش ہوئے تھے۔ واقدی نے کہا ہے کہ رسول اللہؐ فروکش کلثوم بن ہرم کے یہاں تھے مگر نشست آپ کی سعد کے مکان میں ہوتی تھی جس کو لوگ منزل الغراب کہتے تھے اسی وجہ سے لوگوں نے کہا کہ آپ سعد بن خیثمہ کے یہاں فروکش ہوئے تھے۔ رسول اللہ ﷺ کا قیام قباء میں بنی عمرو بن عوف کے یہاں دوشنبہ سہ شنبہ چہارشنبہ پنج شنبہ (کل چار دن) رہا انہیں دنوں میں آپ نے مسجد قبا کی بنیاد ڈالی جب آپ قبا سے چلے تو جمعہ کا وقت بنی سالم بن عوف کے یہاں آگیا آپ نے نماز جمعہ بطن وادی میں پڑھی اس کے بعد آپ حضرت ایوب کے یہاں تشریف لے گئے۔ کلثوم بن ہرم کی وفات بدر سے کچھ پہلے ہوئی تھی بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہؐ کے مدینہ آنے کے بعد آپ کے اصحاب میں سب سے پہلے انہیں کی وفات ہوئی تھی ان کو کسی غزوہ میں شرکت کا موقع نہیں ملا اس کو طبری نے ذکر کیا ہے ان کے بعد پھر حضرت اسعد بن زرارہ کی وفات ہوئی۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابونعیم اور ابوموسیٰ کا یہ کہنا کہ کلثوم بن ہرم قبیلہ بنی عمرو بن عوف سے ہیں اور بقول بعض بنی زید بن مالک سے اور بقول بعض بنی عبید سے اس عبارت کو اگر کوئی ناواقف دیکھے تو سمجھے کہ یہ اختلاف ہے حالانکہ ان سب اقوال کا نتیجہ ایک ہی ہے واللہ اعلم۔

## ۴۴۸۹۔حضرت کلدہؓ بن حنبل

حضرت کلدہؓ بن حنبل۔ بعض لوگ ان کو کلدہ بن عبداللہ بن حنبل کہتے ہیں مگر صحیح کلدہ بن حنبل بن ملیل ہے ان کے نسب اور قبیلہ میں اختلاف ہے بعض لوگ غسانی کہتے ہیں اور بعض اسلمی۔ ان کی والدہ اینسہ بنت معمر بن حبیب بن وہب بن حذافہ ابن جمح تھیں اور بعض لوگ ان کی والدہ کا نام صفیہ بتاتے ہیں۔ بنی جمح کے حلیف تھے۔ صفوان بن امیہ بن خلف جمحی کے اخیافی بھائی ہیں یہ ابن اسحاق اور واقدی اور مصعب کا قول ہے اور کلبی اور ہیثم بن عدی نے بیان کیا ہے کہ کلدہ بن حنبل صفوان بن امیہ کے اخیافی بھتیجے تھے اور ان دونوں نے بیان کیا ہے کہ حنبل معمر بن حبیب بن وہب بن حذافہ بن جمح کے غلام تھے۔ یہ کلدہ صفوان کے ساتھ حنین میں شریک تھے جب مسلمانوں کو شکست ہوئی تو انہوں نے کہا کہ ابن ابی کبشہ (یعنی رسول اللہؐ) کا سحر آج مٹ گیا صفوان نے کہا خدا تیرے منہ کو چاک کرے مجھے زیادہ پسند ہے کہ قریش کا کوئی آدمی میری تربیت کرے بہ نسبت اس کے کہ ہوازن کا کوئی شخص میرا مربی ہو۔ یہی ہیں جن کو صفوان بن امیہ نے فتح مکہ کے دن نبیؐ کے پاس کچھ تحائف دے کر بھیجا تھا کچھ دودھ تھا اور کچھ ہرن کے بچہ اور کچھ لکڑیاں۔ یہ کلدہ عبدالرحمٰن بن حنبل کے حقیقی بھائی تھے یہ دونوں بھائی یمن سے مکہ چلے آئے تھے یہ قول مصعب وغیرہ کا ہے اور دوسروں نے بیان کیا ہے کہ کلدہ بن حنبل مکہ کے حبشیوں میں سے تھے صفوان بن امیہ کے پاس رہتے تھے اور ان کی خدمت کیا کرتے تھے سفر اور حضر میں کبھی ان سے جدا نہ ہوتے تھے بعد اس کے صفوان کی وجہ سے مسلمان ہوگئے اور مکہ میں سکونت کی اور وہیں وفات پائی۔ ہمیں بہت سے لوگوں نے اپنی سند کے ساتھ ابوعیسیٰ (ترمذی) تک خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں سفیان بن وکیع نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے ہم سے روح بن عبادہ نے ابن جریج سے روایت کر کے بیان کیا کہ مجھے عمرو بن سفیان نے خبر دی کہ عمرو بن عبیداللہ بن صفوان نے ان سے بیان کیا کہ کلدہ بن حنبل کو صفوان بن امیہ نے کچھ دودھ اور ہرن کے بچہ اور ککڑی دے کر نبیؐ کی خدمت میں بھیجا تھا اس وقت آپ وادی کی بلندی پر مقیم تھے کلدہ کہتے تھے میں گیا اور نہ میں نے آپ کو سلام کیا اور نہ آپ سے اسے اندر آنے کی اجازت مانگی نبیؐ نے فرمایا لوٹ جاؤ اور کہو السلام علیکم کیا میں اندر آؤں (اس کے بعد جب اجازت ملے تب اندر آؤ) یہ واقعہ صفوان کے مسلمان ہونے کے بعد کا ہے عمرو نے بیان کیا ہے کہ مجھ سے یہ حدیث امیہ بن صفوان نے بیان کی اور انہوں نے یہ نہیں کہا کہ میں نے کلدہ سے سنا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۴۹۰۔حضرت کلیبؓ بن اساف

حضرت کلیبؓ بن اساف۔ ہم نے ان کا ذکر ان کے بھائی خالد بن اساف کے نام میں لکھا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۴۹۱۔ حضرت کلیب بن تمیم

حضرت کلیب بن تمیم بن بشر۔ بعض لوگ ان کو کلیب بن بشر بن تمیم کہتے ہیں۔ بنی حارث بن خزرج کے حلیف تھے۔ احد میں اوراس کے بعد کے تمام غزوات میں شریک رہے اور جنگ یمامہ میں شہید ہوئے ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے میں نے کتاب استیعاب کے بہت سے صحیح نسخوں میں ان کے دادا کا نام بشر دیکھا مگر امیر ابونصر نے نسر نون اور سین مہملہ کے ساتھ بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ کلیب تمیم بن نسر کے بیٹے ہیں قبیلہ بنی حارث سے ہیں اور واقدی نے کہا ہے کہ یہ اس قبیلہ کے حلیف تھے جنگ یمامہ میں شہید ہوئے ابن اسحاق نے بھی ایسا ہی بیان کیا ہے۔

## ۴۴۹۲۔ حضرت کلیب بن جزی عقیلی

حضرت کلیب بن جزی بن معاویہ بن خفاجہ بن عمرو بن عقیل عقیلی اور بعض لوگ ان کو کلیب بن حزن کہتے ہیں ابوعمر نے ایسا ہی بیان کیا ہے اور ان کی کتاب کے بعض نسخوں میں ان کا نام کلیب بن جرز جیم اور راء اور زاء کے ساتھ لکھا ہوا ہے۔ ابوعمر نے روایت کی ہے کہ کلیب کہتے تھے کہ رسول اللہ نے ہم سے فی سو بکری دو بکریاں زکوٰۃ کی لی تھیں۔ اور یعلی بن اشدق نے ان سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ سے سنا آپ فرماتے تھے کہ جنت کو اپنی پوری کوشش کے ساتھ طلب کرو اور دوزخ سے اپنی پوری کوشش کے ساتھ بھاگو۔ دیکھو جنت کا طالب سوتا نہیں ہے اور نہ دوزخ سے نفرت کرنے والا سوتا ہے آگاہ ہو جاؤ جنت مصائب میں مخفی کر دی گئی اور دوزخ نفسانی خواہشوں کے ساتھ آراستہ ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۴۴۹۳۔ حضرت کلیب بن شہاب

حضرت کلیب بن شہاب جرمی۔ کنیت ان کی ابوعاصم تھی۔ ان کا تذکرہ صحابہ میں کیا گیا ہے۔ سفیان ثوری نے عاصم بن کلیب سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں ایک جنازہ کے ساتھ جس کے ہمراہ رسول اللہ بھی تھے چلا میں اس وقت بچہ تھا مگر سمجھ دار تھا رسول اللہ نے فرمایا کہ اللہ اس بات کو دوست رکھتا ہے کہ جب کوئی شخص عبادت کرے تو اس کو اچھی طرح ادا کرے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے ابوعمر نے بیان کیا ہے کہ یہ کلیب اور ان کے والد شہاب دونوں صحابی ہیں۔

## ۴۴۹۴۔ حضرت کلیب ابوکثیر جہنی

حضرت کلیب۔ کنیت ان کی ابوکثیر تھی۔ جہنی ہیں۔ ان کی حدیث ان کی اولاد سے مروی ہے۔ عثیم بن کثیر بن کلیب جہنی نے اپنے والد سے انہوں ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ آپ عرفات سے بعد غروب آفتاب چلے تھے یہ کہتے تھے کہ میں وہیں رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے آپ سے اسلام کی بیعت کی اور مسلمان ہوا حضرت نے مجھے حکم دیا کہ زمانہ کفر کے بال منڈوالو چنانچہ میں نے منڈوا ڈالے نیز اسی سند کے ساتھ انہوں نے بیان کیا کہ نبی نے فرمایا بڑا بھائی بمنزلہ باپ کے ہوتا ہے۔

عثیم: عین مہملہ کے ضمہ ثاء مثلثہ کے فتحہ اور یاء جس کے نیچے دو نقطے کے ساتھ اور آخر میں میم ہے۔

## ۴۴۹۵۔ حضرت کلیبؓ ابو منفعہ

حضرت کلیبؓ۔ کنیت ان کی ابو منفعہ تھی۔ ان سے ان کے بیٹے منفعہ نے روایت کی ہے۔ یحییٰ حمانی نے حارث بن مرہ حنفی سے انہوں نے کلیب بن منفعہ بن کلیب حنفی سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے عرض کیا یارسول اللہ میں کس کے ساتھ حسن سلوک کروں آپ نے فرمایا اپنی ماں کے ساتھ اپنے باپ کے ساتھ اپنی بہن کے ساتھ اپنے بھائی کے ساتھ اور اپنے غلام کے ساتھ یہ حق واجب ہے اور رحمت متواترہ ہے اس حدیث کو عبدالصمد بن عبدالوارث نے حارث بن مرہ اور ضمضم بن عمرو سے روایت کیا ہے وہ دونوں کہتے تھے ہم سے کلیب بن منفعہ نے اپنے دادا سے روایت کر کے بیان کیا کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا تھا کہ میں کس کے ساتھ حسن سلوک کروں الخ اور ضمضم بن عمرو نے اس حدیث کو کلیب سے بھی روایت کیا ہے کہ وہ کہتے تھے میرے دادا نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا الخ مگر یہ مرسل ہے اور احمد بن مسلم نے حارث سے انہوں نے کلیب بن منفعہ سے انہوں نے سراج بن مجاعہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میرے دادا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں گئے اس کے بعد انہوں نے اسی حدیث کو بیان کیا ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۴۹۶۔ حضرت کلیبؓ

حضرت کلیبؓ۔ ان کا نام ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔ ابوبکر بن ابی علی نے ان کو صحابہ میں شمار کیا ہے اور انہوں نے صخر بن عکرمہ سے انہوں نے کلیب سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اگر گناہ میں مومن کے لئے یہ فائدہ نہ ہوتا کہ وہ تکبر سے بچ جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ کبھی کسی مومن کو گناہ نہ کرنے دیتا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۴۹۷۔ حضرت کلیبؓ

حضرت کلیبؓ۔ صحابی ہیں۔ ان کو ابولؤلؤ نے قتل کیا تھا جس دن کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو اس نے شہید کیا زہری نے بیان کیا ہے کہ ابولؤلؤ نے بارہ آدمیوں کو زخمی کیا تھا جن میں سے چھ مر گئے منجملہ ان کے حضرت عمر اور حضرت کلیب تھے اور چھ آدمی زندہ رہے ان آدمیوں کو زخمی کرنے کے بعد اس نے اپنی ہی خنجر سے اپنا گلا کاٹ لیا۔ یہ کلیب وہی ہیں جن کی بابت حضرت عمر سے کہا گیا تھا کہ ایک عورت جنگل میں مری ہوئی پڑی تھی بہت سے لوگ اس طرف سے گذرے مگر کسی نے اس کو دفن نہ کیا آخر کلیب نے اس کو دفن کیا تو حضرت عمر نے فرمایا کہ میں امید کرتا ہوں کہ کلیب کو فائدہ پہنچے گا ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔ واللہ اعلم

# باب الکاف والنون

## ۴۴۹۸۔ حضرت کنازؓ بن حصین

حضرت کنازؓ بن حصین بن یربوع بن خرشہ بن سعد بن طریف بن جلان بن غنم بن غنی بن یعصر بن سعد بن قیس غیلان۔ یہ

ابن اسحاق کا قول ہے اور ابن کلبی نے کہا ہے کہ ان کا نام کناز بن حصین بن یربوع بن طریف بن خرشہ بن عبید بن سعد بن عوف بن کعب بن جلان بن غنم بن غنی ہے کنیت ان کی ابو مرثد تھی۔ غنوی ہیں۔ حضرت حمزہ بن عبد المطلب کے حلیف تھے۔ اکابر صحابہ اور فضلائے صحابہ سے ہیں۔ بدر میں یہ اور ان کے بیٹے مرثد دونوں شریک تھے۔ ان سے واثلہ بن اسقع نے روایت کی ہے کہ یہ کہتے تھے میں نے نبیؐ سے سنا آپ فرماتے تھے کہ قبروں پر نہ بیٹھوں نہ قبروں کی طرف نماز پڑھو۔ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ ان کی وفات بعہد خلافت حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ ۱۱ ہجری میں ہوئی اس وقت ان کی عمر ۶۶ سال کی تھی ہم انشاء اللہ تعالیٰ کنیت کے باب میں ان کا تذکرہ اس سے زیادہ کریں گے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۴۹۹۔ حضرت کنانہؓ بن عبد یالیل ثقفی

حضرت کنانہؓ بن عبد یالیل ثقفی۔ قبیلہ ثقیف کے ان سرداروں میں سے تھے جو رسول اللہؐ کے حضور میں محاصرہ طائف سے لوٹنے کے بعد حاضر ہوئے تھے یہ لوگ عروہ بن مسعود کو قتل کر چکے تھے۔ یہ سب لوگ مشرف باسلام ہوئے عثمان بن ابی العاص بھی انہیں میں سے تھے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابو عمر نے ردیف عین میں عبد لیل کا نام لکھا ہے کہ وہ نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے اور کتاب کے حاشیہ پر لکھا ہے کہ انہوں نے یہ روایت ابن اسحاق سے نقل کی ہے مگر صحیح یہی ہے کہ وہ کنانہ بن عبد یالیل تھے اور اس کو موسیٰ بن عقبہ نے بیان کیا ہے اور مدائنی نے کہا ہے کہ کنانہ بن عبد یالیل نبیؐ کے حضور میں قبیلہ ثقیف کے وفد کے ساتھ آئے تھے وہ سب لوگ سوا کنانہ کے مسلمان ہو گئے کنانہ نے کہا کہ کوئی قریشی شخص میرا وارث نہیں ہو سکتا اس کے بعد وہ بخران چلے گئے اور وہاں سے روم گئے اور وہیں بحالت کفر انتقال کیا واللہ اعلم۔

## ۴۵۰۰۔ حضرت کنانہؓ بن عدی عبشمی

حضرت کنانہؓ بن عدی بن ربیعہ بن عبد العزیٰ بن عبد شمس بن عبد مناف عبشمی۔ یہی ہیں جو زینب بنت رسول اللہؐ کو لے کر آئے تھے جب ان کے شوہر ابو العاص بن ربیع نے ان کو رسول اللہؐ کے پاس مدینہ میں بھیجا یہ کنانہ ابو العاص کے بھتیجے تھے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

## ۴۵۰۱۔ حضرت کندیرؓ بن سعید

حضرت کندیرؓ بن سعید بن حیدہ بن قشیر قشیری۔ اور بعض لوگ ان کو مزنی کہتے ہیں ابن مندہ اور ابو نعیم نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے۔ ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے بعض لوگوں نے کہا ہے کہ انہوں نے نبیؐ کو دیکھا تھا اور ان کے والد صحابی تھے۔ خالد بن عبد اللہ نے داؤد بن ابی ہند سے انہوں نے عباس بن عبد الرحمٰن سے انہوں نے کندیر بن سعید سے اور ایک مرتبہ انہوں نے کہا کہ کندیر بن سعید نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ یہ کہتے تھے میں نے ایک مرتبہ زمانہ جاہلیت میں حج کیا تھا میں نے وہاں دیکھا کہ ایک آدمی طواف کر رہا ہے اور یہ شعر پڑھ رہا ہے۔

یا رب رد راکبی محمدا ۔۔۔ رده إلى واصطنع عندی یدا

اے میرے پروردگار میرے راکب دوش محمد مصطفیٰ کو واپس کر دے اور میرے اوپر احسان کر۔

اس کے بعد انہوں نے پوری حدیث بیان کی۔ مگر صحیح یہی ہے کہ یہ روایت کندیر کے والد کی ہے۔ اس روایت کو مسلمہ بن علقمہ نے داؤد سے انہوں نے بہز بن حکیم سے انہوں نے اپنے دادا حیدہ بن معاویہ سے روایت کیا ہے کہ وہ زمانہ جاہلیت میں عمرہ کرنے لگے تھے تو انہوں نے ایک شخص کو طواف میں یہ شعر پڑھتے ہوئے سنا کہتے تھے میں نے پوچھا کہ یہ کون شخص ہیں لوگوں نے کہا یہ قریش کے سردار عبدالمطلب ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

# باب الکاف والہاء والواو

## ۴۵۰۲۔ حضرت کہمس ؓ ہلالی

حضرت کہمس ؓ ہلالی۔ صحابی ہیں ان سے معاویہ بن قرہ نے روایت کی ہے۔ بصرہ میں رہتے تھے حماد بن یزید بن مسلم منقری نے معاویہ بن قرہ سے انہوں نے کہمس ہلالی سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں مسلمان ہو کر رسول اللہ ؐ کی خدمت میں گیا اور میں نے آپ کو اپنے اسلام کی خبر دی پھر ایک سال تک میں نہیں گیا بعد اس کے پھر گیا اس وقت میرا پیٹ ہلکا ہو گیا تھا اور جسم لاغر ہو گیا تھا آپ نے بہت غور سے مجھے دیکھا میں نے کہا کیا آپ مجھے نہیں پہچانتے میں کہمس ہلالی ہوں جو گذشتہ سال آپ کی خدمت میں آیا تھا آپ ؐ نے پوچھا کہ تمہاری یہ کیا حالت ہو گئی میں نے عرض کیا کہ آپ سے ملنے کے بعد پھر میں نہ شب کو سویا نہ دن کو نہ کبھی روزہ ترک کیا آپ نے فرمایا یہ تمہیں کس نے حکم دیا کہ اپنی جان کو ستاؤ سنو صرف رمضان کے روزہ رکھا کرو اور ہر ماہ میں دو دن روزہ رکھ لیا کرو میں نے کہا کچھ اور زیادہ اجازت دیجئے کیونکہ مجھے اس سے زیادہ طاقت ہے آپ نے فرمایا اچھا رمضان کے علاوہ ہر مہینہ میں تین روزہ رکھ لیا کرو۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۴۵۰۳۔ حضرت کہیل ؓ ازدی

حضرت کہیل ؓ ازدی۔ ہمیں ابوموسیٰ نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو علی مقری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابونعیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعمرو بن ہمدان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حسن بن سفیان نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے داؤد بن رشید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبدالملک بن محمد یعنی ابوالدرداء نے اور بروایت دیگر ابوالزرقاء نے علقمہ بن عبداللہ قریشی سے انہوں نے قاسم بن محمد سے انہوں نے کہیل ازدی سے جو صحابی تھے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے احد میں جب لوگ بہت زخمی ہوئے تو ایک شخص نبی ؐ کے پاس گیا اور اس نے کہا کہ یا رسول اللہ بہت لوگ زخمی ہو گئے ہیں آپ نے فرمایا کہ جاؤ راستہ میں کھڑے ہو جاؤ جب کوئی زخمی تمہاری طرف سے گذرے تو بسم اللہ پڑھ کر اس کے زخم پر لعاب لگا دو اور یہ دعا پڑھو۔ ماسم ربنا الحی الحمید من کل حدید و حجر تلید اللھم اشف لا شافی الا انت (اپنے پروردگار زندہ تعریف والے کے ساتھ پناہ لیتا ہوں ہر دھار اور لوہے اور کہنہ پتھر سے یا اللہ شفا دے تیرے سوا کوئی شفا دینے والا نہیں) کہیل کہتے تھے کہ اس دعا کے پڑھ دینے سے زخم میں پیپ پڑتی ہے نہ ورم پیدا ہوتا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۵۰۴۔ حضرت کوزؓ بن علقمہ

حضرت کوزؓ بن علقمہ۔ خطیب نے ان کا نام کرز بن علقمہ کے نام کے ساتھ لکھا ہے ابن ماکولا نے بھی ایسا ہی کہا ہے یہ قبیلہ بنی بکر بن وائل سے ہیں۔ رسول اللہؐ کی خدمت میں وفد نجران کے ساتھ حاضر ہوئے تھے اس وقت یہ نصرانی تھے بعد اس کے اسلام لائے۔ ابراہیم بن سعد نے ابن اسحاق سے انہوں نے یزید بن سفیان سے انہوں نے ابن سلمانی سے کوز بن علقمہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہؐ کی خدمت میں بخران کے نصرانیوں کا وفد آیا ساٹھ آدمی تھے منجملہ ان کے چوبیس آدمی اوراشراف تھے ان چوبیس میں تین آدمی ایسے تھے کہ باقی لوگ سب ان کی طرف رجوع کرتے تھے ان سب کا سردار اور اہل الرائے اور صاحب مشورۃ اور حاکم عبدالمسیح تھا اور منتظم ان کا نہیم تھا اور قبیلہ بنی بکر بن وائل کا ایک شخص ابوحارثہ بن علقمہ ان کا عالم اور امام اور مدرس تھا جب یہ سب لوگ رسول اللہ ﷺ کی طرف بخران سے چلے تو ابوحارثہ نے اپنے ساتھ اپنے خچر پر اپنے بھائی کو جس کا نام کوز بن علقمہ تھا سوار کرلیا تھا جب ابوحارث کا خچر پھسلا تو کوز نے کہا کہ خیانت کرنے والا ہو ہلاک ہو جائے اسکی مراد رسول اللہؐ کی ذات تھی۔ ابوحارثہ نے کہا بلکہ تو ہلاک ہو جائے کوز نے کہا اے بھائی تم نے یہ کیوں کہا ابوحارثہ نے کہا خدا کی قسم یہ وہی نبی ہیں جن کا ہم انتظار کرتے تھے کوز نے کہا پھر جب تم یہ جانتے ہو تو کیوں ایمان نہیں لاتے ابوحارثہ نے کہا دیکھو قوم نے ہم کو اتنی بزرگی دی ہے کہ ہم اپنے اوپر سردار اور راہنما بنایا ہے اور وہ ہماری تکریم کرتے ہیں۔ اور ان میں کوئی شخص اس کے خلاف کا سوچتا بھی نہیں۔ اور اگر میں اس نبی پر ایمان لے آؤں تو یہ عزت وتوقیر جو تو دیکھ رہا ہے وہ لوگ ہم سے چھین لیں۔ ابوحارث کی یہ بات اس کے بھائی کوز کے دل کو لگ گئی۔ یہاں تک کہ وہ اس کے بعد اسلام لے آیا۔ اس مقام پر ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔ لیکن ہم نے یونس کی روایت میں ابن اسحاق سے "کور" راء کے ساتھ سنا ہے۔ اور ہم پہلے تفصیل سے اس کا ذکر کر چکے ہیں۔

# باب الکاف والیاء

## ۴۵۰۵۔ حضرت کیانؓ

حضرت کیانؓ۔ انصار کے غلام تھے۔ احد کے دن شہید ہوئے۔ بعض لوگوں کو بیان کیا ہے کہ یہ بنی عدی بن نجار کے مولیٰ ہیں اور بعض نے کہا ہے کہ یہ بنی مازن بن نجار کے غلام ہیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۰۶۔ حضرت کیانؓ مولیٰ رسول اللہؐ

حضرت کیانؓ۔ رسول اللہؐ کے غلام تھے۔ بعض نے کہا ہے کہ ان کا نام مہران تھا اور بعض نے کہا ہے کہ طہمان تھا اور بعض نے ان کا نام ہرمز بیان کیا ہے۔ ان کی حدیث عطاء بن سائب نے ام کلثوم بنت علی سے انہوں نے ان سے آل رسول پر صدقہ کی حرمت کے بارے میں روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۰۷۔ حضرت کیان رضی اللہ عنہ بن عبداللہ

حضرت کیان رضی اللہ عنہ بن عبداللہ بن طارق اور بعض لوگ ان کو ابن بشر کہتے ہیں۔ کنیت ان کی ابو عبدالرحمٰن تھی خالد بن اسید کے خادم تھے۔ ان کا شمار اہل حجاز میں ہے۔ ان سے ان کے دونوں بیٹوں عبدالرحمٰن اور نافع نے روایت کی ہے۔ ہمیں ابو یاسر نے اپنی سند کے ساتھ عبداللہ بن احمد سے روایت کر کے خبر دی انہوں نے کہا کہ مجھ سے میرے والد نے بیان کیا انہوں نے کہا کہ ہم سے یونس بن محمد نے بیان کیا انہوں نے کہا کہ ہم سے عمرو بن کثیر مکی نے بیان کیا انہوں نے کہا کہ میں نے عبدالرحمٰن بن کیسان خالد بن اسید کے غلام سے پوچھا کہ کیا آپ مجھ سے اپنے والد کی حدیث نہیں بیان کرتے تو انہوں نے کہا کہ مجھ سے میرے والد نے بیان کیا کہ میں نے نبی ﷺ کو دیکھا کہ آپ ﷺ مکہ کی وادی سے نکلے آپ ﷺ کے اوپر صرف تہبند تھی چادر نہ تھی آپ کنوئیں کے پاس اور اپنی ایزار کو ایک طرف سے کندھے پر ڈالا اور دو رکعت نماز پڑھی مجھے نہیں معلوم کہ وہ نماز ظہر کی تھی یا عصر کی۔

ابن لہیعہ نے سلیمان بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے نافع بن کیسان سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ نبی ﷺ کے زمانہ میں شراب کی تجارت کرتے تھے جب شراب حرام ہوئی تو وہ نبی ﷺ نے ان کو اس کی تجارت سے منع کر دیا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے مگر ابن مندہ نے انہیں کیان کو عبدالرحمٰن اور نافع دونوں کا والد بیان کیا ہے اور ابو نعیم نے کہا ہے کہ جو کیسان عبدالرحمٰن کے والد تھے وہ اور ہیں اور جو کیان نافع کے والد تھے اور ہیں اور ابو عمر نے بھی ان کو دو قرار دیا ہے مگر ابو نعیم نے جن کیان کو عبدالرحمٰن کا والد کہتے تھے ابن عمران کو نافع کا والد بتاتے ہیں واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۰۸۔ حضرت کیسان رضی اللہ عنہ بن عبد

حضرت کیسان رضی اللہ عنہ بن عبد۔ نافع بن کیسان کے والد ہیں۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہی کیسان بن عبداللہ بن طارق ہیں انہوں نے نبی ﷺ سے شراب اور اس کی قیمت کے حرام ہونے کے متعلق روایت کی ہے ان سے ان کے بیٹے نافع نے روایت کی ہے کہ یہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ ﷺ فرماتے تھے کہ عیسیٰ بن مریم دمشق کے مشرقی سفید منارہ کے پاس اتریں گے۔ یہ ابو عمر کا قول ہے اور ابو نعیم نے کہا ہے کہ یہ کیسان۔ نافع بن کیسان کے والد ہیں کنیت ان کی ابو نافع تھی یہ وہ کیسان نہیں جن کا ذکر اوپر ہوا ابو نعیم نے بھی ان سے نزول عیسیٰ کی روایت کی ہے باقی رہی حرمت شراب کی حدیث وہ ہم سے ابو یاسر بن ابی حبہ نے اپنی سند کے ساتھ عبداللہ بن احمد سے روایت کر کے بیان کی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ بن سعید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابن لہیعہ نے سلیمان بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے نافع بن کیسان سے روایت کر کے بیان کیا کہ ان کے والد رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں شراب کی تجارت کرتے تھے ایک مرتبہ وہ شام سے شراب کی بھری ہوئی مشکیں بغرض تجارت لائے اور رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے کہ یا رسول اللہ اب کی مرتبہ نہایت عمدہ شراب لایا ہوں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اے کیسان شراب تو حرام ہوگئی اور اس کی قیمت بھی حرام ہوگئی یہ سنتے ہی کیسان نے جا کر ان مشکوں کو بہا دیا۔ ان کا تذکرہ ابو نعیم اور ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے کہ یہ کیسان نافع کے والد تھے طبرانی اور ابن شاہین اور جعفر وغیرہم نے کیسان ابو عبدالرحمٰن سے روایت کی ہے اور ابن مندہ نے دونوں کو ایک کر دیا ہے لیکن غالباً یہ دو ہیں۔ واللہ اعلم۔

میں کہتا ہوں اگر چہ ابونعیم اور ابوعمر نے اس بات پر اتفاق کیا ہے کہ ابونافع ابوعبدالرحمٰن کے علاوہ ہیں مگر ابوعمر نے کیسان ابوعبدالرحمٰن کو کیسان بن عبداللہ بن طارق کے علاوہ قرار دیا ہے۔ اور انہی یعنی کیسان بن عبداللہ بن طارق کو ابونافع قرار دیا ہے اور یہ خالد بن اسید کے غلام ہیں۔ جبکہ ابونعیم اور ابن مندہ نے کیسان بن عبداللہ کو عبدالرحمٰن کا والد قرار دیا ہے۔ ابونعیم نے کیسان کو ابونافع کی طرف منسوب نہیں کیا۔

ابوالقاسم بن عساکر دمشقی نے کیسان ابونافع کو ذکر کیا ہے اور تحریم خمر کی حدیث ان سے روایت کی ہے۔ اور انہی کیسان سے ایک اور حدیث نزول عیسیٰ بن مریم کی حدیث بھی روایت کی ہے۔ اور کہا ہے کہ ابن مندہ اپنی کتاب میں بہت بڑی غلطی کی ہے اور کہا ہے کہ کیسان بن عبداللہ بن طارق۔ اور بعض نے ابن بشر کہا اور ان کو اہل حجاز میں شمار کیا ہے۔ ان سے ان کے دونوں بیٹے عبدالرحمٰن اور نافع نے روایت کی ہے۔ اور عبدالرحمٰن کی حدیث اپنے والد سے ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ میں نے نبیؐ کو ایک کپڑے میں نماز پڑھتے دیکھا اور کہا ہے کہ یہ دو ہیں ایک مدنی اور دوسرے دمشقی۔ اور بخاری نے اپنی تاریخ، ابن ابی حاتم نے اپنی کتاب اور بغوی نے اپنے معجم میں ان دونوں میں فرق کیا ہے مگر ابن ابی حاتم نے ان کے نسب میں کہا ہے کہ ابونافع کیسان بن عبداللہ ہیں اور اسی کو ابن لہیعہ نے ذکر کیا ہے۔ اور جو کچھ ان حضرات نے کہا ہے یہی زیادہ صحیح ہے۔ اور ابن ابی عاصم نے کیسان ابونافع ان کو قرار دیا ہے۔ جن سے تحریم خمر اور نزول عیسیٰ کی احادیث مروی ہیں۔ واللہ اعلم

## ۴۵۰۹۔ حضرت کیسانؓ مولیٰ عتاب

عتاب ابن اسید کے غلام تھے نبیؐ کا زمانہ پایا تھا عمرو بن ابی عقرب نے عتاب بن اسید سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے جو چیزیں رسول اللہ ﷺ نے مجھے دی تھیں ان میں سے صرف دو کپڑے میرے ہاتھ لگے جو میں نے اپنے غلام کیسان کو دے دیئے تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے ابونعیم نے کہا ہے کہ اس روایت میں ان کے صحابی ہونے کی کوئی دلیل نہیں ہے۔ کیونکہ بہت سے صحابہ کے پاس غلام تھے مگر یہ نہیں تھا کہ سب غلاموں نے نبیؐ کو دیکھا بھی ہو واللہ اعلم [1]

# حرف اللام

## ۴۵۱۰۔ حضرت لاحبؓ بن مالک بلوی

حضرت لاحبؓ بن مالک بلوی۔ نبیؐ کے اصحاب میں سے ہیں فتح مصر میں شریک تھے۔ کوئی روایت ان کی معلوم نہیں ہوتی یہ ابوسعید بن یونس کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے۔

## ۴۵۱۱۔ حضرت لاحقؓ بن ضمیرہ

حضرت لاحقؓ بن ضمیرہ۔ باہلی۔ ابوعباد صالح بن یحییٰ نے عفیر سے انہوں نے سلیم یعنی ابوعامر سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے

---

[1] اس کے بعد مصنف نے ابن مندہ کی غلطی اور ابونعیم کے قول کی تائید میں بہت سے شواہد پیش کئے ہیں جن کو ہم نے غیر ضروری سمجھ کر چھوڑ دیا۔ (شاید مترجم کے پیش جو نسخہ ہو اس میں یہ دلائل ہوں مگر ہمارے پیش نظر نسخہ میں یہ دلائل نہیں ہیں۔ محمد احمد)

تھے میں نے لاحق بن ضمیرہ سے سنا کہ وہ کہتے تھے میں رسول اللہؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے آپ سے پوچھا کہ جو شخص جہاد اس غرض سے کرتا ہے کہ آخرت میں اس کو ثواب ملے اور دنیا میں ناموری حاصل ہو اس کا کیا انجام ہوگا نبیؐ نے فرمایا آخرت میں اس کو کچھ نہ ملے گا کیونکہ اللہ تعالیٰ اسی عمل کو قبول فرماتا ہے جو خالص ہو اور جس سے محض اسی کی خوشنودی مقصود ہو۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۵۱۲۔ حضرت لاحقؓ بن مالک ملیلی

حضرت لاحقؓ بن مالک ملیلی۔ کنیت ان کی ابوعقیل تھی مسور بن مخرمہ نے ابوعقیل یعنی لاحق سے جو نبی ملیل سے کے ایک شخص تھے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ فرماتے تھے میرے اوپر جھوٹ نہ جوڑو کیونکہ میرے اوپر جو جھوٹ گا وہ دوزخ میں جائے گا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۱۳۔ حضرت لاحقؓ بن معد

حضرت لاحقؓ بن معد بن ذہل۔ محمد بن اسماعیل بن قاسم نے ابن ابی العتاہیہ شاعر سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے اصمعی سے انہوں نے ابوعمرو بن علاء سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ میں نے عاصم بن حدثان سے سنا وہ کہتے تھے کہ ہشام بن عبدالملک کے زمانہ میں ہماری بستی میں قحط پڑا تو عرب کے قاصد ہشام کے پاس گئے۔ ان لوگوں میں سے ایک شخص درواش بن حبیب بن درواش بن لاحق بن معد تھے وہ حدیثیں بیان کرتے تھے حالانکہ ان کی عمر صرف چودہ برس کی تھی تمام لوگوں کو حیرت تھی۔ درواش کہتے تھے کہ اللہ کو گواہ بنا کے کہتا ہوں کہ میں نے حبیب بن درواش بن لاحق بن معد سے سنا وہ اپنے والد سے وہ میرے دادا لاحق بن معد سے روایت کرتے تھے کہ وہ نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اس وقت آپ فرمار ہے تھے کہ تم سب لوگ چرواہے ہو اور تم سب سے تمہاری رعیت کا سوال کیا جائے گا اور بادشاہ اپنی رعیت کے لئے ایسا ہوتا ہے جیسے روح جسم کے لئے اس کے بعد انہوں نے ایک طویل قصہ ذکر کیا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۵۱۴۔ حضرت لاشرؓ بن حمیر

حضرت لاشرؓ بن حمیر۔ کنیت ان کی ابوثعلبہ تھی خشنی ہیں۔ مسلم بن حجاج نے ان کا نام اسی طرح لکھا ہے اور بعض لوگوں نے ان کا نام جرہم بن ناشم بیان کیا ہے اور بعض لوگوں نے جرثوم بیان کیا ہے ان کا ذکر اوپر ہو چکا ہے اور کنیت کے باب میں انشاء اللہ تعالیٰ یہاں سے زیادہ ذکر کیا جائے گا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۴۵۱۵۔ حضرت لبدہؓ بن عامر بن خثعمہ

حضرت لبدہؓ بن عامر بن خثعمہ ان لوگوں میں سے ہیں جنہوں نے نبیؐ کو دیکھا تھا۔ ابوعبیدہ بن جراح نے ان کو جنگ یرموک کے بعد مقام مرج الصفر سے فلسطین کی سرزمین فحل نامی جگہ کی طرف سردار لشکر بنا کر بھیجا تھا۔ ان کا تذکرہ ابوالقاسم بن عساکر نے لکھا ہے۔

## ۴۵۱۶۔ حضرت لبدہؓ بن کعب

حضرت لبدہؓ بن کعب۔ کنیت ان کی ابوتریس تھی ان کا شمار اہل مصر میں ہے عمرو بن حارث نے مجمع بن کعب سے انہوں نے ابوتریس یعنی لبدہ بن کعب سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں ایک مرتبہ زمانہ جاہلیت میں حج کرنے گیا تھا پھر دوبارہ حج کرنے گیا تو نبیؐ مبعوث ہو چکے تھے زمانہ جاہلیت میں میں خون کھایا کرتا تھا۔ خون سے زیادہ شیریں میں نے کوئی چیز نہیں دیکھی۔ میں نے عمر بن الخطاب کے پیچھے نماز پڑھی آپ نے سورہ حج نماز میں پڑھی اور دو سجدہ کئے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔ ابن ماکولا نے کہا ہے کہ ابوتریس اہل مصر کے تابعین میں سے ہیں۔ واللہ اعلم۔

## ۴۵۱۷۔ حضرت لبدریہؓ

حضرت لبدریہؓ۔ کنیت ان کی ابوالسنابل تھی ان کے والد کا نام بعکک تھا۔ ابوالفتح یعنی محمد بن حسین ازدی نے ایسا ہی بیان کیا ہے ایک شخص نے دار قطنی سے پوچھا کہ ابوالسنابل کا نام کیا تھا انہوں نے کہا کہ ان کا نام لبدریہ تھا۔ یہ اپنی کنیت ہی کے ساتھ زیادہ مشہور ہیں نام میں ان کے اختلاف ہے ہم ان کو کنیت کے باب میں یہاں سے زیادہ عرض کریں گے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۵۱۸۔ حضرت لبدہؓ بن قیس

حضرت لبدہؓ بن قیس بن نعمان بن سنان بن عبید انصاری خزرجی بدر میں شریک تھے یہ ابن کلبی کا قول ہے۔

## ۴۵۱۹۔ حضرت لبیؓ بن لبی

حضرت لبیؓ بن لبی۔ صحابی ہیں اور ابوبلج یعنی جاریہ بن بلج نے بیان کیا ہے کہ لبی کو جو اصحاب رسول اللہؐ سے تھے دیکھا ان کے جسم پر ایک سرخ ریشمی [1] چادر پڑی ہوئی تھی اور اپنے گھوڑے پر ایک اعدنی چادر ڈالے ہوئے تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۲۰۔ حضرت لبیبہؓ انصاری

حضرت لبیبہؓ انصاری۔ کنیت ان کی ابوعبدالرحمٰن تھی۔ ابن ابی فدیک نے یحییٰ بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے لبیبہ سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے اس آیت کی تلاوت فرمائی **فکیف اذا جئنا من کل امة بشهید** آلایہ بعد اس کے فرمایا کہ جو لوگ میرے وقت میں ہیں ان پر تو میں شہادت دوں گا اور جن کو میں نے نہیں دیکھا ان پر کیسے شہادت دوں گا ان کی حدیث یہ بھی ہے کہ ایک بار آلودہ بکری کا گوشت نبیؐ کے پاس ہدیۃً بھیجا گیا تھا اور یہ کہا کرتے تھے کہ جس کو روزہ رکھنے کی طاقت ہو وہ روزہ رکھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ ابونعیم نے لکھا ہے۔

---

[1] سرخ کا مطلب یہ ہے کہ اس میں سرخ خطوط تھے اور ریشمی کا مطلب یہ ہے کہ اس میں ریشم کی آمیزش تھی

## ۴۵۲۱۔ حضرت لبیدؓ بن ربیعہ

حضرت لبیدؓ بن ربیعہ بن عامر بن مالک بن جعفر بن کلاب بن ربیعہ بن عامر بن صعصعۃ العامری ثم الجعفری بڑے نامور شاعر تھے رسول اللہؐ کے حضور میں اس سال حاضر ہوئے تھے جب کہ ان کی قوم کے لوگ یعنی بنی جعفر آئے تھے چنانچہ اسلام لائے اوران کا اسلام بہت ہی اچھا ہوا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہما نے ایک مرتبہ ان کا یہ شعر پڑھا۔

ذهب الذين يعاش فى اكنافهم　　وبقيت فى خلف كجلد الاجرب

وہ لوگ چل بسے جن کے ظل حمایت میں زندگی آرام سے گزرتی تھی اوراب میں ناکارہ لوگوں کے درمیان میں ہوں۔

یہ شعر پڑھ کر کہنے لگیں اللہ لبید پر رحم کرے اگر وہ ہمارا زمانہ پاتے تو نہ معلوم کیا کہتے یہ حدیث بہت طویل ہے اور حضرت ابو ہریرہ نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا سب سے سچی بات جو شاعر کی زبان سے نکل سکتی ہے لبید کا یہ مصرع ہے الا کل شی ما خلا الله باطل. جب یہ اسلام لائے تو پھرانہوں نے شعر کہنا چھوڑ دیا اور سوائے ایک شعر کے پھر کوئی شعر انہوں نے نہیں کہا وہ شعر یہ ہے۔

ما عاتب المراء الكريم كنفسه　　والمرء يصلحه القرين الصالح

کریم آدمی اپنی جان کے برابر کسی کو تکلف نہیں دیتا۔ اور آدمی کو صالح جان نشین صالح بنا دیتا۔

اور بعض لوگوں نے کہا کہ وہ شعر یہ ہے۔

الحمد لله اذ لم ياتنى اجلى　　حتى اكتسيت من الاسلام سربالا

خدا کا شکر ہے کہ میری موت نہ آئی۔ یہاں تک کہ میں نے اسلام کا لباس پہنا۔

اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ یہ شعران کا نہیں ہے دوسرے کا ہے ان کا شعر یہ ہے۔

وكل امرء يوما سيعلم سعيه　　اذا كشفت عند الاله المحاصد

ہر شخص ایک دن اپنے عمل کا نتیجہ دیکھ لے گا۔ جب اللہ کے سامنے تمام اعمال کے نتائج ظاہر ہوں گے۔

اکثر مورخین نے لکھا ہے کہ اسلام کے بعد انہوں نے ایک شعر بھی نہیں کہا ہے جاہلیت میں بھی بزرگ تھے اور اسلام میں بھی بزرگ تھے۔ انہوں نے یہ نذر کی تھی کہ جب صبا (ایک قسم کی ہوا) چلے گی تو اونٹ قربانی کر کے لوگوں کو کھلایا کروں گا پھر اس کے بعد کوفے گئے جب صبا چلتی تو مغیرہ بن شعبہ کہتے تھے کہ اے بھائیوں لبید کی مدد کرو تا کہ وہ اپنی نذر میں سچے رہیں بیان کیا گیا ہے کہ ایک روز صبا چلی اور لبید اس وقت کوفے میں تھے اور نہایت تنگدستی اور افلاس کی حالت میں تھے اس کی خبر ولید بن عقبہ بن ابی معیط کو جو کوفے کے حاکم تھے پہنچی تو انہوں نے لوگوں کے سامنے خطبہ پڑھا۔ اور کہا کہ تم لوگوں کو معلوم ہے کہ لبید نے کیا نذر مانی ہے لہٰذا تم لوگ اپنے بھائی کی مدد کرو اس کے بعد ولید نے سو اونٹنیاں اپنے پاس سے بھیجیں اور اور لوگوں نے بھی (بقدر ہمت) بھیجے پس لبید نے اپنی نذر پوری کی ولید نے یہ اشعار بھی ان کو لکھ کر بھیجے وہ شعر یہ ہیں۔

ارى الجزار يشحذ شفرتيه　　اذا هبت رياح ابى عقيل

اغر الوجه ابيض عامرى　　طويل الباع كالسيف الصقيل

وفی ابن الجعفری بحلفتیہ ... علی العلات والمال القلیل
بنحر الکوم اذ سحبت علیہ ... ذیول صبا تجاوب بالاصیل

میں دیکھتا ہوں کہ بز قصاب اپنی چھری تیز کرنے لگتا ہے۔ جب ہوا ابو عقیل کی چلتی ہے۔ ان کا روشن چہرہ اور سفید رنگ ہے۔ عامری ہیں ان کی ہلتی کلائیاں مثل صیقل کی ہوئی تلوار کے ہیں۔ ابن جعفر نے اپنی حلف پوری کی باوجود کثرت عیال وقلت مال کے۔ اونٹنیاں ذبح کیں جب صبا (نامی ہوا) چلی۔

جب یہ اشعار لبید کے پاس پہنچے تو لبید نے اپنی بیٹی سے کہا کہ ان اشعار کا جواب کہہ دو تم جانتی ہو کہ میں شاعر کے جواب دینے میں معذور نہ تھا مگر میں نے شعر کہنا چھوڑ دیا ہے پس ان کی بیٹی نے یہ اشعار موزوں کئے۔

اذا ھبت ریاح ابی عقیل ... دعونا عند ھبتھا الولیدا
اشم الانف اصید عبشمیا ... اعان علی مروئتہ لبید
بامثال الھضاب کان رکبا ... علیھا من بنی حام قعودا
اباوھب جزاک اللہ خیرا ... نحرناھا واطعمنا الثریدا
فعدان الکریم لہ معاد ... وظنی یا ابن اروی ان تعودا

جب ابو عقیل کی ہوائیں چلتی ہیں تو ہم ولید کو یاد کرتے ہیں۔ بڑی ناک والا بڑی آنکھ والا قبیلہ عبد شمس کا جس نے اپنی مروت کے سبب سے لبید کی مدد کی۔ ایسی بڑی بڑی اونٹنیاں دیں کہ ان کے کوہانوں پر شبہ ہوتا تھا کہ قبیلہ بنی حام کے لوگ سوار ہیں۔ اے ابو وہب اللہ تمہیں جزائے خیر دے ہم نے ان اونٹنیوں کو قربان کیا اور ثرید بنا کر لوگوں کو کھلایا۔ لہذا پھر ایسی ہی بخشش کرو کریم بار بار بخش کرتا ہے میرا گمان یہ ہے کہ اے ابن اروی تم پھر بخشش کرو گے۔

بعد اس کے انہوں نے یہ شعر اپنے والد کو سنائے انہوں نے کہا کہ شعر تم نے اچھے کہے مگر کچھ طول ہو گیا انہوں نے کہا خدا کی قسم میں نے اس کو اس وجہ سے طول دیا کہ لبید ایک شاہانہ مزاج کا آدمی ہے اگر بازاری آدمی ہوتا تو میں ایسا نہ کرتی لبید بن ربیعہ اور علقمہ بن علاثہ عامری مولفۃ القلوب میں سے تھے مگر آخر کار ان دونوں کا اسلام بہت اچھا ہو گیا ان کے یہ اشعار بھی بہت نفیس ہیں جو اپنے بھائی کے مرثیہ میں کہے تھے۔

اعاذل ما یدریک الا تظنیا ... اذا رحل السفار من ھو راجع
انجزع مما احدث الدھر للفتی ... وای کریم لم تصبہ القوارع
لعمرک ما تدری الضوارب بالحصی ... والا زاجرات الطیر ماللہ صانع
وما المرء الا کالشھاب وضوءہ ... یحور رما دابعد ما ھو ساطع
وما البر الا مضمرات من التقی ... وما المال الا معمرات و دائع

اے عاذل تم کو کیا معلوم جو تم سفر کرنے والے کے لوٹنے کی امید رکھتے ہو حوادث زمانہ پر کیوں بے صبری کی جائے کون کریم ہے جس کو مصائب نہ پہنچے ہوں قسم تیری جان کی کنکری پھینکنے والے اور پرندوں کے ڈانٹنے والے نہیں جانتے کہ اللہ ان

کورو کے ہوئے ہے۔ آدمی کی مثال ایسی ہے جیسے شہاب اور اس کی روشنی کہ بلند ہونے کے بعد وہ خاک ہو جاتا ہے۔
نیکی باقی رہنے والی چیز ہے اور مال تو ایک ردیف ہے۔

حضرت عمر بن خطاب نے ایک روز لبید بن ربیعہ سے کہا کہ مجھے کچھ اپنے اشعار سناؤ لبید نے کہا کہ میں کوئی شعر نہ کہوں گا بعد اس کے اللہ نے مجھے سورہ بقرہ اور آل عمران کی تعلیم کر دی ہے یہ سن کر حضرت عمر نے ان کے وظیفہ میں پانچ سو زائد کر دیا پہلے ان کا وظیفہ دو ہزار تھا جب حضرت معاویہ کی خلافت کا زمانہ آیا تو انہوں نے ان سے کہا کہ خیر دو ہزار تو تھے ہی یہ پانچ سو تمہارے کیوں اضافہ ہوئے اور چاہا کہ اس زیادتی کو دور کر دیں لبید نے کہا اگر آپ ایسا کریں گے تو میں مر جاؤں گا اور اصل اور اضافہ سب آپ کے لئے بچ جائے گا یہ سنکر حضرت معاویہ کو رحم آیا اور انہوں نے ان کا وظیفہ بدستور قائم رکھا چند روز کے بعد ان کی وفات ہوگئی بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ انہوں نے حضرت معاویہ کی خلافت کا زمانہ پایا ہی نہیں بلکہ ان کی وفات کوفہ میں اس وقت ہوئی جب کہ ولید بن عقبہ حضرت عثمان کی طرف سے کوفہ کے حاکم تھے اور یہی صحیح ہے جب ان کی وفات ہوئی تو ولید بن عقبہ نے بیس اونٹ ان کے مکان پر بھیجے وہ ان کی طرف سے قربانی کر دیئے گئے روایت ہے کہ شعبی نے عبدالملک بن مروان کو دعا دی تھی کہ تم اس قدر زندہ رہو کہ جس قدر ولید بن ربیعہ زندہ رہے لبید بن ربیعہ کی عمر بہت تھی جب ان کی عمر ستر برس کی ہوئی تو انہوں نے یہ اشعار کہے۔

باتت تشکی الی النفس مجهشة　　　وقد حملتک سبعا بعد سبعین
فان تزادی ثلاثا تبلغی املا　　　وفی الثلاف وفاء للثما نینا

نفس مجھ سے کوتاہی کی شکایت کرتا ہے حالانکہ ستتر سال کی عمر ہو چکی ہے تین اور بڑھ جائیں تو امید پوری ہو تین کے اضافہ سے پورا اسی ۸۰ ہو جائیں۔

پھر جب ان کی عمر نوے برس کی ہوئی تو یہ شعر کہا۔

کانی وقد جاوزت تسعین حجة　　　خلعت بها عن منکبی ردائیا

اب میری عمر نوے سے زائد ہوگئی اور میرے شانے سے چادر اتر گئی۔

پھر جب ان کی عمر ایک سو دس برس کی ہوئی تو یہ شعر کہا۔

الیس فی ماته قدعا شهارجل　　　وفی تکامل عشر بعد ها عمر

کیا ایک سو دس ۱۱۰ برس کے بعد پھر انسان کی زندگی نہیں ہو سکتی۔

پھر جب ان کی عمر ایک سو بیس برس ہوئی تو یہ شعر کہا۔

ولقد سئمت من الحیاة وطولها　　　وسوال هذا الناس کیف لبید

میں زندگی کے طول سے اور لوگوں کے پوچھنے سے کہ لبید کیسا ہے گھبرا گیا ہوں۔

حضرت مالک بن انس نے کہا کہ لبید بن ربیعہ ایک سو چالیس برس زندہ رہے اور بعض لوگوں کا قول ہے کہ ایک سو ستاون برس زندہ رہے بعض لوگوں کا بیان ہے کہ ۴۱ھ میں ان کی وفات ہوئی بعد اس کے حضرت معاویہ کوفہ گئے اور خلافت اپنے متعلق کر لی اور

مقام نجیلہ میں فروکش ہوئے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۲۲۔حضرت لبیدؓ بن سہل

حضرت لبیدؓ بن سہل انصاری۔ابوعمر نے کہا کہ میں نہیں جانتا کہ آیا یہ درحقیقت قبیلہ انصار سے ہیں یا ان کے حلیف ہیں ان کا ذکر بنی ابیرق کے قصہ میں آتا ہے۔ہمیں ابوجعفر بن سمین نے اپنی سند کے ساتھ یونس بن بکیر سے انہوں نے عاصم بن عمر بن قتادہ سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا قتادہ بن نعمان سے روایت کر کے خبر دی ہے کہ وہ کہتے تھے بنی ابیرق قبیلہ بنی ظفر کے چند لوگ تھے کل تین آدمی تھے ایک کا نام بشر دوسرے کا بشیر تیسرے کا مبشر تھا۔بشیر کی کنیت ابوطعمہ تھی شاعر تھا منافق تھا اپنے اشعار میں رسول اللہؐ کی ہجو کرتا تھا اور کہہ دیا کرتا تھا کہ یہ اشعار تو فلاں شخص کے ہیں میرے نہیں مگر صحابہ کرام ان اشعار کو سنتے ہی کہہ دیا کرتے تھے کہ وہ دشمن خدا جھوٹا ہے یہ اشعار اسی کے ہیں بشیر کا چچا رفاعہ بن زید ایک مالدار آدمی تھا اسلام کی رغبت اس کے دل میں آگئی تھی اور قریب تھا کہ وہ مسلمان ہو جائے اس زمانہ میں یہ دستور تھا کہ جب کوئی قافلہ شام سے گیہوں لے کر آتا تو مالدار لوگ اپنے لئے گیہوں مول لے لیتے تھے اور اپنے اہل وعیال کے لئے جو خرید دیا کرتے تھے چنانچہ اس وقت بھی ایک قافلہ گیہوں لے کر آیا رفاعہ نے اپنے لئے دو بورہ گیہوں کے خرید لئے اور ان کو اپنے بالا خانہ میں رکھ دیا اس بالا خانہ میں دو زرہیں تھیں اور ان زرہوں کے درست کرنے کے کچھ آلات تھے پس رات کو بشیر ان کے گھر میں گئے اور وہ ہتھیار اور غلہ سب چرالائے صبح کو رفاعہ نے مجھے (یعنی قتادہ کو) بلا بھیجا اور کہا کہ دیکھو رات کو ہمارے یہاں چوری ہوگئی اور ہمارا غلہ اور ہتھیار سب جاتے رہے بشیر اور ان کے بھائیوں نے کہا کہ خدا کی قسم یہ فعل لبید بن سہل کا ہے جو ہمارے قبیلہ کا ایک شخص ہے یہ شخص نیکوکاری اور زہد وتقویٰ کے ساتھ مشہور تھا جب یہ خبر لبید کو پہنچی تو وہ تلوار لے کر پہنچے اور بنی ابیرق کے پاس گئے کہا خدا کی قسم یہ تلوار تمہارے گوشت میں مل جائے گی ورنہ صاف صاف بتاؤ کہ یہ چوری کس نے کی ہے بنی ابیرق نے کہا آپ یہاں سے جائیے اللہ کی قسم آپ اس چوری سے بری ہیں اس کے بعد پوری حدیث ذکر کی۔ان کا تذکرہ اوپر ہو چکا ہے۔اسی واقعہ میں اللہ عزوجل نے یہ آیتیں نازل فرمائی تھیں۔ **انا انزلنا الیک الکتاب الحق لتحکم بین الناس (الی قوله) ومن یکسب خطئیة او اثماثم یرم به بریئا فقد احتمل بهتانا و اثما مبینا.** ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابن کلبی نے لبید کا نسب اس طرح بیان کیا ہے لبید بن سہل بن حارث بن عروہ بن عبدرزاح بن ظفر اور کہا ہے کہ چوری کی تہمت انہیں پر لگائی گئی تھی مگر ابوعمر سے تعجب ہے کہ انہوں نے کہا میں نہیں جانتا کہ آیا یہ انصار کے خاندان سے ہیں یا انصار کے حلیف ہیں باوجودیکہ نسب سے واقف تھے۔

## ۴۵۲۳۔حضرت لبیدؓ بن عطارد

حضرت لبیدؓ بن عطارد تمیمی۔یہ اس وفد کے ایک شخص تھے جو قبیلہ بنی تمیم سے رسول اللہؐ کے پاس آیا تھا یہ اس وفد کے سرداروں میں سے تھے ۹ ہجری میں اسلام لائے تھے ابوعمر نے ان کا حال لکھا ہے اور کہا ہے کہ اس سے زیادہ میں ان کا کچھ حال نہیں جانتا۔

## ۴۵۲۴۔ حضرت لبیدؓ بن عقبہ تجیبی

حضرت لبیدؓ بن عقبہ تجیبی۔ ان کا شمار صحابہ میں ہے۔ فتح مصر میں شریک تھے۔ ان کی کوئی روایت معلوم نہیں۔ یہ ابوسعید بن یونس کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے۔

## ۴۵۲۵۔ حضرت لبیدؓ بن عقبہ بن رافع

حضرت لبیدؓ بن عقبہ بن رافع بن امرالقیس۔ بعض لوگ ان کو لبید بن رافع بن امرالقیس بن یزید بن عبدالاشہل کہتے ہیں۔ انصاری اشہلی ہیں۔ محمود بن لبید کے والد ہیں۔ صحابی ہیں اور ان کے بیٹے محمود بھی صحابی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۴۵۲۶۔ حضرت لبیدؓ

حضرت لبیدؓ۔ نبیؐ کے اصحاب میں سے ہیں۔ یحییٰ بن عبدالرحمٰن بن لبید نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا لبید سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہؐ نے فرمایا جب لڑکا تین دن روزہ رکھ لے اور اس کو برداشت ہو جائے تو پھر اس کو رمضان کے روزہ کا حکم دینا چاہئے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو لبیبہ کہتے ہیں اور لبیبہ کے نام میں بھی لوگوں نے ان کو ذکر کیا ہے۔ عبدان نے ایسا ہی بیان کیا ہے۔

## ۴۵۲۷۔ حضرت لجلاجؓ بن حکیم

حضرت لجلاجؓ بن حکیم۔ حجاف بن حکیم سلمی کے بھائی ہیں۔ ان کا شمار اہل جزیرہ میں ہے۔ ابوالملیح نے محمد بن خالد سلمی سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے جو صحابی ہیں روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے نبیؐ سے سنا آپ فرماتے تھے کہ جب بندہ کے لئے اللہ کی طرف سے کوئی مرتبہ مقرر ہو جاتا ہے کہ اس مرتبہ پر وہ بندہ اپنے اعمال کے ذریعہ سے نہیں پہنچ سکتا تو اللہ اس کو بدنی یا مالی یا اولاد کی مصیبت دیتا ہے پھر اس کو ان مصائب پر صبر عنایت کرتا ہے پس اس کی وجہ سے وہ اس مرتبہ پر پہنچ جاتا ہے جو اللہ عزوجل کی طرف سے اس کے لئے مقرر ہو چکا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ لجلاج اگر حجاف کے بھائی ہیں تو حکیم بن عاصم بن سباع بن خزاعی بن محاربی بن مرہ بن ہلال بن فالج بن ذکوان بن ثعلبہ بن بہثہ بن سلیم بن منصور کے بیٹے ہیں۔ سلمی ذکوانی ہیں۔ قبیلہ ثعلب کی لڑائی میں حجاف کے بہت سے واقعات ہیں اخطل نے یہ شعر انہیں کے متعلق کہا ہے۔

لقد اوقع الجحاف بالبشر وقعة　　　الی اللہ منہا المشتکی والمعول

## ۴۵۲۸۔ حضرت لجلاجؓ ابوالعلاء عامری

حضرت لجلاجؓ۔ کنیت ان کی ابوالعلاء عامری ہے۔ عامر بن صعصاع کے بیٹے ہیں صحابی ہیں دمشق میں رہتے تھے۔ ان سے ان کے دونوں بیٹوں علا اور خالد نے روایت کی ہے محمد بن اسحاق سراج نے ابو ہمام سے انہوں نے مبشر بن اسمعیل حلبی سے اور انہوں نے عبدالرحمٰن بن علاء بن لجلاج سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے

میں سات برس کی عمر میں رسول اللہؐ پر ایمان لایا تھا۔ایک سو بیس سال کی عمر میں ان کی وفات ہوئی کہتے تھے جب سے میں اسلام لایا میں نے پیٹ بھر کے کھانا نہیں کھایا بقدر کفایت کھانا کھاتا ہوں اور بقدر کفایت پانی پیتا ہوں۔محمد بن اسحاق سراج نے بیان کیا ہے کہ یہ حدیث محمد بن اسمٰعیل سے مروی ہے۔انہوں نے اس کو اپنی تاریخ میں روایت کیا ہے ہمیں احمد بن ابی سکینہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو غالب ماوردی نے ابوداؤد سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے عبدہ بن عبداللہ نے اور محمد بن داؤد بن صبیح نے بیان کیا عبدہ کہتے تھے کہ ہم سے جرمی بن حفص نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن عبداللہ بن علاثہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبدالعزیز بن عمر نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے خالد بن لجلاج نے بیان کیا کہ میرے والد بیان کرتے تھے کہ ایک روز میں بازار میں بیٹھا مزدوری کر رہا تھا کہ ایک عورت اس طرف سے نکلی ایک بچہ اس کی گود میں تھا سب لوگ اس عورت کے پیچھے ہو لئے میں بھی ان لوگوں کے ساتھ چلا یہاں تک کہ ہم لوگ رسول اللہؐ کے پاس پہنچے حضرت نے اس عورت سے پوچھا کہ اس بچہ کا باپ کون ہے اس نے کچھ جواب نہ دیا ایک جوان نے کہا میں یا رسول اللہ اس کا باپ ہوں رسول اللہؐ نے اپنے پاس والوں کی طرف دیکھا اور اس جوان کی حالت ان سے دریافت کی ان لوگوں نے کہا کہ ہم اس کو اچھا جانتے ہیں پھر نبیؐ نے اس جوان سے دریافت کیا کہ کیا تیرا نکاح ہو چکا اس نے کہا ہاں پس آپ نے اس کے سنگسار کرنے کا حکم دیا لجلاج کہتے ہیں کہ ہم سب نے مل کر ان کو سنگسار کیا یہاں تک کہ وہ مر گئے۔اس کے بعد ایک شخص اس سنگسار کی بابت ہم سے پوچھنے لگا (کہ ہم اس کی تجہیز و تکفین کریں یا نہیں) ہم لوگ اس کو نبیؐ کے پاس لے گئے کہ یہ اس خبیث کی حالت پوچھنے کو آیا ہے۔رسول اللہؐ نے فرمایا (ایسا نہ کہو) وہ اللہ کے نزدیک مشک سے بھی زیادہ پاکیزہ ہے۔معلوم ہوا کہ یہ پوچھنے والا اس کا لڑکا ہے پھر ہم سب نے تجہیز و تکفین میں اس لڑکے کی مدد کی۔لجلاج کہتے ہیں کہ مجھ کو یہ یاد نہیں ہے کہ اس کی نماز جنازہ پڑھی گئی یا نہیں۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے مگر ابو عمر نے ان کو عامری قرار دیا ہے اور بخاری نے بھی ان کی موافقت کی ہے اور ابن مندہ اور ابو نعیم نے ان کا نسب ہی نہیں بیان کیا اور ابن ابی عاصم نے ان کو اسلمی لکھا ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

## ۴۵۲۹۔حضرت لصیتؓ بن خثیم

حضرت لصیتؓ بن خثیم بن حرملہ۔ان کا تذکرہ صحابہ میں کیا گیا ہے۔فتح مصر میں شریک تھے۔ان کی کوئی روایت معلوم نہیں۔ یہ ابن یونس کا بیان ہے ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۴۵۳۰۔حضرت لقسؓ بن سلمان

حضرت لقسؓ بن سلمان۔کعب بن عجرہ کے غلام تھے۔نبیؐ کا زمانہ پایا تھا۔حضرت کعب سے روایت کرتے ہیں۔ان کی حدیث ابوضمرہ نے سعد بن اسحاق بن کعب سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے اور ابو نعیم نے کہا ہے کہ ابن مندہ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور اس سے زیادہ کچھ نہیں لکھا اور کسی محدث یا مورخ نے اس بارہ میں ان کی موافقت نہیں کی۔

## ۴۵۳۱۔حضرت لقمانؓ بن شبہ

حضرت لقمانؓ بن شبہ بن معیط۔کنیت ان کی ابوحصین تھی، عبسی ہیں۔ابوجعفر طبری نے کہا ہے کہ یہ ان نوآدمیوں میں سے ہیں جو رسول اللہؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے۔ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۴۵۳۲۔حضرت لقیطؓ بن ارطاۃ

حضرت لقیطؓ بن ارطاۃ سکونی۔ان کا شمار اہل شام میں ہے۔مسلمہ بن علی خشنی نے نصر بن علقمہ سے انہوں نے اپنے بھائی محفوظ سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن عائذ سے انہوں نے لقیط بن ارطاۃ سکونی سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے ان سے کہا کہ ہمارا ایک پڑوسی شراب پیتا ہے اور برے کام کرتا ہے۔آپ اس کا حال سلطان سے کر دیجئے انہوں نے کہا میں نے رسول اللہؐ کے ہمراہ ننانوے مشرک قتل کئے ہیں مگر کسی مسلمان کی پردہ دری کے بعد اتنے ہی مشرک اور قتل کروں تب بھی مجھے کوئی بھلائی کی امید نہیں۔ان سے عبدالرحمٰن بن عائذ نے بھی روایت کی ہے کہ یہ کہتے تھے میں رسول اللہؐ کی خدمت میں حاضر ہوا میرے دونوں پیر ٹیڑھے تھے زمین سے مس بھی نہ کرتے تھے حضرت نے میرے لئے دعا فرمائی تو میں زمین پر چلنے لگا۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۳۳۔حضرت لقیطؓ بن ربیع

حضرت لقیطؓ بن ربیع بن عبدالعزی بن عبدشمس بن عبدمناف۔کنیت ان کی ابوالعاص تھی قریشی عبشمی ہیں۔رسول اللہؐ کے داماد یعنی حضرت زینب کے شوہر تھے۔ان کی والدہ ہالہ بنت خویلد حضرت ام المومنین خدیجہ بنت خویلد کی بہن تھی۔بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کا نام قاسم تھا مگر صحیح یہی ہے کہ لقیط تھا۔یہ ابوعمر کا قول ہے ان کے نام میں اختلاف بھی ہے۔انہی کے حق میں رسول اللہؐ نے فرمایا کہ مجھ سے انہوں نے ہمیشہ سچ بات کہی اور سچے وعدہ کئے ہم اس واقعہ کو زینب بنت رسول اللہؐ کے حال میں ذکر کریں گے۔امامہ بنت زینب انہیں لقیط کی بیٹی تھیں جن کو حضرت نے ایک مرتبہ بحالت نماز گود میں اٹھالیا تھا۔حضرت زینب نے واقعہ بدر کے بعد ہجرت کی تھی اس کے بعد ابوالعاص بھی اسلام لے آئے لہٰذا حضرت نے بہ نکاح جدید و مہر جدید حضرت زینب کو پھران کے پاس واپس کیا تھا یہ عبداللہ بن عمرو بن عاص کا قول ہے اور عبداللہ بن عباس کہتے تھے کہ حضرت نے پہلے ہی نکاح کو قائم رکھا تھا۔واللہ اعلم۔ان کی وفات ۱۲ھ میں ہوئی۔ان تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۳۴۔حضرت لقیطؓ بن صبرہ

حضرت لقیطؓ بن صبرہ۔کنیت ان کی ابوعاصم تھی۔ان کا شمار اہل حجاز میں ہے۔ان سے ان کے بیٹے عاصم نے روایت کی ہے۔اسمعیل بن کثیر نے عاصم بن لقیط بن صبرہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں بنی منتفق کی طرف سے رسول اللہؐ کی خدمت میں آیا تھا ہم لوگ جب پہنچے تو حضرت اس وقت موجود نہ تھے حضرت عائشہ نے ہم کو کھجوریں کھلائی اور ہمارے لئے عصیدہ (ایک قسم کا کھانا) تیار کرایا اتنے میں رسول اللہؐ بھی آگئے آپ نے پوچھا کہ تم لوگوں نے کچھ

کھایا ہم لوگوں نے عرض کیا کہ ہاں اس کے بعد ایک چرواہا ایک بکری لے کر آیا اور بچہ کو گود میں اٹھائے ہوئے تھا حضرت نے پوچھا کہ کیا اس بکری کا بچہ ہے چرواہے نے عرض کیا کہ ہاں آپ نے فرمایا تو ایک بکری ذبح کر دے بعد اس کے آپؐ ہماری طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا تم یہ نہ سمجھنا کہ میں نے یہ بکری تمہارے لئے ذبح کی ہے نہیں میرے پاس سو بکریاں ہیں اس سے زیادہ رکھنا نہیں چاہتا لہٰذا جب کسی بکری کے بچہ پیدا ہوتا ہے تو ایک بکری ذبح کر دی جاتی ہے انہوں نے وضو کے متعلق بھی ایک حدیث روایت کی ہے۔ جس کو ثوری اور قرہ بن خالد اور یحییٰ بن سلیم اور ابن جریج نے اسمٰعیل بن کثیر سے روایت کیا ہے۔ ہمیں احمد بن عثمان بن ابی علی زرزاری نے خبر دی اور حسین بن یوحن بن اتویہ بن نعمان باوری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم یعنی اسمٰعیل بن ابی الحسن علی بن حسین حمامی نیشاپوری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ادیب ابومسلم یعنی محمد بن علی بن حسین بن مہریر نحوی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر یعنی محمد بن ابراہیم بن عاصم بن زادان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ماموں بن ہارون بن طوسی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوعلی یعنی حسین بن عیسیٰ بن حمدان بسطامی طائی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے فضل بن دکین نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سفیان نے ابوہاشم سے انہوں نے عاصم بن لقیط بن صبرہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے کہ میں نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوا تو آپ نے فرمایا کہ وضو بہت اچھی طرح کیا کرو انگلیوں کا خلال کر لیا کرو اور جب ناک میں پانی لیا کرو تو خوب مبالغہ کیا کرو مگر روزہ کے حالت میں نہیں نیز وہ کہتے تھے کہ ہم سے طائی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابوعاصم نبیل اور عثمان بن عمر نے بیان کیا یہ دونوں کہتے تھے کہ ہم سے روح نے بیان کیا وہ اسمٰعیل بن کثیر سے وہ عاصم بن لقیط بن صبرہ سے وہ اپنے والد سے روایت کرتے تھے کہ وہ نبی منتفق کے وفد میں شریک تھے جیسا کہ اوپر بیان ہوا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۴۵۳۵۔ حضرت لقیطؓ بن عامر

حضرت لقیطؓ بن عامر بن منتفق بن عامر بن عقیل بن کعب بن عامر بن صعصعہ۔ کنیت ان کی ابوزرین تھی عقیلی ہیں صحابی ہیں رسول اللہؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے۔ بعض لوگ ان کو لقیط بن صبرہ کہتے تھے یہ ابن مندہ کا قول ہے اور ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کا نام لقیط بن عامر ہے کنیت ابوزرین ہے اور یہی زیادہ مشہور ہے اور بعض لوگ ان کو لقیط بن صبرہ کہتے ہیں یعنی دادا کی طرف منسوب کرتے ہیں حالانکہ ان کا نسب یہ ہے لقیط بن عامر بن صبرۃ بن عبداللہ بن المنتفق اور بعض لوگ ان کو لقیط بن منتفق کہتے ہیں۔ ان سے یعنی لقیط سے وکیع بن عدس اور ان کے بیٹے عاصم بن لقیط اور عمرو بن اوس وغیرہم نے روایت کی ہے۔ (اس مقام پر مصنف نے لفظی تحقیقات میں کچھ طول دیا ہے جس کا ترجمہ غیر ضروری سمجھ کر ترک کر دیا ہے) ہمیں ابوالقاسم بن صدقہ فقیہ نے اپنی سند کے ساتھ ابوعبدالرحمٰن نسائی سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے عمرو بن علی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبدالرحمٰن نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابوعوانہ نے یعلی بن عطا سے انہوں نے وکیع بن عدس سے انہوں نے ابوزرین بن عامر عقیلی سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ زمانہ جاہلیت میں رجب کے مہینہ میں ہم کچھ قربانیاں کیا کرتے تھے اور قربانیوں کا گوشت خود بھی کھاتے تھے اور جو ہمارے پاس آ جاتا تھا اس کو بھی کھلاتے تھے۔ رسول اللہؐ نے فرمایا کچھ حرج نہیں ہے۔ وکیع بن عدس کہتے تھے کہ میں اس طریقہ کو کبھی نہ چھوڑوں گا ابوزرین نے یہ بھی بیان کیا کہ میں نے حضرت سے

ایمان کی تعریف پوچھی آپ نے فرمایا ایمان اس کو کہتے ہیں کہ اللہ اور اس کے رسول پر یقین رکھو اور اللہ اور اس کے رسول سے زیادہ تمہارے نزدیک کوئی چیز محبوب نہ ہو اور آگ میں ڈال دیا جانا تم کو بہتر معلوم ہو شرک سے اور جب کسی سے محبت کرو اللہ ہی کے لئے کرو۔ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ مجھے یہ کیونکر معلوم ہو کہ میں مومن ہوں آپ نے فرمایا یوں معلوم ہوگا کہ نیک کام تم کو اچھا معلوم ہوا اور اس پر ثواب کی امید ہو اور برا کام کرنا برا معلوم ہو اور یہ سمجھو کہ سوا خدا کے اس کو کوئی بخش نہیں سکتا یہ حدیث بھی ان سے مروی ہے کہ نبوت کے چھیالیس اجزا میں سے ایک جزو سچا خواب ہے اس کے علاوہ اور حدیثیں بھی ان سے مروی ہیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۳۶۔ حضرت لقیطؓ بن عباد سامی

حضرت لقیطؓ بن عباد بن نجید بن بکر بن عمرو بن سوادہ بن سعد بن عبیدہ بن حارث بن سامہ بن لوی ابو فراس شامی نے بیان کیا ہے کہ یہ نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے اور حضرت نے ان کی فضیلت میں فرمایا تھا کہ انت منی وانا منک یعنی تم مجھ سے اور میں تم سے ہوں۔ امیر ابو نصر نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ شبل نے ان کو بنی سامہ بن لوی کے نسب میں بیان کیا ہے۔

## ۴۵۳۷۔ حضرت لقیطؓ بن عدی

حضرت لقیطؓ بن عدی۔ سوید بن حبان کے دادا ہیں۔ ان کا تذکرہ صحابہ میں کیا گیا ہے۔ اور ان سے کوئی حدیث مرفوع مروی نہیں ہے ان کا شمار اہل مصر میں ہے یہ ابو سعید بن یونس کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۴۵۳۸۔ حضرت لقیطؓ بن عصر بلوی

حضرت لقیطؓ بن عصر بلوی۔ بدر میں اور تمام مشاہد میں رسول اللہؐ کے ساتھ شریک تھے بعض لوگوں نے کہا ان کا نام نعمان ابن عصر تھا اور یہی صحیح ہے ہم ان کا نام ردیف نون میں پورا لکھیں گے۔

## ۴۵۳۹۔ حضرت لمیسؓ بن سلمی

حضرت قیسؓ بن سلمی۔ ان کا شمار بصرہ کے اعراب میں ہے۔ ان کی حدیث عمرو بن جبلہ نے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے مختصر لکھا ہے۔

## ۴۵۴۰۔ حضرت لہبؓ بن خندف

حضرت لہبؓ بن خندف۔ انہوں نے زمانہ جاہلیت کا پایا تھا۔ عبدان نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور اپنی سند کے ساتھ عوام بن حوشب سے انہوں نے لہب بن خندف سے جو زمانہ جاہلیت کے ایک شخص تھے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا عوف بن مالک بیان کرتے تھے کہ مجھے پیاسا مر جانا بہتر ہے بہ نسبت اس کے کہ وعدہ خلاف ہو کر مروں۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۵۴۱۔ حضرت لہیبؓ بن مالک

حضرت لہیبؓ بن مالک لہبی۔ لوگوں نے ان کا نام لہب بیان کیا ہے انہوں نے ایک عجیب کہانت اور علامات
متعلق نقل کی ہے۔ جس کو عبداللہ بن محمد عدوی نے بسند غیر صحیح روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۵۴۲۔ حضرت لہیعہؓ حضرمی

حضرت لہیعہؓ حضرمی۔ بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ ابوزرعہ رازی نے ان کا تذکرہ صحابہ میں لکھا ہے۔ محمد بن
نے لہیعہ حضرمی سے روایت کی ہے کہ نبیؐ ایک روز سو رہے تھے اور آپ کے پاس آپ کی کوئی بیوی بیٹھی ہوئی تھی
دیکھا کہ آپ کا چہرہ متغیر ہو رہا ہے تھوڑی دیر کے بعد جب بیدار ہوئے تو انہوں نے کہا یا رسول اللہ جو حالت آپ
آج دیکھی ہے وہ کبھی نہیں دیکھی تھی۔ حضرت نے فرمایا یہ وجہ تھی کہ میں نے خواب میں پل صراط کو دیکھا۔ ابوبکر کا گز
قریب تھا کہ وہ نہ بچتے اور میں نے گمان کیا کہ وہ نہ بچیں گے مگر بچ گئے۔ اسی وجہ سے چہرے کا رنگ متغیر ہوا تھا۔ ا
ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۵۴۳۔ حضرت لیشرحؒ بن یحییٰ

حضرت لیشرحؒ بن یحییٰ بن محمد رعینی۔ کنیت ان کی ابومحمد تھی۔ ان کا تذکرہ صحابہ میں کیا گیا ہے فتح مصر میں شریک۔
کوئی روایت معلوم نہیں۔ یہ ابن یونس کا بیان ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

تمت

اللہ تعالیٰ کی توفیق سے ترجمہ اسد الغابہ جلد ہفتم تمام ہوگئی انشاء اللہ تعالیٰ اس کے بعد جلد ہشتم شروع ہوگی جس کی
المیم سے ہے فقط



## نئی کتب

لبیک — ممتاز مفتی
تفسیر عثمانی — مولانا محمود حسنؒ/مولانا شبیر احمد عثمانیؒ
قصص القرآن (۲ جلد) — مولانا حفظ الرحمٰن سیوہارویؒ
المعجم المفہرس لالفاظ القرآن الکریم — فواد عبدالباقی
موطا امام مالکؒ — مترجم: علامہ وحید الزماںؒ
احکام الاحادیث (۲ جلد) — تالیف: امام شوکانیؒ
اردو ترجمہ نیل الاوطار شرح منتقی الاخبار — پروفیسر رفیع اللہ شہاب

## سیرت النبیؐ

سیرت النبی کامل ۳ جلد — شبلی نعمانیؒ/سید سلیمان ندویؒ
رحمۃ للعالمین — قاضی سلیمان سلمان منصور پوریؒ
اسوۂ رسول اکرمؐ (رنگین تصاویر کیساتھ) — حضرت ڈاکٹر عبدالحئیؒ عارفیؒ
خطبات مدراس — سید سلیمان ندویؒ
شمائل ترمذی — شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ
علیکم بسنتی — حضرت مولانا عبدالحکیم صاحب
النبیؐ الخاتم — مولانا سید مناظر احسن گیلانیؒ

## سیرت صحابہ کرامؓ

خلفائے راشدین — شاہ معین الدین ندویؒ
حضرت ابوبکر صدیقؓ — محمد حسین ہیکل
حضرت عمر فاروقؓ — محمد حسین ہیکل
الفاروق — مولانا شبلی نعمانیؒ
سیرت عائشہؓ (رنگین تصاویر کے ساتھ) — علامہ سید سلیمان ندویؒ
سیر الصحابیات مع اسوۂ صحابیات — حضرت مولانا سعید انصاریؒ

## تصوف

نفحات الانس — عبدالرحمٰن جامی
غنیۃ الطالبین — حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ

## تاریخ

تاریخ ملت کامل (۲ جلد) — مفتی زین العابدین سجاد میرٹھی
مفتی انتظام اللہ شہابی اکبر آبادیؒ
فتوح الشام (واقدی) — مترجم: حکیم شبیر احمد سہارنپوری
تاریخ فرشتہ کامل (۲ جلد) — محمد قاسم فرشتہ/ڈاکٹر عبدالرحمٰن
معتزلہ کی تاریخ — زہری جاراللہ
تاریخ اسلام کامل — مولانا شاہ معین الدین ندوی
مسلمانوں کی خفیہ باطنی تحریکیں — مرزا سعید دہلوی

## قرآنیات

قرآن مجید (کلام رسول یا کلام اللہ) — مرتبہ علامہ محمد حسین عرشیؒ
قرآنی معجزات اور جدید سائنس — علامہ عبداللہ نیاز
بائیبل قرآن اور سائنس — موریس بوکائیے
بائیبل قرآن اور انسان — موریس بوکائیے

## تعلیم وتحقیق

برصغیر میں مسلمانوں کا نظام تعلیم وتربیت — مولانا سید مناظر احسن گیلانیؒ

## خواتین

تحفۃ العروس — علامہ محمود مہدی استنبولی
بہشتی زیور — مولانا اشرف علی تھانویؒ
تحفہ خواتین — مولانا عاشق الٰہی بلند شہریؒ
جنتی عورت — مولانا مفتی ارشاد احمد قاسمی

